# مردانِ عرب

اوّل

علامہ عبدالستار ہمدانی مصروفؔ برکاتی

مرکز اہلسنت برکاتِ رضا
امام احمد رضا روڈ، پور بندر، گجرات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلیّٰ عَلَیْہِ وَسَلَّمَا
نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلیّٰ عَلَیْہِ وَسَلَّمَا

**پیغام توحید کو عام کرنے کے لئے عاشقان رسول کی جانبازیاں**

# سر کٹاتے ہیں تیرے نام پہ

(حصہ اوّل)


مصنف

علامہ عبدالستار ہمدانی ''مصروفؔ''
برکاتی، نوری



ناشر

**مرکز اہلسنّت برکات رضا**
امام احمد رضا روڈ، پور بندر (گجرات)







| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | سر کٹاتے ہیں تیرے نام پہ مردانِ عرب (حصہ اوّل) |
| تصنیف | : | علامہ عبدالستار ہمدانی برکاتی، نوری |
| سن اشاعت | : | باردوم —— ۱۴۲۶ھ/۲۰۰۵ء |
| تعداد اشاعت | : | ۱۰۰۰ (ایک ہزار) |
| کمپوزنگ | : | محمد معین پور بندر |
| تصحیح | : | مولانا نعمان اعظمی الازہری |
| قیمت | : | Rs. |

ISBN No.





ملنے کے پتے

کتب خانہ امجدیہ، ۴۲۵ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶
فاروقیہ بک ڈپو، ۴۲۳، مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶
البرکات گرافکس، مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

# اهداء

ان برگزیدہ لوگوں کے نام...

- جو ایمان لائے
- اور ہجرت کی
- اور اللہ کی راہ میں جہاد کیے
- اور جنھوں نے جگہ دی
- اور مدد کی...
- وہی سچے ایمان والے ہیں
- ان کے لیے بخشش ہے اور پاکیزہ روزی۔

(ہمدانی)

# فہرست مضامین







3

3

❁......❁......❁

# حل لغات

| نمبر | لفظ | معنی و تفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | بَطرِیق | پادریوں کا سردار۔ آتش پرستوں کا پیشوا۔ رومی فوج کا سردار۔ جمع: بطارقہ<br>Leader or a Monk of the Nazarites and five Worshippers-A chief of Roman Army. | فیروز اللغات، ص:۲۰۵<br>Royoal Persian English Dictionary. Page-59 |
| ۲ | رَاهِب | عیسائی عابد یا زاہد۔ تارک الدنیا<br>Christian Prist | فیروز اللغات<br>ص:۷۰۲ |
| ۳ | گبرُ | آتش پرست۔ آگ کی پوجا کرنے والا زردشت کا پیرو<br>A fire Worshipper, A follower of Zoroaster, Infidel | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۸۰<br>R.P.E.D, Page-343 |
| ۴ | قِس | عیسائیوں کا مہتر یعنی سرگروہ، امیر۔ | فتوح الشام حاشیہ،<br>ص:۴۳ |
| ۵ | اَحبَار | حبر کی جمع: یہودیوں کے علماء | فیروز اللغات، ص:۷۲ |
| ۶ | مُصَاحِب | ہم نشین، ساتھی، جلیس، ندیم، ہم صحبت<br>Courtier | فیروز اللغات<br>ص: ۱۲۵۳ |
| ۷ | نَقِیب | لوگوں کے خاندان اور ذاتی حالات سے واقفیت رکھنے والا | فیروز اللغات،<br>ص:۱۳۷۲ |

1
1


مردان عرب (حصہ اول)

| نمبر | لفظ | معنی و تفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۸ | قَیصَر | بادشاہ روم<br>Title of Roman Emperors | فیروز اللغات<br>ص:۹۶۸ |
| ۹ | کِسریٰ | شاہِ فارس، نوشیروان عادل، خسرو پرویز<br>Title of king of Persia | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۱۱ |
| ۱۰ | دَارُ الْحَرب | وہ ملک جہاں غیر مسلموں کی حکومت ہو اور مسلمانوں کو مذہبی فرائض ادا کرنے سے روکا جائے | فیروز اللغات<br>ص:۶۰۷ |
| ۱۱ | صَومِعَہ | گرجا، عیسائیوں کا عبادت خانہ<br>Christian Church | فیروز اللغات<br>ص:۸۶۷ |
| ۱۲ | کَنِیسَہ | گرجا، یہودیوں اور عیسائیوں کا عبادت خانہ<br>Jewish Synagogue | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۳۸ |
| ۱۳ | حَوَارِیُ | حضرت عیسیٰ کے شاگرد، دوست، مددگار، وفاداری سے کام کرنے والا | فیروز اللغات<br>ص:۵۷۶ |
| ۱۴ | غَزوَہ | وہ جہاد جس میں رسول مقبول شریک ہوئے جمع: غزوات | فیروز اللغات<br>ص:۹۱۳ |
| ۱۵ | سَرِیَہ | وہ جہاد جس میں رسول مقبول شریک نہ ہوئے ہوں بلکہ آپ نے کسی کی سرداری میں لشکر بھیجا ہو۔ اسے بعثہ بھی کہتے ہیں۔ | *** |
| ۱۶ | سِپہ سَالَارِ اعظم | امیر فوج، سالار لشکر<br>Commander-Chief | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۲۸ |

| نمبر | لفظ | معنی وتفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | جَیْش | لشکر، فوج، دَل، سپاہ، جمع: جیوش<br>An army | R.P.E.D<br>Page-124 |
| ۱۸ | مُقَدَّمَةُ الْجَیْش | وہ لشکر جو آگے بھیج دیا جائے<br>Advance Army Force | فیروز اللغات<br>ص:۱۲۷۳ |
| ۱۹ | طَلِیْعَه | وہ لشکر جو فوج کے آگے دشمن کی نقل وحرکت کا پتہ لگاتا ہے<br>Vanguard | فیروز اللغات<br>ص:۸۸۰ |
| ۲۰ | هَراوَل | وہ تھوڑی فوج جو لشکر کے آگے آگے چلے، لشکر کا پیش خیمہ | فیروز اللغات<br>ص:۱۴۳۸ |
| ۲۱ | مَیْمَنَہ | دائیں طرف، دائیں بازو کی فوج<br>Right Wing of Army | فیروز اللغات<br>ص:۱۳۳۲ |
| ۲۲ | مَیْسَرَہ | بائیں طرف، بائیں بازو کی فوج<br>Left Wing of Army | فیروز اللغات<br>ص:۱۳۳۰ |
| ۲۳ | مُقَدِّمَہ | فوج کا وہ حصہ جو آگے ہو<br>Front Army Force | فیروز اللغات<br>ص:۱۲۷۳ |
| ۲۴ | قَلْب | فوج کا درمیانی حصہ<br>Middle Wing of Army | فیروز اللغات<br>ص:۹۶۰ |
| ۲۵ | عَقَب | پیچھے، فوج کا پچھلا حصہ<br>End of Army force | فیروز اللغات<br>ص:۸۹۹ |
| ۲۶ | مَعرِکَه | میدان جنگ، رزم گاہ، لڑائی<br>Field of Battle | فیروز اللغات<br>ص:۱۲۶۳ |



| نمبر | لفظ | معنی وتفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | پَڑَاؤ | لشکر یا قافلہ کے اُترنے کی جگہ<br>Travellers Resting Place | فیروز اللغات<br>ص:۲۹۴ |
| ۲۸ | کَیمپ | چھاؤنی، لشکر گاہ، فوجی ڈیرا، خیمہ زن ہونا<br>Camp | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۷۴ |
| ۲۹ | فِرُودگاہ | ٹھہرنے کا مقام، قیام گاہ، اُترنے کی جگہ<br>Halting Place | فیروز اللغات<br>ص:۹۳۱ |
| ۳۰ | کَمِین گاہ | وہ جگہ جہاں چھپ کر دشمن پر حملہ کریں<br>Ambuscade | فیروز اللغات<br>ص:۱۰۳۲ |
| ۳۱ | یَلْغَار | دشمن کی فوج پر حملہ، ہلّہ، دھاوا<br>Incursion, Expedition | فیروز اللغات<br>ص:۱۴۴۹ |
| ۳۲ | یُورِش | حملہ، دھاوا، چڑھائی، یلغار<br>Assault | فیروز اللغات<br>ص:۱۴۷۰ |
| ۳۳ | شَبْخُون | رات کے وقت بے خبری میں دشمن پر حملہ کرنا<br>Night attack | فیروز اللغات<br>ص:۸۳۶ |
| ۳۴ | خَنْدَق | کھائی یا گڑھا جو شہر یا خیمہ کے اردگرد کھودا گیا<br>Ditch, Fosse, Moat | R.P.E.D,<br>Page-155 |
| ۳۵ | شَہرپَنَاہ | فصیل، شہر کی چار دیواری<br>Fortification, Castle | فیروز اللغات<br>ص:۸۵۱ |
| ۳۶ | بُرج | گنبد, Tower | فیروز اللغات، ص:۱۹۴ |

| نمبر | لفظ | معنی وتفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ٣٧ | رَجَز | وہ فخریہ اشعار جن میں سپاہی کی بہادری کی تعریف ہوتی ہے اور میدان جنگ میں سپاہی کو جوش دلانے کیلئے پڑھے جاتے ہیں | فیروز اللغات ص:٧٠٥ |
| ٣٨ | خَوْد | لوہے کی ٹوپی، جو لڑائی میں پہنتے ہیں Helmet | فیروز اللغات ص:٥٩٨ |
| ٣٩ | زِرَہ | فولاد کا جالی دار کرتہ جو لڑائی میں پہنتے ہیں Iron Armor | فیروز اللغات ص:٨٤٥ |
| ٤٠ | حَرْبَہ | آلۂ جنگ، جنگی ہتھیار، چوبدستی Warlike Apparatus | فیروز اللغات ص:٥٦٦ |
| ٤١ | عُمُوْد | گرز، ایک ہتھیار جو اوپر سے گول و موٹا اور نیچے سے پتلا ہوتا ہے، اس کو ہندی میں گدا کہتے ہیں Mace | فیروز اللغات ص:١٠٩١ |
| ٤٢ | سِپَر | ڈھال، آڑ، روک، محافظ، آڑے آنے والا Sheld | فیروز اللغات ص:٧٧٦ |
| ٤٣ | سَیف | تلوار، شمشیر، تیغ Sword | فیروز اللغات، ص:٨٢٨ |
| ٤٤ | نَیزَہ | برچھی، بھالا، بلّم Spear,Dart,Javelin,Pike | فیروز اللغات ص:١٣٩٣ |
| ٤٥ | ڈھاٹا | کپڑے کی پٹی جو منھ چھپانے یا ڈاڑھی بٹھانے کے لئے چہرہ پر باندھی جائے | فیروز اللغات ص:٦٨٣ |
| ٤٦ | مِنجَنِیق | ایک آلہ جس سے بڑے بڑے پتھر پھینکے جاتے ہیں سنگ باری کی قدیم دستی مشین Catapult | فیروز اللغات ص:١٢٩١ |



| نمبر | لفظ | معنی وتفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ٤٧ | عُرُوَات | پتھر پھینکنے کا آلہ جو منجنیق سے چھوٹا ہوتا ہے | فتوح الشام، ص:٣٠٤ |
| ٤٨ | ڈھلوانسی | پتھر مارنے کا آلہ، گوپیا، فلاخن، گوپھن، وہ رسی کا پھندہ جس میں رکھ کر پتھر پھینکتے ہیں۔ Sling | فیروز اللغات، ص:٦٨٥ فیروز اللغات، ص:٩٣٧ |
| ٤٩ | چُوب | لکڑی، لاٹھی Wood, Stick, Stake | R.P.E.D, Page-130 |
| ٥٠ | کَرتَب | کمال، ہنر، مہارت، فن سپہ گری Stratagem, Art | فیروز اللغات ص:١٠٠٢ |
| ٥١ | چَقا چاق | تلوار وغیرہ کے چلنے کی آواز Clashing of Swords | R.P.E.D, Page-128 |
| ٥٢ | عَلَم | فوج کا نشان، جھنڈا Ensign, emblem, Flage | R.P.E.D, Page-267 |
| ٥٣ | تَہلِیل | "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ" کہنا | فیروز اللغات، ص:٣٩٣ |
| ٥٤ | تَکبِیر | "اَللّٰہُ اَکبَر" کا نعرہ لگانا Repeating the Creed | فیروز اللغات ص:٣٧٠ |
| ٥٥ | اِستِرجَاع | "اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ" پڑھنا | R.P.E.D,Page-19 |
| ٥٦ | تَوَقُّف | دیر، وقفہ، ڈھیل Patience, Delay | R.P.E.D Page-107 |
| ٥٧ | لَفُوْن لَفُوْن | لغت رومی ہے۔ جس کے معنی ہیں امان، امان Mercy, Grace,Spare | فتوح الشام حاشیہ ص:٦٢ |

| نمبر | لفظ | معنی و تفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۵۸ | جِزْيَہ | اسلامی حکومت میں غیر مسلم پر سالانہ محصول، خراج، ٹیکس۔ عورتیں، بچے، بوڑھے اور مذہبی پیشوا اس سے مستثنیٰ Capitaionm, Tribute, Tax | فیروز اللغات ص:۴۵۸ R.P.E.D, Page-117 |
| ۵۹ | فِدْيَہ | نقد معاوضہ، مال یا روپیہ جو ادا کر کے قیدی رہا ہو Ransom | فیروز اللغات ص:۹۲۶ |
| ۶۰ | غَنِيْمَت | میدان جنگ میں دشمن کے لشکر سے حاصل شدہ مال و اسباب، لوٹ کا مال Plunder,Godd Fortune, Spoli, Booty | R.P.E.D, Page-282 فیروز اللغات ص:۹۱۸ |
| ۶۱ | يَرْغَمَال | وہ فرد یا افراد جو شرائط کی پابندی کی ضمانت میں دشمن کے حوالہ کیے جائیں | فیروز اللغات ص:۱۴۶۷ |
| ۶۲ | تَوْرِيَہ | چھپانا Concealing, Hiding | R.P.E.D Page-106 |
| ۶۳ | صَلِيْب | عیسائیوں کا مقدس مذہبی نشان۔ اس کی شکل ✞ Cross | فیروز اللغات ص:۸۶۵ |
| ۶۴ | مَلْحَمَہ | وہ کتاب جس میں آئندہ ہونے والے فتنوں اور لڑائیوں کا ذکر ہو۔ جمع: ملاحم | فتوح الشام ص:۱۶۷ |
| ۶۵ | اَوْقِيَہ | چالیس درہم کا وزن، انگریزی اونس کے برابر Ounce | فیروز اللغات ص:۱۳۸ |



| نمبر | لفظ | معنی و تفصیل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۶۶ | دِرْهَم/دِرَم | چاندی کا سکّہ جو دو آنے کے برابر ہوتا ہے۔ دو ماشہ اور آدھی رتی وزن | فیروز اللغات ص:۶۲۲ |
| ۶۷ | صَاع | ۲۳۴، تولے کا ایک وزن Equivalent to 234, tolas | فیروز اللغات ص:۸۵۷ |
| ۶۸ | مِثْقَال | ساڑھے چار ماشہ وزن سونے کا ایک سکہ جو عرب میں رائج ہے۔ | فیروز اللغات ص:۱۲۰۳ |
| ۶۹ | کَتَان | ایک قسم کا باریک کپڑا جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ چاندنی رات میں وہ کپڑا ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا ہوا ایسا محسوس ہوتا ہے | فیروز اللغات ص:۹۹۰ |
| ۷۰ | وَسَق | ایک وزن ۶۰ صاع کا، صاع ۲۳۴، تولہ ہوتا ہے۔ اونٹ بھر وزن | R.P.E.D, Page-490 |
| ۷۱ | رَانگا | ایک نرم دھات، ایک قسم کا عمدہ سیسہ Lead | فیروز اللغات ص:۷۰۰ |
| ۷۲ | مَحْمِل | اونٹ کا کجاوہ، ہودج A Camel's Saddle | فیروز اللغات ص:۱۲۱۴ |
| ۷۳ | قَيْلُوْلَہ | دوپہر کو کھانا کھانے کے بعد قدرے آرام کرنا Meridian Nap | فیروز اللغات ص:۹۶۸ |
| ۷۴ | سَرْزَنِش | ملامت کرنا، بُرا بھلا کہنا Rebuke, Reprimanding | فیروز اللغات ص:۷۸۷ |
| ۷۵ | خِلْعَت | وہ پوشاک جو بادشاہ کی طرف سے بطور عزت افزائی ملے | فیروز اللغات ص:۵۹۴ |

4
1

| نمبر | لفظ | معنی و تفصیل | حوالہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۷۶ | نَقَبْ | دیوار میں بڑا سوراخ، سرنگ، شگاف<br>Digging in Wall | فیروز اللغات<br>ص: ۱۳۶۹ |
| ۷۷ | خُمسْ | مالِ غنیمت کا پانچواں حصہ جو بیت المال میں جمع کیا جائے (20%) | فیروز اللغات<br>ص: ۵۹۶ |
| ۷۸ | سَرْبَرَاہ | منتظم، مہتمم Suprintendent,<br>Manager | فیروز اللغات<br>ص: ۷۸۷ |
| ۷۹ | جَستْ | چھلانگ، پھاند، چوکڑی، کود پھاند، پھلانگ To spring, To Leap | فیروز اللغات<br>ص: ۴۶۱ |
| ۸۰ | بَاگ | لگام، راس، عنان<br>Rein, Bridle | فیروز اللغات<br>ص: ۱۷۱ |
| ۸۱ | صَف بَنْدِیْ | قطار بندی، جنگ آزمائی، نبرد آزمائی | فیروز اللغات، ص: ۸۶۳ |
| ۸۲ | نَبَرْدْ آزما ہونا | لڑائی کرنا، جنگ کرنا، مقابلہ<br>Battle, War | فیروز اللغات<br>ص: ۱۳۵۰ |
| ۸۳ | تِیغ زنی | تلوار چلانا، شمشیر زنی | فیروز اللغات، ص: ۴۰۴ |
| ۸۴ | ضَرْب | مار، چوٹ، دھکا، زخم، صدمہ<br>blow, knock, striking | R.P.E.D,<br>Page-244 |

5
1

# فتوحات شام میں اہم کردار ادا کرنے والے مجاہدین

(الف)

حضرت ابوعبیدہ عامر بن جراح
حضرت ابوسفیان بن حرب بن امیہ
حضرت ابان بن عثمان بن عفان
حضرت ابوہریرہ الدوسی
حضرت ابوایوب انصاری
حضرت اسد بن جابر
حضرت ابی مسلم حضرمی
حضرت ابوذر غفاری
حضرت ابوزبید بن عامر زبیدی
حضرت اسود بن سوید مازنی
حضرت ابولبابہ بن منذر
حضرت اسامہ بن زید طائی
حضرت ابوالجندل بن سہیل
حضرت اصید بن اسامہ
حضرت ارم بن فیاض عیسیٰ
حضرت اوس بن خالد ربعی
حضرت اشہب بن سواد
حضرت ابان بن سعید بن عاص

(ب)

حضرت بکر بن عبداللہ تمیمی
حضرت بلال بن عامر یشکری
حضرت بلال بن حمامہ حبشی (مؤذن رسول)
حضرت بادر بن عون حمیری
حضرت باسیل بن عون بن مسلمہ

(ث)

حضرت ثابت بن علقمہ

(ج)

حضرت جعد بن جیران یشکری
حضرت جریر بن نوفل حمیری
حضرت جابر بن عبداللہ انصاری
حضرت جابر بن سعید
حضرت جزعل بن عاصم طائی
حضرت جندب بن عامر بن طفیل الدوسی

(ح)

حضرت حسان بن عوف
حضرت حمران بن اسد حضرمی
حضرت حسان بن نعمان طائی
حضرت حبان بن تمیم
حضرت حرث بن عبداللہ
حضرت حرث بن ہشام
حضرت حارث بن سلیم
حضرت حمزہ بن عمر
حضرت حرب بن عدی
حضرت حذیفہ بن یمان

1
2



(خ)

حضرت خالد بن ولید بن عبداللہ بن عمرو بن مخزومی قرشی

(د)

حضرت دامس ابوالہلول
حضرت دارم بن صابر

(ذ)

حضرت ذوالکلاع حمیری

(ر)

حضرت ربیعہ بن مالک تمیمی
حضرت راشد بن سعد
حضرت ربیعہ بن عامر
حضرت رافع بن عمیرہ طائی
حضرت رافع بن عبداللہ سہمی
حضرت راشد بن قیس نخعی
حضرت رافع بن سہیل
حضرت راشد بن سعید
حضرت راشد بن زبیر
حضرت رفاعہ بن زہیر یمنی

(ز)

حضرت زمر بن سعید بیاضی
حضرت زبیر بن العوام (حواری رسول)
حضرت زہیر بن اکال الدم
حضرت زید بن وہب

(س)

حضرت سیف بن عباد حضرمی
حضرت سلمٰی بن ہشام
حضرت سعید بن جبیر الدوسی
حضرت سالم بن فرقد یربوعہ
حضرت سیف بن اسلم طائی
حضرت سعید بن زید بن عمرو بن نفیل عدوی
حضرت سعید بن عامر بن جریج انصاری
حضرت سنان بن اوس انصاری
حضرت سعید بن عمرو غنوی
حضرت سراقہ بن قادم خنی
حضرت سالم بن عدی خزاعی
حضرت سعید بن خالد بن سعید
حضرت سیف بن خالد بن سعید
حضرت سیف بن دفاع باہلی
حضرت سعید بن جبیر تمیمی
حضرت سہیل بن صباح عیسیٰ
حضرت سلام بن غنم عدوی
حضرت سلمٰی بن حبیب
حضرت سہیل بن عمر تمیمی
حضرت سلمہ بن سیف یربوعی
حضرت سالم بن حمید نخعی
حضرت سراقہ بن مرداس کندی (داس کے مالک)
حضرت حضرت سعد بن سعید حنفی
حضرت سالم بن مفرح

(ش)

حضرت شداد بن اوس

حضرت شرحبیل بن حسنہ (کاتب رسول)

(ص)

حضرت صابر بن حنانہ لیثی

حضرت صفوان بن عامر اسلمی

حضرت صفوان فضل المعطل سلمی

حضرت صفوان بن امیہ

حضرت صابر بن اوس

(ض)

حضرت ضحاک بن حسان طائی

حضرت ضرار بن ازور بن سنان بن طارق

حضرت ضحر بن غانم

حضرت ضحاک بن سفیان

حضرت ضحر بن حرب اموی

حضرت ضحاک بن حسان (خالد بن ولید کے ہمشکل)

(ط)

حضرت طلحہ بن نوفل عامری

(ع)

حضرت عبداللہ بن قرط یمانی

حضرت عبداللہ بن ربیعہ

حضرت عبداللہ بن عمرو الدوسی

حضرت عبداللہ بن عمر بن الخطاب

حضرت عبداللہ بن جعفر بن عبدالمطلب

حضرت عبداللہ بن یاسر

حضرت عبداللہ بن اویس

حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمی

حضرت عبداللہ بن انیس جہنی

حضرت عبداللہ بن قرط ازدی

حضرت عبداللہ بن یزید

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق

حضرت عبدالرحمٰن بن حمید جمحی

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی ربیعہ عامری

حضرت عبدالرحمٰن بن معاذ بن جبل

حضرت عبدالرحمٰن بن عبید

حضرت عامر بن ابی الوقاص

حضرت عامر بن طفیل الدوسی

حضرت عامر بن ربیعہ

حضرت عامر بن قیس

حضرت عامر بن کاکل فزاری

حضرت عباد بن تعبہ نبہانی

حضرت عباد بن سعید حضرمی

حضرت عبادہ بن رافع

حضرت عبادہ بن صامت

حضرت عباس بن قیس

حضرت عبدالمنذر بن عوف

حضرت عبید بن اوس

حضرت عمرو بن العاص بن وائل قرشی سہمی 2

حضرت عمرو بن معدی کرب زبیدی 2



حضرت عمرو بن سعد یشکری

حضرت عمرو بن امیہ ضمری

حضرت عتبہ بن ابی وقاص زہری

حضرت عاصم بن خول یربوعی

حضرت عاصم بن عمرو

حضرت عدی بن حاتم طائی

حضرت عدی بن شہاب

حضرت عیاض بن سہیل بن سعید طائی

حضرت عیاض بن غنم الشعری

حضرت عون بن سالم

حضرت عون بن قارب

حضرت عوف بن ساعد

حضرت عکرمہ بن ابوجہل

حضرت عمار بن یاسر عبسی

حضرت عمارہ سدوسی

حضرت عمیر بن سعید بن عمیر انصاری

حضرت عرفہ بن ناصح نخعی

حضرت عروہ بن مہلہل بن یزید الجبل

حضرت عطیہ بن ثابت

حضرت عطاء بن جعد فسانی

حضرت عیداق بن ہاشم قرشی

حضرت عید بن باہر

حضرت عبدالرحمٰن بن مالک حرث اشترنخعی

حضرت عتبہ بن العاص

(غ)

حضرت غالبہ بن سالم

حضرت غانم بن عبداللہ

حضرت غیاث بن جرید عامری

حضرت غیاض بن غنم بن طارق ہلالی

(ف)

حضرت فتحان بن زید طائی

حضرت فضل بن عباس بن عبدالمطلب

(ق)

حضرت قارع بن مرملہ

حضرت قثامہ بن الکتانی

حضرت قیس بن عامر انصاری

حضرت قیس بن سعید خزرجی

حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی

حضرت قیس بن سعید

حضرت قعقاع بن عمرو تمیمی

(ک)

حضرت کعب بن مالک انصاری

حضرت کعب بن ضمرہ ضمری

(م)

حضرت ماجد بن رویم عبسی

حضرت مازن بن عامر

حضرت مالک بن حرث اشترنخعی

حضرت مالک بن قثاص مرادی

حضرت مالک بن نضر
حضرت مرقال ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص
حضرت مسروق بن نہان بنسی
حضرت مسعود بن عون جحی
حضرت مسیّب بن نجیبہ الفز اری
حضرت مشعر بن حسان
حضرت مصعب بن محارب یشکری
حضرت مصعب بن عدی تنوجی
حضرت مراہ بن مراہم ہندی
حضرت محکم بن عدی نبہانی
حضرت مخلد بن عوف کندی
حضرت مطرب بن عبداللہ تمیمی
حضرت معاذ بن جبل
حضرت معمر بن راشد
حضرت مغیث بن قیس
حضرت مغیرہ بن شعبہ
حضرت مفرح بن عاصم
حضرت مفرط بن جعدہ
حضرت مقداد بن عمر ربعی
حضرت مقداد بن اسود کندی
حضرت ملتمس بن عامر
حضرت معمر بن خویلد سکسکی
حضرت میسرہ بن مسروق عبسی
حضرت میسرہ بن قیس

(ن)

حضرت نہیا بن مرّہ
حضرت نجم بن مفرح کتانی
حضرت نجم بن مفرح فہری
حضرت نعمان بن ازدی
حضرت نعمان بن مقرن
حضرت نعیم بن عدی
حضرت نوفل بن دارم

(و)

حضرت واثلہ بن اسقع
حضرت واجد بن ابی العون
حضرت وقاص بن عوف عدوی
حضرت وہبان بن سفیان

(ھ)

حضرت ہاشم بن سعید طائی
حضرت ہشام بن العاص
حضرت ہلال بن مرہ
حضرت ہلال بن زید طائی
حضرت ہاشم بن عتبہ

(ی)

حضرت یزید بن ابی سفیان
حضرت یسار بن عون
حضرت یعقوب بن صباح طائی
(رضی اللہ تعالیٰ عنہم)



# بلاد شام کی جنگوں میں شریک خواتین اسلام

| نمبر | اسمائے گرامی | نمبر | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت خولہ بنت ازور | ۱۴ | حضرت سلمہ بنت لوی بن عاصم |
| ۲ | حضرت عفیرہ بنت عفار حمیریہ | ۱۵ | حضرت ام ابان زوجہ عکرمہ بن ابی جہل |
| ۳ | حضرت اسماء بنت ابوبکر صدیق | ۱۶ | حضرت غزنہ بنت عامر |
| ۴ | حضرت ہند بنت عتبہ (زوجہ ابوسفیان) | ۱۷ | حضرت رملہ بنت طلحہ زبیدی |
| ۵ | حضرت ام حکیم بنت حرث | ۱۸ | حضرت لیلیٰ بنت جریر حمیریہ |
| ۶ | حضرت ام تمیم (زوجہ خالد بن ولید) | ۱۹ | حضرت سعید بنت عاصم خولانی |
| ۷ | حضرت ام ابان بنت عتبہ بن ربیعہ | ۲۰ | حضرت خولہ بنت ثعلبہ انصاریہ |
| ۸ | حضرت فروعہ بنت عملوق | ۲۱ | حضرت کعوب بنت مالک بن عاصم |
| ۹ | حضرت لینا بنت سواء | ۲۲ | حضرت نعم بنت قناض |
| ۱۰ | حضرت سلمہ بنت نعمان بن مقرن | ۲۳ | حضرت ذریعہ بنت حرث |
| ۱۱ | حضرت سلمہ بنت زارع بن عروہ | ۲۴ | حضرت ام حکیم بنت اعوث |
| ۱۲ | حضرت لبنہ بنت سالم | ۲۵ | حضرت سلمٰی بنت عاصم |
| ۱۳ | حضرت ام ابان زوجہ ابن بن سعید عاص | ۲۶ | حضرت مزرعہ بنت عملوق حمیریہ |

# فتوحات شام میں شہید ہونے والے اہم مجاہدین

## اسمائے گرامی

**فلسطین**

حضرت سعید بن خالد بن سعید
حضرت سراقہ بن عدی
حضرت نوفل بن عامر
حضرت سعید بن قیس
حضرت عبداللہ بن خویلد مازنی
حضرت سالم مولیٰ عامر بن بدر یربوعی
حضرت جابر بن راشد حضرمی
حضرت اوس بن سلمہ ہوازنی

**اجنادین**

حضرت سلمہ بن ہشام مخزومی
حضرت عبداللہ بن عمرو الدوسی
حضرت ہشام بن العاص السہمی
حضرت ہبان بن سفیان
حضرت ذر بن عوف تمیری
حضرت راعت بن رہین خزرجی
حضرت قادم بن مقدام زہری
حضرت ذوالیسار بن خزرجہ تمیمی
حضرت حزام بن سالم عنوی
حضرت سعید بن عاص ابی لیلیٰ کلابی
حضرت اُمیہ بن حبیب بن یسار

## اسمائے گرامی

حضرت احد بن عبداللہ بن عبدالدار
حضرت مالک بن نعمان طائی
حضرت سالم بن طلحہ غفاری

**دمشق**

حضرت ابان بن سعید بن عاص
حضرت خالد بن سعید (برادر عمرو بن العاص)

**حمص**

حضرت عکرمہ بن ابی جہل

**یرموک**

حضرت عبداللہ بن اخزم
حضرت سوید بن بہرام
حضرت عامر بن طفیل الدوسی
حضرت جنب بن عامر بن طفیل الدوسی
حضرت یونس (نجیب) راہبر

**حلب (نہر)**

حضرت سعید بن مفلح
حضرت عباد بن عاصم نجیبی
حضرت زمر بن عامر بیاضی
حضرت خازم بن شہاب
حضرت قاعلہ بن محض طفری
حضرت قیس بن طالب ضمری



## اسمائے گرامی

**حلب (قلعه کے باهر)**

حضرت حسان بن حنظلہ رابعی
حضرت عطاء بن سامر ملابی
حضرت سرقہ بن مسلم بن عوق عدوی
حضرت زید بن سیف عدوی
حضرت سواد بن مالک عدوی
حضرت عامر بن اسلع رابعی
حضرت مروان بن عبید رابعی
حضرت مالک بن جزعلی رابعی
حضرت سلیمان من رخاع عامری
حضرت عاصم بن فادح عدوی
حضرت مرّہ بن سفیان عدوی

**حلب (جنگل)**

حضرت منادس بن ضحاک طائی
حضرت یاسر بن عوف طائی
حضرت فضل بن ثابت طائی
حضرت معیطہ بن عامر طائی

**حلب (قلعه کے اندر)**

حضرت ابوحامد بن سراقہ تمیری
حضرت اوس بن عامر جری
حضرت فارغ بن مسبب تمیمی
حضرت مزارہ بن شداد عنوی
حضرت ربیع بن حابر عبدری
حضرت ہلال بن یعرب خثمی

## اسمائے گرامی

حضرت امیہ بن قادح داری
حضرت اسود بن ملاعب بن مقدام حضرمی

**بصریٰ**

حضرت بدر بن حرملہ بجیلی
حضرت علی بن رفاعہ ہمدانی
حضرت مازن بن عوف ہمدانی
حضرت سہل بن ناشطہ بجیلی
حضرت حابر صرارہ ہمدانی
حضرت ربیع بن حامد ہمدانی
حضرت عباد بن بشیر بجیلی

**مرج القبائل (پهاڑی علاقه)**

حضرت حرث بن یربوع
حضرت سہم بن جابر
حضرت عبداللہ بن صاعد
حضرت جریر بن صالح
حضرت عید بن باہر
حضرت نعمان بن بجیر
حضرت زید بن ارقم
حضرت ضرادہ بن حاتم
حضرت رواحہ بن سہیل

4
2

# ملک شام میں قتل ہونے والے اہم رومی سردار

| نمبر | نام | مختصر تعارف | کس نے قتل کیا | بمقام |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | بطریق باطلیق | دو ہزار سواروں کا سردار | حضرت ربیعہ بن عامر | تبوک |
| ۲ | بطریق جرجیس | ایضاً- بطریق باطلیق کا بھائی | حضرت ربیع بن عامر | تبوک |
| ۳ | بطریق لوقا بن شمعان | ایضاً-شرطہ نام کے مقام کا حاکم | عام مجاہدوں کی یلغار | تبوک |
| ۴ | بطریق صلیا | ایضاً-عسقلان وغزہ کا حاکم | عام مجاہدوں کی یلغار | تبوک |
| ۵ | بطریق روبیس | ایک لاکھ کے رومی لشکر کا سردار | عام مجاہدوں کی یلغار | فلسطین |
| ۶ | بطریق سردار دریحان | ہرقل نے بصریٰ کی کمک کرنے بھیجا بصرہ کا حاکم بنا | حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر | بصریٰ |
| ۷ | بطریق عزرائیل | حاکم دمشق | حضرت خالد بن ولید | دمشق |
| ۸ | رومی سردار کلوص | ہرقل پانچ ہزار سوار دے کر دمشق کی کمک کو بھیجا | حضر خالد بن ولید | دمشق |
| ۹ | حمران بن وردان | رومی سردار وردان کا بیٹا | حضرت ضرار بن ازور | بیت لہیا |
| ۱۰ | بطریق بولص بن بلقا | کوچ کر کے دمشق سے جاتے ہوئے اسلامی لشکر پہ حملہ کرنے کی سرداری لی | بحکم حضرت خالد، حضرت مسیّب بن نجیبہ الفزاری | مرج راہط |
| ۱۱ | بطریق بطرس بن بلقا | بطریق بولص کا بھائی۔دس ہزار پیدل کا سردار | حضرت ضرار بن ازور | نہر استریاق |
| ۱۲ | بطریق طبریہ | طبریہ کا حاکم | حضرت ضرار بن ازور | اجنادین |
| ۱۳ | بطریق طبریہ | عمان کا حاکم | حضرت ضرار بن ازور | اجنادین |
| ۱۴ | مارس بن مناف | عمان کے اطراف کے علاقہ کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۱۵ | مرقس بن لبنا | سمین کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |



| نمبر | نام | مختصر تعارف | کس نے قتل کیا | بمقام |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | دمد بن قالا | جولان، کہف اور رقیم کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۱۷ | لاون بن جتبنہ | جبل السواد اور عاملہ کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۱۸ | بطریق مرزعون بن رویس | غزہ اور عسقلان کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۱۹ | نجا بن عبدالمسیح | حلحول اور اس سے متعلق بلاد کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۲۰ | جرقیاس بن جردن | یافا اور رملہ کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۲۱ | بطریق مریدنس | ارض بلقا کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۲۲ | بطریق کورک | تابلس کا حاکم | مجاہدوں کی عام یلغار | اجنادین |
| ۲۳ | بطریق سردار وردان | حمص کا حاکم اور نوے ہزار رومی لشکر کا سردار | حضرت ضرار بن ازور | اجنادین |
| ۲۴ | بطریق جرجی بن قالا | باب جابیہ سے رات میں ابوعبیدہ کے گروہ پر حملہ کیا | حضرت ابوعبیدہ بن جراح | دمشق |
| ۲۵ | حاکم دمشق توما | ہرقل بادشاہ کا داماد | حضرت خالد بن ولید عبدالرحمٰن بن ابوبکر | مرج الدیباج |
| ۲۶ | بطریق ہربیس | حاکم دمشق توما کا وزیر | حضرت خالد بن ولید | مرج الدیباج |
| ۲۷ | بطریق لوقا | قنسرین کا حاکم | حضرت خالد بن ولید | قنسرین |
| ۲۸ | بطریق مریس | حمص کا حاکم | حضرت سعید بن زید | حمص |
| ۲۹ | بطریق دریحان | ایک لاکھ رومی فوج کا سردار | حضرت ضرار بن ازور | یرموک |
| ۳۰ | بطریق مربوس | لان نام کے مقام کا بادشاہ اور رومی سردار | حضرت ضرار بن ازور | یرموک |
| ۳۱ | حاکم روسیہ بطریق | لان کے مقتول بادشاہ مربوس کا داماد | حضرت خالد بن ولید | یرموک |
| ۳۲ | بطریق نسطور | مرعش کا بادشاہ اور ہرقل کا داماد | حضرت خالد بن ولید | یرموک |
| ۳۳ | بطریق سردار جرجیر | ایک لاکھ رومی سپاہیوں کا سردار | حضرت ابوعبیدہ بن جراح | یرموک |
| ۳۴ | بطریق سرجس | سردار جرجیر کا رشتہ دار اور رومی لشکر کا اہم رکن | حضرت ضرار بن ازور | یرموک |

5

2

| نمبر | نام | مختصر تعارف | کس نے قتل کیا | بمقام |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۳۵ | بطریق سردار باہان ارمنی | رومی لشکر کا سپہ سالار اعظم | حضرت نعمان بن ازدی حضرت عاصم بن خول یربوی | یرموک دمشق |
| ۳۶ | حازم بن عبد یغوث غسانی | جبلہ کا بھتیجہ اور نصرانی عربوں کے لشکر کا سردار | حضرت دامس ابوالہلول | انطاکیہ |
| ۳۷ | عنان بن جرہم غسّانی | باب جبلہ شہر کا حاکم اور جبلہ بن ایہم کا چچازاد بھائی | حضرت معاذ بن جبل | لاذقیہ |
| ۳۸ | بطریق دادریس | قلعہ اعزاز کا حاکم اور حضرت یوقنا کا چچازاد بھائی | اس کے بیٹے حضرت لوقا بن دادریس | اعزاز |
| ۳۹ | بالیس بن ریبوس | ہرقل کا ہمشکل خادم خاص جو ہرقل کی جگہ ٹھہرا تھا | بحکم حضرت ابوعبیدہ گردن ماری گئی | انطاکیہ |
| ۴۰ | بطریق فلیص بن جریح | ہرقل بادشاہ کا مصاحب اور مقرب | حضرت عبداللہ بن حذافہ | مرج القبائل |
| ۴۱ | بطریق قیدمون | ہرقل کا معتمد اور قسطنطین کا خاص محافظ اور دایاں بازو | طلیحہ بن خویلد اسدی جس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا مگر بعد میں توبہ کر لی۔ | نخل |
| ۴۲ | بطریق جرفاس | تین ہزار کا لشکر لے کر طرابلس کے قلعہ کی حفاظت کرنے قیساریہ سے گیا تھا | حضرت یوقنا عبداللہ | طرابلس |
| ۴۳ | بطریق ارمویل بن قسطہ | قلعۂ صور کا حاکم | حضرت یوقنا عبداللہ | قلعۂ صور |



# روسی حکام اور بطارقہ جو ایمان لائے اور اسلام کی نمایاں خدمات انجام دیں

| نمبر | اسمائے گرامی |
| --- | --- |
| ۱ | حاکم بصرہ حضرت روماس |
| ۲ | حاکم حلب حضرت یوقنا عبداللہ |
| ۳ | حاکم حلب یوقنا کے چھوٹے بھائی جن کو حاکم یوقنا نے شہید کیا، حضرت یوحنا |
| ۴ | حاکم اعزاز کے بڑے بیٹے لوقا بن دادریس جنہوں نے اپنے باپ حاکم دادریس کو قتل کیا |
| ۵ | حاکم اعزاز کے چھوٹے بیٹے لاون بن دادریس جنہوں نے حضرت یوقنا کو آزاد کر دیا |
| ۶ | رومۃ الکبریٰ کے حاکم حضرت فلیطانوس جنہوں نے انطاکیہ کی جنگ میں نمایاں کام کیا |
| ۷ | دمشق کا رومی پیشوا راہبر یونس (نجیب) جو حضرت خالد کو حاکم دمشق توما کے تعاقب میں مرج الدیباج تک لے گیا |
| ۸ | حاکم صور کے چچازاد بھائی باسیل بن منجائیل جنہوں نے حضور اقدس کا دیدار بحیرہ راہب کے صومعہ میں کیا تھا۔ حضرت یوقنا کو قید سے آزاد کر دیا |
| ۹ | صوبۂ فلسطین کے سردار حضرت کعب بن احبار امیر المؤمنین کی خدمت میں بیت المقدس آئے۔ ایمان قبول کیا پھر امیر المؤمنین کے ہمراہ مدینہ منورہ آئے۔ |

6

2

## وہ روسی جنھوں نے اسلام تو قبول نہیں کیا مگر اپنے اہل وعیال کے لئے امان کی شرط پر اسلامی لشکر کی مدد کی

۱ داؤد نصرانی، سردار وردان کا ایلچی

حضرت خالد کو شہید کرنے کے وردان کے مکروفریب سے حضرت خالد کو آگاہ کردیا۔ بمقام اجنادین

۲ یوسا بن قرس بطریق دمشق

قلعۂ دمشق کی دیوار سے اپنے ملحق مکان سے حضرت خالد کے لشکر کو قلعہ میں داخل کردیا۔

۳ حمص کا باشندہ ابوالجعید رومی

رومی لشکر سے انتقام لیتے ہوئے مکروفریب کرکے جنگ یرموک میں ہزاروں رومی سپاہیوں کو یاقوصہ ندی میں غرق کردیا۔





## اہم مقامات کے پرانے نام اور ان کے جدید انگریزی نام

| نمبر | مقام کا نام | جدید انگریزی نام |
|---|---|---|
| ۱ | ملک شام | Syria |
| ۲ | دمشق | Damascus |
| ۳ | بصری | Bassorah |
| ۴ | انطاکیہ | Antioch |
| ۵ | بیت المقدس | Jerusalem |
| ۶ | ترک | Turkey |
| ۷ | حلب | Allepo |
| ۸ | حبشہ | Ethiopia / Abyssinia |
| ۹ | اسکندریہ | Alexandria |
| ۱۰ | مصر | Egypt |
| ۱۱ | حمص | Homs |
| ۱۲ | اردن | Jordan |
| ۱۳ | ارمن | Armenia |
| ۱۴ | فلسطین | Palastine |
| ۱۵ | فارس | Persia / Iran |
| ۱۶ | اصفہان | Ispahan |

| ۱۷ | قسطنطنیہ | Istambol |
|---|---|---|
| ۱۸ | قیساریہ | Strato's Tower |
| ۱۹ | قاہرہ | Cairo |
| ۲۰ | حجاز | Saudi Arabia |
| ۲۱ | نہاوند | A city in Iraque |
| ۲۲ | نجد | Riyadh (Saudi Arabia) |



# اس کتاب میں وارد ہونے والے مقامات کی فہرست

| نام مقام | | نام مقام |
|---|---|---|
| (ا) | | (ب) |
| اُحُدُ | | بَدْر |
| اَبْوَاءُ | | بَوَاطَهُ |
| اَوْطَاسُ | | بَطْنِ نَخْلَهُ |
| اِيْلَهُ | | بِيْرِ مَعُوْنَهُ |
| اَرِكَهُ | | بَيْتِ لَهِيًّا |
| اَجْنَادِيْن | | بِلَادِ عَوَاصِمُ |
| اَرْضِ سَمَاوَهُ | | بَعْلَبَك |
| اَرْضِ بَلْقَا | | بَيْتُ الْمَقْدِسُ |
| اَفْرَنْج | | بَحْرِ اَسْوَدُ |
| اَبْرَسُ | | بُقَّۂ جُنْدَرَاسُ |
| اُرْدُنُ | | بَرَاعَهُ |
| اِعْزَازُ | | بَنْج |
| اَرْتَاحُ | | بَيْرُوْت |
| اِنْطَاكِيَهُ | | بَصْرٰى |
| اَدْرُغْمَهُ | | بِقَاعُ |
| اَرْضِ عَوَاصِمُ | | پُلُ اُمِّ حَكِيْم |
| اَرْمَنُ | | بطاة |
| اُقْصُرُ | | بَلْدَهُ |
| اِسْكَنْدَرِيَهُ | | (ت) |
| | | تَبُوْك |

| نام مقام | | نام مقام |
|---|---|---|
| تَدمُّرُ | | ( ح ) |
| تَلُ بَنِی سَیُف | | حُنَیُن |
| تِیُرَہُ | | حُدَیُبِیَہُ |
| تُرکُ | | حَوُرَانُ |
| تَابِلسُ | | حِمصُ |
| ( ث ) | | حِصُنِ اَبیُ الُقُدُس |
| ثَنُیَۃُ الُعِقَابُ | | حَدِّ خَلِیُج |
| ( ج ) | | حُمَاتُ |
| جَمُوُمُ | | حَلُب |
| جَرَف | | حَارِمُ |
| جَبُلَہُ | | حَلُحُوُل |
| جَبُلِ بَارِق | | حَضُرمُوُتُ |
| جَرَامَقَہُ | | حِجَاز |
| جُوُسِیَہُ | | ( خ ) |
| جَزِیُرَہ قَبُرِسُ | | خَیُبَرُ |
| جَبَلِ اَبُوُ قَبِیُس | | خَبُط |
| جَابِیَہُ | | خَوُزَانُ |
| جَامِعَہُ | | ( د ) |
| جَوُلَانُ | | دَوُمَۃُ الُجُندَلُ |
| جَزِیُرَہ اَفرِیُطَشُ | | دَیُرُالُبَقِیُع |
| جَبَلُ السَّوادُ | | دَرَاسُ |
| جِدَّہُ | | دَستَق |
| جَعِرّانَہُ | | دَیُرِ سَمُعَان |



| نام مقام | | نام مقام |
|---|---|---|
| دَحَازِمُ | | سَیُفُ الُبَحُر |
| دَمِشُقُ | | سَمِیُن |
| دَیُرِخَالِدُ | | سُوی |
| ( ذ ) | | سِکَندَرُ |
| ذَاتُ الرِّقَاعُ | | سَحُنَہُ |
| ذِیُ قَرُد | | سَلُمِیُنَہُ |
| ذَاتُ السَّلَا سِل | | سُوُرِیَہُ |
| ذَاتُ الُمَنَارُ | | سُوَیُد |
| ذُوُ الُحُلَیُفَہُ | | سَقَالِیَہُ |
| ( ر ) | | سَبَا |
| رُوُمَۃُ الکُبُری | | سَکُبَا بَرُس |
| رُوُسِیَہُ | | سَطِیُح |
| رَاوَنُدَانُ | | ( ش ) |
| رُوُمِیَہُ | | شَحُوُرَا |
| رَمُلَہُ | | شِیُرَزُ |
| رَنِیَہُ | | شَرُطَہُ |
| رَقِیُمُ | | شَقُ |
| رُوُمَانُ | | ( ص ) |
| ( ز ) | | صُوُرُ |
| زَرَاعَہُ | | صَیُقَالِیَہُ |
| ( س ) | | صَیُعَبُ |
| سُوَیُق | | صَنُعَاء |

| نام مقام | | نام مقام |
|---|---|---|
| (ط) | | فِدَكْ |
| طَائِف | | فَرضَهُ |
| طَرُف | | فَارَسْ |
| طَرطُوس | | فَلَسطِين |
| طَرَابُلس | | فَاغِنَهُ |
| (ع) | | (ق) |
| عَشِيرَهُ | | قَينُقَاعُ |
| عِيص | | قُرقُرَةُ الكِرىٰ |
| عَامِلَهُ | | قَرَاقَرُ |
| عِرَاق | | قَورَص |
| عَين التَّمر | | قلعه نَجْم |
| عَرقَهُ | | قَامِيَهُ |
| عُمُورِيَهُ | | قُسطُنطُنِيَهُ |
| عَمْ | | قِيسَارِيَهُ |
| عِكَّهُ | | قِنَسرِينَ |
| عَسقَلَانْ | | قَادسِيَهُ |
| عَمَاةُ | | (ک) |
| (غ) | | كَدِيدُ |
| غَطفَانْ | | كَفرُالعَزِيزَهُ |
| غَزَّهُ | | كَفرُ طَاثُ |
| غَزوَهُ | | كَهَف |
| غَوطَهُ | | كَيسَهُ |
| غُمُوص | | |



| نام مقام | | نام مقام |
|---|---|---|
| كُوهِ سَلمىٰ | | مَاهِيَهُ |
| كُوهِ اِجَاهُ | | مَارِحَهُ |
| (ل) | | مَعَانُ |
| لَاذِقيَهُ | | (ن) |
| لَانُ | | نَجرانُ |
| لِبُريَهُ | | نَجدُ |
| لَبُوَهُ | | نَهر اِستِريَاق |
| (م) | | نَهرمَقلُوب |
| مَكَّهُ مُعظَّمَهُ | | نَخلُ |
| مَدِينَهُ مُنَوَّرَهُ | | نَهرسَاحُور |
| مَيفَهُ | | نَهر مَعلُون |
| مَارِبُ | | نِهَاوَند |
| مَرجِ رَاهِطُ | | نَاعَمُ |
| مُوتَهُ | | (و) |
| مَرجُ الصَّغِير | | وَادِى خَرَارُ |
| مُعَرَّاتُ | | وَادِى الحَيَاةُ |
| مَرج السَّلسَلَهُ | | وَزِيرِ خَالدُ |
| مِيرَمَين | | وَادِى القُرىٰ |
| مَرجُ الدِّيبَاجُ | | (ى) |
| مِصر | | يَمَنُ |
| مَرجِ وَابِق | | يَافَا |
| مَرعَشُ | | يَاقُوصَهُ |
| مَرجُ القَبَائِلُ | | يَرمُوكُ |
| مَعِيعَهُ | | |

# مراجع ومصادر

| نمبر | اسمائے کتب | مصنف،مفسر،مرتب،مؤلف،مترجم |
|---|---|---|
| ۱ | کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۲ | حدائق بخشش | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۳ | انوارالانتباہ فی حل نداء یارسول اللہ | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۴ | بدرالانوار فی آداب الآثار | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۵ | برکات الامداد لاہل الاستمداد | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۶ | منیرالعین فی حکم تقبیل الابہامین | امام احمد رضا محدث بریلوی |
| ۷ | تفسیر خزائن العرفان | صدرالافاضل مولانا محمد نعیم الدین مرادآبادی |
| ۸ | مدارج النبوۃ | شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی |
| ۹ | المغازی الصادقۃ | امام اجل علامہ محمد بن عمروالواقدی |
| ۱۰ | فتوح الشام | امام اجل علامہ محمد بن عمروالواقدی |
| ۱۱ | مواہب لدنیۃ علی شمائل محمدیۃ | امام احمد بن محمد مصری العسقلانی |
| ۱۲ | فیروزاللغات | الحاج مولوی فیروزالدین |
| ۱۳ | تقویت الایمان | مولوی اسمٰعیل دہلوی (وہابی) |
| ۱۴ | فتاوٰی رشیدیہ | مولوی رشید احمد گنگوہی (وہابی) |
| ۱۵ | بہشتی زیور | مولوی اشرف علی تھانوی (وہابی) |
| ۱۶ | قرآن مجید کا ترجمہ | مولوی محمودالحسن دیوبندی (وہابی) |
| ۱۷ | مختصر سیرت نبویہ | مولوی محمودالحسن دیوبندی (وہابی) |
| ۱۸ | قرآن مجید کا ترجمہ | مولوی محمودالحسن دیوبندی (وہابی) |
| ۱۹ | حسن العزیز | خواجہ عزیزالحسن خلیفہ تھانوی (وہابی) |
| ۲۰ | کمالات اشرفیہ | مولوی محمد عیسیٰ الہ آبادی (وہابی) |
| ۲۱ | The Oxford World Atlas Book | 25th Editon |
| ۲۲ | The New Royal Persion Eng. Dictionary | Dr,S.C.Paul (3rd Edition) |

# تقدیم

از:- فقیہ ملت مفتی جلال الدین احمد امجدی (رحمہ اللہ تعالی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**لك الحمد يا الله! والصلاة والسلام عليك يا رسول الله!**

عرصہ سے ایک ایسی کتاب کی سخت ضرورت محسوس کی جا رہی تھی جو آسان اُردو زبان میں اسلامی تاریخ پر مشتمل ہو اور بالخصوص اس میں عاشقان مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جان نثاری و سرفروشی کی مفصل داستانیں ہوں۔ بحمدہ تعالیٰ الحاج مولانا عبدالستار صاحب ہمدانی برکاتی رضوی نوری متوطن پور بندر (گجرات) نے زیر نظر کتاب لکھ کر وہ ضرورت پوری کر دی۔

ہم نے کئی جگہوں سے اس کا تھوڑا تھوڑا حصہ مطالعہ کیا جتنا پڑھا اسے بہت خوب پایا۔ مولانا موصوف نے شروع میں حل لغات بھی لکھ دیا ہے جس سے کتاب کے سمجھنے میں بڑی آسانی ہوتی ہے۔ اور کئی صفحات پر پھیلی ہوئی مفصل فہرست مضامین کے ساتھ دوسری بھی کئی طرح کی فہرستیں تحریر کی ہیں۔ جن سے کتاب کی افادیت بہت بڑھ گئی ہے۔ **اول** ملک شام میں اہم کردار ادا کرنے والے مجاہدین۔ **دوم** ملک شام میں شجاعت دکھا کر رومیوں سے جنگ کرنے والی اسلامی خواتین۔ **سوم** ملک شام، فلسطین، اجنادین، دمشق، حمص، یرموک اور حلب وغیرہ میں شہید ہونے والے اہم مجاہدین۔ **چہارم** ملک شام میں قتل ہونے والے اہم رومی سردار۔ **پنجم** وہ رومی حاکم اور بطارقہ جو ایمان لائے اور اسلام کی نمایاں خدمات انجام دیں۔ **ششم** وہ رومی سردار جنہوں نے اسلام تو قبول نہیں کیا مگر اپنے اور اپنے اہل و عیال



کے لئے امان کی شرط پر اسلامی لشکر کی مدد کی۔ **ہفتم** ان مقامات کے نام جن کا ذکر اس کتاب میں ہے اور ساتھ ہی اہم مقامات کے پرانے اور موجودہ انگریزی نام بھی تحریر کر دئے ہیں۔

کچھ لوگ کہتے ہیں کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا ہے ایسے لوگوں کو پہلے مکہ آنا چاہئے کہ وہاں تلوار پیغمبر اسلام کے ہاتھ میں نہیں تھی بلکہ کفار مکہ کے ہاتھوں میں تھی۔ بیشک وہاں تلواریں بھی چلیں، نیزے بھی اٹھے، تیر بھی برسے اور طاقتیں بھی استعمال ہوئیں مگر اسلام پھیلانے کے لئے نہیں بلکہ اسے مٹانے کے لئے۔

لیکن اس کے باوجود دنیا نے پہلی بار عشق و محبت کا یہ حیرت انگیز تماشہ دیکھا کہ اسلام قبول کرنے والے تلوار اور نیزوں سے گھائل ہوتے رہے، پتھروں کی چوٹ پر چوٹ کھاتے رہے، گرم گرم چٹانوں پر جلتے رہے، انگاروں پر لوٹتے رہے اور جسم کی چربیاں پگھلتی رہیں مگر ان کے دل سے اسلام کی محبت کا نشہ اُترنے کی بجائے چڑھتا ہی رہا۔

خلاصہ یہ کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تلوار چلا کر نہیں بلکہ قرآن سنا کر اسلام پھیلایا ہے۔ مولانا ہمدانی صاحب نے اس کتاب میں مستند واقعات اور ٹھوس دلائل سے ثابت کیا ہے کہ اسلام تلوار کے زور سے نہیں بلکہ اپنی حقانیت اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حسن اخلاق سے پھیلا ہے۔ غرضیکہ مولانا موصوف نے یہ ضخیم تاریخی کتاب بڑی محنت اور نہایت عرق ریزی کے ساتھ لکھی ہے۔ جو قارئین کو بڑی معلومات فراہم کرتی ہے۔ اور کتاب میں عبارت کی روانی و جملوں کی بے ساختگی بھی خوب ہے کہ ان سے یہ اندازہ ہی نہیں ہوتا کہ مولانا کی مادری زبان گجراتی ہے۔

اللہ رب العزت جل مجدہٗ نے مولانا ہمدانی صاحب کو بہت سی خوبیوں سے نوازا ہے کہ وہ اپنی غیر معمولی مصروفیات کے باوجود تصنیف و تالیف کے لئے بھی کافی وقت نکال لیتے ہیں اس لئے اب تک سو سے زائد کتابیں وہ لکھ چکے ہیں اور ابھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ آج تقریر سے زیادہ تحریری کام کی ضرورت ہے۔ لیکن جماعت میں اکثر باصلاحیت حضرات آرام طلبی و تن آسانی کے خوگر ہیں۔ تو تحریری کام اس رفتار سے نہیں ہو رہا ہے جس کی ضرورت ہے۔ اس

1
4

لئے مولانا ہمدانی صاحب اس ضرورت کو پوری کرنے کے لئے مسلسل جدوجہد کررہے ہیں۔

اورانھوں نے اسلام وسنّیت اور مسلک اعلیٰ حضرت کی تبلیغ واشاعت کے لئے اپنا سب کچھ قربان کرنے کا عزم مصمم کرلیا ہے۔عرب شیوخ میں مفت تقسیم کرنے کے لئے عقائد اہلسنّت کی تائید کرنے والی مواہب لدنیہ اور شفا وغیرہ جیسی اہم عربی کتابیں اپنے خرچ سے بڑے اہتمام کے ساتھ عمدہ کاغذ پر چھپوا چکے ہیں اور اسی مقصد سے آئندہ بھی اسی طرح کی دوسری کتابیں شائع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

مولانا ہمدانی صاحب پر سلسلۂ برکاتیہ کے بانی حضرت سید شاہ برکت اللہ، دیگر بزرگان مارہرہ مطہرہ اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی وحضرت مفتی اعظم ہند مصطفیٰ رضا خاں علیہم الرحمۃ والرضوان کا خصوصی فیضان ہے جو اس طرح کی اپنی خدمات وہ انجام دے رہے ہیں۔

دعا ہے کہ خدائے عزوجل مولانا عبدالستار صاحب ہمدانی کو صحت وسلامتی کے ساتھ بہت دنوں کی زندگی عطا فرمائے، ہمیشہ تصنیف وتالیف اور اشاعت کتب کے سلسلہ کو جاری رکھنے کی توفیق بخشے۔ اور حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وبزرگان دین کے صدقہ وطفیل میں آپ کی ساری مذہبی خدمات کو قبول فرما کر اجر جزیل وجزائے جلیل سے سرفراز فرمائے۔
آمین بحرمۃ سید المرسلین صلوات اللّٰہ تعالیٰ وسلامہ علیہ وعلیہم اجمعین۔

**جلال الدین احمد امجدی**
مہتمم مرکز تربیت افتاء اوجھا گنج، ضلع بستی (یوپی)
۴/ربیع الآخر ۱۴۲۲ھ
۲۷/جون ۲۰۰۱ء



بسم اللہ الرحمن الرحیم
نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ

# آغاز کلام

حسن یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشت زناں
سر کٹاتے ہیں تیرے نام پہ مردان عرب
(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

ابوالبشر، خلیفۃ اللہ فی الارض، مسجود ملائکہ، حضرت سیدنا آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ سے لے کر حضرت روح اللہ سیدنا عیسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے عہد تک اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے مقدّس انبیاء ورُسُل خلق خدا کی ہدایت ورہنمائی کے لئے دنیا میں تشریف لائے اور اِعلَاءِ کَلِمَۃُ الْحَق کا فریضہ اَحسن طریقے سے انجام دیا۔ ہر نبی اور رسول کے زمانے میں اہل باطل نے راہ میں کانٹے بچھائے اور حق کو نیست ونابود کرنے کی سعیٔ ناکام کی لیکن ہمیشہ انبیاء ورُسل ہی فاتح اور غالب رہے۔ اہل باطل نے نورِحق کی روشنی کو بجھانے کے لئے طاقت، ثروت ودولت اور حکومت کا بھرپور استعمال کیا۔ جنگ اور قتال کے کئی معرکے رونما ہوئے جن کا تفصیلی بیان قرآن مجید، کتب احادیث اور کتب سیر وتواریخ میں موجود ہے۔

حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بعد سید المرسلین، افضل الانبیاء محبوب رب العالمین، رحمۃ للعالمین، خاتم النبیین، حضور اقدس حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانۂ خیر تک کے طویل عرصے میں کوئی نبی یا رسول مبعوث نہیں ہوا۔ لوگ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اصل تعلیمات وروایات کو رفتہ رفتہ فراموش کرتے گئے یا اس میں اپنی خواہش سے ردوبدل کردیا۔ اور شرک، کفر، افعال رذیلہ وشنیعہ عام اور رائج ہوگئے۔ اس طرح سے گمراہیت وضلالت کی ہولناک تاریکی نے پوری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ شراب، زنا، قتل، چوری، ڈکیتی، جوا، بدعہدی، دغا، فریب اور بداخلاقی کا بازار گرم تھا۔

لوگ اپنی لڑکیوں کو زندہ دفن کرتے ہوئے بھی جھجکتے نہیں تھے۔ آدمی انسان نہیں، وحشی جانور بن گیا تھا۔ عرب، ایران، چین، ہندوستان بلکہ دنیا کا ہر خطہ کفر وضلالت کے دلدل میں پھنسا تھا۔ رشد وہدایت نام کو بھی نہ تھی ایسے سنگین ماحول میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے بندوں کی ہدایت ورہبری کے لئے اپنے محبوب اعظم حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مبعوث فرمایا۔ قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" قَدۡجَآءَکُمۡ مِنَ اللّٰہِ نُوۡرٌ وَّکِتَابٌ مُّبِیۡنٌ " (سورۃ المائدۃ، آیت:۱۵)

**ترجمہ** "بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آیا اور روشن کتاب۔" (کنزالایمان)

اس آیت میں نور سے مراد حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات ہے اور روشن کتاب سے مراد قرآن مجید ہے۔ تفسیر میں ہے کہ "سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نور فرمایا گیا کیونکہ آپ سے کفر کی تاریکی دُور ہوئی اور راہِ حق واضح ہوئی۔"
(تفسیر خزائن العرفان، ص:۱۹۸)

حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عمر شریف جب چالیس سال کی ہوئی اور آپ نے اپنی نبوت کا اعلان فرما کر پرچم توحید بلند فرمایا اور بت پرستی سے روکا اور اپنی قوم کو صرف ایک خدا کی پرستش کی ہدایت فرماتے ہوئے کلمہ توحید "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ" کی دعوت دی تو آپ کی قوم آپ کی جانی دشمن ہوگئی۔ طرح طرح کی اذیتیں اور تکلیفیں پہنچائیں لیکن آپ نے صبر وتحمل سے کام لیتے ہوئے فریضۂ نبوت کو بخوبی انجام دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آپ کا پیغام حق دلوں پر اثر پذیر ہوا اور سعید لوگ اسلام قبول کر کے اخروی نعمتوں سے سرفراز ہونے لگے۔ رسول اُمّی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دعوت حق کی بڑھتی ہوئی مقبولیت دیکھ کر مشرکین عرب بغض وحسد کی آگ میں جل اُٹھے اور انھوں نے حق کے مقابل تمام باطل حربے آزمالیے۔ لیکن ان کی کوئی بھی تدبیر کارآمد نہ ہوئی۔ خصوصاً حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا عظیم معجزہ قرآن مجید ایسا دل نشیں ہوا کہ ملک عرب کے امراء وا کابر اسلام کے زمرے میں شامل ہوگئے۔



اُس وقت ملک عرب کے باشندوں کی فصاحت وبلاغت کا یہ عالم تھا کہ نوعمر لڑکا بھی اعلیٰ قسم کے اشعار فی الفور کہنے کی مہارت رکھتا تھا۔ عربوں کی زبان دانی اس عروج پہ تھی کہ جاہل، ان پڑھ اور جنگل میں بسنے والے شُتر بان بھی بہترین شاعر کی حیثیت رکھتے تھے اور اُونٹوں کے چرواہے اپنے مقابل پوری دنیا کو عجمی یعنی گونگا اور جاہل سمجھتے تھے۔ جب جاہلوں کی زبان دانی کا یہ عالم تھا تو ملک عرب کے اُدباء وفصحاء کی زبان دانی کا کیا عالم ہوگا؟ لیکن بڑے بڑے بلغاء اور زبان آور فصحاء کی فصاحت وبلاغت نبی اُمّی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے آفتاب کے مقابل ذرّہ کی بھی حیثیت نہ رکھتی تھی۔ بقول امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی:

تیرے آگے یوں ہیں دبے لچے، فصحا عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منھ میں زبان نہیں، نہیں بلکہ جسم میں جاں نہیں

محبوب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزۂ صادقہ وعظیمہ قرآن مجید کی آیات، نیز آپ کی زبان حق ترجمان سے نکلی ہوئی ہر بات ایسی فصیح اور بلیغ ہوتی تھی کہ ملک عرب کے بڑے بڑے شعراء بھی حیرت سے دانتوں تلے انگلیاں دبا لیتے۔ کیونکہ آپ کی زبان سے نکلی ہوئی ہر بات وحیِ خدا ہوتی تھی۔ قرآن شریف میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

⊙ " وَمَا یَنۡطِقُ عَنِ الۡھَوٰیo اِنۡ ھُوَ اِلَّا وَحۡیٌ یُّوۡحٰیo "
(سورۃ النجم، آیت:۳و۴)

**ترجمہ**: "اور وہ کوئی بات اپنی خواہش سے نہیں کرتے، وہ تو نہیں مگر وحی جو انھیں کی جاتی ہے۔" (کنزالایمان)

تفسیر روح البیان میں ہے کہ "نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام، اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات میں فنا کے اس اعلیٰ مقام پر پہنچے کہ اپنا کچھ باقی نہ رہا۔ تجلی ربانی کا یہ استیلائے تام ہوا کہ جو کچھ فرماتے ہیں وہ وحی الٰہی ہوتی ہے۔" (بحوالہ: تفسیر خزائن العرفان، ص:۹۴۶)

بقول امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی:

3 وہ دہن جس کی ہر بات وحی خدا
4 چشمۂ علم و حکمت پہ لاکھوں سلام

اور

میں نثار تیرے کلام پر ملی یوں تو کس کو زباں نہیں
وہ سخن ہے جس میں سخن نہ ہو وہ بیاں ہے جس کا بیاں نہیں

مشرکین عرب نے اعجازِ کلامِ حق کا مقابلہ کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا لیکن نتیجہ یہ ہوا کہ وہ مبہوت وساکت ہوگئے۔ ان کی بے مائیگی اور بے کسی کا یہ عالم تھا کہ وہ قرآن مجید کے مقابلے میں ایک چھوٹی سی آیت بھی نہ لا سکے۔ مشرکین عرب کی بے بسی پر غیرت دلاتے ہوئے قرآن مجید میں ارشاد ہے:

⊙ " فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِّنْ مِّثْلِهِ وَادْعُوا شُهَدَآءَكُمْ مِنْ دُونِ اللّٰهِ"

(سورۃ البقرۃ، آیت: ۲۳)

**ترجمہ**: ''تو اس جیسی ایک سورت تو لے آؤ اور اللہ کے سوا اپنے سب حمایتیوں کو بلالو۔'' (کنزالایمان)

قرآن مجید کی فصاحت وبلاغت کے مقابل اپنے کلام کو بے وقعت اور بے نمک محسوس کر کے مشرکین عرب اتنے مایوس ہوگئے کہ انھوں نے اخلاق کو بالائے طاق رکھ کر وحشیانہ اطوار اپنالئے اور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عداوت ودشمنی میں اس حد کو پہنچے کہ طرح طرح کی ایذائیں پہنچانے اور سختیاں کرنے کے باوجود بھی دل کی بھڑاس نہ نکلی تو ''دارُ النَّدوہ'' میں جمع ہوکر آپ کو شہید کرنے کا مشورہ کیا، لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کافروں کی سازش سے مطلع فرما دیا۔ چنانچہ سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے رفیق قلبی، اصدق الصادقین، سید المتقین، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ رات کے وقت مکہ معظّمہ سے نکل کر مدینہ طیبہ کی جانب ہجرت فرما گئے۔

⊙ قرآن مجید میں ہجرت کا واقعہ مندرجہ ذیل آیات میں بیان کیا گیا ہے:

"وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِيُثْبِتُوْكَ اَوْ يَقْتُلُوْكَ اَوْ يُخْرِجُوْكَ ط وَيَمْكُرُوْنَ وَيَمْكُرُ اللّٰهُ ط وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ o"

(سورۃ انفال، آیت: ۳۰)



**ترجمہ**: ''اور اے محبوب! یاد کرو جب کافر تمہارے ساتھ مکر کرتے تھے کہ تمھیں بند کرلیں یا شہید کردیں یا نکال دیں اور وہ اپنا سا مکر کرتے تھے اور اللہ اپنی خفیہ تدبیر فرماتا تھا اور اللہ کی خفیہ تدبیر سب سے بہتر۔''

(کنزالایمان)

حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اعلان نبوت کرنے کے بعد تیرہ سال تک مکہ معظّمہ میں قیام پذیر رہے اور جب کفّار مکہ ومشرکین عرب کی عداوت اور تکالیف حد سے متجاوز ہوگئیں تب آپ نے بحکم رب ہجرت فرما کر مدینہ منورہ میں سکونت اختیار فرمائی، لیکن مدینہ منورہ میں آپ کو عرب کے کفار، مشرکین اور یہود نے ایذائیں اور تکلیفیں پہنچانے کی حسب استطاعت کوششیں کیں۔ مدینہ منورہ کی سرزمین کو اپنے مقدس قدموں سے مشرف فرمانے کے وقت تک یعنی آپ کی ہجرت کے وقت تک مدینہ منورہ میں یہودی کافی تعداد میں آباد تھے۔ تجارتی، ثقافتی، اقتصادی، سماجی ودیگر اہم اُمور میں یہودیوں کا کافی اثر اور تسلط تھا اور مالی اعتبار سے بھی وہ اہل ثروت میں شمار ہوتے تھے۔ مکہ معظّمہ کے کفار ومشرکین اور مدینہ منورہ کے کفار اور یہود کے مابین تجارتی اور سماجی مراسم گہرے تھے اور ان کے تعلقات اتنے استوار تھے کہ ایک دوسرے کے سُکھ دُکھ کے ساتھی ہوا کرتے تھے۔ مکہ معظّمہ کے کفّار نے اپنے قاصدوں کے ذریعہ اپنے ہم خیال وہم پیالہ لوگوں کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خلاف اُکسانے اور اُبھارنے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی۔ لیکن مدینہ منورہ میں محبوب رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دعوت توحید ورسالت عام ہوچکی تھی۔ شمع عشق نبوت کے جاں نثار پروانوں کی تعداد میں دن بہ دن اضافہ ہوتا جارہا تھا۔ علاوہ ازیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے شیدائی اور فدائی یکے بعد دیگرے مکہ معظّمہ سے ہجرت کر کے مدینہ منورہ آتے ہی جاتے تھے اور مدینہ منورہ مرکز اسلام کی حیثیت سے قوی اور مستحکم ہوتا جارہا تھا۔ ملک عرب کے رؤسا اور قوم یہود کے علماء میں اہمیت رکھنے والے ذی اثر اور شجاع لوگ اسلام میں داخل ہوکر اسلام کی طاقت بڑھا رہے تھے۔ اور اسلام عروج اور ترقی پر آرہا تھا۔

مکہ کے مشرکین خصوصاً ابوجہل، ابولہب، امیہ بن خلف، عتبہ بن ربیعہ، حارث بن عامر،

4

4

ابوسفیان (جو اس وقت تک اسلام نہ لائے تھے) وغیرہ نے مدینہ کے مسلمانوں پر طرح طرح کے ظلم وستم ڈھائے، دست درازیاں کیں، بغض وحسد اور تشدد کی حدیں پار کر گئے۔ لیکن رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صبر وتحمل سے کام لیا اور اپنے جاں نثار صحابہ کو بھی ہمیشہ صبر کی تعلیم وتلقین فرمائی۔ مسلمانوں کے صبر وتحمل کو کفار و یہود نے کمزوری میں شمار کیا اور ان کے حوصلے بہت زیادہ بڑھ گئے، نوبت یہاں تک پہنچی کہ مسلمان روزمرّہ کفار ومشرکین کے ہاتھ اور زبان سے ایذا وآزار پاتے۔ لیکن رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعلیم وتربیت نے صحابۂ کرام میں اخلاق حسنہ کے وہ محاسن پیدا کر دیئے تھے کہ کسی نے بھی صبر کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔

جب مسلمانوں پر ظلم وستم کی انتہا ہونے لگی تو اللہ تبارک وتعالیٰ نے حکم نازل فرمایا:

" اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّھُمْ ظُلِمُوْا " (سورۃ الحج، آیت:۳۹)

**ترجمہ:** "پروانگی (اجازت) عطا ہوئی انھیں جن سے کافر لڑتے ہیں اس بنا پر کہ ان پر ظلم ہوا۔" (کنزالایمان)

اس آیت کی شان نزول میں وارد ہے کہ "کفار مکہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو روزمرّہ ہاتھ اور زبان سے شدید ایذائیں دیتے اور آزار پہنچاتے رہتے تھے اور صحابہ حضور کے پاس اس حال میں پہنچتے تھے کہ کسی کا سر پھٹا ہے، کسی کا ہاتھ ٹوٹا ہے، کسی کا پاؤں بندھا ہوا ہے۔ روزمرہ اس قسم کی شکایتیں بارگاہ اقدس میں پہنچتی تھیں اور اصحاب کرام کفار کے مظالم کی حضور کے دربار میں فریادیں کرتے۔ حضور یہ فرما دیا کرتے کہ صبر کرو، مجھے ابھی جہاد کا حکم نہیں دیا گیا۔ جب حضور نے مدینہ طیبہ کو ہجرت فرمائی تب یہ آیت نازل ہوئی اور یہ وہ پہلی آیت ہے جس میں کفار کے ساتھ جنگ کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔"

(تفسیر خزائن العرفان، ص:۶۰۵)



# قرآن میں آیات جہاد وقتال

سورۃ الحج کی مذکورہ آیت میں جہاد کی اجازت عطا فرمانے کے بعد قرآن شریف میں جہاد اور قتال کے تعلق سے متعدد آیات نازل ہوئیں۔ چند آیات ذیل میں درج ہیں۔

⊙ اللہ تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

" وَقَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَکُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا "
(سورۃ البقرۃ، آیت:۱۹۰)

**ترجمہ:** "اور اللہ کی راہ میں لڑو ان سے جو تم سے لڑتے ہیں اور حد سے نہ بڑھو۔" (کنزالایمان)

**تفسیر:** "یعنی جو کفار تم سے لڑیں یا جنگ کی ابتدا کریں تم ان سے دین کی حمایت اور اعزاز کے لئے لڑو۔ یہ حکم ابتداء اسلام میں تھا پھر منسوخ کیا گیا اور کفار سے قتال کرنا واجب ہوا۔" (تفسیر خزائن العرفان، ص:۵۵)

⊙ قرآن مجید میں ارشاد ہے:

" قَاتِلُوا الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰہِ وَلَا بِالْیَوْمِ الْاٰخِرِ "
(سورۃ التوبہ، آیت:۲۹)

**ترجمہ:** "لڑو ان سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ پر اور قیامت پر۔" (کنزالایمان)

⊙ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" وَمَالَکُمْ لَاتُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ " (سورۃ النساء، آیت:۷۵)

**ترجمہ:** "اور تمھیں کیا ہوا کہ نہ لڑو اللہ کی راہ میں۔" (کنزالایمان)

**تفسیر:** "یعنی جہاد فرض ہے اس کے ترک کا تمہارے پاس کوئی عذر نہیں۔"

(تفسیر خزائن العرفان، ص:۱۶۱)

⊙ اللہ تبارک وتعالیٰ مومنین کو حکم فرماتا ہے:

"وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَاتَكُوْنَ فِتْنَة وَيَكُون الدِّيْنُ كُلُّهُ لِلّٰهِ"

(سورۃ الانفال، آیت:۳۹)

**ترجمہ**: ''اوران سے لڑو یہاں تک کہ کوئی فساد باقی نہ رہے اور سارا دین اللہ ہی کا ہوجائے۔'' (کنزالایمان)

⊙ اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے محبوب اعظم ﷺ سے ارشاد فرماتا ہے:

"يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَ الْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ"

۱-(سورۃ التحریم، آیت:۹)

۲-(سورۃ التوبہ، آیت:۷۳)

**ترجمہ**: ''اے غیب کی خبریں دینے والے (نبی) جہاد فرماؤ کافروں اور منافقوں پر اور ان پر سختی کرو۔'' (کنزالایمان)

⊙ ارشاد رب تبارک وتعالیٰ ہے:

"فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ وَ اقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ" (سورۃ التوبہ، آیت:۵)

**ترجمہ**: ''تو مشرکوں کو مارو جہاں پاؤ اور انھیں پکڑو اور قید کرو اور ہر جگہ ان کی تاک میں بیٹھو۔'' (کنزالایمان)

⊙ قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ"

(سورۃ التوبہ، آیت:۱۴)

**ترجمہ**: ''تو ان سے لڑو، اللہ انھیں عذاب دے گا تمہارے ہاتھوں اور انھیں رسوا کرے گا، اور تمھیں ان پر مدد دے گا۔'' (کنزالایمان)

مذکورہ آیات کے علاوہ قرآن مجید میں جہاد وقتال کے احکام نازل فرمائے گئے ہیں۔ جہاد کا پہلا حکم ۲ھ میں نازل ہوا۔ اس سے پہلے قتال کی اجازت نہ تھی۔ جب حضور



اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں رونق افروز ہوئے اور صحابہ کرام کی جمعیت ہوگئی تو نصرت الٰہی قائم ہوئی اور اعداء دین کے ساتھ جہاد وقتال کا سلسلہ مستقل طور پر مشروع ہوگیا۔

## ⊙ غزوہ اور سریہ کی تعریف

غزوہ کے متعلق ارباب سیر کی اصطلاح یہ ہے کہ ہر وہ لشکر جس میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بنفس نفیس خود تشریف فرما ہوں اسے غزوہ کہتے ہیں۔ اور جس لشکر میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود موجود نہ ہوں بلکہ کوئی لشکر روانہ فرمایا ہو اسے بعثۃ یا سریہ کہتے ہیں۔ صحابہ کرام کی مقدس جماعت نے اپنے آقا ومولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عشق میں سرشار ہوکر ایسی شجاعت وجاں نثاری کا مظاہرہ کیا کہ کفر وشرک کے ایوان منہدم ہوگئے اور اسلام کی جڑیں اور بنیادیں ایسی مستحکم ہوگئیں کہ قلیل عرصے میں اسلام کا پیغام حق ملک عرب کی سرحدیں عبور کرکے دنیا کے گوشے گوشے تک پہنچ گیا۔ ادیان باطلہ کے قلعے منہدم ہوکر ھباءً منثوراً کی طرح اُڑ گئے اور اُفق عالم پر اسلام کا پرچم حق لہرانے لگا۔

## ⊙ غزوات اور سرایا کی تفصیل

⊙ غزوات کی تعداد ستائیس ہے۔ ان میں سے صرف نو غزوات میں ہی قتال واقع ہوا۔ اٹھارہ غزوات میں قتال (جنگ) واقع نہ ہوا۔

⊙ جن نو غزوات میں قتال وقوع میں آیا وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) جنگ بدر ۲ھ

(۲) جنگ احد ۳ھ

(۳) جنگ مریسیع (بنی المصطلق) ۵ھ

(۴) جنگ احزاب (جنگ خندق) ۵ھ

ترتیب سے مرتب فرماتے کہ یلغار و دفاع کے لوازمات کی کامل طور پر ادائیگی ہو جاتی۔ میمنہ اور میسرہ کی تشکیل، مقدمہ و عقب کا اختصاص، قلب و وسط کا تقرر، صف بندی، اختلاط افراد، وغیرہ امور میں جنگی مہارت و تجربہ کی پختگی عیاں ہوتی۔ رزم گاہ کا جغرافیہ، کمین گاہ کا انتخاب، لشکر کے ہر فرد پر نگرانی، حوصلہ افزائی، جیسے باریک باریک اُمور کی طرف توجہ کرنا اور ان میں کوتاہی نہ ہو اس کا خیال رکھنا۔ مجاہدین کو فضیلت جہاد، راہ خدا میں قتال کرنے کا اجر عظیم اور بشارت جنت سنا کر ان میں جوش اور ولولہ پیدا کرنا، دشمن کے مقابلے میں آہنی دیوار کی طرح جمے رہنے کی ترغیب دینا، باہمی ربط و تسلسل برقرار رکھتے ہوئے ہر محاذ سے الگ الگ طور سے حملہ آور ہونے کی تعلیم نے مٹھی بھر مجاہدوں میں وہ مہارت پیدا کر دی کہ دشمن کا زور آور لشکر پیٹھ دکھا کر راہ فرار اختیار کرنے میں ہی اپنی خیریت و عافیت محسوس کرتا۔ کیونکہ مجاہدین اسلام کی کفن بردوش مختصر سی جماعت مشرکین کے کثیر لشکر کی صفیں کی صفیں دم بھر میں اُلٹ کر رکھ دیتی تھی۔

اپنے کو بہت بڑا شجاع، ماہر فن جنگ، اور آلات جنگ کے استعمال کا کہنہ تجربہ کار سمجھنے والا اور تکبر و غرور کے نشے میں اپنا پاؤں زمین پر نہ رکھنے والا کوئی سرکش جب کسی نحیف اور ناتواں اسلامی مجاہد سے ٹکرایا تو صرف ایک گرداوے میں اس کی ناک خاک آلود ہو جاتی۔ اپنی جسمانی طاقت کے گھمنڈ میں اترانے والا ثقیل جسامت کا کوئی مشرک جب کبھی کسی لاغر جسم والے اسلامی مجاہد سے بھڑا تو اسلامی مجاہد کی روحانی طاقت نے اس کی پسلیاں پیس کر رکھ دیں۔

اپنے لشکر کی بھاری اکثریت اور آلات حرب کی بہتات پر اعتماد کر کے اپنی کامیابی اور غلبہ کا یقین رکھنے والا سرکش جب مجاہدوں کی قلیل جماعت سے ٹکرایا تو ایک ہی ضرب میں وہ خاک و خون میں تڑپتا نظر آنے لگا۔ اپنی شجاعت اور بہادری کے گن گانے، رجز کے فخریہ اشعار پڑھ کر گلا پھاڑ پھاڑ کر ڈکارنے والے کا کلیجا مجاہدین اسلام کی صدائے تکبیر و تہلیل سنتے ہی پھٹ جاتا۔ جب میدان جنگ میں دونوں لشکر آمنے سامنے ہوتے تو رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسلامی لشکر کی صف بندی کرنے بنفس نفیس لشکر میں گشت فرماتے اور لشکر کے ہر فرد کو تنبیہ فرما کر اس طرح قطار بند کھڑا کرتے کہ کوئی شخص بھی قطار سے سر مو تجاوز نہ کرتا اور صفیں سیدھی کر کے، ایک دوسرے سے ملحق ہو کر جب استادہ ہوتے تو ایسا محسوس ہوتا کہ آہنی



دیوار قائم کر دی گئی ہے۔ جس کو پھاندنا امر محال ہے۔ لشکر کفار کے رؤساء اسلامی لشکر کی صف بندی دیکھ کر متحیّر اور متعجب ہوتے اور ان کے دلوں پر اسلامی لشکر کا رعب اور دبدبہ چھا جاتا۔ جنگ کے فن میں مہارت رکھنے والے بڑے بڑے سرداران مشرکین اپنے لشکر میں صف بندی کرنے کے معاملے میں رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مہارت کے سامنے طفل مکتب کی بھی حیثیت نہ رکھتے تھے۔ اسلامی لشکر کی صف بندی دیکھ کر دشمن کے لشکر پر ایسی ہیبت طاری ہوتی کہ وہ بوکھلا جاتے تھے۔

اللہ تبارک و تعالیٰ کو مجاہدین اسلام کی میدان جہاد میں کی جانے والی صف بندی کی موزونیت اتنی پسند آئی کہ قرآن مجید میں سورۂ ''الصّف'' نازل ہوئی اور مجاہدین کی صف بندی کی تعریف یوں کی گئی۔

قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" اِنَّ اللّٰهَ یُحِبُّ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِهٖ صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْیَانٌ مَّرْصُوْصٌ " (سورۃ الصّف، آیت: ۴)

**ترجمہ:** ''بے شک اللہ دوست رکھتا ہے انھیں جو اس کی راہ میں لڑتے ہیں پرا (صف) باندھ کر، گویا وہ عمارت ہیں رانگا پلائی (سیسہ پلائی دیوار)'' (کنز الایمان)

**تفسیر:** ''یعنی ایک سے دوسرا ملا ہوا۔ ہر ایک اپنی جگہ جمع ہوا۔ دشمن کے مقابل سب کے سب مثل شے واحد کے۔'' (تفسیر خزائن العرفان، ص: ۹۹۴)

رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی ظاہری حیات طیبہ کے ۵۵ سال بسر فرمانے کے بعد پہلی مرتبہ ۶۲۳ء بمطابق ۲ھ میں جنگ بدر میں شرکت فرمائی۔ پہلی ہی جنگ میں آپ نے لشکر کی ترتیب ایسے بہترین سلیقہ سے انجام دی کہ دنیا کے سامنے ایک مثال قائم فرما دی۔ اس کی اہم وجہ یہ ہے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے تمام علوم و فنون کے ساتھ ساتھ علم و فن حرب بھی ودیعت فرمایا تھا۔ علاوہ ازیں علم غیب کی وجہ سے آپ تمام حوادث پر مطلع تھے۔

⊙ جنگ بدر کے دن حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کے ساتھ میدان

جنگ کا معائنہ فرمایا۔حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے زمین پر اپنا دست مبارک رکھ کر فرمایا: ''یہ فلاں کے مرکر گرنے کی جگہ ہے، یہ فلاں کے مرکر گرنے کی جگہ ہے، یہ فلاں کا مقتل ہے، اور یہ فلاں کی جائے کشتن ہے، اور ایک ایک مارے جانے والے کا نام اور اس کے مقتل کا نشان بتایا اور ان میں سے کوئی ایک بھی حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی جگہ کے برخلاف نہ مارا گیا چنانچہ اس جگہ سے ایک بالشت بھی تفاوت وتجاوز نہ ہوا۔''

(حوالہ:-مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲،ص:۱۴۴ اور ۱۴۷)

مذکورہ واقعہ سے ثابت ہوتا ہے کہ غیب بتانے والے رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے اپنے خزانہ غیب سے علم غیب عطا فرمایا تھا اور آپ یہ جانتے تھے کہ کون، کب، کس طرح اور کہاں مرے گا۔

رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہر جنگ میں باریک بینی سے فوج کی تدوین فرمائی اور اس امر کا بڑی پابندی سے لحاظ فرمایا کہ مجاہدین کا حوصلہ ہر حال میں برقرار رہنا چاہئے۔لہٰذا ان کے جذبات کو فروغ دینے کے لئے جہاد کی فضیلت کے تعلق سے نازل شدہ آیات قرآنی کو تلاوت فرما کر اور اجر عظیم کی بشارت سنا کر شجاعت کا ولولہ پیدا فرماتے تھے۔ علاوہ ازیں آپ نے جنگ کے تعلق سے کار آمد نئے امور بھی ایجاد فرمائے۔مثلاً:

✪ **عَلَم** :- میدان جنگ میں سپاہی اپنی بہادری اور جوانمردی کا بھرپور استعمال کر کے لڑائی کے کرتب دکھا کر داد شجاعت حاصل کرتا ہے۔لیکن ہر سپاہی کی دلیری کا مدار سردار پر ہوتا ہے۔اگر لشکر کا سردار مارا جاتا ہے تو پورے لشکر کا حوصلہ پست ہو جاتا ہے اور لشکر شکست سے دوچار ہوتا ہے۔کبھی کبھی سردار لشکر کے مارے جانے کی غلط افواہ بھی اُڑتی ہے جس کے نتیجہ میں لشکر میں انتشار واختلال پھیلتا ہے۔جس کی وجہ سے لڑنے والوں کے حوصلے ٹوٹ جاتے ہیں۔لہٰذا سردار لشکر کا بقید حیات رہنا لشکر کے لئے روح رواں کے مترادف ہے۔اسی نظریہ کے تحت رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے علم مشروع کیا۔اور لشکر کے سردار کے ہاتھ میں علم دیا جانے لگا تاکہ لشکر کا سپاہی دور سے علم دیکھ کر مطمئن رہے کہ میرے لشکر کا سردار



سلامت ہے۔علم کا ایک فائدہ یہ بھی ہوتا ہے کہ جس کے ہاتھ میں علم ہوتا ہے وہ تھوڑے وقفہ کے بعد علم کو جنبش دیتا ہے یعنی زور سے ہلاتا ہے۔اور یہ ایک قسم کا اشارہ ہوتا ہے کہ میں پورے جوش وخروش سے دشمن کا مقابلہ کر رہا ہوں تم بھی ڈٹ کر مقابلہ کرو اور دشمن کے قدم اکھیڑ دو۔علم کو جنبش میں آیا ہوا دیکھ کر ہر سپاہی میں ایک نیا جوش پیدا ہوتا ہے اور وہ اپنے سردار کے اشارۂ حکم کی بجا آوری میں اپنی جان پر کھیلتا ہے۔

''۲ھ میں سب سے پہلا علم جو اسلام میں تیار کیا گیا وہ حضرت حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا علم ہے۔ ابو جہل لعین تین سو آدمیوں کو لے کر مدینہ کے قریب آیا تھا۔اس کی سرکوبی کے لئے رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو علم دے کر اسّی سواروں کے ساتھ روانہ فرمایا تھا لیکن کوئی قتال واقع نہیں ہوا اور ابو جہل مکہ مکرمہ کی طرف بھاگ گیا۔'' (حوالہ:-مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۱۳۴)

علم ایک جھنڈا ہوتا ہے۔تقریباً بارہ فٹ لمبی لکڑی، بانس یا نیزہ کے سرے پر ایک کپڑا باندھ دیا جاتا ہے اور وہ کپڑا پرچم کی طرح لہراتا ہے۔رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دو قسم کے علم تجویز فرمائے تھے:

(۱) چھوٹا علم:- اس کو عربی میں ''لواء'' کہتے ہیں۔

(۲) بڑا علم:- اس کو عربی میں ''رأیت'' کہتے ہیں۔

حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے الگ الگ موقعوں پر دونوں قسم کے علم دست اقدس میں تھامے ہیں۔مسند احمد اور ترمذی میں حضرت عبداللہ بن عباس سے ایک حدیث ان لفظوں میں مروی ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ''رأیت'' سیاہ تھا اور آپ کا ''لواء'' سفید تھا۔'' طبرانی کے نزدیک بھی حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایسا ہی مروی ہے۔

لیکن ابن عدی کے نزدیک حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اتنا زیادہ روایت کیا گیا ہے کہ ''ان علموں میں **"لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ"** لکھا ہوا تھا۔

علم کے چھوٹے اور بڑے ہونے میں کیا حکمت ہے؟ اور اس میں کیسی بہترین دور اندیشی ہے، اس کو ملاحظہ فرمائیں۔

جب اسلامی لشکر چھوٹی تعداد میں ہوتا تو صرف ایک ہی علم ہوتا لیکن کبھی کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ لشکر کی تعداد ہزاروں سے متجاوز ہوتی۔ ایسی صورت میں لشکر کے الگ الگ دستے بنائے جاتے۔ اور ہر دستہ پر ایک سردار مقرر کیا جاتا۔ وہ تمام سردار سپہ سالار کے ماتحت ہوتے۔ سپہ سالار اعظم ان سرداروں کو جو حکم دیتا اس کی مطابقت میں سردار اپنے ماتحت دستہ (فوج کا حصہ) کو حکم دیتا۔ ہر سردار کو الگ الگ علم دیا جاتا۔ سردار کی حیثیت کو ملحوظ رکھتے ہوئے اور اس کے ماتحت سپاہیوں کی تعداد کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کو چھوٹا یا بڑا علم دیا جاتا۔ یعنی کسی کو ''لواء'' اور کسی کو ''رایت'' دیا جاتا۔ علم کی فراہمی میں ایک ضروری بات یہ ہوتی تھی کہ ہر علم کا رنگ جدا جدا ہوتا۔ سیاہ، سفید، سرخ، ہرا، پیلا وغیرہ الگ الگ رنگ کے کپڑوں کے علم بنائے جاتے۔ علاوہ ازیں ہر سردار کے ماتحت اس کی قوم کے لوگ ہوتے۔

مذکورہ تقسیم کے نفع بخش نتائج کی طرف التفات کرنے سے بیساختہ زبان سے مرحبا اور صد آفرین کی صدا مترنم ہوگی۔ بڑی تعداد کے لشکر کو الگ الگ حصص میں منقسم کر کے ہر حصے پر ایک سردار مقرر کردینے سے ہر سردار کو ایک محدود دستۂ فوج کی ہی نگرانی کرنی پڑتی ہے جو آسان ہے۔ علاوہ ازیں ہر سردار کے ماتحت اس کی ہی قوم کے آدمیوں کی ٹکڑی رکھنے کا بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ ہر سردار اپنی برادری کے لوگوں کو تلقین کرتا ہے کہ میدان جنگ میں بزدلی دکھا کر اپنی برادری کا نام مت ڈبونا۔ بلکہ میدان جنگ میں شجاعت اور دلیری میں دوسری قوموں پہ سبقت لے جانا۔ اور اللہ کے پیارے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خوشنودی حاصل کرنے میں ہر ممکن وناممکن کوشش کر کے اپنی جان کی بازی لگا دینا۔ فرض کرو کہ میمنہ پر مہاجرین ہیں تو میمنہ پر قوم مہاجر سے ہی کسی شخص کو سردار بنایا جاتا۔ اس کو کسی بھی ایک رنگ کا علم دے دیا جاتا۔ اسی طرح ہر حصہ فوج کی تقسیم ہوتی۔ دوران جنگ ہر سپاہی اپنے سردار کے علم کو دیکھتا رہے گا۔ حالانکہ لشکر میں کئی علم ہوں گے لیکن ہر علم کا رنگ الگ الگ ہونے کی وجہ سے ہر سپاہی اپنے سردار کے علم کو آسانی سے پہچان لے گا۔ سردار علم کو جنبش دے دے کر اپنے زیر دست سپاہیوں کو جوش دلا کر ان کو ابھارے گا۔ سپہ سالار بھی تمام علم بیک وقت ملاحظہ کرتا رہے گا اور اگر خدانہ خواستہ کوئی سردار شہید ہوجائے تو علم گرنے کی وجہ سے فوراً پتہ لگ جائے گا کہ



ہمارے لشکر کے اس حصے پر دشمنوں کا حملہ شدید ہے لہذا وہ ان کی کمک کرنے فوراً پہنچ جائے گا۔ نیز لشکر کے ہر سپاہی کو معلوم رہے گا کہ میرا سردار اس وقت کہاں ہے کیونکہ علم اس کے سردار کی نشاندہی کرتا رہتا ہے کہ فلاں رنگ کا علم فلاں سردار کے ہاتھ میں ہے۔

علاوہ ازیں علم میں کلمہ شریف ''لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ'' ﷺ لکھنا۔ تاکہ مجاہد جب علم کو دیکھے گا تو کلمہ شریف دیکھ کر توحید ورسالت کی گواہی پر اس کا عقیدہ مزید پختہ ہوگا اور وہ یہ تصور کرے گا کہ اس میدان میں اسلام کا کلمہ بلند اور نمایاں ہے اور اس کلمہ کو بلندی سے پستی پر لانے کی کوشش میں باطل طاقت آج اپنا ایڑی چوٹی کا زور لگا رہی ہے لیکن جب تک میرے دم میں دم ہے میں اسلام کا کلمہ ہرگز مٹنے نہیں دوں گا۔ اس کے لئے مجھے چاہے مٹ جانا پڑے۔ میں اپنے جسم کے خون کے آخری قطرے سے گلشن اسلام کی آبیاری کر کے اسلام کی آب وتاب پر آنچ نہیں آنے دوں گا۔ اس تخیل کی تدقیق سے اس میں ایک ایسا جوش وولولہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ دشمنوں پر قہر الٰہی کی بجلی بن کر ٹوٹ پڑتا ہے اور ''اعلاء کلمۃ الحق'' کی تڑپ اور بیتابی میں مثل شیر حملہ آور ہوکر دشمن اسلام کے لشکر کی صفیں الٹ کر رکھ دیتا ہے۔ گویا وہ زبان تلوار سے یوں گویا ہوتا ہے:

پھیر دیجے پنجۂ دیو لعیں
مصطفیٰ کے بل پہ طاقت کیجیے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

✪ **خندق:** - ۵ھ میں غزوۂ احزاب وقوع میں آیا۔ اس غزوہ کو غزوۂ خندق بھی کہتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس غزوہ میں مدینہ طیبہ کے گرد خندقیں کھودی گئی تھیں۔ ان خندقوں کی وجہ سے مکہ معظمہ سے آیا ہوا دس ہزار کا لشکر کفار مدینہ منورہ میں داخل نہ ہوسکا۔ ملک عرب میں یہ پہلا حادثہ تھا کہ دشمنوں کے شر سے اہل شہر کو امن میں رکھنے کے لئے شہر کے گرد خندقیں کھودی گئی ہوں۔ مکہ سے آیا ہوا لشکر کفار بھی ان خندقوں کو دیکھ کر رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دفاعی انتظام پر ششدر ہوکر رہ گیا۔

مختصر یہ کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جنگی امور کا بھی

کامل علم عطا فرمایا تھا۔ آپ نے اپنے جاں نثار صحابہ کو فن جہاد کی ایسی اعلیٰ تعلیم وتربیت فرمائی کہ آپ کی عنایت کردہ تعلیم کو مشعل راہ بنا کر انھوں نے آپ کی رحلت کے بعد قلیل عرصہ میں عظیم فتوحات حاصل کر کے اسلام کا پرچم دنیا کے گوشے گوشے میں لہرا دیا۔

## ⊙ جہاد کی فضیلت

قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"اِنَّ اللّٰہَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَھُمْ وَاَمْوَالَھُمْ بِاَنَّ لَھُمُ الْجَنَّۃَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَیَقْتُلُوْنَ وَ یُقْتَلُوْنَ"

(سورۃ التوبہ، آیت:۱۱۱)

**ترجمہ:** ''بے شک اللہ نے مسلمانوں سے ان کے مال اور جان خرید لئے ہیں اس بدلے پر کہ ان کے لئے جنت ہے۔ اللہ کی راہ میں لڑیں تو ماردیں اور مریں۔''

**تفسیر:** ''راہ خدا میں جان اور مال خرچ کر کے جنت پانے والے ایمان داروں کی ایک تمثیل ہے۔ جس سے کمال لطف وکرم کا اظہار ہوتا ہے کہ پروردگار عالم نے انھیں جنت عطا فرمانا ان کے جان ومال کا عوض قرار دیا اور اپنے کو خریدار فرمایا۔ یہ کمال عزت افزائی ہے کہ وہ ہمارا خریدار بنے اور ہم سے اس چیز کو خریدے جو نہ ہماری بنائی ہوئی نہ ہماری پیدا کی ہوئی ہے۔ جان ہے تو اس کی پیدا کی ہوئی ہے۔ مال ہے تو اس کا عطا فرمایا ہوا ہے۔'' (تفسیر خزائن العرفان، ص:۳۶۸)

قرآن مجید میں رب تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

"وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْرِیْ نَفْسَہُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰہِ"

(سورۃ البقرہ، آیت:۲۰۷)



**ترجمہ:** ''اور کوئی آدمی اپنی جان بیچتا ہے اللہ کی مرضی چاہنے میں۔''

(کنزالایمان)

اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے:

"فَلْیُقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ الَّذِیْنَ یَشْرُوْنَ الْحَیٰوۃَ الدُّنْیَا بِالْاٰخِرَۃِ وَمَنْ یُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَیُقْتَلْ اَوْ یَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِیْہِ اَجْراً عَظِیْماً" (سورۃ النساء، آیت:۷۴)

**ترجمہ:** ''تو انھیں اللہ کی راہ میں لڑنا چاہئے جو دنیا کی زندگی بیچ کر آخرت لیتے ہیں اور جو اللہ کی راہ میں لڑے پھر مارا جائے یا غالب آئے تو عنقریب ہم اُسے بڑا ثواب دیں گے۔'' (کنزالایمان)

مذکورہ بالا آیات قرآنی میں مجاہد کو راہ خدا میں جہاد کرنے کے صلہ میں جنت کا وعدہ اور آخرت کی نعمتوں وآسائشوں کا مژدہ سنایا گیا ہے۔ رضائے الٰہی اور اجر عظیم کی طلب میں مجاہدین اسلام نے اللہ کی راہ میں موت کی تمنا اور شہادت کی خواہش میں اپنی جان کی قطعاً پرواہ نہ کی۔ اپنا سب کچھ داؤ پر لگا دیا اور دنیا کے عیش وآرام، اور اپنا مال واپنی جان اللہ کے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ہاتھ بیچ کر اس کے عوض میں آخرت کی لازوال دولت ونعمت خریدی لی۔

بقول حضرت رضاؔ بریلوی:

جان و دل تیرے قدم پر وارے
کیا نصیبے ہیں تیرے یاروں کے

## ⊙ شہید کے مراتب و درجات اور حیات:

اللہ تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

"فَالَّذِیْنَ ھَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِھِمْ وَاُوْذُوْا فِیْ سَبِیْلِیْ وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا لَاُکَفِّرَنَّ عَنْھُمْ سَیِّاٰتِھِمْ وَلَاُدْخِلَنَّھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ

مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ" (سورہ اٰل عمران، آیت:۱۹۵)

**ترجمہ**: ''تو وہ جنھوں نے ہجرت کی اور اپنے گھروں سے نکالے گئے اور میری راہ میں ستائے گئے اور لڑے اور مارے گئے، میں ضرور ان کے سب گناہ اُتار دوں گا اور ضرور انھیں باغوں میں لے جاؤں گا جن کے نیچے نہریں رواں۔'' (کنز الایمان)

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

**"وَلَا تَقُوۡلُوۡا لِمَنۡ يُّقۡتَلُ فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ اَمۡوَاتٌ بَلۡ اَحۡيَآءٌ وَّلٰـكِنۡ لَّا تَشۡعُرُوۡنَ"** (سورۃ البقرہ، آیت:۱۵۴)

**ترجمہ**: ''اور جو خدا کی راہ میں مارے جائیں انھیں مردہ نہ کہو، بلکہ وہ زندہ ہیں، ہاں تمھیں خبر نہیں۔'' (کنز الایمان)

**تفسیر**: ''شان نزول: یہ آیت شہداء بدر کے حق میں نازل ہوئی۔لوگ شہداء کے حق میں کہتے تھے کہ فلاں کا انتقال ہوگیا اور وہ دنیوی آسائش سے محروم ہوگیا۔ان کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی اور ارشاد ہوا کہ موت کے بعد ہی اللہ تعالیٰ شہداء کو حیات عطا فرماتا ہے۔ان کی ارواح پر رزق پیش کئے جاتے ہیں، انھیں راحتیں دی جاتی ہیں، ان کے عمل جاری رہتے ہیں، اجر اور ثواب بڑھتا رہتا ہے۔حدیث شریف میں ہے کہ شہداء کی روحیں سبز پرندوں کے قالب میں جنت کی سیر کرتی ہیں اور وہاں کے میوے اور نعمتیں کھاتی ہیں۔'' (تفسیر خزائن العرفان، ص:۴۲)

شہداء کی حیات کے بارے میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

**"وَلَا تَحۡسَبَنَّ الَّذِيۡنَ قُتِلُوۡا فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ اَمۡوَاتًا بَلۡ اَحۡيَآءٌ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ يُرۡزَقُوۡنَ"** (سورۂ آل عمران، آیت:۱۷۰)

**ترجمہ**: ''اور جو اللہ کی راہ میں مارے گئے ہرگز انھیں مردہ نہ خیال کرنا بلکہ وہ اپنے رب کے پاس زندہ ہیں، روزی پاتے ہیں۔'' (کنز الایمان)



**تفسیر**: ''اکثر مفسرین کا قول ہے کہ یہ آیت شہداء احد کے حق میں نازل ہوئی ہے۔حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تمہارے بھائی اُحد میں شہید ہوئے، اللہ تعالیٰ نے ان کی ارواح کو سبز پرندوں کے قالب عطا فرمائے۔وہ جنتی نہروں پر سیر کرتے پھرتے ہیں۔جنتی میوے کھاتے ہیں، طلائی قنادیل جو زیر عرش معلق ہیں ان میں رہتے ہیں، جب انھوں نے کھانے پینے رہنے کے پاکیزہ عیش پائے تو کہا کہ ہمارے بھائیوں کو کون خبر دے کہ ہم جنت میں زندہ ہیں تاکہ وہ جنت سے بے رغبتی نہ کریں اور جنگ سے بیٹھ نہ رہیں۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں انھیں تمہاری خبر پہنچاؤں گا۔پس یہ آیت نازل فرمائی (ابوداؤد)۔اس آیت سے ثابت ہوا کہ ارواح باقی ہیں، جسم کے فنا ہونے کے ساتھ فنا نہیں ہوتیں اور زندوں کی طرح شہداء کھاتے پیتے عیش کرتے ہیں۔سیاق آیت اس پر دلالت کرتا ہے کہ حیات روح اور جسم دونوں کے لئے ہے۔شہداء کے جسم قبروں میں محفوظ رہتے ہیں۔مٹی ان کو نقصان نہیں پہنچاتی۔زمانۂ صحابہ میں اور اس کے بعد بکثرت معائنہ ہوا ہے کہ اگر شہداء کی قبریں کھل گئیں تو ان کے جسم تر و تازہ پائے گئے۔''

(تفسیر خزائن العرفان، ۱۲۹ و ۱۳۰)

شہدائے کرام کی حیات قرآن مجید کی مندرجہ بالا آیات سے بین طور پر ثابت ہوتی ہے۔علاوہ ازیں کتب سیر و تاریخ و احادیث میں ایسے سیکڑوں واقعات مرقوم ہیں کہ شہدائے کرام کے اجسام سالہا سال کا عرصہ گزرنے کے بعد بھی ان کی قبروں میں تر و تازہ اور صحیح و سالم پائے گئے ہیں۔اور ان کے اجسام میں زندہ انسان کی طرح خون رواں ہوتا ہے۔مثلاً:

(ا) شیخ محقق، شاہ عبد الحق محدث دہلوی قدس سرہ فرماتے ہیں کہ:

''ارباب سیر بیان کرتے ہیں کہ چھیالیس سال کے بعد کسی وجہ سے بعض شہدائے اُحد

کی قبروں کو کھولا گیا۔ وہ ویسی ہی تر و تازہ مثل غنچہ ہائے گل اپنے کفنوں میں تھے۔ تم یہی کہو گے کہ انھیں آج ہی دفن کیا گیا ہے۔ ان میں سے بعضوں کو دیکھا گیا کہ زخموں پر ہاتھ رکھے ہوئے ہیں جب زخموں سے ہاتھ اُٹھایا گیا تو زخموں سے تازہ خون بہنے لگا۔ جب ان کے ہاتھوں کو چھوڑا گیا تو وہ زخموں پر ہی واپس پہنچ گئے۔''

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۲۳۶)

**(۲)** تاریخ مدینہ میں امام تاج الدین سبکی قدس سرہٗ سے شفاء السقام میں منقول ہے کہ:

''جب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اپنی امارت کے زمانے میں شہدا اُحد کے قریب سے نہر کھدوا رہے تھے اور وہ نہر شہدائے اُحد کے قریب سے گزری تو ایک کدال حضرت سید الشہداء امیر حمزہ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قدم اقدس پر لگا اور اس سے خون بہنے لگا۔'' (حوالہ:- ایضاً)

**(۳)** حضور اقدس جانِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عاشق صادق حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کفار مکہ نے فریب اور دھوکہ سے قید کر لینے کے بعد مکہ معظّمہ کے قریب ''موضع تنعیم'' نامی مقام پر لے گئے اور سولی پر چڑھا کر چالیس آدمیوں نے برچھیاں اور نیزے چبھو چبھو کر بڑی ہی بے دردی اور بے رحمی سے شہید کر دیا اور ان کی مبارک لاش کو دار پر ہی لٹکی ہوئی چھوڑ دیا کہ ان کے قتل کی خبر سارے عرب میں پھیل جائے اور لوگ کفار مکہ سے ڈریں۔ حضور اقدس عالم ما کان وما یکون صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کی خبر اس وقت ہی ہو گئی تھی جب کہ ان کو شہید کیا گیا تھا۔ بعدہٗ حضور نے حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی لاش کو سولی سے اُتار کر مدینہ طیبہ لے آنے کے لئے حضرت زبیر بن العوام اور حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو روانہ فرمایا۔ یہ دونوں حضرات چھپتے چھپاتے موضع تنعیم پہنچے۔ وہاں حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی لاش دار پر لٹکی ہوئی تھی۔ چالیس آدمی دار کے گرد برائے نگرانی سوئے ہوئے تھے۔ رات کا وقت تھا۔ یہ دونوں حضرات بہت ہی آہستگی سے دار تک پہنچے اور حضرت خبیب کو اُتارا۔ حضرت خبیب کی شہادت کو چالیس دن کا عرصہ گزر گیا تھا۔ لیکن ہنوز ان کا مقدس جسم تر و تازہ تھا اور ان کے زخموں سے



خون ٹپک رہا تھا۔'' (حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۲۴۶)

**(۴)** حضرت ابی فروہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک روز رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم شہدائے اُحد کی زیارت قبور کے لئے تشریف لے گئے، فرمایا ''اے میرے رب! تو ہی عبادت کا مستحق ہے بلاشبہ تیرا یہ بندہ اور تیرا رسول گواہ ہے کہ یہ جماعت تیری رضا میں شہید ہوئی۔ اس کے بعد فرمایا ''جو شخص ان کی زیارت کرتا ہے اور ان کی تحیت وسلام بجالاتا ہے، یہ قیامت تک ان کو جواب دیتے ہیں۔''

اس حدیث کے ضمن میں محقق علی الاطلاق، شیخ عبد الحق محدث دہلوی قدس سرہٗ نے شہداء اُحد کی حیات کے ثبوت میں ایک واقعہ نقل فرمایا ہے، جو حسب ذیل ہے:

''عطاف بن خالد مخزومی اپنے ماموں سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے بیان کیا کہ میں شہدائے اُحد کی زیارت کو گیا۔ میرے ساتھ دو غلام تھے جو میرے گھوڑے کی حفاظت کرتے تھے۔ ان کے سوا کوئی موجود نہ تھا۔ چونکہ میں نے سنا تھا کہ رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انھیں سلام کرو کیونکہ یہ زندہ ہیں اور سلام کا جواب دیتے ہیں۔ تو میں نے سلام کیا اور سلام کا جواب سنا۔ پھر شہدائے اُحد نے فرمایا ''بلاشبہ ہم تمھیں پہچانتے ہیں۔'' اس پر میں ہیبت سے لرزہ براندام ہو کر گر پڑا۔ پھر میں جلدی سے سوار ہو کر روانہ ہو گیا۔''

(حوالہ: مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد ۲، ص:۲۳۶)

شہداء کی حیات کے ثبوت میں اس قسم کے واقعات معتبر و معتمد کتب میں اتنی کثرت سے پائے جاتے ہیں کہ جن کا صرف اشارۃً تذکرہ کرنے کے لئے بھی دفاتر درکار ہیں، لہٰذا صرف چار واقعات کا اختصاراً ذکر کر کے صرف اتنا عرض کرنا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے کلام صادق قرآن مجید میں شہداء کی حیات کا جو اعلان کیا گیا ہے وہ صرف کہنے تک ہی محدود نہیں بلکہ اس کی حقیقت کا بے شمار لوگوں نے مشاہدہ کیا ہے۔

❁......❁......❁

# صحابہ کرام کا جذبۂ عشقِ نبی اور شوقِ شہادت

ہر نبی اور رسول علیہم الصلوٰۃ والسلام کے جاں نثار اور حواری ہر دور میں ہوئے، اور ہر دور کے حواریوں نے اپنی محبت و وفاداری کا ثبوت دیتے ہوئے اپنے نبی کی اطاعت و مدد میں ہر ممکن کوشش کی۔ لیکن سید الانبیاء والمرسلین، افضل الخلق، سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حواری یعنی ساتھیوں نے عشق و محبت کا جو عالم گیر پیغام اور ثبوت دیا ہے اس کی مثال دنیا کی کسی بھی تاریخ میں نہیں پائی جاتی۔ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی مقدس اور پاکیزہ جماعت نے اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ ہمیشہ عشقِ صادق کا سلوک کرتے ہوئے اپنے قول و فعل سے یہی کہا اور کیا:

کروں تیرے نام پہ جاں فدا، نہ بس ایک جاں، دو جہاں فدا
دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا کروں کیا کروڑوں جہاں نہیں

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

محبوبِ رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عشق و محبت میں سرشار ہو کر انھوں نے دنیا کی کسی بھی چیز کی پرواہ نہیں کی۔ بڑی سے بڑی طاقت کو خاطر میں نہیں لائے۔ تحفظ ناموس رسالت کی خاطر اپنا سب کچھ نچھاور کر دیا۔ اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظمت و محبت کو سب سے مقدم جان کر اس محبت کے آداب کی بجا آوری میں ہنسی خوشی اپنی جان تک قربان کر دی۔ اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نام پر مر مٹنے میں ہی انھوں نے اپنی حیات جانی اور اس شوق میں اپنے سر کٹا کر حیات جاویدانی پائی۔

مرنے والے کو یہاں ملتی ہے عمر جاوید
زندہ چھوڑے گی کسی کو نہ مسیحائی دوست

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

جنگ بدر کے موقع پر حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابہ کرام



کے ساتھ مشورہ فرمایا اور لشکر کفار کے مقابلے میں جنگ و قتال کے متعلق ان کی رائے طلب فرمائی تو صحابہ کرام نے اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں یوں عرض کیا:

''حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ ''یا رسول اللہ! خدا کی قسم! آپ ہمیں عدن تک لے جائیں گے تو ہم انصار میں سے کوئی ایک شخص بھی آپ کے حکم کی خلاف ورزی نہیں کرے گا۔''

''حضرت مقداد بن عمرو نے یوں عرض کیا کہ ''یا رسول اللہ! ہم آپ کے ساتھ ہیں۔ آپ جہاں چاہیں ہمیں لے جائیں۔ ہم کبھی بھی وہ بات اپنے منھ سے نہ نکالیں گے، جو بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہی تھی کہ " فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ " (یعنی آپ جایئے اور آپ کا رب، تم دونوں لڑو، ہم یہاں بیٹھے ہیں) قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا۔ ہم آپ کے ساتھ جائیں گے اور جہاں آپ جائیں گے آپ کے ساتھ مل کر مردانہ وار لڑیں گے۔

## ⊙ حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ بنی اسرائیل کا سلوک

جب فرعون دریائے نیل میں غرق ہو گیا اور بنی اسرائیل کی قوم نے ایمان قبول کیا اور حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ السلام کو اطمینان حاصل ہو گیا تب اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا کہ آپ بنی اسرائیل کا لشکر لے کر بیت المقدس میں داخل ہو جائیں۔ اُس وقت بیت المقدس پر قوم "عَمَالِقَه" کا قبضہ تھا۔ جو بدترین کافر اور ظالم لوگ تھے۔ قوم عمالقہ کے لوگوں کے جسم بہت ہی بڑے اور طاقتور تھے۔ اور ان کے بدن کی جسامت دیکھ کر ہی آدمی خوفزدہ ہو جائے ایسے بڑے ڈیل ڈول والے لوگ تھے۔ علاوہ ازیں قوم عمالقہ بہت ہی جفاکش اور جنگجو تھی۔

حضرت موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام چھ لاکھ بنی اسرائیل کو ہمراہ لے کر قوم عمالقہ سے جہاد کرنے روانہ ہوئے۔ جب یہ لشکر بیت المقدس شہر کے قریب پہنچا تو بنی اسرائیل ایک دم بزدل ہو گئے اور کہنے لگے کہ اس شہر میں قوم عمالقہ کے زور آور اور زبردست لوگ ہیں لہٰذا جب تک یہ لوگ ہیں اور جب تک یہ لوگ شہر میں ہیں ہم ہرگز شہر میں داخل نہ ہوں گے۔ حضرت

موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے قوم عمالقہ کا حال دریافت کرنے کے لئے اپنے دو خلیفہ حضرت یوشع بن نون اور حضرت کالب بن یوقنا علیہما الصلوٰۃ والسلام کو بھیجا۔ انھوں نے بیت المقدس شہر میں جا کر قوم عمالقہ کا حال دریافت کیا اور واپس آ کر قوم بنی اسرائیل سے فرمایا کہ اے قوم! گھبراؤ نہیں۔ بے خوف ہو کر شہر میں داخل ہو جاؤ۔ اگر تم شہر میں داخل ہو گئے تو تمہارا ہی غلبہ ہے کیونکہ قوم عمالقہ کے جسم بڑے بڑے ضرور ہیں لیکن ان کے دل نہایت کمزور ہیں۔ اللہ کی مدد پر بھروسہ کرو۔ اللہ نے مدد کا وعدہ فرمایا ہے اور اللہ کا وعدہ ضرور پورا ہوتا ہے۔ حضرت یوشع بن نون اور کالب بن یوقنا کی مَن کو ڈھارس دینے والی بات سن کر بھی بنی اسرائیل میں جہاد کا جذبہ پیدا نہ ہوا بلکہ انھوں نے نہایت ہی بزدلی اور نامردی کا ثبوت دیتے ہوئے حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کہا:

"قَالُوْا یٰمُوْسٰی اِنَّا لَنْ نَّدْخُلَهَآ اَبَدًا مَّا دَامُوْا فِیْهَا فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ" (سورۃ المائدہ، آیت: ۲۴)

**ترجمہ**: "بولے، اے موسیٰ! ہم تو وہاں کبھی نہ جائیں گے جب تک وہ وہاں ہیں، تو آپ جایئے اور آپ کا رب۔ تم دونوں لڑو، ہم یہاں بیٹھے ہیں۔"

(کنزالایمان)

"قوم بنی اسرائیل کی زبان سے خود غرضی اور جان پروری کی بات سن کر حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بڑا رنج و صدمہ ہوا۔ اللہ کے مقدس نبی کو صدمہ پہنچانے کا یہ نتیجہ ہوا کہ قوم بنی اسرائیل پر اللہ تعالیٰ کا غضب و جلال نازل ہوا اور قوم بنی اسرائیل کے چھ لاکھ لوگ ایک وسیع میدان میں چالیس سال تک بھٹکتے رہے، لیکن اس میدان سے باہر نہ نکل سکے۔ اس میدان کا نام میدان تیہ ہے۔" (تفسیر خزائن العرفان، ص: ۲۰۱)

اسی میدان تیہ میں بنی اسرائیل کے کھانے پینے کے لئے "منّ و سلوٰی" نازل ہوا اور پتھر پر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصا مارا تو پانی کے بارہ چشمے جاری ہو گئے، اس واقعہ کا قرآن مجید میں کئی مقامات پر مختلف عنوانوں کے ساتھ بیان ہوا ہے لیکن قرآن مجید کی سورۃ المائدۃ میں یہ واقعہ قدرے تفصیل کے ساتھ مذکور ہے۔



حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قوم کی محبت و عقیدت اپنے نبی کی بابت اور حضور اقدس سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مقدس صحابہ کے عشق میں کتنا عظیم فرق ہے کہ بنی اسرائیل چھ لاکھ کی کثیر تعداد میں ہونے کے باوجود بزدلی دکھا رہے تھے جب کہ شمع نبوت و رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پروانے اپنے محبوب آقا پر اپنی جانیں چھڑکتے تھے۔ اور اپنی جانیں نثار کرنے میں دریغ نہیں کرتے تھے۔

## ⦿ شمع رسالت پر صحابہ کی پروانہ وار جاں نثاری

صلح حدیبیہ کے موقع پر کفار قریش کی جانب سے عروہ بن مسعود ثقفی کو بات چیت کرنے کے لئے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں بحیثیت نمائندہ بھیجا گیا تھا۔ عروہ بن مسعود ثقفی نے حضور اقدس جان ایمان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ غرور اور تکبر کے لہجے میں گفتگو کرتے ہوئے شان اقدس کے خلاف جملے کہے، نیز کہا کہ آپ کے آس پاس اوباش اور آوارہ لوگ جمع ہو گئے ہیں اور جب وقت آئے گا تو آپ کو تنہا چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔ عروہ بن مسعود ثقفی نے جاں نثار صحابہ کرام کو بیوفا اور بھاگنے والا کہہ کر صحابہ کرام کے "فَنَا فِی الرَّسُوْل" کے جذبہ صادق پر کاری ضرب لگائی تھی۔ عروہ کی بات سن کر اصدق الصادقین، امام المتقین، حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جلال آ گیا اور آپ نے عروہ کو مخاطب کر کے فرمایا کہ "اُمْصُصْ بَظَرَ اللَّاتِ" یعنی لات (بت) کی شرمگاہ چاٹ، آگے آپ نے فرمایا کہ "اَنَحْنُ نَفِرُّ مِنْهُ وَنَدَعُهٗ" یعنی "کیا ہم بھاگ جائیں گے اور آپ کو تنہا چھوڑ دیں گے؟" عروہ بن مسعود ثقفی نے حضرت صدیق اکبر کی بات پر سر اٹھایا اور کہنے لگا کہ یہ کون ہیں جو ایسی بات کہتے ہیں؟ صحابہ نے بتایا کہ یہ ابوبکر صدیق ہیں۔ پس عروہ نے کوئی جواب نہ دیا۔

پھر عروہ بن مسعود حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے گفتگو کرنے لگا اور دوران گفتگو بار بار حضور کی ریش مبارک یعنی ڈاڑھی مبارک تک اپنا ہاتھ لے جاتا، اور کچھ گستاخانہ حرکتیں کرتا۔ عروہ کو اس طرح گستاخانہ لہجے میں بات کرتا دیکھ کر حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ

28
4

عنہ غصہ میں لال ہوگئے اور انھوں نے اپنی تلوار کے کندے سے اس کے ہاتھ پر مار کر فرمایا کہ ''او بے ادب! اپنے ہاتھ کو بچا کے رکھ اور حد سے تجاوز نہ کر۔'' عروہ بن مسعود ثقفی نے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے؟ صحابہ نے بتایا کہ یہ مغیرہ بن شعبہ ہیں۔ عروہ نے اپنی نازیبا حرکت تھوڑی ہی دیر میں، دو عاشقوں کی زجر و توبیخ سے سہم کر ترک کردی، اور گستاخانہ طرز گفتگو چھوڑ کر سنجیدگی سے بات کرنے لگا۔ ارباب سیر بیان کرتے ہیں کہ بات چیت کے دوران عروہ بن مسعود گوشۂ چشم سے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مجلس میں موجود صحابہ کرام کو دیکھ رہا تھا اور صحابہ کرام کے جذبہ ادب و تعظیم اور پاس و لحاظ عظمت رسول کا مشاہدہ کر رہا تھا۔ صحابہ کرام کا اکرام و توقیر دیکھ کر وہ حیران و ششدر تھا۔

جب عروہ بن مسعود مشرکوں کے گروہ میں واپس گیا تو اس نے کہا کہ ''اے گروہ قریش! میں بڑے بڑے متکبر و مغرور سلاطین و بادشاہوں کی مجلسوں میں رہا ہوں، میں قیصر و کسریٰ اور نجاشی کے درباروں میں گیا ہوں اور ان کی خلوت و جلوت میں رہا ہوں، لیکن میں نے ان میں سے کسی بادشاہ کے کسی خدمت گار کو ایسا ادب و احترام کرتے نہیں دیکھا جیسا کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے اصحاب ان کا ادب و احترام کرتے ہیں۔ جب وہ اپنے دہن مبارک سے لعاب شریف نکالتے ہیں تو صحابہ اُسے اپنے ہاتھوں میں لے کر اپنے رخساروں پر ملتے ہیں۔ جب کسی ادنیٰ اور معمولی کام کا حکم دیتے ہیں تو اس کی تعمیل کے لئے بزرگ ترین صحابہ بھی سبقت کرتے ہیں۔ جب ان کے حضور کوئی بات کرتا ہے تو وہ آواز کو پست کر کے بات کرتا ہے۔ اور جب وہ گفتگو فرماتے ہیں تو تمام لوگ انتہائی ادب و احترام کے ساتھ ہمہ تن گوش ہو کر سنتے ہیں اور ان کے روئے مبارک پر کوئی نگاہ نہیں جما سکتا۔ جب وضو کرتے ہیں تو وضو کا پانی زمین پر نہیں گرتا بلکہ صحابہ اسے بھی اپنے ہاتھوں میں لے لیتے ہیں اور اس کے حصول میں ایسی سبقت کرتے ہیں کہ جھگڑے تک کی نوبت آ پہنچتی ہے اور ایسا گمان گزرتا ہے کہ اس پر خونریزی شروع ہوجائے گی۔ جب ڈاڑھی شریف اور سر میں کنگھا فرماتے ہیں اور کوئی موئے مبارک جسم شریف سے الگ ہوتا ہے تو اس کو عزت و احترام کے ساتھ تبرک جان کر صحابہ اپنے پاس محفوظ کر لیتے ہیں۔ یہ وہ حالات ہیں جن کا میں نے اپنے سر کی آنکھو سے مشاہدہ کیا ہے۔



عروہ بن مسعود نے مذکورہ بالا باتیں کہنے کے بعد قوم قریش کے سامنے صحابہ کرام کی شجاعت، مردانگی، یک جہتی، اولوالعزمی، جوش جہاد، عالی ہمتی، شوق شہادت، آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ ایثار و محبت کا ذکر کرتے ہوئے اپنی قوم سے کہا کہ خدا کی قسم! میں نے ایسا لشکر دیکھا ہے جو تم سے کبھی منھ نہ موڑے گا۔ میدان جنگ میں یہ تم سب کو مار ڈالیں گے اور تم پر غالب آجائیں گے۔

**نوٹ:** حضرت عروہ بن مسعود ثقفی صلح حدیبیہ کے بعد ایمان لائے۔ ایمان لانے کے بعد اپنے وطن پہنچ کر اپنی قوم کو دعوت اسلام دی، لیکن ان کی قوم انکار کر کے سرکشی پر اتر آئی یہاں تک کہ ایک دن فجر کی نماز کے وقت وہ اپنے مکان کی کھڑکی دروازوں کو کھلا رکھ کر علی الاعلان اذان کہنے لگے۔ اذان میں جب کلمۂ شہادت پر تھے کہ ان کی قوم کے کسی شخص نے تیر پھینکا اور حضرت عروہ بن مسعود شہید ہوگئے۔ (رضی اللہ عنہ)

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ جلد:۲، ص:۳۵۳ تا ۳۵۶)

صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا اپنے آقا و مولیٰ کے ساتھ والہانہ عشق اور اپنے آقا و مولیٰ کے نام پر مر مٹنے کا جو جذبہ صادق تھا۔ اس کی مثال کسی بھی تاریخ میں نہیں پائی جاتی ہے۔ آپ کے حکم کی بجا آوری میں اپنی جان قربان کردینے میں ہی وہ سعادت دارین سمجھتے، جام شہادت پینے میں لمحہ بھر بھی تاخیر و تامل نہیں کرتے تھے۔

## ⊙ حضرت عمر بن الحمام کا شوق شہادت

جنگ بدر کے دن حضور اقدس، مالک کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کو مخاطب کر کے فرمایا:

''اور جان لو کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے، جو حق تعالیٰ کی رضا اور طلب ثواب میں ان کافروں سے جنگ کرے گا، پھر وہ خدا کی راہ میں شہید ہوجائے تو اس کے لئے بہشت جاوداں ہے۔''

حضرت عمر بن الحمام رضی اللہ تعالیٰ عنہ چند کھجوریں ہاتھ میں لئے کھا رہے تھے، انھوں نے کہا کہ مجھے خوشی اور مژدہ ہو کہ میرے اور جنت میں داخلہ کے درمیان اب کوئی فاصلہ نہیں۔ بجز اس کے کہ میں کافروں کے ہاتھ سے شہید ہو جاؤں۔ یہ کہہ کر انھوں نے ہاتھوں سے کھجوریں پھینک دیں اور تلوار ہاتھ میں لے کر کفار کے ساتھ جنگ کرنے میں مشغول ہوگئے اور شہید ہوگئے۔ (حوالہ:-مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲،ص:۱۵۲)

یہ تھا صحابہ کرام کا عشق رسول میں مر مٹنے کا جذبہ صادق، جس کو صحابہ کرام نے ہر امر، ہر خواہش اور ہر تمنا پر مقدم رکھا، اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خوشنودی اور رضا حاصل کرنے کے لئے اپنی جانیں بطور نذرانہ اس طرح پیش کیں کہ تاریخ بھی اس طرح مترنم لہجے میں کہتی ہے کہ:

صدقے ہونے کو چلے آتے ہیں لاکھوں گلزار
کچھ عجب رنگ سے پھولا ہے گلستان عرب

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

## حضرت حنظلہ غسیل الملائکہ کی فداکاری

شمع نبوت پر نثار ہونے والے پروانوں میں حضرت حنظلہ بن ابی عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے۔ جس دن اُحد کا معرکہ وقوع میں آیا اسی دن ان کی شادی ہوئی تھی۔ اپنی زوجہ کے ساتھ حجرۂ عروسی میں تھے، شب زفاف اپنی شریک حیات کی دلداری فرما رہے تھے کہ اچانک کان میں آواز آئی کہ محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ان کے ساتھیوں پر کفار مکہ حملہ آور ہوئے۔ حضرت حنظلہ کو حمام جا کر غسل کرنے کی بھی مہلت نہ مل سکی فوراً معرکۂ اُحد کی طرف نکل پڑے۔ حضرت حنظلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب میدان اُحد میں پہنچے تو جنگ کی آگ کے شعلے بلند ہوگئے تھے۔ لڑائی کا تنور گرم ہو چکا تھا۔ وہ مجاہدین کے ہمراہ مصروف جہاد ہوگئے اور اتفاق سے ان کا سامنا ابوسفیان بن حرب سے ہوگیا۔ حضرت حنظلہ نے ابوسفیان کو گھوڑے سے کھینچ کر زمین پر گرا دیا۔ ابوسفیان چلاّنے لگا کہ اے گروہ قریش میں ابوسفیان ہوں اور



حنظلہ میرے قتل پر آمادہ ہوا ہے، یہ کہہ کر وہ بھاگنے لگا۔ حضرت حنظلہ نے ابوسفیان کا تعاقب کیا۔ اسی اثنا میں اسود بن شعوب ابوسفیان کی مدد کو آ پہنچا اور اس نے حضرت حنظلہ پر حملہ کر کے شدت سے بھالا (نیزہ) مارا کہ نیزہ ان کے سینے کے آر پار ہوگیا اور وہ شہید ہوگئے۔

جنگ ختم ہونے پر تمام شہداء کی لاشوں کو دیکھا گیا تو کفار نے لاشوں کا مثلہ کر دیا تھا یعنی تمام شہداء کے ناک اور کان کاٹ لئے تھے، سوائے حضرت حنظلہ کے، کیونکہ شہید ہونے کے بعد فرشتوں نے ان کی نعش کو آسمان کی طرف اٹھا لیا تھا۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''میں نے ملائکہ کو دیکھا کہ وہ حنظلہ بن ابی عامر کو آسمان اور زمین کے درمیان چاندی کے ایک بڑے طشت میں ماء مزن (یعنی برسات کا سفید پانی) سے غسل دیتے تھے۔''

ایک فقہی مسئلہ عرض خدمت ہے کہ شہید کے احکام میں سے ہے کہ شہید کو غسل اور کفن نہیں دیا جاتا بلکہ اس کو غسل دیئے بغیر انھیں خون آلود کپڑوں کے ساتھ دفن کیا جاتا ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم شہدائے اسلام کو اسی طرح بے غسل وکفن، صرف نماز جنازہ پڑھ کر دفن فرماتے تھے۔

''حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت حنظلہ کو فرشتوں کا غسل دینے کا منظر ملاحظہ فرمانے کا جب ذکر فرمایا تو ابواسید السامری نے حضرت حنظلہ بن ابی عامر کی لاش کو جا کر دیکھا تو ایک عجیب منظر تھا۔ حضرت حنظلہ غسل دیے گئے تھے اور ان کے سر سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کسی کو بھیج کر حضرت حنظلہ کی بیوی حضرت جمیلہ سے دریافت فرمایا تو انھوں نے کہا کہ حضرت حنظلہ میرے پاس سے حالت جنابت میں نکلے تھے۔ حضور اقدس نے فرمایا کہ حضرت حنظلہ کو فرشتوں کا غسل دینا جنابت کی وجہ سے ہے کیونکہ انھیں غسل کی حاجت تھی اور وہ شہید ہوگئے۔''

(حوالہ:-مغازی الصادقہ، از علامہ واقدی، اُردو ترجمہ، ص:۲۰۲)

## حضرت عمرو بن جموح انصاری کا جذبہ عشق

حضرت عمرو بن جموح انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک پاؤں سے لنگڑے تھے۔ ان کے

چارنوجوان صاحبزادے ہمیشہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر رہتے،
اور تمام غزوات وجہاد میں شریک رہ کر اپنی خدمات پیش کرتے۔ جب جنگ اُحد ۳ ھ کا
معرکہ پیش آیا تو حضرت عمرو بن جموح انصاری نے چاہا کہ وہ بذات خود غزوۂ اُحد میں حاضر
ہوکر سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت گزاری کا شرف، اور جہاد کا اجر عظیم حاصل کریں
لیکن ان کی قوم کے لوگوں نے ان سے کہا کہ تم لنگڑے ہونے کی وجہ سے معذور ہو۔ تم پر جہاد
فرض نہیں۔ کیونکہ قرآن مجید میں ہے: " وَلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ "
(سورۃ الفتح، آیت: ۱۷)

**ترجمہ**: ''اور لنگڑے پر مضائقہ نہیں۔'' (کنزالایمان)

علاوہ ازیں تمہارے چار فرزند تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں معرکۂ
اُحد میں حاضر ہیں۔ یہ سن کر حضرت عمرو بن جموح نے کہا کہ میرے بیٹوں کی کتنی خوش نصیبی ہے
کہ وہ تو جنت میں چلے جائیں اور میں یہاں بیٹھا رہوں۔ المختصر! وہ جہاد کے شوق میں بے چین
و بے قرار ہوگئے۔ گھر آ کر اپنی بیوی ہندہ بنت عمر بن حرام سے اپنے ارادے کا ذکر کیا۔ ان کی
بیوی نے کہا کہ تم کس طرح جہاد کر سکتے ہو؟ تم تو معذور ہو۔ اگر تم میدان جنگ میں گئے تو بھاگ
کر لوٹ آ ؤ گے ایسا مجھے محسوس ہوتا ہے۔ اپنی بیوی کی بات سن کر حضرت عمرو بن جموح انصاری
طیش میں آ گئے اور اپنا ہتھیار اٹھا لیا اور بارگاہ خداوندی میں دست بدعا ہوکر یوں عرض کی " اَللّٰهُمَّ
لَاتَرُدَّنِىْ اِلٰى اَهْلِىْ خِزْيًا وَّ ارْزُقْنِىْ شَهَادَةً " یعنی اے میرے پروردگار مجھے اپنے
گھر والوں کی طرف شرمندہ اور خوار مت لوٹانا اور مجھے شہادت نصیب فرما۔ یہ دعا مانگ کر آپ
اپنے گھر سے معرکۂ اُحد کی طرف روانہ ہوئے اور مصروف جہاد ہوگئے۔

حضرت ابوطلحہ روایت فرماتے ہیں کہ میں نے عمرو بن جموح کو میدان کارزار میں دیکھا
کہ وہ لڑکھڑا کر چلتے اور یہ کہتے ہوئے جنگ کرتے کہ خدا کی قسم! میں جنت کا مشتاق ہوں۔
ان کے چاروں بیٹوں نے اپنے والد کے ہمراہ جنگ میں دلیری اور جوانمردی دکھا کر داد
شجاعت حاصل کی، یہاں تک کہ حضرت عمرو بن جموح اور ان کے چاروں صاحبزادے معرکہ
اُحد میں شہید ہوگئے۔ ان کے ساتھ حضرت عمرو بن جموح کے سالے یعنی ان کی بیوی ہند بنت



عمرو بن حرام کے بھائی عبداللہ بن عمرو بن حرام بھی شہید ہوگئے۔

اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ حضرت عمرو بن
جموح کی زوجہ ہند بنت عمرو بن حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اطلاع ملی کہ ان کے شوہر، چاروں
بیٹے اور بھائی شہید ہوگئے ہیں تو یہ میدان جنگ میں آئیں اور اپنے شوہر، بھائی اور بیٹوں کی
لاشوں کو اونٹ پر لاد کر مدینہ لانا چاہتی تھیں تاکہ انھیں مدینہ میں دفن کریں۔ لیکن اونٹ زانو
کے بل بیٹھ جاتا۔ جب بھی اونٹ کو جھڑک کر اُٹھانا چاہتیں تو وہ مطلق ہلتا نہیں۔ ایک مرتبہ زور
کر کے اونٹ کو کھڑا کیا تو وہ اُحد کی طرف چلنے لگا۔ اُحد کی طرف اونٹ کو چلاتیں تو بغیر کسی
دشواری کے چلتا لیکن جب بھی اونٹ کو مدینہ کی طرف ہانکتیں تو اونٹ بیٹھ جاتا۔ پریشان ہوکر
حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر تمام ماجرا بیان کیا۔ حضور اقدس
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تیرے شوہر نے گھر سے نکلتے وقت کیا کہا تھا؟ ہند بنت عمرو
بن حرام نے عرض کی کہ یارسول اللہ! میرے شوہر نے گھر سے نکلتے وقت رو بقبلہ ہوکر دعا کی
تھی کہ اے خدا! مجھے میرے گھر کی طرف نہ لوٹانا۔ حضور نے فرمایا کہ یہی وجہ ہے کہ اونٹ مدینہ
کی طرف نہیں جاتا کیونکہ اونٹ خدا کے حکم پر مامور ہے۔

پھر حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ہند! تیرا شوہر،
تیرے بیٹے اور تیرا بھائی یہ سب جنت میں ایک دوسرے کے ساتھ ہیں۔ پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم نے ان تمام کو میدان اُحد میں دفن فرمایا۔ حضرت عمرو بن جموح اور عبداللہ بن عمرو بن
حرام کو ایک ہی قبر میں دفن فرمایا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

(حوالہ:- مغازی الصادقہ، از علامہ واقدی، اُردو ترجمہ: ۱۹۵ تا ۱۹۷)

## ⊙ حضرت سواد اور عشق رسول

جنگ بدر میں جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لشکر اسلام کے مجاہدین کی صفیں
سیدھی فرما رہے تھے تو آپ کے دست پاک میں ایک چھڑی تھی۔ حضرت سواد بن عزیہ ظریف
طبع و خوش فہم صحابی تھے، صف سے نکل کر آگے کھڑے ہوگئے۔ حضور نے اس چھڑی (پتلی

لکڑی) سے ان کے سینہ پر مار کر فرمایا "اِسْتَوِ یَاسَوَادُ" یعنی اے سواد صف میں ٹھیک کھڑے رہو۔ حضرت سواد نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے تکلیف دینے والی مار مجھ پر لگائی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا اور عدل وانصاف آپ کے ہاتھ میں ہے، میرا قصاص (بدلہ) دیجئے۔ حضور اقدس سید العادلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنا لباس مبارک اپنے سینۂ اقدس سے دور کر کے فرمایا کہ ''اے سواد! اسی وقت اپنا قصاص لے لو۔'' حضرت سواد نے فی الفور اپنا چہرہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سینہ پاک پر رکھ کر اس کا بوسہ لے لیا۔ حضور نے فرمایا ایسا کیوں کرتے ہو؟ عرض کیا یارسول اللہ! یہ میرا آخری وقت ہے۔ میں اس ہنگامۂ جنگ میں شہید ہو جاؤں گا۔ لہٰذا میں نے چاہا کہ زندگی کے آخری لمحات میں میرا جسم آپ کے جسم اقدس سے مس ہو جائے۔

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، از:- شیخ عبدالحق محدث دہلوی، جلد:۲، ص:۱۴۹)

مذکورہ تمام واقعات سے صرف عشق رسول کا جذبہ صادق عیاں ہوتا ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، نے اپنے محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ اپنے قلبی لگاؤ اور والہانہ عقیدت وشیفتگی کے تقاضوں کی تکمیل میں ایثار وقربانی کی ایسی مثالیں پیش کی ہیں کہ ان کے حرکات وسکنات گویا ہیں:

کس کا منھ تکئے، کہاں جائیے، کس سے کہیے
تیرے ہی قدموں پہ مٹ جائے یہ پالا تیرا

(از:- امام عشق ومحبت، حضرت رضاؔ بریلوی)

## ⦿ حضرت عبداللہ بن زید انصاری کو اپنے اندھے پن کی دعا وتمنا

حضرت عبداللہ بن زید انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے کھیت پر تھے اور ان کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رحلت کی اطلاع ملی۔ حضرت عبداللہ بن زید صاحب اذن اور مستجاب الدعوات تھے۔ انھوں نے بارگاہ خداوندی میں دعا کی کہ اے خدا! دنیا کو دیکھنے والی میری آنکھیں لے لے۔ اب ان آنکھوں کا کیا کام! جب کہ تیرے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم



کے جمال جہاں آرا کے مشاہدے سے محروم ہو گئیں۔ میں ان آنکھوں سے تیرے محبوب کے جمال کے سوا اور کچھ دیکھنا نہیں چاہتا، اور تیرے محبوب نے پردہ فرما لیا۔ اب مجھے ان آنکھوں کا کیا کام؟ چنانچہ ان کی دعا فوراً قبول ہوئی اور وہ اسی وقت نابینا ہو گئے۔

(بحوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۷۵۵)

بقول امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی:

تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منھ کیا دیکھیں
کون نظروں پر چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا

## ⦿ حضرت خبیب بن عدی کا جذبہ عشق اور تصور جان جاناں

حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جن کا ذکر ''شہید کے مراتب و درجات اور حیات'' کے عنوان میں پر گزرا۔ جب کہ کفار ان کو شہید کرنے کے لئے مکہ سے موضع تنعیم کی طرف لے جا رہے تھے۔ تو اثنائے راہ کفار ان سے کہنے لگے کہ اس وقت تو تمہاری خواہش یہ ہوگی کہ تمہارے بجائے اس دار پر محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہوتے اور تم اپنے گھر میں سلامتی کے ساتھ ہوتے۔ اس پر حضرت خبیب نے فرمایا کہ ''خدا کی قسم! میں تو یہ بھی گوارا نہیں کرتا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مبارک پاؤں میں ایک کانٹا چبھے اور میں گھر میں سلامت بیٹھا رہوں۔'' اس پر کفار برانگیختہ ہوئے اور آپ کے ساتھ طرح طرح کی سختیاں اور بیہودگیاں کیں اور آپ کو قتل کرنے پر آمادہ ہوئے۔ حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس سنگین ماحول میں اپنے آقا ومولیٰ، جان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یاد اور تصور میں مستغرق تھے اور اپنے محبوب آقا کے دربار عالی میں اپنی دلی کیفیت کو پہنچانے کے لئے پروردگار عالم جل جلالہ کی بارگاہ میں دعا کرتے ہیں کہ ''اے خدا! میں اس جگہ دشمنوں کے سوا کسی کو نہیں دیکھتا ہوں اور دوستوں میں سے کوئی یہاں موجود نہیں جو میرا پیغام تیرے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچائے۔ اے خدا! تو ہی میرا اسلام بارگاہ رسالت میں پہنچا دے۔''

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کی مجلس شریف میں بمقام مدینہ منورہ ایک جماعت کے ساتھ موجود تھا کہ یکا یک حضور پر وحی کے آثار وعلامات ظاہر ہوئیں۔اس کے بعد حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ’’رحمۃ اللہ علیہ‘‘ اور فرمایا کہ خبیب کو قریش نے شہید کر دیا اور یہ جبرئیل امین ہیں جو اُن کا سلام مجھے پہنچا رہے ہیں۔

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، از شیخ عبدالحق دہلوی، جلد:۲،ص:۲۴۵)

حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی زندگی کے آخری لمحات میں اپنے اعزاء واقربا کی یاد نہیں آئی اور نہ ہی ان تک اپنا پیغام وسلام پہنچانے کی خواہش ہوئی۔مگر اپنے محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ ان کے والہانہ عشق کی یہ کیفیت تھی کہ نظروں کے سامنے موت سر پر ناچ رہی ہے۔گھڑی دو گھڑی میں جان جسم سے جدا ہو جائے گی۔مگر اس کی کوئی فکر نہیں بلکہ ایمان کی جان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جدائی اور فراق کا رنج وغم ہے۔بارگاہ رسالت کی حاضری اور باریابی کی ہی خواہش ہے:

سرہانے ان کے بسمل کے یہ بیتابی کا ماتم ہے
شہِ کوثر ترحم تشنہ جاتا ہے زیارت کا

اور

موت سنتا ہوں ستم تلخ ہے زہرابۂ ناب
کون لادے مجھے تلووں کا غسالہ تیرا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

## ⦿ عبداللہ بن ابی سلول تلوار کے سائے میں

عبداللہ بن ابی سلول منافق حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا دشمن اور گستاخ تھا۔ لیکن اس کے بیٹے حضرت عبداللہ مخلص مومن اور عاشق رسول تھے۔غزوۂ بنی مصطلق جس کو غزوۂ مریسیع بھی کہتے ہیں۔غزوہ مریسیع سے لوٹتے وقت عبداللہ بن ابی منافق نے گستاخانہ جملہ کہا کہ اگر ہم عزت والے لوگ مدینہ لوٹ گئے تو ہم مدینہ شہر سے ذلیل لوگوں کو یعنی اصحاب



رسول کو نکال بھگائیں گے۔جس کا بیان قرآن مجید میں اس طرح ہے:

"یَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِیْنَةِ لَیُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ" (سورۃ المنافقون، آیت:۸)

**ترجمہ**: کہتے ہیں ہم مدینہ پھر کر گئے تو ضرور جو بڑی عزت والا ہے وہ اس میں سے نکال دے گا اُسے جو نہایت ذلت والا ہے۔" (کنز الایمان)

منافق عبداللہ بن ابی سلول نے "اَعَزُّ" (بڑی عزت والا) سے خود کو مراد لیا تھا اور "اَذَلُّ" (بڑی ذلت والے) سے اصحاب رسول کو مراد لیا تھا۔عبداللہ بن ابی منافق کے بیٹے حضرت عبداللہ کو جب معلوم ہوا کہ میرے باپ نے ایسا ذلیل جملہ کہا ہے تو بارگاہ رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں عرض کیا کہ اگر حضور چاہیں تو میں اپنے باپ کا سر اُتار کر لے آؤں۔ پھر حضرت عبداللہ اپنی تلوار سونت کر شہر کے دروازے پر آ کر کھڑے ہو گئے اور اپنے منافق باپ کا انتظار کرنے لگے۔جب عبداللہ بن ابی سلول مدینہ لوٹا اور شہر کے دروازے پر پہنچا تو حضرت عبداللہ نے اپنے باپ کو شہر میں داخل ہونے سے روکا اور کہا کہ اب تو اپنی زبان سے یہ کہہ کہ "اَنَا اَذَلُّ النَّاسِ وَاَصْحَابُ مُحَمَّدٍ اَعَزُّ النَّاسِ" یعنی میں لوگوں میں سب سے زیادہ ذلیل ہوں اور اصحاب رسول لوگوں میں سب سے زیادہ عزت دار ہیں۔ورنہ میں تیری گردن اُڑا دوں گا۔عبداللہ بن ابی منافق نے اپنے بیٹے سے کہا کہ کیا تو سچ کہتا ہے؟ اور یوں ہی کرے گا؟ حضرت عبداللہ نے اپنے منافق باپ سے فرمایا کہ ہاں! میں تیری گردن اُڑا دوں گا۔جب عبداللہ بن ابی منافق نے اپنے بیٹے کے تیور دیکھے تو سمجھ گیا کہ آج اس کا رنگ بدلا ہوا ہے اور آنکھوں سے شعلے برس رہے ہیں۔ وہ سہم گیا اور اپنی جان بچانے کے لئے مذکورہ الفاظ اپنی زبان سے کئی مرتبہ ادا کئے اور اس کا اقرار کیا تب حضرت عبداللہ نے اسے چھوڑا۔ (حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۱،ص:۵۳۱)

اسی طرح حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے کافر باپ عاص بن وائل کو اور امین الامت حضرت ابوعبیدہ بن جراح نے اپنے کافر باپ جراح کو اپنے ہی ہاتھوں سے قتل کر دیا اور دنیا کو یہ سبق دیا کہ نبی کی محبت وعظمت کے مقابلے میں اگر حقیقی باپ بھی

آ جائے تو ایک مومن نبی کی عظمت کو باپ کی حیات پر ترجیح دیتا ہے۔صحابہ کرام کا عشق رسول اتنا پاکیزہ تھا کہ وہ اپنے عشق میں دیوانگی کی حد تک پہنچ گئے تھے۔ان کا جینا صرف عشق رسول کی بناء پر تھا۔عشق رسول ان کے دلوں کی دھڑکن بن چکا تھا۔اپنے محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت وغلامی میں وہ اتنے منہمک اور مستغرق ہو چکے تھے کہ انھیں دنیا کی کسی چیز اور کسی نسبت سے کوئی غرض نہ تھی:

میں نثار ایسا مسلماں کیجئے
توڑ ڈالیں نفس کا زنار ہم

(از:امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

# حضور اقدس ﷺ کے اخلاقی محاسن

اب ہم پھر ایک مرتبہ اس دعویٰ کا اعادہ کرتے ہیں کہ اسلام ہرگز تلوار سے نہیں پھیلا بلکہ حضور اکرم رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اخلاق کریمہ واطوار جمیلہ سے پھیلا ہے۔حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کا بغور جائزہ لینے سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ آپ کی حیات طیبہ کا ہر لمحہ نوع انسانی کے لئے اسوۂ حسنہ ہے۔اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات بابرکات کو ایسی عالی صفات اور منبع البرکات بنائی تھی کہ آپ کے تمام اخلاق وخصائل اس قدر اعلیٰ وارفع، اتم واکمل، احسن واجمل اور اشرف وافضل تھے کہ جن کو احاطۂ حصر میں لاکر اس کا کما حقہ بیان کرنا ممکن نہیں۔

قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" وَ اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ " (سورہ القلم، آیت:۴)

**ترجمہ**: ''اور بے شک تمہاری خو بو (خُلق) بڑی شان کی ہے۔'' (کنز الایمان)

⊙ **حدیث**:-حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ:

" اُكْمِلُ مَحَاسِنَ الْاَفْعَال "

**ترجمہ**: ''مجھے اچھے کاموں کو مکمل کرنے کے ئے بھیجا گیا۔''

⊙ **حدیث**:-سرکار ابد قرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ:

" بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَكَارِمَ الاخلَاقِ "

**ترجمہ**: ''مجھے اخلاق کی خوبیوں کی تکمیل کے لئے بھیجا گیا ہے۔''

⊙ اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے، آپ سے حضور اقدس جان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اخلاق کریمہ کے بارے میں دریافت کیا گیا تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جواب میں فرمایا کہ:" كَانَ خُلُقُهُ الْقُرْآن " یعنی قرآن ہی آپ کا اخلاق تھا۔

⊙ شیخ محقق، شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ:

''جس طرح قرآن کے معنی غیر متناہی ہیں۔ آپ کے اخلاق کی خوبیاں اور محاسن جمیلہ ہر آن اور ہر حال میں تازہ بہ تازہ اور نوع بہ نوع ہوتے ہیں۔''

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۱، ص:۶۵)

امام عشق و محبت حضرت رضؔا بریلوی بارگاہ رسالت میں یوں عرض کرتے ہیں:

تیرے خُلق کو حق نے عظیم کہا، تیری خَلق کو حق نے جمیل کیا
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا شہا، تیرے خالق حسن وادا کی قسم

حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات کی وہ ارفع شان ہے کہ آپ کے مقام حقیقت کو خدا کے سوا کوئی نہیں پہچان سکتا۔ جس طرح خدائے تعالیٰ کو محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سوا دوسرا کوئی نہیں پہچان سکا اسی طرح محمد رسول اللہ کو اللہ کے سوا کوئی نہیں پہچان سکا، خود سرکار فرماتے ہیں" لَمْ یَعْرِفْنِیْ حَقِیْقَۃً غَیْرُ رَبِّیْ "یعنی مجھ کو میرے رب کے سوا کوئی نہیں جان سکا۔ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت ذات بے مثل ومثال ہے تو آپ کے تمام اوصاف جمیلہ بھی بے مثل ومثال ہیں اور انھیں اوصاف میں سے آپ کے اخلاق کریمہ ہیں۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حسن اخلاق کی برابری کا دعوی کرنے والا نہ کوئی آج تک پیدا ہوا ہے اور نہ کبھی پیدا ہوگا۔

آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مادر شفیق کے شکم اطہر میں استقرار فرمانا، تولد، ایام شیر خوارگی، بچپن، جوانی اور دنیا سے پردہ فرمانے تک کی ظاہری حیات کے مختلف شعبے مثلاً: انفرادی، اجتماعی، معاشی، اقتصادی، تجارتی، معاملاتی، معاشرتی، ازدواجی، خاندانی، انتظامی، مجلسی، سماجی، خدماتی، مذہبی اور جہادی زندگی کے کسی بھی پہلو کو ٹٹول کر دیکھیں گے تو آپ صرف اور صرف دیانتداری، ایمانداری، امانتداری، رواداری، راست بازی، صدق گوئی، راست گفتاری، وفاداری، تواضع وانکساری، غریب پروری، حاجت روائی، عفو وعنایت جود وسخا، رحم وکرم، عدل وانصاف اور ایفائے عہد جیسے اخلاقی محاسن کی اعلی قدروں کے آئینہ دار ہیں۔ یہاں اتنی گنجائش نہیں کہ تمام اخلاقی محاسن پر سیر حاصل گفتگو کی جائے۔ لہذا صرف



جہادی زندگی سے تعلق رکھنے والے عفو وکرم پر مشتمل ان واقعات کی طرف نشاندہی کی جاتی ہے جو ہمارے موضوع سے متعلق ہیں۔

## ⊙ جنگ احد میں دندان مبارک شہید

جنگ اُحد میں عبداللہ بن قمیہ نے رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایسا زور سے پتھر مارا کہ آپ کا رخسار مبارک خون آلود ہوگیا۔ اور عتبہ بن ابی وقاص نے جو پتھر مارا تھا اس سے آپ کا لب زیریں یعنی نیچے کا ہونٹ مبارک لہولہان ہوگیا اور آگے کے نچلے دندان مبارک شہید ہوگئے۔ عبداللہ بن شہاب نے حضور کی کہنی مبارک کو زخمی کر دیا۔ صحابہ کرام کو آپ کی یہ حالت سخت دشوار اور ناگوار معلوم ہوئی۔ وہ عرض کرنے لگے کہ کاش! آپ ان ظالموں پر دعائے ہلاکت فرماتے تاکہ وہ اپنے کرتوتوں کی سزا پائے۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ'' مجھے لعنت اور بددعا کرنے کے لئے نہیں بھیجا گیا، بلکہ مخلوق خدا کو خدا سے ملانے اور ان پر رحمت وشفقت کرنے کے لئے بھیجا گیا ہے اور یہ دعا فرمائی: اَللّٰھُمَّ اھْدِ قَوْمِیْ فَاِنَّھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ''

**ترجمہ**: ''اے خدا میری قوم کو ہدایت فرما کیونکہ وہ مجھے جانتی نہیں۔''

**روایت**: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جب روئے پُر انوار سید ابرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے خون جاری ہوا تو میرے والد مالک بن سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے منھ کو ٹپکتے ہوئے خود کی جگہ رکھ کر خون مبارک پی جاتے تھے۔ اس پر لوگوں نے کلام کیا تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ'' جس کے خون میں میرا خون مل جائے اسے آتش دوزخ نہیں چھوسکتی۔''

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۲۲۲)

⊙ حضور اقدس رحمت عالم صلی للہ تعالی علیہ وسلم کو شہید کرنے کی سازش سے خیبر کے مقام میں بکری کی زہر آلود ران دینے والی یہود یہ زینب بنت حارث کو اور آپ کو ضرر ونقصان پہنچانے کے فاسد ارادے سے

بلند آواز سے اشعار پڑھتے تھے جس کا مضمون یہ تھا کہ ”اے نفس! تو کیوں شہادت میں ذوق وشوق نہیں رکھتا اور جنت میں داخل ہونے میں دیر لگاتا ہے۔“

ارباب سیر وتاریخ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ نے تین دن سے کچھ نہ کھایا تھا۔ ان کے چچازاد بھائی نے خوب اصرار کر کے تھوڑا گوشت کھانے کو دیا۔ انھوں نے گوشت کا ایک ٹکڑا منھ میں ڈالا اور دانتوں سے چبایا کہ اسی وقت حضرت جعفر بن ابی طالب کی شہادت کی خبر آئی۔ انھوں نے اسی لمحہ گوشت کو یہ فرماتے ہوئے تھوک دیا کہ ”اے نفس! جعفر تو دنیا سے چلے گئے اور تو ابھی تک دنیا میں مشغول ہے؟ اے نفس! شہادت کی طرف مائل ہو جا۔ شہادت سے مت بھاگ، خدا کے نام پر قربان ہو جا۔“ یہ کہتے ہوئے معرکہ میں داخل ہوئے اور اعدائے دین سے قتال کرتے ہوئے شہید ہو گئے۔

## حضرت خالد بن ولید لشکر اسلام کے سپہ سالار

اسلامی لشکر کو مدینہ طیبہ سے روانہ کرتے وقت عالم مَاکَانَ وَمَایَکُوْن صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اسلامی لشکر کے امیر کے تقرر کے سلسلہ میں حضرت زید کے بعد حضرت جعفر بن ابی طالب اور حضرت عبداللہ بن رواحہ کے نام ارشاد فرمائے تھے اور یہ بھی ارشاد فرمایا تھا کہ حضرت عبداللہ کے بعد مسلمان کسی ایک شخص کی امارت پر متفق ہو جائیں۔ جب حضرت عبداللہ بن رواحہ شہید ہو گئے تو حضرت ثابت بن احرام انصاری نے سبقت کر کے علم کو تھام لیا اور بآواز بلند پکارا کہ اے گروہ مومنین! کسی ایک کی امارت پر متفق ہو جاؤ۔ تمام نے بیک زبان کہا کہ تم ہی اس کام کو سنبھالو۔ حضرت ثابت نے جواب دیا کہ میں اس منصب کو نہیں سنبھال سکتا۔ لہذا تمام نے حضرت خالد بن ولید کا انتخاب کیا۔ اس پر حضرت خالد نے حضرت ثابت سے کہا کہ ”اے ثابت! آپ مجھ سے زیادہ اس منصب کے مستحق ہو کیوں کہ آپ اصحاب بدر میں سے ہو۔ مجھ سے عمر میں زیادہ اور بزرگ ہو۔“ حضرت ثابت نے کہا ”اے خالد! شجاعت وجوانمردی تمہارا کام ہے اور میں نے اس علم کو تمہارے لئے ہی تھاما ہے۔“

المختصر! حضرت خالد بن ولید نے تمام مجاہدوں کے اصرار پر لشکر اسلام کا علم اپنے ہاتھوں



میں لیا۔

ارباب سیر بیان کرتے ہیں کہ جس وقت حضرت خالد نے علم تھاما اس وقت جنگ کا نقشہ یہ تھا کہ اسلامی لشکر کو ہزیمت کا سامنا تھا۔ مشرکین اپنی تمام طاقت وقوت سے ان پر ٹوٹ پڑے تھے۔ اُمنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح ہزاروں کا لشکر مجاہدوں کی چھوٹی جماعت کو اپنے نرغہ میں لے لیا۔ کہاں صرف تین ہزار پردیسی اور بے سروسامان مجاہدوں کی مختصر فوج اور کہاں ایک لاکھ مقیم اور تمام جنگی ساز وسامان سے آراستہ لشکر جرار! بظاہر ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ رومی لشکر کا سیلاب لشکر اسلام کو تنکے کی طرح بہالے جائے گا۔ اسلامی لشکر کے اہم شہ سوار یکے بعد دیگرے شہید ہو رہے تھے، مشرکین کے حوصلے بڑھ رہے تھے اسلامی لشکر کے سپاہی بڑی شدت اور تنگی میں تھے۔ پیچھے کو ہٹ رہے تھے۔ منتشر ہو رہے تھے۔ مایوسی کا عالم تھا۔ حضرت خالد بڑی شجاعت سے مشرکوں کے حملے کو روکنے کی کوشش کر رہے تھے اور اسلامی لشکر کو ثابت قدم رکھنے میں کوشاں تھے۔ اس وقت قطبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بآواز بلند پکارا کہ ”اے گروہ مسلمین! جنگ کرتے ہوئے مرجانا فرار ہو کر مرنے سے بہتر ہے۔“ اس للکار نے لشکر اسلام میں ایک نیا جوش وحوصلہ پیدا کیا۔

حضرت خالد بن ولید نے لشکر اسلام کو پلٹ کر یکبارگی حملہ کرنے پر اُکسایا۔ حضرت خالد نے اس نازک وقت میں اسلامی لشکر کے ڈگمگاتے ہوئے قدموں کو سنبھالا اور سب نے متحد ہو کر جوابی حملہ کیا۔ حضرت خالد مثل شیر ببر دشمنوں پر ٹوٹ پڑے اور مشرکین کی ایک بڑی جماعت کو تہ تیغ کیا۔ ایسا لگتا تھا کہ دشمنوں کے لشکر میں بھیڑ بکریاں ہیں جو خدا کے دین کے شیر کے سامنے مبہوت ہو کر لقمہ اجل بن رہی ہیں۔ حضرت خالد بن ولید نے جنگ موتہ کے دن اپنی ان گزشتہ غلطیوں کی تلافی کر دی جو مشرکوں کی حمایت میں کبھی انھوں نے جنگ احد میں لشکر اسلام کو نقصان پہنچا کر کی تھی۔ جنگ موتہ میں حضرت خالد کے ہاتھ میں نو تلواریں ٹوٹیں اور یہ امر اُن کی فضیلت بن کر ظاہر ہوا کہ "خَالِد سَیْفٌ مِنْ سُیُوفِ اللّٰہِ" یعنی خالد خدا کی تلواروں میں سے ایک تلوار ہے۔ چنانچہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ”سیف اللہ“ کا لقب جنگ موتہ کے موقع پر دیا گیا۔

ارباب سیر بیان کرتے ہیں کہ حضرت خالد بن ولید اور ان کے ساتھیوں نے ڈٹ کر دشمنوں کا مقابلہ کیا۔ آفتاب غروب ہونے پر جنگ موقوف ہوئی اور دونوں لشکر لڑائی سے ہاتھ کھینچ کر اپنے اپنے کیمپ میں واپس ہوئے۔ دوسرے دن صبح ہوئی تو حضرت خالد نے علم اُٹھایا اور لشکر کو میدان میں اُتارا۔ اُس دن حضرت خالد نے جوش کے ساتھ ہوش کی آمیزش کرتے ہوئے صفوں کی ترتیب میں ایسی تبدیلی کی کہ دشمن مبہوت ہوگئے۔ گزشتہ کل جو لوگ میمنہ پر رہ کر لڑتے تھے ان کو میسرہ پر اور جو میسرہ پر تھے ان کو میمنہ پر لے لیا۔ اسی طرح مقدمہ والے حصہ کو ساقہ اور ساقہ کو مقدمہ بنا دیا۔ لیکن عیسائیوں اور مشرکوں کا لشکر گزشتہ کل کی ترتیب سے آیا۔ ان کے میمنہ والوں نے اسلامی لشکر کے میمنہ کو دیکھا تو آج ان کے تمام سپاہی دوسرے ہی معلوم ہوئے۔ اسی طرح میسرہ، مقدمہ اور ساقہ میں بھی ہوا۔ دشمنوں نے یہ گمان کیا کہ آج اسلامی لشکر کی امداد کے لئے دوسرا لشکر آ پہنچا ہے۔ اس احساس کا نفسیاتی اثر یہ ہوا کہ ان کے دلوں میں خوف و دہشت بھر گئی۔ وہ میدان جنگ میں پچھلے جیسا جوش وخروش نہیں دکھا پا رہے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے قدم اکھڑ گئے۔ پیٹھ دکھا کر بھاگنے لگے۔ حضرت خالد نے دشمن کے مفرور لشکر کا تعاقب کیا اور کثیر تعداد میں مشرکوں کو تہ تیغ کر کے دلیری اور مردانگی کا حق ادا کیا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھوں پر مسلمانوں کو فتح و نصرت سے نوازا اور پرچم اسلام سربلند رہا۔

## ⦿ محبوب خدا کا علم غیب عطائی

صحابہ کرام، تابعین، تبع تابعین، علمائے دین، سلف صالحین اور تمام بزرگان دین کا عقیدہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو غیب کا علم بھی عطا فرمایا تھا۔ اور محبوب رب العالمین اپنے رب کی عنایت سے مغیبات پر مطلع تھے۔ ان کی مقدس نگاہوں کے سامنے سے حجابات ہٹا دیئے گئے تھے۔ اور روئے زمین ان کے لئے سمیٹ کر ایک ہتھیلی کی مانند کر دی گئی تھی کہ جس طرح آدمی اپنی ہتھیلی کو بلا کسی تکلف وتردد دیکھ سکتا ہے، محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پوری دنیا بلکہ کائنات کی ہر شئی کو اپنی چشمان دور رس سے ملاحظہ فرمانے کا



تصرف واختیار رکھتے تھے۔ اس کا ثبوت جنگ موتہ کے واقعہ سے فراہم ہوتا ہے۔

بخاری، مسلم، ابوداؤد، ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ نے صحت روایت کے ساتھ مذکورہ واقعہ بیان کیا ہے:

''جب اسلامی لشکر جنگ موتہ میں لشکر کفار کے ساتھ مقابلہ میں مصروف قتال تھا اس وقت حضور اقدس، عالم ما کان وما یکون، محبوب رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں صحابہ کرام کی مقدس جماعت کے ساتھ مسجد نبوی شریف میں تشریف فرما تھے۔ آپ کی نظر مبارک سے حجابات اٹھ گئے تھے اور جنگ موتہ کے تمام حالات بچشم خود اس طرح ملاحظہ فرما رہے تھے، گویا کہ آپ میدان کارزار میں خود تشریف فرما ہو کر معائنہ فرما رہے ہوں۔ آپ اپنے صحابہ سے فرماتے جاتے کہ زید بن حارثہ نے علم اٹھایا ہے اور اب وہ شہید ہوگئے۔ ان کے بعد جعفر بن ابی طالب نے علم لیا اور وہ بھی شہید ہوگئے۔ اب عبداللہ بن رواحہ نے علم تھاما ہے۔ اب وہ بھی شہید ہوگئے، رضی اللہ تعالیٰ عنہم، آپ یہ فرماتے جاتے اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے، تھوڑی دیر کے بعد فرمایا کہ اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار یعنی خالد بن ولید نے اب علم اپنے ہاتھ میں لے لیا ہے اور ان ہی کے ہاتھ پر فتح حاصل ہوگی۔ اسی دن سے حضرت خالد رضی اللہ عنہ کا لقب سیف اللہ (اللہ کی تلوار) مشہور ہوگیا۔''

(حوالہ: مدارج النبوۃ، از شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی، جلد: ۲، ص: ۴۶۰)

قارئین کرام غور فرمائیں! کہاں معرکہ موتہ اور کہاں مدینہ منورہ؟ اتنی دور کی مسافت کے باوجود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جنگ کے تمام حالات مِن وعَن اسی وقت مدینہ منورہ میں اپنے صحابہ کرام کے سامنے اس طرح بیان فرمادیا کہ گویا آپ میدان جنگ میں موجود ہو کر دیکھ رہے ہوں۔ ایسے تو بے شمار واقعات کتب احادیث اور کتب سیر وتواریخ میں مرقوم ہیں۔ اس وقت ان تمام واقعات کا ذکر وبیان نہ کرتے ہوئے صرف اتنا ہی کہنا ہے:

فضل خدا سے غیب شہادت ہوا انہیں
اس پر شہادت آیت و وحی و اثر کی

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

مذکورہ بالا شعر کی تشریح تفصیل کے ساتھ ملاحظہ فرمانے کے لئے فقیر سراپا تقصیر کی کتاب ''عرفان رضا در مدح مصطفیٰ'' کا مطالعہ فرمائیں۔

حضور اقدس رحمت عالم کو قطعی ویقینی طور پر بعطائے الٰہی غیب کا علم حاصل تھا۔ اور یہ بات حد تواتر کو پہنچ چکی ہے کہ غیر پر مطلع ہونا اور جو کچھ ماضی میں ہو چکا ہے اور جو کچھ آئندہ ہونے والا ہے ان تمام علوم غیبیہ کی خبر دینا آپ کے تصرف واختیار میں تھا۔ قرآن وحدیث اس حقیقت پر شاہد عادل کی حیثیت سے ناطق ہیں، جو صاحب اس مسئلہ کی تحقیقی معلومات حاصل کرنے کا شوق رکھتے ہوں وہ امام عشق ومحبت، مجدد دین وملت، شیخ الاسلام والمسلمین، اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کی مندرجہ ذیل تصانیف کی طرف رجوع فرمائیں:

(۱) **الدّولة المكية بالمادة الغيبية**

(۲) **خالص الاعتقاد**

(۳) **انباء المصطفىٰ بحال سرّواخفى**

(٤) **ازاحة العيب بسيف الغيب**

(٥) **اللؤلو المكنون فى علم البشير ماكان ومايكون**

اس وقت ہم قارئین کرام کے ساتھ ملک شام میں اسلامی لشکر کو حاصل شدہ فتوحات کے تعلق سے تمہیدی گفتگو کر رہے ہیں اور اس کتاب کا عنوان فتوحات شام کا تذکرہ ہے، لہٰذا عنوان کو صرف نظر کرکے دیگر عنوانات کی طرف التفات کرنا نہیں چاہتے اس لئے عقائد کے تعلق سے جو اُمور ضمناً آتے ہیں ان کی طرف بہت ہی اختصار کے ساتھ صرف اشارہ کر دیتے ہیں۔

اگلے صفحات میں ملک شام میں جو معرکۂ جہاد رونما ہوئے تھے ان کا تفصیلی تذکرہ کرنا مقصود ہے لہٰذا اس وقت ہم صرف اس نظریہ کے تحت تمہیدی گفتگو کر رہے ہیں کہ ملک شام میں اسلامی لشکر بھیجنے کی ضرورت کیوں در پیش ہوئی۔ ملک عرب کے کفار ویہود کی گندی سیاست وپالیسی کی وجہ سے ملک شام کی طاقتور عیسائی سلطنت اسلام سے ٹکرانے پورے طمطراق کے ساتھ میدان میں آئی تھی۔ پہلا معرکہ، جنگ موتہ کے نام سے وقوع میں آیا اور تب سے اسلام اور نصرانیت کی جنگ کا آغاز ہوا۔



# غزوہ تبوک (جیش العسرت)

مشرکوں اور عیسائیوں کے مشترکہ ایک لاکھ سے بھی زیادہ تعداد کے لشکر نے جنگ موتہ میں صرف تین ہزار کے اسلامی لشکر سے ایسی منہ کی کھائی کہ حواس باختہ ہوگئے۔ سلطنت شام کی جنگی طاقت وقوت کا گھمنڈ ٹوٹ کر ہوا میں اُڑ گیا۔ ان کے وہم وگمان سے ورا ایسی شکست فاش سے دوچار ہونا پڑا کہ وہ کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہ رہے۔ جنگ وقتال کے سلسلہ میں ان کی جو ہوا بندھی ہوئی تھی اس کی حقیقت کھل گئی۔ شاہ فارس خسرو پرویز کی عظیم جنگی طاقت پر غالب آنے والے رومی سپاہی، مٹھی بھر مسلمانوں سے مغلوب ہوگئے تھے۔ جنگ موتہ کی شکست سے عیسائی سلطنت کی آبرو کوڑی کی تین ہوگئی لہٰذا ان کے لئے اپنی آبرو بچانا لازمی اور ضروری ہوگیا تھا۔ دلوں میں انتقام کی آگ شعلہ زن ہو رہی تھی۔ جنگ موتہ میں اپنی شکست کا بدلہ لینے کی غرض سے رومیوں نے وسیع پیمانے پر جنگی تیاریاں شروع کر دیں۔ موضع موتہ کے حاکم شرحبیل غسانی نے شاہ روم ہرقل کو دوبارہ پھر اکسایا اور مدد طلب کی۔ چالیس ہزار کی مسلح فوج لے کر ہرقل بادشاہ بذات خود کمک کرنے آپہنچا۔ ہرقل بادشاہ نے ملک عرب کے عیسائی یعنی عرب متنصرہ کے جنگجو قبائل کو بھی اسلام کے خلاف اپنے لشکر میں بڑی تعداد میں شامل کئے تھے۔

ان دنوں ملک شام سے ایک تجارتی قافلہ مدینہ طیبہ آیا اور اطلاع دی کہ شاہ روم ہرقل نے بہت بڑا لشکر جمع کیا ہے۔ اس لشکر میں عرب کے نصرانی قبائل مثلاً قبیلہ لخم، قبیلہ جذام، قبیلہ عاملہ اور قبیلہ غسان وغیرہ کے لوگ بھی بھاری تعداد میں شامل ہیں، ہرقل کا جمع کردہ یہ لشکر عظیم مدینہ منورہ پر حملہ کرنے کے لئے آنے والا ہے۔ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جب یہ خبر پہنچی تو آپ نے بھی لشکر جمع کرنے کے لئے صحابہ کرام کو حکم دیا اور اطراف مدینہ کے قبائل میں منادی کرادی تاکہ لوگ مع ساز وسامان جنگ میں جمع ہوں۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ملک شام پر لشکر کشی کا ارادہ فرما کر علم نفسیات میں مہارت تامہ کا مظاہرہ

فرمایا۔ کیونکہ اگر رومی لشکر حملہ کرنے کی نیت سے جمع ہوا ہے اور مدینہ طیبہ کی جانب کوچ کر کے آتا ہے تو یہ امر در پردہ اس کی شان وشوکت کا باعث ہوتا ہے کہ ملک شام سے مدینہ پر حملہ کرنے آیا ہے۔ لہٰذا اگر ہم خود ہی ان کے سامنے جائیں تو یہ امران کے لئے باعث خوف ہوگا کہ جس پر ہم حملہ کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں وہ خود سامنے چل کر جب آیا ہے تو ضرور اس میں اتنی طاقت وقوت ہوگی کہ وہ ہم سے نبرد آزما ہو سکے۔

اس غزوہ کا ایک نام جیش عسرت بھی ہے۔ کیونکہ اس غزوہ میں لشکر اسلام کے مجاہدوں کو بھوک، پیاس اور دیگر مصائب وتکالیف کا بڑا سامنا کرنا پڑا تھا۔ دور دراز کا سفر، طویل مسافت، سخت گرمی کا موسم، لشکر کی تعداد کثیر، زادراہ قلیل، سازوسامان کی قلت، سواری کے جانوروں کی کم یابی وغیرہ وجوہات کی بناء پر یہ سفر سخت کلفت ومشقت کا تھا۔ کرم خوردہ کھجوروں کا آٹا گھن لگے جوار، بوسیدہ گھی سفر کا توشہ تھا۔ مجاہدین درختوں کے پتے کھا کر سفر کی مسافت طے کرتے تھے۔ درختوں کے پتے کھانے کی وجہ سے ان کے مسوڑھوں میں ورم آگئے تھے اور ہونٹ سوج کر اونٹ کے ہونٹوں کی مانند ہوگئے تھے۔

حالانکہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین میں سے جو آسودہ حال تھے، انھوں نے بڑی فراخ دلی سے سخاوت کر کے لشکر اسلام کے لئے مال واسباب مہیا کرنے میں اپنا مال راہ خدا میں خرچ کیا۔ مثلاً:

حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا تمام مال واسباب دے دیا۔
حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے تمام مال کا نصف پیش فرمایا۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک ہزار اونٹ اور سات سو گھوڑے مجاہدوں کی سواری کے لئے عنایت کئے۔ علاوہ ازیں دو سو اونٹ مع اسباب کے اور دو سو اوقیہ چاندی پیش خدمت اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کئے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان اموال کو ضرورت مندوں پر خرچ فرمایا تا کہ وہ اپنی ضروریات کا سامان فراہم کر کے سفر کی تیاری کر سکیں، تاہم لشکر کی تعداد اتنی زیادہ تھی کہ زادراہ کی قلت محسوس کی جاتی رہی۔ لشکر کی تعداد تقریباً چالیس ہزار تھی۔

مدینہ منورہ سے ماہ رجب ۹ھ بروز پنجشنبہ لشکر نے کوچ کی اور جب لشکر مدینہ منورہ کے



باہر "ثنیۃ الوداع" مقام پر آیا تو رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے علم اور جھنڈوں کی ترتیب فرمائی۔ پھر لشکر کے الگ الگ دستوں کے امیر مقرر فرمائے۔ حضرت خالد بن ولید کو مقدمہ پر، حضرت طلحہ بن عبیداللہ کو میمنہ پر اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کو میسرہ پر مقرر فرمایا۔ اسلامی لشکر منازل ومراحل طے کر کے تبوک نامی مقام میں پہنچا۔ تبوک مدینہ طیبہ سے چودہ منزل کے فاصلہ پر ملک شام کی سرحد کے قریب جزیرۂ عرب کا ایک علاقہ ہے۔

(The oxford world Atlas Book, 25th Edition, Page No.33)

اسلامی لشکر نے تبوک میں کچھ دنوں کے لئے پڑاؤ کیا تا کہ لشکر کے مجاہدین طویل سفر کی مشقت سے آسودہ حال ہو جائیں اور استراحت کریں۔ ہرقل بادشاہ اور اس کے لشکر کو جب خبر ہوئی کہ بڑی تعداد میں اسلامی لشکر تبوک تک آپہنچا ہے تو ان پر ایک ہیبت طاری ہوئی۔ دین اسلام کی شان وعزت اور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اعجاز وعظمت کا تصور ان کے ذہنوں پر چھا گیا۔ وہ یہ سوچنے لگے کہ جن پر ہم حملہ کرنے کی تیاری کر رہے تھے وہ خود چل کر یہاں آپہنچے ہیں تو ضرور وہ اتنی قوت واستطاعت کے حامل ہوں گے کہ ہم پر حملہ آور ہوں۔ ان کے ذہنوں پر ایک غیر مترقبہ اثر ہوا اور احساس کمتری کے شکار ہوئے، اور فطری طور پر ایک قسم کا خوف ورعب ان پر بیٹھ گیا۔ رومی لشکر میں اسلامی لشکر کی ہیبت وشوکت کا غلغلہ پھیل گیا اور انھوں نے راہ فرار اختیار کرنے میں اپنی خیر وعافیت جان کر نو دو گیارہ ہو گئے لہٰذا اسلامی لشکر بغیر کسی جنگ وجدال مدینہ منورہ واپس آیا۔

تبوک میں جنگ واقع نہ ہوئی لیکن بغیر جنگ کئے اسلام کی شان وشوکت میں اتنا اضافہ ہوا کہ پورے ملک شام اور اطراف واکناف کے سلاطین کے دلوں میں مجاہدین اسلام کا رعب گھر کر گیا۔ علاوہ ازیں اس سفر میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جو معجزات وعلامات نبوت ظہور پذیر ہوئے وہ اس سفر کے فیض بخش نتائج کی حیثیت سے کتب سیر میں مسطور ہیں، جن کا یہاں پر تفصیلی ذکر ممکن نہیں۔

## 54 ⊙ عیسائی تیسری مرتبہ آمادہ جنگ

4

جنگ موتہ ۸ھ اور غزوۂ تبوک ۹ھ کے دونوں محاذ پر رومی لشکر کی ذلت ورسوائی کے

باوجود ملک شام کی عیسائی سلطنت کے قیصر روم شاہ ہرقل کی عقل ٹھکانے نہ آئی۔ ماضی کے تجربات سے نصیحت حاصل کرنے کے بجائے مزید فضیحت کی طرف قدم آگے بڑھائے۔ ۱۱ھ میں ہرقل بادشاہ نے مدینہ منورہ پر فوج کشی کرنے کے لئے پھر وسیع پیمانے پر جنگی تیاری شروع کردی۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نصرانی سلطنت کی سرگرمیوں کا علم ہوا تو آپ نے پھر ان کی سرکوبی کے لئے ایک لشکر تیار کر حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو امیر مقرر کر کے روانگی کا حکم صادر فرمایا۔

حضرت اسامہ کے والد حضرت زید بن حارثہ جنگ موتہ میں شہید ہوئے تھے۔ جس کا بیان گزشتہ اوراق میں گزرا۔ حضرت زید کے قاتلوں سے قصاص لینے اور دین اسلام کو ضرر پہنچانے والے شر پسند عناصر کو تازیانۂ سیف لگانے کے لئے حضرت اسامہ بن زید ۲۶/ صفر ۱۱ھ کو مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے۔ حضرت اسامہ نے مدینہ کے قریب مقام جرف میں پڑاؤ کیا تا کہ اطراف وجوانب کے مجاہدین، لشکر میں شامل ہونے وہاں آجائیں۔

۲۸/صفر ۱۱ھ کو رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم درد سر اور شدید بخار کی وجہ سے جسمانی طور پر بظاہر علیل ہوئے۔ لہٰذا حضرت اسامہ نے کوچ کرنے میں عجلت نہ کی اور توقف کیا اور قرب وجوار سے مجاہدوں کو جمع کرتے رہے۔ جب لشکر اسلام تمام جنگی ساز وسامان سے آراستہ ہو گیا تو حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ بارگاہ رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں ۱۱/ربیع الاول شریف ۱۱ھ کے دن رخصت کی اجازت حاصل کرنے حاضر ہوئے۔ حضرت اسامہ آئے اور حضور اقدس کے سرہانے کھڑے ہو گئے اور اپنا سر جھکا کر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سرانور اور دست منور کو بوسہ دیا۔ اس وقت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنا دست اقدس آسمان کی جانب اٹھا کر حضرت اسامہ کے لئے دعا فرمائی۔ حضرت اسامہ حجرہ شریف سے باہر آئے اور لشکر میں چلے گئے۔ دوسرے دن ۱۲/ربیع الاول شریف ۱۱ھ دوشنبہ کو لشکر کو کوچ کا حکم دیا ہی تھا کہ حضرت اسامہ کی والدہ ام ایمن رضی اللہ عنہا نے پیغام بھیجا کہ رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نزع کے عالم میں ہیں۔ حضرت اسامہ فوراً مدینہ طیبہ آئے۔ اسی دن آفتاب رسالت و ماہتاب نبوت، رحمت عالم



صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پردہ فرمایا۔

## ملک الموت کی خدمت اقدس میں حاضری

محقق علی الاطلاق، عاشق رسول، شاہ عبد الحق محدث دہلوی قدس سرہ نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رحلت شریف کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے:

> "مروی ہے کہ ملک الموت نے حاضر ہونے کی اجازت مانگی۔ پھر وہ حضور اکرم کے پاس آئے اور آپ کے سامنے کھڑے ہو گئے اور عرض کرنے لگے "یا رسول اللہ! یا احمد! حق تعالیٰ نے مجھے آپ کی طرف بھیجا ہے اور حکم دیا ہے کہ میں آپ کی اطاعت کروں، جو کچھ بھی آپ فرمائیں کہ میں آپ کی روح قبض کروں اگر آپ اجازت دیں اور اگر فرمائیں تو قبض نہ کروں۔ اس میں حق تعالیٰ نے آپ کو اختیار مرحمت فرمایا ہے۔ پھر جبرئیل علیہ السلام نے آ کر عرض کیا "اے محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) حق تعالیٰ آپ کا مشتاق ہے اور آپ کو بلاتا ہے۔" اس پر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا "اے ملک الموت! جو تمھیں حکم دیا گیا ہے، اپنے اس کام میں مشغول ہو جاؤ۔" جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا "زمین پر میرا آنا یہ آخری ہے۔ دنیا میں میرے آنے کی ضرورت آپ کا وجود گرامی تھا۔ میں آپ کے لئے دنیا میں آتا تھا۔"

(مدارج النبوۃ، اُردو ترجمہ، جلد:۲، ص:۲۹۷)

سبحان اللہ! اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو موت کا بھی اختیار عطا فرمایا تھا کہ اگر محبوب کی مرضی ہو تو ملک الموت روح اقدس قبض کریں اور اگر محبوب کی مرضی نہ ہو تو بغیر روح قبض کئے واپس لوٹ جائیں، نبی اعظم ورسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ برابری اور ہمسری کا دعویٰ کرنے والے گروہ کو اس تصرف کی حقیقت سے سبق حاصل کرنا چاہیئے کہ جن کی مرضی اور اجازت کے بغیر ملک الموت روح قبض نہ کریں۔ اس ذات گرامی سے ہمسری اور برابری کا دعویٰ کرنا ایمان کا طوطا اڑانے کے

مترادف ہے۔ نبی سے ہمسری کا دعویٰ کرنے والے کچھ افراد ایسے بھی گزرے ہیں کہ جو چلتی ٹرین میں یا بیت الخلا میں نجاست سے لتھ پتھ چارپائی پر موت کی گہری نیند سو گئے اور بے بسی اور بے کسی کے عالم میں اس دنیا سے گئے۔ ایسے لوگوں کی عبرتناک اور ذلت کی موت سے ان کا نبی کے ساتھ ہمسری کا باطل دعویٰ کافور ہو جاتا ہے۔

## حضور اقدس کی مفارقت میں صحابہ کا اضطراب

شب چہارشنبہ ۱۴ ربیع الاوّل شریف ۱۱ھ کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو قبر انور میں داخل کیا گیا۔ دفن کے بعد صحابہ کرام سیدہ فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس آئے تو انھوں نے فرمایا کہ اے گروہ صحابہ! تمہارے دلوں نے کیسے گوارا کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسم اقدس کو سپرد خاک کرو؟ صحابہ کرام نے عرض کیا کہ اے جگر گوشۂ رسول! اے خاتون جنت! آپ نے ٹھیک فرمایا۔ ہم بھی یہی خیال کرتے تھے کہ جسم اقدس کو کس طرح سپرد خاک کریں؟ اسی غم میں ہم بھی مبتلا تھے لیکن ہم کر بھی کیا سکتے تھے؟ شریعت کے حکم کی بجاآوری کے سوا چارۂ کار نہیں تھا۔

صحابہ کرام کی یہ حالت تھی کہ وہ حسرت ویاس اور غم واندوہ کے اتھاہ سمندر میں غرق تھے۔ اپنے محبوب آقا کے فراق وہجر میں نڈھال تھے۔ بے چینی وبیقراری کے عالم میں دل تڑپ رہے تھے اور آنکھیں اشک بار تھیں۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ مدینہ طیبہ میں اس دن سے بہتر ونورانی تر کوئی دن نہ تھا جس دن سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یہاں تشریف لائے اور مدینہ طیبہ میں اس دن سے بدتر اور تاریک تر کوئی دن نہیں تھا جس دن حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس جہان سے پردہ فرمایا۔

حضور اقدس جان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رحلت کے سانحہ نے صحابہ کرام کے دلوں کو ہلا کر رکھ دیا۔ رنج وغم سے ان کی حالت دگرگوں تھی۔ مدینہ منورہ میں ایک کہرام مچا ہوا تھا۔ ہر طرف اداسی کا سماں تھا، نمناک آنکھیں، سسکیاں، اور نالۂ غم کی ہچکیاں ہر شخص کے ساتھ لازم وملزوم کی حیثیت سے ملحق تھیں۔ اجلہ صحابہ کرام مثلاً حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ



عنہ جیسے صاحب تحمل کی قوت ضبط بھی جواب دے چکی تھی۔ رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نورانی رخ زیبا کے دیدار سے اب ہم محروم ہوگئے ہیں یہ خیال آتے ہی ان کو اپنی زندگی بوجھ معلوم ہوتی تھی:

اک تیرے رخ کی روشنی چین ہے دوجہان کی
اِنس کا اُنس اسی سے ہے جان کی وہ ہی جان ہے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

صحابہ کرام پر اپنے محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فراق اتنا شاق تھا کہ کسی کے آنسوؤں کی دھار اتھم نہ رہی تھی۔ محبوب آقا کے بغیر جینا ہی ان کے لئے دشوار تھا۔ جسے دیکھو وہ شکستہ حال اور شکستہ خاطر ہے۔ ہر ایک چہرہ کا رنگ اترا نظر آتا۔ قرار جان ودل رخصت ہوگیا ہے۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تو تلوار تان لی اور فرمایا کہ جو یہ کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فوت ہوگئے میں ان کی گردن اڑادوں گا۔ کون کس کو سنبھالے؟ کون کس کو تسلی دے؟ کون کس کی ماتم پرسی کرے؟ لیکن ایسے نازک وقت میں خلیفۃ المسلمین، امیر المؤمنین، سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مضطرب وبیقرار صحابہ کرام کی جماعت کو سنبھالا۔

## خلافت صدیقی میں فتنوں کا طوفان

باتفاق رائے جمیع المؤمنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ خلیفۃ المسلمین منتخب ہوئے۔ تمام صحابہ کرام نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے محبوب آقا وجان جاناں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مفارقت کے صدمے سے باہر بھی نہ ہوئے تھے۔ اور آپ نے ابھی پوری طرح امور خلافت کا انتظام بھی نہ فرمایا تھا کہ فتنوں کی آندھی شروع ہوئی۔ عرب کے کچھ قبائل نے زکوٰۃ کا انکار کردیا، نبوت کے جھوٹے دعوے دار اٹھ کھڑے ہوئے، منافقوں نے بھی سر اٹھایا، عیسائیوں نے عرب کے یہود وکفار کی اشتراکیت میں مدینہ منورہ پر حملہ کی تیاریاں شروع کردیں، حالات کی سنگینی اور وقت کی بے رحمی

دیکھ کر مسلمانوں میں بے چینی واضطراب کی کیفیت رونما ہوئی۔لیکن حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مطلق نہیں گھبرائے۔آپ کے پائے استقامت میں ذرہ برابر لغزش نہیں واقع ہوئی۔بلکہ کامل عزم واعتماد کے ساتھ ہر فتنہ کا سدباب اور مقابلہ کرنے پر آمادہ ہوگئے۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے استقلال محکم اور یقین پختہ کا اندازہ اس بات سے ہوجائے گا کہ جب مذکورہ فتن کی خبریں مدینہ منورہ پہنچیں تو بعض صحابہ کرام نے مشورہ دیا کہ جب تک یہ فتنے تھم نہ جائیں آپ حضرت اسامہ کے لشکر کو ملک شام کی مہم پر روانہ نہ فرمائیں بلکہ مدینہ منورہ میں واپس بلالیں۔کیونکہ اس نازک وقت میں دشمنان اسلام کو معلوم ہوگا کہ لشکر اسلام مدینہ سے باہر گیا ہوا ہے تو ان کے حوصلے بڑھیں گے اور وہ دلیر ہوکر رخنہ اندازی اور فتنہ پروری میں سرگرم ہوں گے۔اس وقت حضرت اسامہ کے لشکر کا مدینہ میں موجود رہنا ضروری ہے تاکہ منافقین ومرتدین پر رعب رہے اور ضرورت پڑنے پر ان کی سرکوبی میں لشکر کام بھی آئے۔

لیکن امیر المؤمنین، سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عشق رسول اور اطاعت فرمان نبوی پر ہزاروں داد وتحسین! آپ نے فرمایا کہ جس لشکر کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے روانہ فرمایا ہے۔ابوبکر میں جرأت وطاقت نہیں کہ اُسے واپس بلالے۔جس لشکر کو حضور اقدس نے روانہ فرمایا ہے وہ روانہ ہوکر رہے گا، حالات جیسے بھی ہوں وہ ہرگز نہیں رکے گا۔

اگر مجھے معلوم ہوجائے کہ لشکر اسامہ بھیجنے سے میں مرتدوں کا لقمہ بن جاؤں گا تب بھی میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا روانہ کردہ لشکر واپس نہیں بلاؤں گا۔چنانچہ آپ نے حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ملک شام کی جانب روانہ فرمایا۔حضرت اسامہ ماہ ربیع الآخر ۱۱ھ میں روانہ ہوئے۔مقام ابنیٰ میں عیسائیوں کے لشکر سے زبردست مقابلہ ہوا۔کافی تعداد میں عیسائی قتل ہوئے۔حضرت اسامہ بن زید بن حارثہ نے اپنے والد کے قاتل کو بھی قتل کیا اور کثیر مقدار میں مال غنیمت حاصل کرکے چالیس دن کے بعد مدینہ منورہ فاتحانہ شان سے واپس آئے۔

⊙ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بڑی پامردی سے تمام فتن کا استیصال فرمایا۔





جن لوگوں نے زکوٰۃ دینے سے انکار کرکے نص قطعی یعنی قرآن کے صریح حکم کی خلاف ورزی کی۔ان کے ساتھ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کسی قسم کی نرمی یا رعایت نہیں برتی، بلکہ سختی سے پیش آئے۔آپ کی سختی دیکھ کر بعض صحابہ نے مشورہ دیتے ہوئے عرض کیا کہ اے امیر المؤمنین! اس وقت اسلام بہت ہی نازک حالات سے دوچار ہے لہٰذا آپ نرمی اختیار فرمائیں تو بہتر ہے۔اس وقت مصلحت کا تقاضا یہی ہے کہ سختی نہ کی جائے۔اس وقت حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں رسی کا ایک ٹکڑا بطور زکوٰۃ ادا کرتا تھا لیکن اب دینے سے انکار کرتا ہے تو اس کے لئے میری تلوار ہے۔یعنی اس سے میں جنگ کروں گا۔چنانچہ آپ نے بڑی اولوالعزمی اور ثابت قدمی سے زکوٰۃ دینے سے انکار کرنے والوں کے ساتھ سختی سے کام لیا اور فتنہ ارتداد کا سر کچل کر رکھ دیا۔مرتدین نے نئے سرے سے اسلام قبول کیا اور صدق دل سے تمام اسلامی احکام پر عمل پیرا ہوئے۔

⊙ نبوت کے جھوٹے دعویدار (۱) مسیلمہ بن ثمامہ المعروف مسیلمہ الکذاب (۲) اسود بن کعب عنسی (۳) طلیحہ بن خویلد اسدی (۴) سجاح بن الحارث بن سوید تمیمہ کی سرکوبی واستیصال میں عزم محکم سے کام لیا۔مسیلمہ الکذاب جنگ یمامہ میں مارا گیا۔اس کی بیوی سجاح بنت الحارث ایک جزیرہ میں چھپ گئی اور ہلاک ہوگئی۔اسود بن کعب عنسی، حضرت عکرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لشکر کے ساتھ لڑتے ہوئے مارا گیا۔اور طلیحہ بن خویلد اسدی ملک شام بھاگ گیا۔طلیحہ بن خویلد اسدی نے خلافت فاروقی میں اسلام قبول کیا۔صدق دل سے ایمان پر قائم رہا اور اسلامی لشکر میں شامل ہوکر جہاد کرتے ہوئے، ''جنگ نہاوند'' میں شہادت پائی۔طلیحہ بن خوید اسدی کا واپس اسلام قبول کرنے کا تفصیلی حال اس کتاب میں ''فتح طرابلس، صور، قیساریہ'' وغیرہ عنوان کے تحت مذکور ہے۔

# ملک شام پر اسلامی لشکر کشی کا پس منظر

حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دنیا سے پردہ فرماتے ہی فتنوں کی ایک زوردار آندھی چلی جس کا تذکرہ گزشتہ صفحات میں ہوا، اور مسلمانوں کے درمیان انتشار پھوٹ پڑا۔ ملک شام کی نصرانی سلطنت نے یہ موقع غنیمت سمجھ کر اس سے فائدہ اٹھانے کی غرض سے پھر ایک مرتبہ مدینہ طیبہ پر حملہ کرنے کی عظیم پیمانے پر تیاری شروع کر دی۔ جنگ موتہ، غزوہ تبوک اور سریہ اسامہ بن زید کے ذریعہ اسلامی لشکر نے ذلت ورسوائی اور شکست کا جو مزہ چکھایا تھا اس سے ان کے دلوں میں حسد اور انتقام کی آگ شعلہ زن تھی۔ ''ہارا جواری پگڑی رکھے'' کی مثال بالکل محسوس شکل میں دیکھی جاسکتی ہے۔ جب ماضی کی فضیحت وہزیمت سے سبق نہ حاصل کر کے نصرانی پھر دوبارہ اُچھلنا شروع ہوئے۔ شامیوں کو ملک عرب پر حملہ کر کے اسلامی سلطنت کا تختہ پلٹ دینے کے خواب نظر آرہے تھے۔ اسلام میں پیدا شدہ فتن اور اسلامی لشکر کو اندرون ملک انتظام وانصرام کی بحالی میں الجھا دیکھ کر اس خوش فہمی میں مبتلا تھے کہ اب سنہری موقع ہاتھ لگا ہے۔ لہذا انھوں نے لشکر جمع کرنا شروع کیا۔ ملک شام میں ہورہی لشکر کی تیاری کی خبر امیر المؤمنین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ملی، لیکن اس وقت آپ نبوت کے جھوٹے دعویدار، مرتدین اور مانعین زکوٰۃ کی سرکوبی میں مصروف تھے۔ حضرت صدیق اکبر کے عزم محکم وعمل پیہم نے بہت ہی جلد تمام فتنوں کے سر کچل کر رکھ دیا اور ملک عرب میں پھر امن وسکون کا ماحول قائم ہوگیا۔

جب ملک عرب کی فضا ہموار وخوشگوار ہوگئی تو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ملک شام کی نصرانی سلطنت کی طرف توجہ مرکوز فرمائی اور فکر فردا کے طور پر باہر سے ہونے والے حملوں کا تجزیہ فرمایا تو قیصر روم کا چھچھورا پن اور نت نئے روز چونچ مارنے کی حرکتیں کرنا، ابھر کر سامنے آیا۔ اب اس کا کان مروڑنا ضروری ہے۔ قیصر روم ہم پر لشکر کشی کرے، اس سے قبل ہی اسلامی لشکر، شام بھیج کر فسطائی طاقت کا غرور خاک میں ملا دینا چاہئے تاکہ اس کی ہمیشہ



کی چھیڑ چھاڑ کا سد باب ہوجائے:

دل اعدا کو رضاؔ تیز نمک کی دھن ہے
اک ذرا اور چھڑکتا رہے خامہ تیرا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

## فتوحات ملک شام اور اعلان جہاد

عیسائیوں کی چیرہ دستی نے مسلمانوں کو ملک شام پر لشکر کشی کے لئے مجبور کیا اور اسلامی لشکر کے امن پسند مجاہدین تحفظ ناموس رسالت اور بقائے اسلام کے لئے شام پر حملہ کرنے لے لئے حالات کے ہاتھوں مجبور تھے۔ لہذا انھوں نے اپنے سردھڑ کی بازی لگا کر اپنے سے بڑی طاقت سے ٹکر لی، مگر اللہ نے انھیں فتح دی اور پورے ملک شام پر انھوں نے پرچم اسلام لہرا دیا۔ اس خدمت عظیم کی ادائیگی میں مجاہدین اسلام نے جس شجاعت ودلیری کا مظاہر کیا ہے اور جو پر خلوص قربانیاں دی ہیں اس کی نظیر تاریخ میں نایاب ہے۔ اسلامی تاریخ میں طلائی حروف سے وہ تمام واقعات مرقوم ومسطور ہیں۔

مشہور تاریخ نگار علامہ محمد بن عمرو واقدی نے ان تمام واقعات کو اپنی تصنیف ''فتوح الشام'' میں بالتفصیل بیان فرمائی ہے۔ جن کو پڑھ کر ہر مومن کا دل باغ باغ ہوجاتا ہے کہ ہمارے اسلاف نے عشق رسول کے جذبۂ صادق میں اپنی جانوں پر کھیل کر شجاعت اور بہادری سے اسلام کی عظمت کو دنیا کے گوشہ گوشہ تک پہنچائی۔ تاریخ اسلام کا یہ درخشاں باب اور اقوام عالم پر مسلمانوں کی شان وشوکت اس بات کی گواہی دیتی ہے، کہ اسلام نہ کسی سے ماضی میں دبا اور نہ آئندہ کسی طاقت سے دب سکتا ہے۔ عشق رسول ایک ایسی طاقت ہے کہ اس کا سودا جس سر میں سما گیا وہ چٹان سے بھی ٹکرائے گا تو اسے بھی پاش پاش کردے گا۔ بحر ظلمات کی طغیانی میں چھلانگ لگانے میں عاشق رسول تأمل نہیں کرتا اور سفینۂ عشق رسول کی بدولت اُسے آسانی سے عبور کرلیتا ہے۔ اس حقیقت کی بین شہادت ملک شام کی فتوحات کے واقعات کے مطالعہ سے ملتی ہے۔ علامہ واقدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی تصنیف میں غلو سے

قطعی طور پر اعراض واحتراز کرتے ہوئے صرف بیان امر واقعی سے ہی کام لیا ہے۔ موضوع اور ضعیف روایات متروک فرما کر صحیح روایات ہی اخذ فرمائی ہیں، راویوں کی ثقاہت وعدالت کا کامل التزام فرما کر اپنی تمام تصانیف کو صحت وصداقت سے آراستہ فرما کر اپنے آپ کو ثقہ راویوں کے زمرہ میں شامل کیا ہے۔ علامہ واقدی قدس سرہٗ کی تصانیف علمائے ملت اسلامیہ کی نظروں میں معتمد ومستند ہیں۔ علامہ واقدی نے تاریخ اسلام کی تدوین میں جو عرق ریزی کی ہے ملت اسلامیہ تا قیامت ان کی مرہون منت وشکر گزار رہے گی۔ بلکہ ان کی تصانیف کو ایمانی وعرفانی دستاویز کا مرتبہ دے کر ان کو صحیح معنوں میں خراج عقیدت وداد تحسین کے تحائف پیش کرتی رہے گی۔ علامہ واقدی کے قلم حق ارقام نے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اقوال وارشاد اور افعال وکردار کی جو عکاسی کی ہے وہ ان کی خوش عقیدگی اور حسن سیرت کی آئینہ دار ہے۔ علامہ واقدی قدس سرہ کی تمام تصانیف کا ماحصل اور لب لباب یہی ہے کہ عشق رسول ہی صحابہ کرام کی مقدس جماعت کی فتح ونصرت کا راز تھا۔ جس کی بدولت وہ دنیا کی بڑی طاقتوں اور عظیم سلطنتوں پر غالب آئی تھی۔ عشق رسول ہی ان کے لئے سب کچھ تھا۔ ان کی جان، ان کی حیات، ان کی زندگی، ان کا ثبات، ان کے دل کی دھڑکن، ان کے سانسوں کی آمد ورفت، ان کا ہتھیار، ان کی سپر، ان کی ڈھال، ان کے غم کا ازالہ، ان کے درد کا درماں، ان کی پناہ، ان کی حفاظت ان کی نصرت، ان کی رفعت، بلکہ ان کی بقاء کا انحصار بھی عشق رسول تھا:

جان ہے عشق مصطفیٰ ، روز فزوں کرے خدا
جس کو ہو درد کا مزہ ، ناز دوا اٹھائے کیوں

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

علامہ واقدی قدس سرہ کی تصانیف کا مطالعہ کرتے وقت ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ان کی قلم سے روشنائی نہیں عشق رسول کی چاشنی ٹپکتی ہے اور مطالعہ کرنے والا کیف عشق میں مست ہو کر صدائے احسنت بلند کرتا ہے۔ جس عشق رسول نے صحابہ کرام کو سربلندی عطا فرمائی۔ اسی عشق رسول نے علامہ واقدی کو ارباب سیر وتواریخ پر برتری بخشی۔

⊙ ابوالحسن النوزی اور ابوطلحہ بن العوام روایت کرتے ہیں کہ ابو یزید محمد بن عبدالاعلیٰ



الصنعانی نے فرمایا کہ میں نے معتمر بن سلیمان سے اس قدر حدیثیں سنی ہیں کہ نہ شمار کر سکتا ہوں نہ یاد رکھ سکتا ہوں۔ نیز وہ فرماتے تھے کہ میں نے اپنے والد سے سنا ہے کہ تواریخ میں علامہ واقدی کی کتاب سے زیادہ تر معتبر کسی کتاب کو نہیں پاتا ہوں۔

(حوالہ:- مغازی الصادقہ ترجمہ مغازی الرسول، ص: ۳۵۷)

⊙ امام عشق ومحبت، امام اہل سنت، مجدد دین وملت اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، شیخ الاسلام والمسلمین امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ نے اپنی تصنیف لطیف ''منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین'' میں علامہ محمد بن عمرو واقدی قدس سرہٗ کا شمار ''ثقہ راوی'' کے زمرے میں کر کے ان کی تصانیف کو معتمد ومستند کا درجہ دے کر علامہ واقدی کی جناب میں خراج عقیدت پیش کیا ہے۔

اب ہم علامہ واقدی کی کتاب ''فتوح الشام'' کو مآخذ ومرجع بنا کر ملک شام میں لشکر اسلام کی فتوحات کا تذکرہ شروع کرتے ہیں، علامہ واقدی کی تصنیف سے صرف اصل واقعہ اخذ کر کے، واقعہ ومعرکہ کی منظرکشی کی کوشش کی ہے نیز اس کے تعلق سے اسلامی عقیدہ، صحابہ کرام کا اعتماد ویقین، فرقۂ باطلہ کے فاسد عقائد ونظریات کا رد کیا ہے اور موجودہ دور میں مسلمانوں کی پسماندگی وبزدلی اور احساس کمتری کی وجوہات، اثرات ومہلک نتائج پر سیر حاصل گفتگو کرنے کے بعد اس کے تدارک ومعالجہ کی اہم ضرورت وتدبیر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے قارئین کرام کو ملک شام کی سیر وتفریح کرانے کا شرف حاصل کروں گا۔

## ⊙ حضرت صدیق اکبر کا صحابہ کرام سے مشورہ

امیر المؤمنین حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ملک شام پر لشکر کشی سے قبل اصحاب رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مشورہ کرنے اور ان کی رائے معلوم کرنے کی غرض سے انھیں جمع کر کے فرمایا کہ اے گروہ صحابہ! آپ کو یہ بات اچھی طرح معلوم ہوگی کہ رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عیسائیوں کی سرکشی اور زیادتیوں کا سدباب کرنے کے لئے ملک شام کی عیسائی سلطنت سے جہاد کرنے کا ارادہ فرمایا تھا۔ لیکن آپ کے عزم سے

استعمال کے قبل اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنے پاس بلالیا۔لہذا میں لشکر اسلام کو ملک شام کی جانب ارسال کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔اور یہ بھی جان لو کہ سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دنیا سے پردہ فرمانے سے پہلے مجھ سے فرمایا تھا کہ :

''میرے لئے زمین لپیٹی گئی، پس میں نے زمین کے مشرق ومغرب کو دیکھا اور عنقریب میری اُمت کی حکومت وہاں تک پہنچے گی جہاں تک میں نے دیکھا ہے۔'' لہذا اے جماعت مسلمین! مجھے اس امر میں اپنی عمدہ رائے اور مشورے ظاہر کرو۔تمام صحابہ نے بیک زبان یہی جواب دیا کہ اے ہمارے سردار! ہم آپ کے حکم کے تابع ومحکوم ہیں۔آپ کی اطاعت وفرمانبرداری ہم پر فرض ہے کیونکہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا:

**"اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ"**

(سورۃ النساء، آیت:۵۹)

**ترجمہ**:حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور ان کا جو تم میں حکومت والے ہیں

(کنزالایمان)

لہذا اے امیر المؤمنین! آپ کو جو منظور ہو اس کا حکم فرمایئے اور جہاں فوج کشی کا قصد ہے، ہم کو ارسال فرمایئے۔حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جملہ مومنین کا یہ جواب سن کر بہت مسرور ہوئے اور آپ نے اسی دن جہاد کا اعلان فرمادیا۔ملک عرب کے تمام شہروں اور قصبوں کے امراء کو ایک ہی مضمون وعبارت کا خط لکھا کہ میں ملک شام کی طرف اسلامی لشکر کو بھیجتا ہوں تا کہ وہ کفار واشرار کا مقابلہ کرے۔اور اس ملک کو فتح کرے۔اللہ کی اطاعت کی طرف دوڑو اور اپنی جان ومال سے اللہ کی راہ میں جہاد کرو۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ خط لے کر حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ یمن، مکہ معظّمہ اور اس کے اطراف میں گئے۔امیر المؤمنین کے خط نے مسلمانوں میں جہاد کا جذبہ پیدا کردیا۔لوگ لبیک کہتے ہوئے سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا کی صدائیں بلند کرتے ہوئے جہاد کی تیاری میں لگ گئے۔زادراہ اور سامان جنگ فراہم کرنے میں مصروف ہوگئے



اور حضرت انس بن مالک کو یہ کہہ کر مدینہ طیبہ روانہ کیا کہ آپ پہلے جاکر ہمارے آنے کی اطلاع امیر المؤمنین کی خدمت میں پہنچادیں۔ہم آپ کے پیچھے پیچھے آرہے ہیں لہذا حضرت انس نے مدینہ لوٹ کر امیر المؤمنین کو متفرق مقامات سے متعدد قبائل کی آمد کی اطلاع وخوشخبری سنائی۔چند ہی دنوں کے بعد مجاہدین اسلام جوق در جوق اور گروہ در گروہ مدینہ طیبہ میں جمع ہونے لگے۔

- یمن سے قوم حمیر زیر سرداری حضرت ذوالکلاع الحمیری سب سے مقدم آئے۔
- ان کے بعد قوم مذحج = ان کے سردار حضرت قیس بن ہبیرہ المرادی تھے۔
- ان کے بعد قبائل قوم طے = ان کے سردار حضرت حابس بن سعید الطائی۔
- ان کے بعد قوم ازد = ان کے سردار حضرت جندب بن عمرو الدوسی، اس گروہ میں حضرت ابوہریرہ بھی تھے۔
- ان کے بعد قوم بنوعبس = ان کے سردار حضرت میسرہ بن مسروق تھے۔
- ان کے بعد قوم کنانہ = ان کے سردار حضرت قثم بن اشیم الکنانی تھے۔

تمام مجاہدین کا لشکر اطراف مدینہ میں جمع ہوا۔تمام مجاہدین اپنے ساتھ سامان جنگ، گھوڑے، سواری کے دیگر جانور، زاد راہ، اور اہل وعیال بھی لے آئے تھے۔

## اسلامی لشکر کی ملک شام روانگی

اسلامی لشکر مدینہ کے قریب ٹھہرا ہوا تھا۔اطراف مدینہ سے بھی کافی تعداد میں مجاہدین عزم جہاد کر کے لشکر میں شامل ہوئے تھے۔لشکر کی تعداد میں روزانہ اضافہ ہو رہا تھا۔لشکر کے مجاہدین شہر مدینہ منورہ سے اشیاء خورد ونوش اور اپنے جانوروں کا دانہ وچارہ مول لیتے تھے۔چند دنوں میں مدینہ کے تاجروں کا اناج وغلہ کا ذخیرہ ختم ہوچلا اور اشیائے صرف کی قلت محسوس کی جانے لگی۔کھانے پینے اور چارے کی فراہمی میں تکلیف ہونے لگی لہذا باہر سے آئے ہوئے قبائل کے سرداروں نے مشورہ کیا کہ یہاں زیادہ اقامت کرنے میں قلت اشیاء کی تکلیف مزید بڑھے گی۔مناسب یہ ہے کہ ہم حضرت امیر المؤمنین کی خدمت میں جاکر

استدعا کریں کہ وہ ہمیں ملک شام کی جانب کوچ کرنے کی اجازت مرحمت فرمائیں۔تمام قبائل کے سردار متحدہ طور پر امیر المومنین کی خدمت میں گئے اور اپنا مدعا گوش گزار کیا۔ امیر المومنین نے ان کی گزارش کو شرف قبولیت سے نوازتے ہوئے اسی وقت استادہ ہوگئے۔ اپنے ہمراہ حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی، حضرت علی شیر خدا، حضرت سعید بن زید، حضرت عمرو بن نفیل بن زید و دیگر اکابر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو لے کر اس مقام پر تشریف لائے جہاں مجاہدین اسلام فروکش تھے۔مجاہدین نے تہلیل وتکبیر سے آپ کا خیر مقدم کیا۔امیر المؤمنین نے تمام کو دعائے خیر سے نوازا اور بعدہٗ آپ نے حسب ذیل ترتیب سے اسلامی لشکر کو روانہ فرمایا۔

- ✪ حضرت یزید بن ابی سفیان کو علم عطا کر کے ایک ہزار سواروں پر سردار مقرر فرمایا۔
- ✪ حضرت ربیعہ بن عامر کو علم عطا کر کے ایک ہزار سواروں پر سردار مقرر فرمایا۔

امیر المؤمنین حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے لشکر کو کوچ کا حکم دیا، اور ثنیۃ الوداع نامی مقام تک لشکر کے ساتھ پیدل چلتے ہوئے گئے اور حسب ذیل وصایا فرمانے کے بعد واپس لوٹے:

(۱) سفر کے دوران بہت تیز رفتاری سے چلنے کا اصرار مت کرنا
(۲) کوئی شخص بھی لشکر سے الگ ہو کر اکیلا نہ چلے
(۳) اہم کام میں مشورہ کرنا
(۴) عدل وانصاف کا طریقہ اختیار کرنا
(۵) ظلم وستم سے باز رہنا
(۶) جب دشمن پر فتح پاؤ تو کمسن بچوں، بوڑھوں اور عورتوں کو قتل نہ کرنا
(۷) کھجور اور پھلدار درختوں کو نہ کاٹنا
(۸) کھیتیوں کو نہ جلانا
(۹) جن جانوروں کا کھانا حلال ہے ان کے علاوہ کسی بھی جانور کو بلا وجہ قتل نہ کرنا
(۱۰) کفّار سے بھی اگر عہد و پیمان کرو تو اس میں بیوفائی نہ کرنا



(۱۱) صلح کو نہ توڑنا
(۱۲) تارک الدنیا لوگوں کو قتل نہ کرنا اور نہ ہی ان کے عبادت خانوں کو ڈھانا
(۱۳) دشمن کے سامنے تین باتیں پیش کرنا:

اوّل یہ کہ اسلام قبول کریں۔
دوم یہ کہ اگر اسلام قبول نہیں کرتے تو جزیہ ادا کریں۔
اور سوم یہ کہ اسلام اور جزیہ دونوں کا انکار کریں تو ان کے سروں پر اپنی تلواریں سونتنا۔

ملک شام کی طرف یہ پہلا لشکر تھا جو حضرت صدیق اکبر نے روانہ فرمایا۔حضرت یزید بن ابی سفیان اور حضرت ربیعہ بن عامر دونوں کے لشکر تبوک اور جابیہ کے راستے سے دمشق کی طرف کوچ کرتے ہوئے آگے بڑھے۔

# پہلا معرکہ بمقام تبوک

ہرقل بادشاہ نے مدینہ منورہ میں اپنے کچھ جاسوس مخبری کے لئے متعین کرر کھے تھے اور وہ عرب متنصرہ یعنی نصرانی عرب تھے۔ جب اسلامی لشکر ملک شام پر حملہ کے لئے جمع ہو رہا تھا تو جاسوسوں نے ہرقل بادشاہ کو اطلاع بھیجی کہ لشکر اسلام عنقریب ملک شام پر حملہ کرنے کے لئے کوچ کرنے والا ہے۔ اطلاع ملتے ہی ہرقل نے ارکان حکومت کو جمع کیا اور ان کو اسلامی لشکر کی آمد کی تفصیل بتائی۔ ارکان حکومت نے کہا کہ ہم ضرور ان سے لڑیں گے۔ ان کو اپنے ملک میں داخل ہونے سے باز رکھیں گے بلکہ ان کے ملک پر دھاوا بول دیں گے اور ان کے کعبہ کو کھود کر پھینک دیں گے اور ان میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑیں گے۔ قیصر روم ہرقل نے ارکان دولت کا یہ جواب سنا تو اس کا سینہ مارے خوشی کے پھول گیا اور اس نے فوراً آٹھ ہزار سواروں کا لشکر حسب ذیل ترتیب دے کر روانہ کیا۔

- دو ہزار سواروں پر بطریق باطلیق کو سردار مقرر کیا۔
- دو ہزار سواروں پر باطلیق کے بھائی بطریق جرجیس کو سردار مقرر کیا۔
- دو ہزار سواروں پر شرطہ کے حاکم لوقا بن شمعان کو سردار مقرر کیا۔
- دو ہزار سواروں پر غزہ اور عسقلان کے حاکم صلیبا کو سردار مقرر کیا۔

مذکورہ چاروں سردار شجاعت اور زیرکی میں مشہور زمانہ اور جنگی امور اور فن حرب میں یکتائے روزگار تھے۔ ان چاروں کی سرداری میں آٹھ ہزار کا رومی لشکر اپنے مذہبی مراسم ادا کرنے کے بعد تبوک کی جانب روانہ ہوا۔ اسلامی لشکر تین دن سے تبوک میں پڑاؤ کئے ہوئے تھا۔ چوتھے دن لشکر کوچ کی تیاری کر رہا تھا کہ ناگاہ رومی لشکر دور سے آتا ہوا نظر آیا۔ آٹھ ہزار سواروں کے لشکر کے چلنے کی وجہ سے غبار مثل بادل اٹھتا ہوا نظر آرہا تھا۔ غبار دیکھ کر اسلامی لشکر ہوشیار ہو گیا۔ حضرت یزید بن ابی سفیان نے ایک ہزار مجاہدوں کو کمین گاہ میں چھپا دیا اور حضرت ربیعہ بن عامر کو ان پر امیر مقرر کیا۔ باقی ماندہ ایک ہزار کو رومی لشکر سے مقابلہ کرنے



میدان میں سامنے رکھا اور صفوں کو ترتیب دینے لگے۔

آٹھ ہزار کا رومی لشکر اکڑتا، اتراتا، آگے بڑھتا ہوا آہستہ آہستہ اسلامی لشکر سے قریب ہو رہا تھا۔ رومی لشکر کے سپاہیوں کے خود، زرہیں، نیزے، تلواریں اور سپر آفتاب کی روشنی میں مثل آئینہ چمک رہے تھے۔ اور ان سے شعائیں اٹھ رہی تھیں۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ آہنی انسانوں کا سمندری سیلاب آرہا ہے۔ رومی سپاہی ناقوس بجا بجا کر سونے اور چاندی کی صلیبیں بلند کر کے کلمات کفر رٹتے ہوئے اور شور کرتے ہوئے، دل دھڑکا دینے والی ہیبت کا مظاہرہ کر رہے تھے۔ اب دونوں لشکروں کے درمیان بہت ہی کم فاصلہ رہ گیا تھا۔ دونوں لشکر ایک دوسرے کا آسانی سے جائزہ لے سکے، اتنی نزدیکی ہوگئی تھی۔ دھڑکنیں تیز ہوتی جارہی تھیں۔ رومی لشکر کی کثرت اور ساز وسامان کی فراوانی دیکھ کر اسلامی لشکر میں کرب واضطراب کی کیفیت تھی۔ دل کی بیقراری چہرے سے نمایاں ہونے لگی۔ حضرت یزید بن ابی سفیان نے رومی لشکر کی تعداد کا تخمینہ لگایا تو ان کو رومی لشکر کی تعداد آٹھ سے دس ہزار تک محسوس ہوئی۔ اسلامی لشکر صرف دو ہزار افراد پر مشتمل تھا۔ ایک ہزار میدان میں اور ایک ہزار کمین گاہ میں پوشیدہ۔ حضرت یزید بن ابی سفیان نے مجاہدین میں بڑھتی ہوئی تشویش محسوس کر لی۔ لہذا انھوں نے مجاہدین کو ڈھارس دیتے ہوئے فرمایا کہ اے گروہ مومنین! اس بات کا یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری مدد کا وعدہ فرمایا ہے۔ کئی معرکوں میں فرشتوں کو بھیج کر تمہاری اعانت و مدد فرمائی ہے۔ اے اسلام کے خدمت گارو! روسی لشکر کی تعداد کو خاطر میں مت لاؤ۔ رومیوں کی کثرت اور اپنی قلت سے مطلق خوف نہ کھاؤ۔ تمہارا ناصر اور مددگار پروردگار ہے اور وہ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے:

"كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللّٰهِ ط وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ" (سورۃ البقرہ، آیت: ۲۴۹)

**ترجمہ**: ''بارہا کم جماعت غالب آئی ہے زیادہ گروہ پر اللہ کے حکم سے اور اللہ صابروں کے ساتھ ہے۔'' (کنزالایمان)

اے مسلمانو! ہمارے محبوب آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اَلْجَنَّةُ تَحْتَ ظِلَالِ السُّيُوْفِ"

**یعنی:** ''جنت تلواروں کے سایہ کے نیچے ہے''

لہذا، اے توحید ورسالت کے متوالو! غم نہ کھاؤ، خوف نہ کرو، اللہ کی مدد پر اعتماد کلی رکھو، ملک شام میں یہ تمہارا پہلا معرکہ ہے، اسلامی لشکر کی تم پہلی قسط ہو، تم یقین اور امید رکھوں کہ اسلامی لشکر کی دیگر قسطیں عنقریب تمہاری کمک کو پہنچنے والی ہیں۔ تم اپنے گمان میں اپنے مسلمان بھائیوں کو اپنے قریب جانو۔ دشمن تم پر حاوی ہوکر تمہارے قتل کی جرأت نہ کریں اس بات کا خیال رکھتے ہوئے احتیاط اور ہوشیاری سے کام لو۔

حضرت یزید بن ابی سفیان پند ونصائح کے ذریعہ مجاہدین میں ایک جوش پیدا کر رہے تھے کہ رومی لشکر بالکل قریب آ پہنچا۔ رومیوں نے اسلامی لشکر کی قلیل تعداد دیکھی تو ان کے حوصلے بلند ہوگئے رومی سرداروں نے اپنے لشکر کو للکارتے ہوئے کہا کہ ان مٹھی بھر عربوں کو نیزوں کی نوک پر لو اور ایک کو بھی زندہ بھاگنے نہ دو۔ صلیب سے مدد مانگو۔ صلیب کی برکت سے ضرور تم کو فتح وغلبہ حاصل ہوگا۔ اپنے سرداروں کے اکسانے اور جوش دلانے پر روسی لشکر نے دفعتاً یلغار کردی۔ آٹھ ہزار کے روسی لشکر نے ایک ہزار کے اسلامی لشکر کو نرغہ میں لے لیا۔ جنگ کی آگ کے شعلے بھڑک اٹھے۔ تلواروں کی جھنکار، نیزوں کی بوچھار، صمصام کی بھرمار، اسلام کے کفن بردوش مجاہدین بڑی دلیری سے دشمنوں کا مقابلہ کررہے تھے۔ قتل وقتال شباب پر تھا۔ عین اسی وقت حضرت ربیعہ بن عامر ایک ہزار سواروں کو لے کر کمین گاہ سے نکلے۔ گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دیں اور بجلی کی مانند دشمن کے لشکر پر ٹوٹ پڑے۔ دوسری جانب سے اسلامی لشکر کے نئے حملے سے رومی لشکر بوکھلا گیا۔ اسلامی لشکر کی کمک آ پہنچی ہے اس وہم وگمان میں ان کے اوسان خطا کرگئے۔ قدم ڈگمگا گئے۔ دل کانپ اُٹھے، حوصلے ٹوٹ گئے۔ حضرت یزید بن سفیان کے ساتھیوں نے حضرت ربیعہ بن عامر کے لشکر کی صدائے تکبیر سنی تو ان میں نیا جوش پیدا ہوا۔ حملے کی شدت اور جست وخیز کی سرعت سے رومی گھبرا اٹھے۔ تلواروں کو مضبوطی سے تھامے ہوئے ہاتھ لرزنے لگے۔ اپنا دفاع کرنے کی بھی سکت نہ رہی۔ رومی لشکر پورے دباؤ میں آ گیا۔ اس کے سپاہی پیچھے ہٹنے لگے۔ اسلامی لشکر کے مجاہدوں نے



ان کے سروں پر تلوار رکھ کر گاجر مولی کی طرح کاٹنا شروع کردیا۔ رومی لشکر کو ثابت قدم رکھنے کے لئے رومی سردار باطلیق سپاہیوں کو جنگ کی ترغیب دینے لگا۔ حضرت ربیعہ بن عامر نے قریب جاکر اس کو شدت سے نیزہ مارا جو سُرین توڑ کر دوسری جانب نکلا۔ باطلیق نیزہ کی مار کی تاب نہ لاسکا۔ زور سے چیخا اور بری طرح ڈکارتا ہوا زمین پر مردہ گرا۔ باطلیق کی موت سے رومی لشکر میں کہرام مچ گیا۔ بدحواسی کے عالم میں راہ فرار اختیار کی اور پیٹھ دکھا کر بھاگنا شروع کیا۔

مجاہدوں نے مفرور رومیوں کا تعاقب کیا اور شمشیر زنی کے جوہر دکھاتے ہوئے ان کو کافی دور تک ہانک بھگایا۔ اس معرکہ میں رومی لشکر کے دو ہزار دو سو (۲۲۰۰) سپاہی قتل ہوئے۔ اسلامی لشکر سے ایک سو بیس (۱۲۰) مجاہدوں نے جام شہادت نوش فرمایا۔

## ⊙ بھاگتے ہوئے روسیوں کا دوبارہ پلٹنا

رومی لشکر کے سپاہی مجاہدوں سے خوفزدہ ہوکر اپنی جان کی خیر مناتے ہوئے دُم دبا کر بھاگ رہے تھے۔ مقتول روسی سردار باطلیق کے بھائی سردار جرجیس نے اچانک مفرور روسی لشکر کو ٹھہرنے کا حکم دیا اور پھر مخاطب ہوکر کہا کہ اے بندگان صلیب! ہم کون سا منھ لے کر قیصر روم ہرقل کے سامنے جائیں گے۔ مسلمانوں کے چھوٹے سے لشکر نے ہمارے بڑے لشکر کو شکست فاش دے کر ہمارے بہادروں کی لاشوں سے زمین کو بھر دیا ہے۔ لہذا میں ایسی ذلت اور ہزیمت کے ساتھ بادشاہ کے روبرو جاکر شرمسار نہیں ہونا چاہتا۔ نیز میرے بھائی سردار باطلیق کو مسلمانوں نے بڑی بے دردی سے قتل کیا ہے اور جب تک میں اپنے بھائی کا انتقام نہ لے لوں گا ہرگز یہاں سے نہ جاؤں گا۔ اگر تم میرا ساتھ دو، فبہا ورنہ میں اکیلا ٹھہرتا ہوں، تمھیں بزدلوں کی طرح بھاگنا ہے تو بھاگ جاؤ۔

سردار جرجیس کی مذکورہ ولولہ خیز گفتگو نے رومی لشکر میں ایک نیا جوش پیدا کردیا اور تبوک سے بھاگ کر جہاں تک پہنچے تھے وہیں پر لشکر ٹھہر گیا۔ خیمے نصب کر کے پڑاؤ کیا۔ لشکر کو ٹھہرا کر جرجیس سردار نے اپنے معتمد نصرانی عرب قداح بن واثلہ کو اسلامی لشکر کی طرف بطور ایلچی بھیجا

تا کہ وہ اسلامی لشکر سے کسی عاقل و دانا شخص کو بحیثیت نمائندہ طلب کر کے اپنے ساتھ لائے اور اس سے دریافت کر کے معلوم کرے کہ اسلامی لشکر ہم سے کیا چاہتا ہے؟

علامہ محمد بن عمر واقدی روایت کرتے ہے کہ جب قداح بن واثلہ رومی سردار جرجیس کا پیغام لے کر اسلامی لشکر میں آیا تو حضرت ربیعہ بن عامر اس کے ساتھ جانے کے لئے کھڑے ہوئے۔ حضرت یزید بن ابی سفیان نے حضرت ربیعہ سے سرگوشی کرتے ہوئے فرمایا کہ اے میرے ایمانی بھائی! رومی لشکر میں تمہارا جانا مجھے مناسب معلوم نہیں ہوتا کیونکہ تم نے رومی لشکر کے سردار کو قتل کیا ہے۔ لہذا اندیشہ ہے کہ رومی تمہارے ساتھ غدر اور بیوفائی کریں گے۔ حضرت ربیعہ نے قرآن مجید کی آیت تلاوت فرمائی:

**"قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا هُوَ مَوْلٰنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ"** (سورۃ التوبہ، آیت: ۵۱)

**ترجمہ**: "تم فرماؤ ہمیں نہ پہنچے گا مگر جو اللہ نے ہمارے لئے لکھ دیا۔ وہ ہمارا مولیٰ ہے اور مسلمانوں کو اللہ ہی پر بھروسہ چاہئے۔" (کنز الایمان)

حضرت ربیعہ بن عامر، قداح بن واثلہ کے ساتھ رومی لشکر کے کیمپ میں جانے کے لئے روانہ ہوئے لیکن روانہ ہوتے وقت انھوں نے حضرت یزید بن ابی سفیان سے کہا کہ میں جب تک رومی لشکر کے کیمپ میں رہوں تب تک آپ مسلسل رومی لشکر کی حرکات و سکنات پر نظر رکھیں اور اسلامی لشکر کو حملہ کے لئے تیار رکھیں۔ اگر رومی میرے ساتھ غدر اور بیوفائی کریں تو تم فوراً دھاوا بول دینا۔ حضرت ربیعہ بن عامر رومی لشکر کے کیمپ میں پہنچ کر جرجیس کے خیمہ میں داخل ہوئے لیکن گھوڑے کی باگ ہاتھ میں لئے ہوئے زمین پر بیٹھ گئے۔ جرجیس نے حضرت ربیعہ سے کہا کہ اے عربی برادر! تم ہم سے کیا چاہتے ہو؟ فرمایا اسلام یا جزیہ یا پھر جنگ، جرجیس نے کہا کہ ہم تمہارے لشکر کے ہر پیدل سپاہی کو ایک وسق غلہ اور ایک دینار، نیز تمہارے لشکر کے ہر سردار کو دس وسق غلہ اور ایک سو دینار دیں گے۔ علاوہ ازیں تمہارے خلیفہ کو ایک ہزار دینار اور ایک سو وسق غلہ دیں گے لیکن اس شرط پر کہ تم ہم سے صلح کر لو اور صلح نامہ تحریر کر لیا جائے کہ فریقین میں



سے کوئی بھی کسی فریق پر حملہ نہ کرے۔ حضرت ربیعہ بن عامر نے جرجیس کی پیش کش نامنظور کر دی اور فرمایا کہ ہماری جو تین شرطیں ہیں یعنی (۱) قبول اسلام یا (۲) جزیہ (۳) یا جنگ، جو میں تم کو پہلے بتا چکا ہوں، ان کے علاوہ کسی دوسری شرط پر ہم تم سے صلح نہیں کر سکتے۔

ہرقل بادشاہ نے رومی لشکر کے ساتھ دین نصرانی کے زبردست راہب اور ملاحم کے عالم کو برکت و نصرت کی دعا کرنے کے لئے بھیجا تھا۔ اس کا نام "صیقلہ" تھا۔ سردار جرجیس نے صیقلہ کو اپنے خیمہ میں بلایا تا کہ وہ حضرت ربیعہ کے ساتھ دین اسلام اور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے تعلق سے سوالات کرے اور تحقیق کرے کہ دین اسلام کی حقیقت کیا ہے؟ صیقلہ نے حضرت ربیعہ بن عامر سے نبی آخر الزماں، معراج، رمضان کے روزے، نیکی کا اجر درود و سلام کے تعلق سے کتب سابقہ میں مذکور شہادت و بشارت کی روشنی میں سوالات کئے۔ حضرت ربیعہ بن عامر نے صیقلہ کے تمام سوالات کے قرآن مجید کی آیات کے حوالوں سے اطمینان کن و تسلی بخش جوابات مرحمت فرمائے۔ جن کو سن کر صیقلہ محو حیرت ہو گیا اور قریب تھا کہ وہ جرجیس کو اسلام کی صداقت کا اعتراف و اقرار کرنے کا حکم دیدے کہ ایک حادثہ پیش آیا...

دوران گفتگو جرجیس کے احباب میں سے ایک شخص نے حضرت ربیعہ بن عامر کو پہچان لیا کہ یہ شخص تو سردار جرجیس کے بھائی باطلیق کا قاتل ہے۔ وہ اپنی جگہ سے اُٹھ کر جرجیس کے پاس آیا اور حضرت ربیعہ کے متعلق کان میں بات کہی۔ سنتے ہی جرجیس آگ بگولا ہو گیا۔ غصہ کے مارے اس کی آنکھیں لال ہو گئیں۔ فوراً تلوار کو میان سے نکال کر حضرت ربیعہ پر حملہ کرنے کھڑا ہو گیا۔ حضرت ربیعہ بن عامر پہلے سے ہی محتاط اور چوکنا تھے۔ قبل اس کے کہ جرجیس ان پر وار کرنے میں کامیاب ہو، انھوں نے بجلی کی سرعت سے اپنی شمشیر کو برہنہ کر کے جرجیس کا سر اڑا دیا۔ جرجیس کے ساتھی یہ دیکھ کر برانگیختہ ہو گئے اور تمام کے تمام حضرت ربیعہ کی طرف لپکے تا کہ ان کو پکڑ کر شہید کر دیں۔ لیکن حضرت ربیعہ نے ایک جست لگائی اور گھوڑے کی پیٹھ پر جا پہنچے اور اپنے وفادار گھوڑے کو ایڑی لگائی۔ اپنے مالک کا اشارہ پاتے ہی وفادار

اسپ چراغ پا ہوکر ایسا چمک کر دوڑا کہ جو بھی سامنے آتا اس پر چڑھ بیٹھتا۔ حضرت ربیعہ بھی گھوڑے کی پیٹھ پر بیٹھے ہوئے اپنی تلوار گھمانے لگے۔ رومی لشکر میں ایک ہلچل مچ گئی۔ رومی گھبراہٹ میں دوڑ بھاگ کرنے لگے۔ دُور کھڑے ہوئے حضرت یزید بن ابی سفیان نے رومیوں کی کھلبلی دیکھی تو تاڑ لیا کہ ضرور کچھ گڑ بڑی ہوئی ہے۔ لہٰذا انھوں نے نعرۂ تکبیر کہتے ہوئے گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دیں۔ ادھر حضرت ربیعہ بن عامر تن تنہا رومیوں کے نرغہ میں جان ہتھیلی میں لئے دشمنوں سے ٹکر لے رہے تھے کہ اسلامی لشکر آ پہنچا اور جو مقاتلہ ہوا ہے اس کی صحیح منظر کشی الفاظ میں ممکن نہیں۔ رومی سپاہی بھی اپنی جان پر آ کر لڑتے تھے۔ لیکن اسلامی لشکر کے شیروں کا مقابلہ کرنا ان کے لئے ناممکن مرحلہ تھا۔ مجاہدوں نے رومیوں کو اپنی تلواروں اور نیزوں کی نوکوں پر لیا۔ رومیوں کو دن میں تارے نظر آنے لگے۔ اس پر طرہ یہ کہ جب دونوں لشکر اپنی پوری تاب وتوانائی سے مصروف جنگ تھے عین اسی وقت حضرت شرحبیل بن حسنہ کاتب رسول اسلامی لشکر لے کر وہاں پہنچے۔ اپنے بھائیوں کو مشرکوں سے جنگ کرتے دیکھ کر وہ بھی شامل جنگ ہوگئے۔ رومیوں کو ہر طرف سے گھیر لیا اور شمشیر زنی کی وہ شدت کی کہ رومی لشکر کا ایک سپاہی بھی زندہ نہ بچا۔ سنگریزوں کے بجائے رومی لشکر کے سپاہیوں کی لاشوں سے میدان بھر گیا:

وہ چقا چاق خنجر سے آتی صدا
مصطفیٰ تیری صولت پہ لاکھوں سلام

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

**نوٹ:** ابھی کاتب رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت شرحبیل بن حسنہ کا ذکر ہوا ہے ان کے نام میں اکثر لوگ غلطی کرتے ہیں۔ اور ''شرجیل'' کہتے ہیں یہ غلط ہے۔ صحیح نام شُ- رَح- بِی- ل ہے۔

رومی لشکر کی تباہی وبربادی کا یہ عالم تھا کہ آٹھ ہزار سپاہی سے ایک فرد بھی زندہ نہ بچا۔ تمام موت کی آغوش میں پہنچ کر واصل جہنم ہوگئے۔ آٹھ ہزار کے لشکر کا مال واسباب اور سامان حرب، اشیاء صرف، ملبوسات اور دیگر بہت ساری چیزیں میدان میں لاوارث پڑی



ہوئی تھیں، جو اسلامی لشکر کے قبضہ میں بطور غنیمت آئیں۔ ملک شام میں اسلامی لشکر کی یہ پہلی فتح تھی اور سب سے پہلا مال تھا جو غنیمت میں حاصل ہوا۔

## ⊙ مالِ غنیمت کے احکام

اب ہم یہاں مال غنیمت کے تعلق سے کچھ گفتگو کریں گے۔ غنیمت کے جو شرعی احکام ہیں ان تمام احکام کو یہاں بیان کرنا ممکن نہیں، ایک دو بنیادی حکم کا تذکرہ کیا جائے گا، تا کہ عوام کو معلوم ہو جائے کہ غنیمت کیا ہے؟ اور کس طرح تقسیم ہوتی ہے؟ اس طرح ایک سرسری معلومات انھیں حاصل ہو جائے۔

شرعی اصطلاح میں غنیمت اس مال کو کہا جاتا ہے جو مسلمانوں کو کفار ومشرکین سے جنگ میں بطریق قہر وغلبہ حاصل ہو۔ جیسا کہ ابھی ابھی آپ جنگ تبوک کے سلسلہ میں مطالعہ فرما چکے کہ آٹھ ہزار کے رومی لشکر کا ساز وسامان اسلامی لشکر کے ہاتھ لگا۔

یہ امر مسلم ہے کہ جب دو لشکر میدان جنگ میں ٹکراتے ہیں تو ایک کو فتح حاصل ہوتی ہے اور ایک کو شکست۔ جیتنے والا لشکر ہارنے والے لشکر کے جنگی ساز وسامان اور مال واسباب پر قبضہ کر لیتا ہے۔ لشکر کا سپہ سالار اس مال کو اپنی مرضی اور منشاء کے مطابق لشکر میں تقسیم کرتا ہے یا پھر جس بادشاہ کا لشکر ہوتا ہے، اس کو پہنچا دیتا ہے۔ حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ سے لے کر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس تک ہزاروں سال کا فاصلہ ہے۔ اس دوران بے شمار سلطنتیں، حکومتیں، امارات، بادشاہت وقوع میں آئیں اور ہر ایک کے پاس اپنے ملکی انتظام کی بحالی، دشمن سے حفاظت اور سرکشوں کے ضرر سے دفاع کے لئے فوجیں تھیں، جن میں گاہے گاہے جنگ وقتال ہوتا تھا۔ عہد ماضی میں روئے زمین پر ہزاروں جنگیں ہوئیں اور جیسا کہ ہم نے عرض کیا کہ ہر جنگ میں ایک کی جیت اور دوسرے کی ہار ہوتی ہے۔ اور جیتنے والے لشکر کا ہارنے والے لشکر کے مال واسباب پر قبضہ جائز ودرست ہوتا ہے، غصب نہیں۔ لیکن مقبوضہ مال جس کو مال غنیمت کہا جاتا ہے۔ اس کے تصرف اور تقسیم کا کوئی قاعدہ اور اصول نہ تھا۔ نتیجتاً غنیمت کے مال کی وجہ سے آپسی جنگ وجدال، جھگڑا فساد، مار پیٹ،

چوری، ڈکیتی، خیانت، عداوت، بغاوت، وغیرہ جیسے رذیل حادثات پیش آتے تھے۔ آپسی اعتماد اور عہد و وفا پر کاری ضرب لگتی تھی۔ مثال کے طور پر زید نام کے بادشاہ کا لشکر بکر نام کے بادشاہ کے لشکر سے میدان جنگ میں ٹکرایا۔ زید بادشاہ کے لشکر کو فتح حاصل ہوئی اور بکر بادشاہ کے لشکر کو شکست۔ زید بادشاہ کے لشکری بکر بادشاہ کے لشکر کا مال واسباب لوٹیں گے۔ اس لوٹ مار کی کیفیت پر غور کریں۔ لشکر کا ساز وسامان کسی ایک مقام پر تو نہیں ہوگا بلکہ میدان میں جہاں لشکر کا پڑاؤ ہوگا وہاں بیشمار خیمے ہوں گے۔ علاوہ ازیں میدان کارزار میں ہزاروں مقتولین کی لاشیں پڑی ہوں گیں اور ان مردہ جسموں پر قیمتی لباس، سونا، چاندی ہیرے اور جواہر کے زیورات، زرہ، خود، اسلحے وغیرہ ہوں گے۔ مال غنیمت جمع کرنے اور لوٹنے والے بھی ہزاروں کی تعداد میں ہوں گے۔ اب ہر شخص کی یہی کوشش ہوگی کہ جتنا ہو سکے قیمتی اور زیادہ مال حاصل کرلوں۔ اس لالچ میں ہر ایک دوسرے پر سبقت کی کوشش کرے گا۔

فرض کیجئے ایک لاش پر قیمتی زیورات تھے اس پر دو شخص آ پہنچے۔ فطری بات ہے کہ ہر ایک قیمتی زیورات خود حاصل کرنے کی کوشش کرے گا۔ نوبت چھینا جھپٹی اور مار پیٹ کی آجائے گی۔ زور آور شخص کمزور کے ہاتھ کچھ نہیں آنے دے گا اور سارا مال اپنی جیب میں ڈال کر رفو چکر ہو جائے گا۔ کمزور شخص منھ تکتا رہ جائے گا اور شرکت جنگ پر کف افسوس ملتا رہے گا۔ لیکن اس جانے والے کو اچھی طرح پہچانتا ہوگا۔ پس بسا اوقات جنگ سے واپس لوٹنے کے بعد وہ کمزور شخص اپنے حلقہ کے زور آوروں کو لے کر اس شخص سے اپنا حق لینے کے لئے کوشش کرے گا۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ مال اُگلوانے کے سلسلہ میں آپس میں ہی جھگڑا، فساد اور قتل و غارت گری شروع ہو جائے گی۔

کبھی ایسا بھی ہوتا کہ سارا مال غنیمت بادشاہ کے خزانے میں جمع کرانے کا حکم ہوتا، سپاہی ''قیمتی مال اپنی جیب میں اور معمولی مال بادشاہ کے پیٹ میں'' پر عمل کرنے کی کوشش کرتے۔ ایسی صورت میں خیانت پروان چڑھتی کہ دیانتداری سے سارا مال خزانہ میں جمع کر دیتا تو خود کچھ نہیں پاتا۔ لہٰذا حق تلفی ہوتی اور اگر چند ایسے یک جا جمع ہو جاتے تو بغاوت ہوتی۔



مذکورہ صورت احوال کے علاوہ اور بھی فتنے غنیمت کی وجہ سے پیدا ہو سکتے تھے۔ مثلاً: آپسی اختلافات غنیمت کی تقسیم میں جانب دارانہ رویہ اور بے اعتدالی وغیرہ، الغرض غنیمت کی وجہ سے بہت سے فتنے پیدا ہونے کے قوی امکانات تھے اور تاریخ میں ایسی کئی مثالیں پائی جاتی ہیں کہ غنیمت کی تقسیم میں انصاف نہ ہونے پر ملکی خانہ جنگی شروع ہوئی۔

المختصر! اسلام سے پہلے غنیمت کے لئے کوئی باضابطہ قانون نہ تھا۔ موقع ومحل کے اعتبار سے غنیمت کا معاملہ سلجھایا جاتا تھا اور عدل و انصاف کا خون کر کے جبر وغصب سے کام لیا جاتا تھا۔

لیکن اسلام ایک ایسا دین ہے جو عدل وانصاف اور اعتدال ومساوات کا علمبر دار ہے۔ یہ انسانی زندگی کے ہر پہلو کو عدل وانصاف سے آراستہ کرتا ہے۔ اسلام نے بنی نوع انسان کو جو ضابطہ حیات عطا کیا وہ بڑا عادلانہ ہے۔ اسلام کے دستور العمل کے ہر قانون میں یہ خوبی پائی جاتی ہے کہ وہ عدل وانصاف کی کسوٹی پر بالکل کھرا اترتا ہے۔ اور جو ہر اعتبار سے نفع بخش ہے۔

اسلامی تاریخ کے اوراق جنگوں کے تذکرہ سے آراستہ ہیں۔ اسلامی لشکر نے قریب قریب تمام جنگوں میں فتح ونصرت حاصل کی ہے اور خاصی مقدار میں غنائم پائے ہیں۔ لیکن رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غنائم کے معاملہ میں عالم دنیا کو ایک نئی راہ اور روشنی عطا فرمائی ہے۔ عظیم سلطنتوں کے لشکر اعظم کے کمانڈر انچیف جن امور کو سطحی اور سرسری نظر سے دیکھنے سے عاجز وقاصر تھے ان امور کو رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دوربین نگاہوں نے نفع بخش زاویہ سے ملاحظہ فرمایا، جو احکام وقوانین نافذ فرمائے، وہ نظام شریعت کی بنیاد کے لئے آہنی استحکام ثابت ہوئے۔ غنیمت کے تعلق سے اسلام میں جس قدر احکام صادر کئے گئے، اتنے احکام کسی بھی مذہب میں قطعاً نہیں پائے جاتے، کسی ملک کے محکمہ فوج کے آئین میں بھی شاید نہ پائے جائیں گے۔

⊙ اسلامی لشکر کو جب غنائم حاصل ہونے لگے اور مجاہدین اسلام کے ہاتھ غنائم سے بھرنے لگے تو غنائم کے تعلق سے احکام نازل ہونے شروع

66

4

ہوئے۔قرآن مجید میں ہے:

" یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ "

(سورۃ الانفال، آیت:۱)

**ترجمہ**: ''اے محبوب! تم سے غنیمتوں کو پوچھتے ہیں۔تم فرماؤ غنیمتوں کے مالک اللہ اور رسول ہیں۔'' (کنزالایمان)

مندرجہ بالا آیت میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے غنیمت کا تذکرہ فرمایا ہے۔قرآن مجید میں غنیمت سے منسوب کرکے پوری سورہ نازل فرمائی ہے۔جس کا نام الانفال ہے۔اس سورہ میں دس رکوع اور پچھتّر آیات ہیں۔الانفال کے معنیٰ غنیمت کے ہوتے ہیں۔لغت کے حوالے ٹٹولیں:

⊙ انفال=لوٹ کا مال= Plunder - Spoil

(حوالہ:-دی رایل پرشین،انگلش ڈکشنری،ص:۴۰)

⊙ غنیمت=لوٹ کا مال،مفت ملی ہوئی چیز،قابل قدر،عمدہ،جمع:-غنائم

Plinder, Pillage, Spoli, Booty. good fortune, Abundance

حوالہ: (۱) فیروز اللغات،ص:۹۱۸

(۲) دی رایل پرشین انگلش ڈکشنری،ص:۲۸۲

چونکہ میدان جنگ میں فتح حاصل کرنے والا لشکر شکست پانے والے لشکر کا تمام مال واسباب چھین لیتا ہے۔لہذا اس کو اصطلاح لغت میں لوٹ کا مال کہتے ہیں۔کیونکہ جو لوٹ کا مال ہوتا ہے وہ کسی بھی قسم کی قیمت یا معاوضہ ادا کئے بغیر مفت حاصل ہوتا ہے اور میدان جنگ میں جو غنائم حاصل ہوتے ہیں وہ بھی مفت ہی حاصل ہوتے ہیں۔اس حقیقت اور معنی پر محمول کرکے لغت کی اصطلاح میں غنیمت کو لوٹ کا مال کہا جاتا ہے۔چوری،قزاقی،ڈکیتی،دھوکہ،بازی،بے ایمانی،بدعہدی،فریب یا غصب کئے ہوئے مال کو ہرگز غنیمت نہیں کہا جائے گا۔

اب ہم سورۂ انفال کی مندرجہ بالا آیت کی طرف رجوع کریں۔اس آیت میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مخاطب فرما کر ارشاد فرمایا ہے



کہ اے محبوب! تم سے غنیمت کے بارے میں لوگ پوچھتے ہیں۔یعنی میدان جنگ میں جو غنیمت کا مال حاصل ہوتا ہے اس میں اپنا حصہ پوچھتے ہیں اور معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ حاصل شدہ مال غنیمت میں سے ہم کو کتنا ملے گا؟ اس سوال سے ان کی ذاتی مفاد پرستی، نفس کی طمع اور حریص ذہنیت کا پتہ چلتا ہے۔اسلامی لشکر کا مجاہد دنیا کے مال کی طرف اپنی توجہ مرکوز کرکے اس کے حصول کا خواہشمند ہو یہ ایک ایسا امر ہے جو مخلص مرد مومن کی شایان شان نہیں۔کیونکہ اسلام کا مجاہد مال کی لالچ میں نہیں بلکہ اللہ اور رسول کی رضا اور خوشنودی حاصل کرنے کے لئے جہاد کرتا ہے۔اس کے جہاد کی سعی کا بدلہ دنیا کا مال نہیں بلکہ آخرت کی دائمی نعمتیں اور ابدی سعادتیں ہیں۔لہذا مجاہد کی نیت کو مال دنیا کی طمع کی آمیزش سے مبرا اور منزہ کرنے کے لئے یہ حکم نازل فرمایا گیا:

"اَلْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ" یعنی غنیمتوں کے مالک اللہ اور رسول ہیں۔تاکہ مجاہد میدان جنگ میں اپنی تمام تر قوت وطاقت سے لڑتے وقت اپنے دل میں یہ خیال بھی پیدا نہ کرے کہ جنگ میں فتح کے انعام میں مال غنیمت بھی حاصل ہوگا بلکہ وہ مال غنیمت سے بے پرواہ، اور مستغنی ہوکر اپنی نیت کو صرف اللہ اور رسول کی رضامندی کے لئے خالص بنائے اور پوری جاں فشانی سے مصروف جہاد وقتال ہو۔اس کو ہر وقت یہ خیال مستحضر رہے کہ جو مال غنیمت حاصل ہوگا اس میں میرا کچھ بھی نہیں۔سب کچھ اللہ اور رسول کا ہے۔میرا کام تو صرف "اِعلَاءِ کَلِمَۃِ الْحَق" ہے اور اس کام کے لئے مجھے اپنی جان بھی قربان کرنی پڑے تو کوئی حرج نہیں۔اگر زندہ رہا تو ''غازی'' اور اگر مرگیا تو ''شہید'' کا رتبہ ملے گا۔اسی جذبۂ ایثار وقربانی کو مطمح نظر بنا کر اور اسی نیک نیتی کے ساتھ مجاہدین اسلام میدان جنگ میں اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں۔

حزب اللہ اور جیش الرحمٰن کے کفن بردوش مجاہدوں نے غنائم کے حصول کی طمع سے بعید رہ کر اللہ اور رسول کی خوشنودی کی خاطر اخلاص نیت کے ساتھ اپنا سب کچھ قربان کر دکھادیا۔صرف زبانی اقرار تک محدود نہ رہتے ہوئے اسے عملی جامہ پہنا کر ثابت کردیا اور دنیا کو یہ عالمگیر پیغام دیا:

دہن میں زباں تمہارے لئے ، بدن میں ہے جاں تمہارے لئے
ہم آئے یہاں تمہارے لئے ، اٹھیں بھی وہاں تمہارے لئے

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

⊙ مجاہدین اسلام کی بے لوث خدمات جہاد پر انعامات، رب نعیم ومنعم کی رحمت ونعمت کا نزول شروع ہوتا ہے۔اور غنیمت کے متعلق ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے:

**" وَاعۡلَمُوۡا اَنَّمَا غَنِمۡتُمۡ مِّنۡ شَیۡءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوۡلِ وَلِذِی الۡقُرۡبٰی وَالۡیَتٰمٰی وَالۡمَسٰكِیۡنِ وَابۡنِ السَّبِیۡلِ "**

(سورۃ الانفال،آیت:۴۱)

**ترجمہ**:''اور جان لو کہ جو کچھ غنیمت لو تو اس کا پانچواں حصہ خاص اللہ اور رسول وقرابت والوں اور یتیموں اور محتاجوں اور مسافروں کا ہے۔''

(کنزالایمان)

اس آیت میں مجاہدوں کے لئے غنیمت میں حصہ مقرر فرمایا گیا۔ابتدا میں تو یہ حکم تھا کہ ''غنیمتوں کے مالک اللہ اور رسول ہیں۔'' یعنی غنیمت کے مال سے مجاہدوں کو کچھ بھی نہ ملے گا۔تمام مال غنیمت اللہ اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ملکیت ہے۔مجاہدوں نے پہلے حکم پر سرِ تسلیم خم کرتے ہوئے "آمَنَّا وصَدَّقْنَا" کی عملی تصویر بن کر سرفروشی اور جاں نثاری پر ثابت قدم رہے۔اب دوسرا حکم نازل ہوا اور مجاہدوں کو غنائم سے بڑا حصہ دیا جارہا ہے۔ارشاد ہوتا ہے:" فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوۡلِ " یعنی پانچواں حصہ خاص اللہ اور رسول کے لئے۔جس کا مطلب یہ ہوا کہ حاصل شدہ مال غنیمت سے پانچواں حصہ یعنی ۲۰ فیصد (20%) اللہ اور اس کے رسول کا اور باقی چار حصے یعنی ۸۰ فیصد (80%) مجاہدوں کا۔

اب ہم اللہ ورسول کا جو پانچواں حصہ ہے اس کے متعلق شرعی احکام دیکھیں۔تفصیل سے وضاحت کرنا یہاں ممکن نہیں۔لہٰذا اختصاراً بنیادی قانون پیش خدمت ہیں۔

مندرجہ بالا سورۂ الانفال کی آیت:۴۱ میں اللہ اور رسول کا پانچواں حصہ مقرر کیا گیا اس



میں قرابت والے،یتیم اور مسافر کا بھی ذکر کیا گیا ہے۔پانچویں یں حصہ (20%) میں سے ذی القربیٰ، یتامیٰ، مساکین اور ابن السبیل بھی حصہ پائیں گے۔اس آیت کی تفسیر میں مفسرین کرام نے وضاحت فرمائی ہے:

**تفسیر**: مال غنیمت پانچ حصوں پر تقسیم کیا جائے۔اس میں سے چار حصے غانمین کے غنیمت کا پانچواں حصہ پھر پانچ حصوں پر تقسیم ہوگا۔ان میں سے ایک حصہ مال کا پچیسواں ۲۵ حصہ ہوا۔وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے ہے۔اور ایک حصہ آپ کے اہل قرابت کے لئے اور تین حصے یتیموں،مسکینوں اور مسافروں کے لئے۔رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد حضور اور آپ کے اہل قرابت کے حصے بھی یتیموں، مسکینوں اور مسافروں کو ملیں گے اور یہ پانچوں حصے انھیں تین پر تقسیم ہوجائیں گے۔یہی قول ہے امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔

(حوالہ:-تفسیر خزائن العرفان،ص:۳۲۷)

مذکورہ تقسیم کو واضح طور پر سمجھنے کے لئے مندرجہ ذیل خاکہ ذہن نشین کرنے کی قارئین کرام کی خدمت میں مودبانہ گزارش ہے۔

| غانمین (مجاہدوں) کا حصہ | اللہ اور رسول کا حصہ |
|---|---|
| ⊙ کل مال کے چار حصے = 80% | ⊙ کل مال کا پانچواں حصہ= 20% |

68

4

| تقسیم کا طریقہ | تقسیم کا طریقہ | |
|---|---|---|
| ✪ اگلے صفحات میں ''مجاہدوں میں غنائم کی تقسیم میں رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اختیار'' عنوان کے تحت تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔ | ۱-رسول اقدس کا حصہ | 4% |
| | ۲-حضور کے رشتہ داروں کا حصہ | 4% |
| | ۳-یتیموں کا حصہ | 4% |
| | ۴-فقراء مساکین کا حصہ | 4% |
| | ۵-مسافروں (ابن السبیل) کا حصہ | 4% |
| | میزان | 20% |

**نوٹ:** مندرجہ بالا تقسیم میں ۲۰ فیصد سے رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا حصہ ۴؍فیصد اور آپ کے قرابت داروں کا حصہ ۴؍فیصد ملا کر ۸؍فیصد حصہ بھی حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد یتامیٰ مساکین اور مسافروں پر تقسیم ہونے لگا۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا حصہ اور آپ کے قرابت داروں کا حصہ صرف آپ کی ظاہری حیات تک تھا۔ آپ کے پردہ فرمانے کے بعد کل مال کا ۲۰ فیصد (20%) مال یتیموں، مسکینوں، اور مسافروں کے حصے میں آنے لگا۔

## ⊙ غنائم کی تقسیم سے مجاہدوں کی حوصلہ افزائی

صرف اللہ اور رسول کی خوشنودی و رضامندی حاصل کرنے کے لئے خلوص نیت سے راہ خدا میں جہاد کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ نے غنیمت جیسے بڑے تحفے سے نوازا، اور ان کی خدمات دین کا اجر عظیم آخرت کے لئے موخر فرما کے مال ومتاع دنیا کا تحفہ مقدم عطا فرمایا۔ اس سے مجاہدوں کی حوصلہ افزائی اور قدر دانی ہوئی۔ اس حقیقت کو یوں سمجھو کہ ایک بہت بڑے رئیس تاجر کے ڈپارٹمنٹ اسٹور میں پچاس ملازم کام کررہے ہیں۔ ان کو صرف کھانے پینے اور ضروریات زندگی پوری کرنے کے لئے معمولی سی تنخواہ دی جاتی۔ لیکن پھر بھی وہ تمام ملازمین بڑی محنت اور دیانتداری سے کام کرکے اپنے مالک کا لاکھوں کا منافع کرادیتے۔ ہر مہینہ



ملازمین کی تنخواہ ودیگر ضروری اخراجات صرف کرنے کے بعد لاکھوں کا خالص منافع مالک کی تجوری میں ذخیرہ ہوتا۔ مالک کو اپنے تمام مزدوروں پر اعتماد کامل تھا اور وہ ان کی خدمات کا روزانہ معائنہ کرتا، اپنے ملازمین کی دیانت داری اور اخلاص نیت کا وہ معترف تھا۔ ایک دن مالک نے اپنے تمام ملازمین کو جمع کرکے فرمایا کہ اب تک تم لوگوں نے بڑی محنت ومشقت برداشت کرکے میری تجارت کو عروج وبلندی کی منزل تک پہنچایا۔ میں تمہاری فرض شناسی سے بہت خوش ہوں۔ لہٰذا میں نے فیصلہ کیا ہے کہ اب سے اس تجارت میں جو بھی آمدنی ہوگی اس میں سے میں صرف پانچواں حصہ (20%) لے کر بقیہ چار حصے (80%) کا منافع تم لوگوں کو بطور انعام واکرام مستقل دیتا رہوں گا۔ ذرا غور فرمائیں! مالک کی اس سخاوت سے اس کے نوکروں کی خوشی وفرحت کا کیا عالم ہوگا؟ اُن کے وہم وگمان میں بھی جو بات نہ تھی بلکہ ایسی بات وہ خواب میں سوچ نہیں سکتے تھے وہ امر واقعہ اور سچ ہوگئی۔ تمام ملازمین مالک کی سخاوت وعنایت اور چھوٹے لوگوں کی قدردانی کی ایسی بے مثال نوازش پر آفریں صدآفریں پکار اٹھیں گے۔ ان کی کتنی بڑی حوصلہ افزائی کی گئی۔ اب ان کے کام کرنے کا حوصلہ، طریقہ اور انداز کتنا نرالا اور انوکھا ہوگا۔ اب تک یقیناً خلوص نیت سے کام انجام دیتے تھے۔ لیکن اب دوہرے جوش وخروش سے اپنے فرائض انجام دینے میں منہمک ہوں گے۔ علاوہ ازیں اپنے مالک کی شکر گزاری اور اطاعت وتعظیم میں کسی قسم کی کسر اٹھا نہیں رکھیں گے۔

بلاتمثیل جن مجاہدین اسلام کو غنائم سے کچھ نہیں ملتا تھا ان کو دفعۃً اسّی فیصد (80%) حصہ عطا فرما کر مالک بے نیاز جل جلالہ نے ان کو معاش کے اکتساب کی کلفت سے بے نیاز وسبکدوش فرمادیا۔ اب مجاہدوں کو فکر معاش نہیں۔ اپنی تمام توجہات صرف دین اسلام کی نشرواشاعت اور جہاد فی سبیل اللہ کی طرف مرکوز کرلی۔ رب تبارک وتعالیٰ کی طرف سے انعام واکرام اور نوازش کی شکر گزاری میں وہ اپنا خون راہ خدا میں پانی کی طرح بہانے کے لئے ہر وقت مستعد رہے گا اور جنگ کے میدان میں اترتے ہی مثل شیر ببر حملہ آور ہوکر دشمنوں کو بھیڑ اور بکری کی طرح پھاڑ کر رکھ دے گا۔ علاوہ ازیں شکر نعم کے شوق میں عبادت وریاضت، تقویٰ وپرہیزگاری، کثرت صوم وصلوٰۃ، ذکر واذکار، تلاوت ووظائف طاعت وبندگی وغیرہ اعمال

صالحہ کی طرف اپنی رغبت بڑھا کر حکم "وَاشْكُرُوا لِيْ" کی تعمیل میں مصروف رہے گا۔

## ⊙ مجاہدوں میں غنائم کی تقسیم میں رسول اکرم کا اختیار

مال غنیمت میں سے ۲۰ فیصد اللہ اور رسول کا حصہ نکالنے کے بعد بقیہ ۸۰ فیصدی مال مجاہدوں میں تقسیم کیا جائے گا۔لیکن اس تقسیم میں کس کو کتنا حصہ دینا ہے؟ اس کا کامل اور کلی اختیار اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عطا فرمایا۔

زمانۂ جاہلیت میں جب عربوں کے درمیان جنگ ہوتی تھی اور جب مال غنیمت حاصل ہوتا تو اس کی تقسیم میں بے اعتدالی اور ناانصافی ہوتی تھی۔

''زمانہ جاہلیت میں دستور تھا کہ غنیمت میں سے ایک چہارم (۲۵ رفیصد) مال سردار لے لیتا۔ باقی قوم کے لئے چھوڑ دیتا۔اس میں سے مالدار لوگ بہت زیادہ لے لیتے تھے اور غریبوں کے لئے بہت ہی تھوڑا بچتا تھا۔'' (حوالہ:۔تفسیر خزائن العرفان،ص:۹۸۳)

لیکن اسلام نے ناانصافی کی تمام رسمیں اٹھادیں اور میزان عدل وانصاف قائم کر کے حقداروں کو ان کا حق دلایا۔ رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غنیمت کے تعلق سے جو قوانین واحکام نافذ فرمائے ان میں عدل وانصاف کی جھلک کے ساتھ ساتھ فوج کی حوصلہ افزائی کا پہلو واضح طور پر نمایاں ہے۔اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جمیع علوم عطا فرمانے کے ساتھ ساتھ ان علوم کے صحیح استعمال کی مہارت کاملہ بھی ودیعت فرمائی تھی۔غنائم کی تقسیم کے سلسلہ میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" وَمَا اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا "

(سورۃ الحشر، آیت:۷)

**ترجمہ**:''اور جو کچھ تمھیں رسول عطا فرمائیں وہ لو،اور جس سے منع فرمائیں باز رہو۔'' (کنز الایمان)

**تفسیر**:''یعنی غنیمت میں سے کیونکہ وہ تمہارے لئے حلال ہے۔''

(تفسیر خزائن العرفان،ص:۹۸۳)



اب ہم لشکر کی تشکیل،اس کے محکمے، ہر محکمہ کی علاحدہ ذمہ داری،اس کے عہدے کے لائق افراد کا تقرر وغیرہ پر سرسری گفتگو کریں گے۔لیکن اس گفتگو کے آغاز سے قبل ایک وضاحت کردوں کہ ہم چودہ سو سال پہلے کی فوج کی بات کر رہے ہیں۔اس زمانہ میں جدید آلات جنگ تو کجا؟ بندوق یا ٹرک بھی نہ تھے۔کسی قسم کی کوئی مشینری ایجاد نہ ہوئی تھی۔تمام امور ہاتھ سے انجام دیئے جاتے تھے۔نہ بجلی ایجاد ہوئی تھی، نہ ٹیلی فون کی سہولت تھی۔

اس زمانہ میں جب لشکر مرتب ومرکب کیا جاتا تو مختلف انواع واقسام کے افراد، بہائم اور اشیاء پر مشتمل ہوتا۔لڑنے والے سپاہی بھی کئی طرح کے ہوتے۔کوئی گھوڑے پر سوار، کوئی اونٹ پر، تو کوئی درازگوش یا خچر پر، سواری کے گھوڑے بھی الگ الگ مثلاً عتیق، اصیل، ہجین،شہری وغیرہ ہوتے۔لشکر میں سپاہی بھی کئی قسم کے ہوتے تھے،کوئی تلوارزنی پر مامور،کوئی تیراندازی پر متعین،کوئی علمبرداری اور مخبری کے کام پر مقرر،کوئی زخمیوں کی مرہم پٹی یعنی جراحی کی خدمت انجام دینے پر معین،کوئی طباخی اور خیمے نصب کرنے اور بوجھ اُٹھانے کی حمالی وغیرہ پر مامور ہوتا۔اسی طرح لشکر کے دستے بھی الگ الگ ہوتے۔مقدمہ، میسرہ، میمنہ، قلب، وسط،عقب، خلف وغیرہ،کسی کو خطرے کے مقام میں لڑنا پڑتا، مثلاً مقدمہ والے کو لشکر کے آگے رہنا ہے اور یہ سب سے زیادہ خطرے کا مقام ہوتا ہے۔کوئی محفوظ اور سلامت جگہ پر استادہ ہوتا ہے، مثلاً عقب یعنی فوج کے پیچھے کے حصہ والے پر کم خطرہ ہوتا ہے۔

الغرض مختلف نوعیت اور الگ الگ طبقات کے افراد سے فوج مرکب ہوتی ہے۔اگر غنیمت میں سب کا حصہ یکساں وبرابر ہوگا تو جو لوگ زیادہ خطرے مول لیا کرتے ہیں ان کی صحیح قدردانی نہ ہوگی۔جو شخص اپنی ملکیت کا قیمتی گھوڑا لے کر لشکر میں شامل ہوا ہے اس کو اگر پاپیادہ سپاہی کے برابر حصہ دیا جائے تو اس کی بے قدری ہوگی۔لہٰذا رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہر سپاہی کا حصہ اس کے کام کی نوعیت اور اہمیت کے پیش نظر مقرر فرمایا تاکہ عدل واعتدال بھی قائم رہے اور سپاہیوں کی مناسب قدردانی کر کے ان کی حوصلہ افزائی اور شجاعت کی رغبت دلائی جائے۔مثلاً:

⊙ پاپیادہ لڑنے والے مجاہد سے سوار مجاہد کا حصہ زیادہ متعین فرمایا تاکہ اپنی

سواری کے جانور کو چارہ وغیرہ کھلانے میں جو اخراجات صاحب سواری نے برداشت کئے ہوں اس کا معاوضہ مل جائے اور وہ دوبارہ جب بھی ضرورت پیش آئے تو گھوڑے پر سوار ہو کر حاضر ہو۔ علاوہ ازیں پاپیادہ کو بھی مستقبل میں سواری لے کر آنے کی رغبت ہو۔

⊙ گھوڑے پر سوار ہو کر آنے والے کو اپنا حصہ مزید ملنے کے علاوہ گھوڑے کا بھی حصہ الگ سے دیا جاتا اور اس حصہ کا اعتبار گھوڑے کی نسل پر منحصر ہوتا۔ یعنی عربی نسل کے اصل گھوڑے کا حصہ غیر نسل کے کم اصیل اور ہجین گھوڑے سے دوگنا دیا جاتا تھا۔ کیونکہ کم اصیل گھوڑے کے مقابلے میں اصیل گھوڑے کی قیمت بہت زیادہ ہوتی ہے علاوہ ازیں ہجین اور کم اصیل گھوڑے کے مقابلے میں عربی نسل کا اصیل وعتیق گھوڑا جنگ کے میدان میں زیادہ کارآمد ہوتا ہے۔ لہٰذا اصیل گھوڑے کا حصہ زیادہ مقرر کرنے سے آئندہ جنگ میں سپاہی اسی نسل کے گھوڑے کا انتخاب کر کے اسلامی لشکر کی جنگی طاقت میں اضافہ کرے گا۔

⊙ اسی طرح جو شخص مخبری کے کام پر گیا ہوا ہے اور میدان جنگ میں موجود نہیں پھر بھی اس کو غنائم کے حصہ سے بہرہ مند فرمایا۔

⊙ دو لشکر آمنے سامنے کھڑے ہوں اور یلغار شروع نہ ہوئی ہو اور دشمن کے لشکر سے کوئی شخص میدان میں آکر لڑنے کے لئے مقابل طلب کرے اور اسلامی لشکر سے کوئی شخص اس کا مقابلہ کرنے جائے اور دشمن کو قتل کردے تو مقتول کا تمام ساز وسامان، مقابلہ کرنے والے شخص کو تنہا دیا جائے گا۔ اس میں لشکر کے دیگر مجاہدوں کو حصہ نہیں دیا جائے گا۔ اس انعام کی نوازش میں یہ مصلحت ہے کہ دشمن کے لشکر سے جب بھی کوئی آکر مقابلہ کے لئے للکارے تو مجاہدین اسلام مقابلہ کے لئے سبقت کریں اور بلاتوقف نکل کر اسلامی لشکر کی ہیبت بٹھادیں۔



⊙ اسی طرح لشکر کے ہر محکمہ کے ہر افراد کے حصص اس کے کام کی نوعیت کے اعتبار سے مقرر کئے گئے۔ جن کا تفصیلی جائزہ اس وقت ممکن نہیں۔ اگر ان تمام کے حصص پر ہی گفتگو کی جائے تو اس عنوان پر ایک مستقل اور ضخیم کتاب مرتب ہو جائے گی۔ لہٰذا اس عنوان کی مفصل گفتگو میں ساعت وقرطاس کی قلت مانع اور طول تحریر کا خوف سد راہ ہے۔ کتب تفاسیر واحادیث وسیر وتواریخ وفقہ میں مرقوم ومسطور تفصیل کے مطالعہ سے معلومات میں اضافہ فرمائیں۔ غنیمت کے تقسیم کے تعلق سے ناظرین کی ضیافت طبع کی خاطر کچھ احادیث پیش خدمت ہیں:

**حدیث**: حضرت زبیر بن العوام جن کا شمار عشرۂ مبشرہ میں ہوتا ہے، نیز وہ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی، اور جن کا لقب حواریٔ رسول ہے، وہ روایت فرماتے ہیں کہ جنگ حنین کے دن میرے ساتھ دو گھوڑے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھ کو پانچ سہم (حصے) اور میرے گھوڑے کو چار سہم عطا فرمائے۔ امیر المؤمنین خلیفۃ المسلمین سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ سچے ہیں زبیر بن العوام، بہ تحقیق رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حنین کے دن ان کو پانچ سہم عطا فرمائے تھے۔''

(حوالہ فتوح الشام، از علامہ واقدی، ص:۲۷۵)

**حدیث**: ''حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کم اصیل گھوڑے کے لئے ایک حصہ اور اصیل گھوڑے کے لئے دو حصے مقرر فرمائے۔''

(حوالہ:- حاشیہ فتوح الشام، ص:۲۷۴)

**حدیث**: جنگ بدر کو جاتے ہوئے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت سہل بن عتیک بن نعمان بن عمرو بن عتیک اور حضرت حارث بن صمہ بن

عمرو بن عتیک کو مقام روحا میں کسی کام سے بھیجا۔ یہ دونوں حضرات لشکر سے جدا ہو گئے اور جنگ بدر کے معرکہ میں موجود نہ تھے لیکن لشکر کے کام سے گئے ہوئے تھے لہذا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بدر کے مال غنیمت سے ان دونوں کو حصہ عطا فرمایا۔

(حوالہ:- مغازی الصادقہ، از:- علامہ واقدی، ص:۱۱۸)

**حدیث**: حضرت سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: کہ غنائم کی تقسیم میں اہل شمشیر کو فضیلت دو اور ہر ذی حق کو اس کا حق دو۔

(حوالہ:- حاشیہ فتوح الشام از علامہ واقدی، ص:۲۷۴)

حاصل کلام یہ کہ اسلام نے دنیا کے سامنے عدل وانصاف کی ایسی خوشگوار فضا قائم کی ہے کہ جس کی نظیر نہیں ملتی۔ زمانۂ جاہلیت میں لشکر کے سپاہی کو غنائم سے برائے نام ہی حصہ دیا جاتا تھا اور اس کی حق تلفی کی جاتی۔ لیکن اسلام نے ذی حق کو اس کا حق دلا کر عدل واعتدال قائم کیا۔ لشکر کے ہر شخص کو حسب مرتبہ اور فعل کی نوعیت وخصوصیت کو مدنظر رکھ کر اس کی محنت کا مناسب معاوضہ عطا کیا گیا تا کہ کسی کو احساس محرومی وناقدری نہ ہو۔ ہر شخص مشکور ومطمئن رہے، اس کام کرنے والے کا حوصلہ برقرار رہے اور اس کے جوش وجذبہ میں کسی قسم کی کمی واقع نہ ہو۔ زمانہ جاہلیت میں یہ دستور تھا کہ لشکر کا سردار ۲۵ فیصد لے لیتا، حالانکہ ۲۵ فیصد کہنے کو ہوتا تھا۔ اور حقیقت میں وہ ۲۵/ فیصد سے بہت زیادہ لے لیتا تھا۔ مال کا مغز سردار کے پیٹ میں چلا جاتا تھا۔ اس کے بعد اہل ثروت اور طاقت اپنا ہاتھ صاف کرتے اور قیمتی مال اپنی جھولی میں ڈال لیتے۔ مال کا گوشت ان کے شکم میں پہنچ جاتا۔ سپاہیوں کے لئے ٹوٹا، پھوٹا بے قدر وقیمت، اور ردّی مال بچتا۔ سوکھی ہڈیاں ان کے حصے میں آتیں۔ محنت وجاں فشانی وہ کرتے، کلفت ومشقت وہ برداشت کرتے، جان کو ہتھیلی میں لے کر خطروں سے وہ کھیلتے لیکن معاوضہ برائے نام ہوتا۔ مال کھائے مداری اور مار کھائے بندر والی کہاوت جیسا معاملہ ہوتا۔ اور اس پہ بھی ظلم یہ ہوتا کہ سپاہیوں کے لئے مغز چوسنے کے بعد جو مال بچتا اس کی تقسیم میں بھی چھینا جھپٹی اور کھینچا تانی ہوتی۔ کسی کو ملا، کسی کو نہیں۔ جس کو جو کچھ ملا اس پر بادل ناخواستہ مطمئن ہے اور





مطلق محروم رہنے والا کف افسوس ملتا ہے۔ نہ مال کا شمار ہوتا، نہ لشکر کی تعداد کا صحیح اندازہ لگایا جاتا، نہ حصے کی مقدار متعین ہوتی، نہ مہذب طریقے سے بٹوارا ہوتا بلکہ افراط وتفریط کا طرز عمل اختیار کیا جاتا۔

لیکن رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ماضی کے دستور اور رسم ورواج کی ناانصافی اور بے اعتدالی کے طور طریقے یکسر نیست ونابود فرما کر عدل گستری کا نظام قائم فرمادیا۔ غنیمت کے مال کا شمار ہوتا، اس کی موجودہ قیمت بازار کے نرخ سے متعین کی جاتی۔ متعدد اقسام کے اسباب کی الگ الگ فہرست مرتب کی جاتی، سب کا میزان لگایا جاتا، مجاہدوں کی تعداد، ان کے کام کی نوعیت، مراتب، سواری کے گھوڑے کا شمار، ان کے اقسام وغیرہ کا باریکی سے جائزہ لیا جاتا اور اس کے بعد حصص کی مقدار طے کر کے ہر ایک کو حسب مراتب عزت واکرام کے ساتھ اس کا حصہ دیا جاتا۔ قارئین کرام کی فرحت طبع کی خاطر ذیل میں تقسیم غنائم کے طریقہ کی افہامی تمثیل پیش ہے۔

⊙ فرض کرو کہ فتح حاصل کرنے والے اسلامی لشکر کی تعداد سات سو ہے۔ اس میں پانچ سو مجاہد گھوڑوں پر سوار ہیں۔ ان پانچ سو گھوڑوں میں سے تین سو گھوڑے خالص عربی نسل کے اصیل اور عتیق ہیں اور دو سو گھوڑے کم اصیل اور ہجین ہیں۔ اس طرح کل پانچ سو سپاہی سواری والے ہیں اور بقیہ پاپیادہ کی تعداد دو سو ہے۔ کل ملا کر سات سو سپاہی ہوئے۔ فتح کے صلہ میں لشکر کو جو مال غنیمت حاصل ہوا اس کی قیمت دس لاکھ درہم ہے۔ اب یہ مال حسب ذیل طریقہ سے مجاہدوں میں تقسیم ہوگا۔

⊙ کل مال دس لاکھ (10,00,000) میں سے اللہ و رسول کا پانچواں حصہ (20%) جس کو اسلامی اصطلاح میں ''خمس'' کہتے ہیں وہ نکالا جائے گا۔ جو دو لاکھ ہوگا۔

۱۰،۰۰،۰۰۰ کل مال غنیمت

۲،۰۰،۰۰۰ خمس

۸،۰۰،۰۰۰ بچت۔ آٹھ لاکھ درہم مجاہدوں میں حسب ذیل ترکیب سے تقسیم ہوں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| ⊙ پانچ سو سپاہی گھوڑے پر سوار ہو کر لڑے لہذا ہر ایک کو دو سہم (حصے) | ۱۰۰۰ | سہم |
| ⊙ دو سو سپاہی پا پیادہ لڑے لہذا ہر ایک کو ایک سہم | ۲۰۰ | سہم |
| ⊙ تین سو گھوڑے عربی نسل کے اصیل و عتیق ہونے کی وجہ ہر گھوڑے کے دو سہم | ۶۰۰ | سہم |
| ⊙ دو سو گھوڑے کم اصیل اور ہجین ہونے کی وجہ سے ہر گھوڑے کا ایک سہم | ۲۰۰ | سہم |
| میزان | ۲۰۰۰ | سہم |

یعنی کل مال کے دو ہزار سہم (حصے) کئے جائیں گے اور ہر سہم چار سو درہم کا ہوگا۔ لہذا:

✪ جس مجاہد نے عربی نسل کے گھوڑے پر سوار ہو کر شمشیر زنی کی ہے اس کو حسب ذیل حصہ ملے گا:

⊙ شمشیر زنی کی اہمیت کی وجہ سے اس کے کام کی قدر و منزلت پر دو سہم = ۸۰۰ درہم
⊙ عربی نسل کے اصیل گھوڑے کا استعمال کرنے کی وجہ سے گھوڑے کے دو سہم ۸۰۰ درہم

مجاہد کل حصہ پائے گا چار سہم ۱۶۰۰ درہم

✪ جس مجاہد نے کم اصیل اور ہجین گھوڑے پر سوار ہو کر شمشیر زنی کی ہے اس کو حسب ذیل حصہ ملے گا:

⊙ شمشیر زنی کی اہم خدمت کی قدر و منزلت کی وجہ سے اس کو دو سہم ۸۰۰/درہم
⊙ کم اصل و ہجین گھوڑے پر سوار ہونے کی وجہ سے گھوڑے کا ایک سہم ۴۰۰/درہم

مجاہد کل حصہ پائے گا تین سہم ۱۲۰۰/درہم

✪ جس مجاہد نے پا پیادہ جہاد میں شرکت کی اور شمشیر زنی نہیں کی اس کو ایک سہم = ۴۰۰ درہم
✪ جس مجاہد نے کم اصل و ہجین گھوڑے پر سوار ہو کر شمشیر زنی نہیں کی اس کو حسب ذیل حصہ ملے گا:

⊙ شمشیر زنی نہ کرنا اور صرف جہاد میں شرکت کرنا اور دیگر خدمات انجام دینا ایک سہم ۴۰۰/درہم
⊙ کم اصل و ہجین گھوڑے پر سوار ہونے کی وجہ سے گھوڑے کا ایک سہم ۴۰۰/درہم

مجاہد کل حصہ پائے گا دو سہم ۸۰۰/درہم

مذکورہ تقسیم قارئین کے افہام و تفہیم کے لئے قیاسی و اختراعی مثال ہے۔ حالانکہ غنیمت



کی تقسیم الگ الگ مراتب و خدمات کے اعتبار سے بہت ہی طویل احکام پر مشتمل ہے۔ مختصر یہ کہ اسلام نے دنیا کو باور کرا دیا کہ ہمارے یہاں ہر معاملے میں انصاف و اعتدال ہی ہے۔ نیکی کرنے والے کی نیکی اور عمل کرنے والے کا عمل ضائع نہیں ہوتا۔ آخرت میں تو یقیناً اجر عظیم ملے گا لیکن دنیا میں بھی اسے مال و دولت کے انعام و اکرام سے نوازا جاتا ہے۔

قرآن مجید میں اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے:

" اِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيعُ اَجْرَالْمُحْسِنِيْنَ "

(سورۃ التوبہ، آیت: ۱۲۰)

**ترجمہ**: بے شک اللہ نیکوں کا نیگ (اجر) ضائع نہیں کرتا۔ (کنز الایمان)

جہاد فی سبیل اللہ بہت بڑی نیکی ہے اور قرآن میں کئے گئے وعدہ کے مطابق نیکی کرنے والے کو اس کی نیکی کا نیگ یعنی بدلہ، معاوضہ، اجر اللہ تعالیٰ دنیا میں بھی عطا فرماتا ہے اور آخرت میں بھی ضرور عطا کرے گا۔ دنیا میں جہاد کرنے والوں کی قدر کرتے ہوئے مال غنیمت کے انعام سے نوازہ گیا۔ اس انعام غنیمت کا ایک بڑا فائدہ یہ ہوا کہ مجاہدوں کو حسب المراتب حصص دینے سے اسلامی لشکر خود بخود تشکیل و ترتیب پا گیا۔ دیگر ممالک کے بادشاہ اپنے ملک کی حفاظت کے لئے ہمیشہ فوج کا دستہ مستعد کرتے۔ فوج کے سپاہی و افسران کی تنخواہیں اور دیگر اخراجات برداشت کرتے تھے لیکن رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غنائم کی تقسیم کی جو ترتیب متعین فرمائی تھی اس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوا کہ فوج کے مستقل اور دائمی اخراجات سے برأت حاصل ہوئی۔ جب بھی لشکر کشی کی ضرورت محسوس ہوئی ایک اعلان کر دیا کہ دین اسلام پر وقت آ پڑا ہے۔ دشمنان اسلام سے مقابلہ ہونے والا ہے لہذا مجاہدین جہاد کے لئے حاضر ہو جائیں۔ بس اتنا اعلان کرنا کافی ہو جاتا تھا۔ کسی کو یہ کہنے کی بھی ضرورت نہ ہوتی تھی کہ اچھی نسل کے گھوڑے پر سوار ہو کر آنا بلکہ ہر مجاہد یہ کوشش کرتا تھا کہ اچھی نسل کے گھوڑے پر سوار ہو کر جاؤں تا کہ عمدہ نسل کے گھوڑے کی وجہ سے جنگ اچھی لڑوں، غنیمت سے زائد حصہ اس پر مستزاد۔ اسی طرح جنگ کے میدان میں دشمن کے مقابلے میں شمشیر زنی کرنے سے بھی کوئی مجاہد گریز نہ کرتا تھا کیونکہ ہر مجاہد کو معلوم تھا کہ شمشیر زنی کرنے والے مجاہد کی مناسب

قدردانی کر کے غنیمت کے انعام و اکرام سے نوازا جاتا ہے۔ اسلام کی یہ جمہوریت پر مشتمل پالیسی اتنی نفع بخش ثابت ہوئی کہ لشکر اسلام میں شامل ہونے والا ہر مجاہد اعلیٰ قسم کے گھوڑے اور بلند حوصلے کے ساتھ شامل ہوتا اور معرکہ کارزار میں شجاعت کے جوہر دکھا کر دشمن کی چھاؤنی کو ماتم کدہ میں تبدیل کر دیتا۔

## ⊙ احکام شریعت میں حضور اقدس کے اختیار و تصرف

ایک امر کی بھی وضاحت کر دینا ضروری ہے کہ غنیمت کے تعلق سے جو احکام و ضوابط ہیں اس پر امت کو عمل کرنا لازمی اور ضروری ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کے دور میں غنیمت کے تعلق سے کوئی معاملہ درپیش ہوتا تو وہ حضرات اس کا فیصلہ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے قول و فعل کی روشنی میں کرتے تھے۔ لیکن جب تک حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ تعالیٰ علیہ وسلم نے دنیا سے پردہ نہیں فرمایا تھا تب تک اسلامی احکام و قوانین رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مبارک مرضی پر منحصر تھے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو احکام شریعت کے تعلق سے بھی تمام اختیارات عطا فرمائے تھے۔ جس دستور کو چاہیں اسے برقرار رکھیں، جس قانون کو چاہیں اسے موقوف و منسوخ فرمادیں۔ جس حکم میں چاہیں اس میں ترمیم فرمائیں جس کو چاہیں عطا کریں، جس کو نہ چاہیں محروم فرمادیں، جس کے لئے جو بھی چاہیں حلال کردیں، جس کے لئے جو کچھ بھی چاہیں حرام فرمادیں۔ یہ امر مسلم ہے کہ احکام شریعت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مفوض ہیں۔ آپ مختار کل ہیں۔ آیات قرآن و متن احادیث اس پر شاہد عادل ہیں۔ تمام صحابہ، تابعین، علماء اور ائمہ بلکہ تمام اُمت کا اس پر اجماع ہے اور سب کے نزدیک یہ امر مسلم ہے:

تیری قضا خلیفۂ احکام ذی الجلال
تیری رضا حلیف قضا و قدر کی ہے

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضؔا بریلوی)

امام عشق و محبت، امام احمد رضؔا بریلوی قدس سرہٗ کے اس شعر کی تشریح و توضیح فقیر سراپا



تقصیر کی کتاب ''عرفان رضا در مدح مصطفیٰ'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ⊙ مال غنیمت میں خُمس کی وضاحت

جیسا کہ اوراق سابقہ میں بیان ہوا کہ مال غنیمت میں اللہ و رسول کا (خُمس) پانچواں (20%) حصہ ہوتا ہے پھر اس کے پانچ حصے کئے جاتے ہیں۔

(۱) حضور اقدس کا حصہ
(۲) حضور اقدس کے قرابت داروں کا حصہ
(۳) یتیموں کا حصہ
(۴) مسکینوں کا حصہ
(۵) اور مسافروں کا حصہ۔

خُمس یعنی کل غنیمت کا ۲۰ رفیصدی مال حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ عالی میں پیش کیا جاتا اور حضور اقدس اس مال کو صحیح مصرف میں استعمال فرماتے۔

حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا حصہ اور آپ کے قرابت داروں کا حصہ بھی زیادہ تر حاجت مند مؤمنین کے استعمال میں ہی آتا۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے لئے کچھ نہ رکھتے تھے۔ بلکہ جو کچھ بھی آپ کے پاس ہوتا تھا عطا فرما دیتے تھے۔ آپ نے کسی بھی ضرورت مند کو مایوس نہیں کیا آپ نے کبھی بھی کسی سائل کے سوال کو ''نا'' کہہ کر رد نہیں کیا۔ کسی کو ''نا'' کہنا آپ کی عادت ہی نہیں تھی۔

⊙ بخاری شریف اور مسلم شریف میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے:

''حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لوگوں میں سب سے زیادہ کریم سب سے بڑھ کر سخی اور سب سے بڑھ کر جود والے تھے''

⊙ احادیث صحیحہ میں مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کبھی کوئی ایسا سوال نہ کیا گیا اور نہ کوئی ایسی چیز مانگی گئی جس کے جواب میں

آپ نے ''لا'' یعنی نہیں فرمایا ہو۔ جو شخص آپ سے کچھ مانگتا قبول کرتے اور مرحمت فرماتے۔ (مدارج النبوۃ، جلد ا ص ۹۲)

ہم بھکاری وہ کریم ان کا خدا ان سے فزوں
اور ''نا'' کہنا نہیں عادت رسول اللہ کی

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

- ترمذی شریف کی روایت میں ہے کہ ایک مرتبہ آپ کی خدمت میں نوے ہزار درہم لائے گئے آپ نے انہیں چٹائی پر رکھ کر تقسیم کرنا شروع کر دیا اور کسی سائل کو محروم نہ رکھا، یہاں تک کہ سب تقسیم فرما دیئے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔
- صحیح بخاری شریف میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں ''بحرین'' سے کچھ مال لایا گیا۔ آپ نے فرمایا اسے مسجد میں پھیلا دو (اس وقت آپ مسجد میں تشریف فرما تھے) پھر آپ مسجد سے باہر تشریف لے آئے اور اس مال کی طرف نظر تک نہ ڈالی۔ پھر جب آپ واپس مسجد میں تشریف لائے تو نماز سے فارغ ہو کر مال کے نزدیک تشریف فرما ہوئے اور لوگوں کو بانٹنا شروع کیا اور جب آپ اٹھے تو ایک درہم بھی باقی نہ رہا تھا۔

حضرت ابن ابی شیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں ہے کہ وہ مال ایک لاکھ درہم تھے جسے حضرت علاء بن حضرمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بحرین کے خراج سے بھیجا تھا اور یہ پہلا مال تھا جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں لایا گیا تھا۔

- جنگ حنین (ہوازن) ۸ھ میں اسلامی لشکر کی فتح عظیم ہوئی اور غنیمت کا مال جمع کر کے ''جعرانہ'' نام کے مقام پر لایا گیا۔ چھ ہزار بردے (غلام) چوبیس ہزار اونٹ، چالیس ہزار سے زیادہ بکریاں اور چار ہزار اوقیہ چاندی مال غنیمت میں آیا تھا۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے



دست جود وسخا لوگوں پر کشادہ فرمایا اور تمام مال تقسیم فرما دیا۔

(مدارج النبوۃ، جلد:۲، ص:۵۳۲)

طولِ تحریر کو مدنظر رکھتے ہوئے مندرجہ بالا چند واقعات پر اکتفا کرتے ہوئے صرف اتنا عرض کرنا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں جود وکرم اور سخاوعطا کی صفت ذاتی طبعی اور پیدائشی تھی۔ جو کچھ آپ کے پاس موجود ہوتا عطا فرما دیتے اور اس شان سے عطا فرماتے کہ اپنے لئے کچھ باقی نہ رکھتے اور مال نہ رہنے کا خوف واندیشہ نہ فرماتے۔ ایسے واقعات کی تفصیلی معلومات کے لئے فقیر سراپا تقصیر کی کتاب ''عرفان رضا در مدح مصطفیٰ'' میں مندرجہ ذیل اشعار کی تشریح میں مرقوم واقعات ملاحظہ فرمائیں:

میرے کریم سے گر قطرہ کسی نے مانگا
دریا بہا دیئے ہیں در بے بہا دیئے ہیں
واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

غنیمت سے اللہ ورسول کا پانچواں حصہ (20%) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش ہوتا تو خمس میں سے آپ اپنے لئے اور اپنے قرابت داروں کے لئے کچھ نہ لیتے بلکہ تمام مال فقراء ومساکین اور ایتام کو عنایت فرما دیتے۔ اس مال میں سے ضرورت مندوں کی ضروریات پوری فرماتے۔ کبھی ایسا ہوتا کہ جہاد میں شرکت کرنے کی نیت سے کوئی مؤمن مخلص آیا لیکن سفر جہاد کے لئے زادِ راہ اور سامان جنگ نہیں ہے تو اس کو رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس مال سے ساز وسامان عنایت فرما دیتے۔ اس طرح غریبوں، محتاجوں، مسکینوں، یتیموں، مسافروں اور خستہ حالوں کی ضروریات خمس سے پوری فرماتے۔ اور خمس کا مال بیت المال کی صورت میں تبدیل ہو جاتا۔ اسلام میں بیت المال کا طریقہ رائج کر کے رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غریب پروری اور مسکین نوازی کی مثال پیش کی ہے۔

اگر رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خمس سے اپنا اور اپنے قرابت داروں کا معین حصہ

لیتے اور جمع کرتے تو آپ کے پاس اور آپ کے قرابت داروں کے پاس کافی مال جمع ہوتا اور آسائش زندگی کے سامان فراہم کر کے عیش وآرام کی زندگی بسر کر سکتے تھے لیکن آپ نے دُنیا اور مال دُنیا کی طرف لحظہ بھر بھی التفات نہیں فرمایا۔ بلکہ ''اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ ''یعنی فقیری پر میں نازاں ہوں فرمایا۔اس کا اندازہ ذیل میں مذکور صرف دو واقعات سے لگا سکتے ہیں:

⊙ شہنشاہ کونین کی شہزادی، جگر پارۂ رسول، راحت جان نبی، سیدۃ النساء، خاتون جنت، سیدہ، طاہرہ، طیبہ، زاہرہ، سیدتنا فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنے گھر کا تمام کام اپنے مبارک ہاتھوں سے انجام دیتی تھیں۔ آگ کے سامنے بیٹھ کر روٹی پکانا، جھاڑو دینا، چکی پیسنا، وغیرہ۔ یہاں تک کہ آپ کے مقدس ہاتھوں میں چھالے پڑ گئے۔ایک مرتبہ اپنے والد شفیق، رب کے رفیق، جان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوکر ایک خادمہ طلب کی تاکہ وہ گھریلو کام میں آپ کا ہاتھ بٹائے۔ مالک کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، میں تمھیں ایسی چیز بتاتا ہوں جو خادم سے بہتر ہے۔ جب تم سونے کا ارادہ کرو تو ۳۳ رمرتبہ سبحان اللہ، ۳۳ مرتبہ الحمد للہ، ۳۴ مرتبہ اللہ اکبر پڑھ لیا کرو۔

اگر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حاصل شدہ مال غنیمت کے خمس میں سے اپنے قرابت داروں کا متعین حصہ ان پر صرف فرماتے تو شہزادی رسول حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو چکی پیسنے کی نوبت نہ آتی بلکہ ایک کے بجائے دس خادمہ ان کی خدمت میں حاضر ہوتیں۔

⊙ بیہقی شریف میں حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:
''حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی علالت کے زمانہ میں جتنے بھی دینار کاشانۂ اقدس میں تھے وہ تمام فقراء پر تقسیم فرمادیئے۔ گھر میں صرف سات دینار باقی رہے جو ام المؤمنین سیدتنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس رکھے ہوئے تھے۔ آپ جب علیل ہوئے تو فرمایا



''اے عائشہ! وہ سات دینار کہاں ہیں؟ عرض کی میرے پاس ہیں آپ نے فرمایا ''ان کو خرچ کردو'' یہ فرمانے کے بعد آپ بیہوش ہو گئے۔ جب ہوش آیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا کہ ''کیا تم نے ان دیناروں کو خرچ کردیا''؟ عرض کیا یا رسول اللہ ابھی تک خرچ نہیں کرسکی۔حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے وہ دینار طلب فرمائے اور ان دنانیر کو اپنے دست اقدس میں رکھ کر فرمایا کہ اے دنانیر کیا تیرا یہ خیال ہے کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اپنے رب سے اس حال میں ملے گا کہ تو میرے پاس موجود ہو پھر آپ نے ان دیناروں کو مسکین پر تصدق فرمادیئے۔

جب دوشنبہ (پیر) کی شام ہوئی تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے گھر کا چراغ روشن کرنے کا ارادہ کیا تو چراغ میں تیل ہی نہ تھا۔ لہذا آپ نے کسی کو چراغ لے کر ہمسایہ انصاری عورت کے پاس بھیجا اور یہ کہلایا کہ اگر تمہارے گھر میں تیل ہو تو اس میں چند قطرے ڈال دیں کیونکہ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نزع کے عالم میں ہیں۔

(حوالہ:- مدارج النبوۃ، از:- شیخ عبدالحق محدث دہلوی، جلد:۲، ص:۷۲۱)

سبحان اللہ! ابھی سات دینار خیرات فرمائے گئے ہیں اور گھر میں چراغ کے اندر تیل تک موجود نہیں۔اس میں مدعیان طریقۂ اتباع کو نصیحت ہے کہ مال دنیا کی رغبت اور طمع سے اجتناب کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف راغب و مائل رہنا چاہیے:

مالک کونین ہیں ،گو پاس کچھ رکھتے ہیں
دو جہاں کی نعمتیں ہیں ان کے خالی ہاتھ میں

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

غنیمت کے عنوان کو مزید طول نہ دیتے ہوئے اب ہم قارئین کرام کو ملک شام پر اسلامی لشکر کی کوچ کا تذکرہ سناتے ہیں۔ حالانکہ غنیمت کا عنوان اتنا وسیع ہے کہ ہم نے اس عنوان پر جو کچھ بھی عرض خدمت کیا ہے وہ کچھ بھی نہیں۔ لیکن ہم قارئین کرام کو ملک شام کے سفر پر لے

کر نکلے ہیں اور یہ سفر اتنا طویل ہے کہ ہزاروں صفحات ارقام کرنے کے باوجود بھی ہمارا سفر ادھورا ہی شمار ہوگا۔ اب تک تو ہم نے ملک شام کی سرحدوں میں دخول بھی نہیں کیا بلکہ ملک شام کی سرحد کے قریب تبوک نامی مقام پر پہنچے ہیں جہاں پر اسلامی لشکر نے فتوحات شام کے سلسلہ میں پہلی فتح حاصل کی ہے۔ رومی لشکر کے آٹھ ہزار سپاہیوں کو تہ تیغ کر کے کثیر تعداد میں مال غنیمت حاصل کیا جو ملک شام کی فتوحات کا پہلا مال تھا۔

غنیمت کے حصول پر ہم نے قارئین کرام کے ملک شام کے سفر کا ایک چھوٹا سا وقفہ کر کے غنیمت کے احکام کی گفتگو کرنے کے لئے توقف کیا۔ اس بہانے سفر کی تکان دور کر کے قدرے آرام واستراحت کا موقع مل گیا۔ آیئے اب ہم ملک شام کا سفر دوبارہ شروع کرتے ہیں۔

## ⊙ تبوک کا مال غنیمت

جیسا کہ اگلے صفحات میں مذکور ہوا کہ آٹھ ہزار کے رومی لشکر کا مال واسباب مسلمانوں کو غنیمت میں حاصل ہوا۔ غنیمت کا دستور یہ تھا کہ بیت المال کے لئے خمس (20%) نکال کر مدینہ منورہ امیر المؤمنین کی خدمت میں بھیج دیا جائے اور باقی چار حصے (80%) مجاہدین میں تقسیم ہوں۔ لیکن حضرت یزید بن ابی سفیان، حضرت ربیعہ بن عامر اور حضرت شرحبیل بن حسنہ ان تینوں نے باہم مشورہ کیا کہ یہ مال غنیمت ملک شام کی فتح کے سلسلہ میں حاصل ہونے والا پہلا مال ہے لہذا مناسب یہ ہے کہ امیر المؤمنین کی خدمت میں خمس بھیجنے کے بجائے کل مال بھیج دیا جائے تاکہ یہ مال دیکھ کر مسلمانوں میں جہاد کی رغبت پیدا ہو اور زیادہ سے زیادہ لوگ ملک شام کی طرف جہاد کا قصد کریں علاوہ ازیں اس مال غنیمت سے جنگی اسباب ودیگر سامان سفر خرید کر ان لوگوں کو دیا جائے، جو جہاد کا ارادہ رکھتے ہیں لیکن اسباب کے فقدان کی وجہ سے عازم سفر نہیں ہو سکتے۔ اس طرح مسلمانوں کو تقویت عزم جہاد حاصل ہوگی۔ ان تینوں سرداروں نے اپنا ارادہ تمام مجاہدین کے سامنے پیش کر کے ان کی رائے طلب کی۔ تمام مجاہدوں نے اس امر کو بخوشی منظور کیا اور سب نے متفق ہو کر اس بات کی اجازت دی کہ تمام



مال خلیفۃ المسلمین سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں مدینہ منورہ بھیج دیا جائے۔ چنانچہ حضرت شداد بن اوش کی رہبری میں چھوٹے قافلے کے ہمراہ تمام مال مدینہ منورہ روانہ کر دیا گیا۔

حضرت شداد بن اوش غنیمت کا مال لے کر مدینہ منورہ آئے۔ اہل مدینہ کثیر تعداد میں مال دیکھ کر بہت مسرور ہوئے تہلیل وتکبیر کی صدائیں بلند کیں۔ جس کو سن کر امیر المؤمنین نے دریافت فرمایا کہ کیا ماجرا ہے؟ لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت شداد بن اوش ملک شام کی پہلی فتح کا مال غنیمت لے کر آئے ہیں۔ لہذا اہل مدینہ فرط مسرت میں تہلیل وتکبیر بلند کر رہے ہیں اور اپنی خوشی کا اظہار کر رہے ہیں۔

المختصر! حضرت شداد بن اوش تمام مال لے کر مسجد نبوی کے پاس آ کر ٹھہرے۔ سواریوں سے اتر کر مسجد نبوی میں دو رکعت تحیۃ المسجد ادا کی پھر شہنشاہ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ بے کس پناہ کی حاضری سے مشرف ہوئے۔ اتنے میں امیر المؤمنین حضرت ابو بکر صدیق بھی تشریف لے آئے۔ حضرت شداد نے آپ سے ملاقات کی اور جنگ کی تمام کیفیات بیان کیں۔ امیر المؤمنین بے حد مسرور ہوئے اور آپ نے حضرت شداد کو مجاہدین اسلام کی عظیم فتح پر مبارکبادی دی اور اس فتح کو اسلام کی فتوحات عظیمہ کے لئے نیک شگون تصور فرمایا۔

## ⊙ مجاہدین کے نئے لشکر کی تشکیل

امیر المؤمنین نے تمام مال غنیمت مسلمانوں میں تقسیم فرمایا اور ایک مزید لشکر آراستہ کرنے کا فیصلہ فرمایا۔ اہل مدینہ اور قرب وجوار کے لوگ جہاد کی تیاری میں مصروف ہو گئے علاوہ ازیں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اہل مکہ کو جہاد کی ترغیب دینے کے لئے ایک خط اہل مکہ کے نام تحریر کیا اور حضرت عبداللہ بن حذافہ کے ہاتھوں روانہ کیا۔ امیر المؤمنین نے اہل ہوازن، یعنی کلاب اہل ثقیف وغیرہ کو بھی بذریعہ خط جہاد کے لئے آمادہ ہونے کی ترغیب دی۔

چند دنوں میں مکہ معظّمہ سے حضرت سہیل بن عمرو، حضرت حارث بن ہشام اور حضرت

عکرمہ بن ابی جہل اپنے ہمراہ قوم بنی مخزوم، قوم عامر، قوم ہوازن اور قوم ثقیف کے لوگوں کو بڑی تعداد میں لے کر مدینہ منورہ آپہنچے۔ طائف، حضرموت، قبیلہ کلاب وغیرہ کے بھی بہت سے لوگ مدینہ منورہ اسلامی لشکر میں جمع ہونا شروع ہوئے۔ ساکنان مدینہ سے مہاجرین و انصار کی جماعتیں بھی لشکر میں شامل ہونے ''جرف'' پہنچ گئیں۔ مقام جرف مجاہدوں سے بھر گیا۔ ایک عظیم لشکر جمع ہوگیا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تمام لشکر پر امین الامۃ حضرت ابوعبیدہ بن جراح کو سردار مقرر کیا اور ملک شام کی مہم پر روانہ تمام فوج کا کلی طور پر سپہ سالار اعظم مقرر فرمایا۔

## ⊙ مدینہ سے اسلامی لشکر کی دوسری قسط روانہ

امیر المؤمنین حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حسب ذیل ترتیب سے اسلامی لشکر کی دوسری قسط روانہ فرمائی:

- حضرت عمرو بن العاص کو نو ہزار (۹۰۰۰) کی فوج کے ساتھ ''ایلہ'' کے راستے سے فلسطین کی جانب روانہ فرمایا۔ اس لشکر کو تاکید فرمائی کے تم ''تبوک'' کے راستہ سے فلسطین کی طرف مت جانا بلکہ براہ ایلہ جانا۔ اس لشکر کا جو مقدمۃ الجیش (طلیعہ) تھا اس میں حضرت سہیل بن عمرو، حضرت عکرمہ بن ابی جہل، حضرت ہشام بن حرث اور حضرت سعید بن خالد کو شامل فرمایا۔ لشکر کا علم حضرت سعید بن خالد کے ہاتھ میں تھا وہ علم کو جنبش دے کر مجاہدوں میں جہاد کا جذبہ پیدا کرتے تھے اور رجز کے اشعار پڑھ کر شجاعت پر اُبھارتے تھے۔
- حضرت عمرو بن العاص کے لشکر کو روانہ کرنے کے ایک دن کے بعد امین الامۃ حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کو ''جابیہ'' کی طرف روانہ فرمایا۔
- حضرت ابوعبیدہ کے لشکر کو روانہ فرمانے کے بعد حضرت خالد بن ولید کو قوم بنی لخم، قوم جذام اور لشکر زحف پر سردار مقرر کر کے ''ایلہ'' اور ''فارس''



کی طرف روانہ کیا۔ حضرت صدیق اکبر نے رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بڑا علم جو سیاہ رنگ کا تھا، علم حضرت خالد بن ولید کو عطا فرمایا۔

حضرت خالد بن ولید اپنا لشکر لے کر عراق کی جانب روانہ ہوئے۔

حضرت خالد بن ولید کے ساتھ جو لشکر زحف تھا ان کی تعداد نوسو (۹۰۰) تھی یہ تمام سوار نہایت بہادر اور لڑائی کے فن کے ماہر تھے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ تمام غزوات میں شامل ہوئے تھے اور داد شجاعت دی تھی۔

مذکورہ تمام لشکروں کو روانہ فرما کر امیر المؤمنین مدینہ طیبہ واپس آئے آپ اسلامی لشکر کے لئے بہت ہی فکرمند تھے اور اللہ تعالیٰ سے ان کی حفاظت وصیانت اور نصرت و فتح کی دعا مسلسل کر رہے تھے۔ اپنے مجاہد بھائیوں کی فکر کے آثار آپ کے چہرۂ پاک سے نمایاں تھے۔ حضرت عثمان بن عفان ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملک شام فتح ہونے کا وعدہ فرمایا ہے۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اے عثمان! آپ سچ کہتے ہو۔ مجھے یقین ہے کہ ملک شام کی فتح کے متعلق حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان درست ہے۔ اس میں کچھ خلاف نہیں۔ بے شک ہم روم اور فارس پر غالب ہوں گے۔

# جنگ فلسطین

اوراق سابقہ میں پیش کیا جا چکا ہے کہ اہل مدینہ گیہوں، جو، انجیر، روغن، زیت وغیرہ ملک شام سے منگاتے تھے۔ ملک شام کے کچھ تاجر بسلسلہ تجارت مدینہ منورہ میں کئی دنوں سے مقیم تھے۔ مدینہ میں ان لوگوں نے عظیم اسلامی لشکر کو ملک شام روانہ ہوتا دیکھا تھا۔ لہذا انھوں نے لشکر کی روانگی کی کیفیت، نیز مقام تبوک میں اسلامی لشکر کا ہرقل کے آٹھ ہزار لشکر کا صفایا کر دینے کی حقیقت سے ہرقل بادشاہ کو مطلع کیا۔

اطلاع ملتے ہی ہرقل بادشاہ نے ارکان دولت اور لشکر کے اہم افراد کو اپنے شاہی دربار میں جمع کر کے حقیقت حال سے آگاہ کرتے ہوئے کہا کہ مسلمانوں نے تمہارے بھائیوں کو تبوک میں مار ڈالا ہے اور اب وہ ہمارے ملک پر چڑھائی کرنے آرہے ہیں۔ مسلمانوں کا لشکر عنقریب ہم تک پہنچنے والا ہے۔ مجھے خوف ہے کہ وہ کہیں میرے تخت کے مالک نہ ہو جائیں لہذا تم اپنے مذہب، اپنے اہل وعیال، اپنے مال واسباب اور خود اپنی حفاظت کے لئے کمر بستہ ہو جاؤ عیش وعشرت اور کاہلی چھوڑ کر مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے میدان جنگ میں کود پڑو شجاعت اور بہادری سے مسلمانوں کا مقابلہ کر کے ان کو بھگا دو، ورنہ تمہارا ملک و دولت مسلمان چھین لیں گے۔ تمہاری عورتوں کو کنیز اور تمہارے بچوں کو غلام بنا لیں گے۔

ہرقل کی یہ تقریر سن کر حاضرین، تبوک میں اپنے ساتھیوں کی ہلاکت پر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔ ان کے رونے پر ہرقل بادشاہ کو غصہ آیا اور اس نے ڈانٹتے ہوئے کہا کہ عورتوں کی طرح رونے سے کچھ نہیں ہونے والا۔ رونا چھوڑ دو بزدلی اور کاہلی ترک کر کے مرد میدان بن جاؤ ورنہ تمہارا وجود باقی نہیں رہے گا۔

ہرقل بادشاہ کی ڈانٹ ڈپٹ کا حاضرین پر کافی اثر ہوا اور ان میں جوش جنگ وجدال پیدا ہوا۔ تمام نے بیک زبان حلف لیا کہ ہم اپنے جسم کے آخری قطرۂ خون تک مسلمانوں سے مقابلہ کریں گے اور اپنے ملک کی حفاظت کے لئے اپنی جانیں قربان کر دیں گے۔ لوگوں کے



اس عزم واستقلال کو دیکھ کر ہرقل بادشاہ بہت خوش ہوا۔ اس نے ایک سونے کی صلیب منگائی اور رومی لشکر کے سردار ”روبیس“ کو دیتے ہوئے کہا کہ میں نے تجھ کو ایک لاکھ سواروں کے لشکر پر حاکم مقرر کیا۔ اے بہادر سردار! اپنے لشکر کو لے کر جلد از جلد کوچ کر اور اہل عرب کو فلسطین میں داخل ہونے سے باز رکھ۔ اور یاد رکھ کہ شہر فلسطین سرسبز وشاداب اور میوہ دار ہے۔ یہ نفیس شہر ملک شام کی ناک ہے۔ ہماری عزّت ہے۔ سردار روبیس اسی دن لشکر لے کر روانہ ہو گیا۔

## ⦿ اسلامی لشکر فلسطین میں اور جنگ کا سماں

اسلامی لشکر لے کر حضرت عمرو بن العاص مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے، مسلسل سفر کی مسافت طے کرنے سے مجاہدین تھک گئے۔ سواری کے جانور بھی لاغر اور کمزور ہو گئے۔ جب فلسطین کا علاقہ آیا تو وہاں کا سرسبز وشاداب خطہ، لہلہاتے کھیت، گھاس اور چارہ سے بھر پور میدان، پانی کی فراوانی، پھل وغیرہ کی کثرت دیکھ کر لشکر نے پڑاؤ کیا۔ مجاہدین کو استراحت کے لئے توقف کرنے کی حاجت تھی تاکہ سفر کی تھکان دُور کر کے تازہ دم ہو جائیں اور جانور بھی ہری گھاس چر کر فربہ اور توانا ہو جائیں۔ اسلامی لشکر ارض فلسطین میں ٹھہر گیا۔ اسلامی لشکر کے مجاہدین نے قدرے آرام حاصل کیا۔ ایک دن حضرت عمرو بن العاص نے لشکر کے اہم ارکان کو برائے مشورہ بلایا کہ اب یہاں سے کب اور کس طرف بڑھیں؟ یہ حضرات مشغول مشورہ تھے کہ اچانک حضرت عامر بن عدی وہاں آئے۔ حضرت عامر بن عدی مخلص مومن صحابی تھے۔ ملک شام میں بغرض تجارت اور اپنے رشتے داروں سے ملنے اکثر وبیشتر آتے جاتے رہتے تھے۔ لہذا وہ ملک شام کے شہروں اور راستوں سے اچھی طرح واقفیت رکھتے تھے۔ حضرت عامر بن عدی کو جب اطلاع ملی کہ اسلامی لشکر نے فلسطین میں قیام کیا ہے تو وہ بغرض ملاقات آئے۔ لیکن ان کے چہرے سے اضطراب وتفکر کے آثار نمایاں تھے وہ بہت زیادہ گھبرائے ہوئے تھے۔ عمرو بن العاص نے ان سے فرمایا کہ: اے ابن عدی! تمہاری گھبراہٹ و پریشانی کی کیا وجہ ہے؟ انھوں نے جواب میں کہا کہ اے سردار! تمہارے مقابلے کے لئے ہرقل بادشاہ کا لشکر جرار اُمنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح آرہا ہے وہ جہاں سے گزرتا ہے وہاں کے

درختوں کو اکھاڑتا ہوا اور سبزوں کو روندتا ہوا اس طرح چلتا ہے کہ زمین میں زلزلہ ڈال دیتا ہے۔ عمدہ سواریوں پر اعلیٰ قسم کے آلات حرب سے آراستہ اس لشکر کا ہر سپاہی اسلامی لشکر کو ختم کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔حضرت عامر بن عدی نے مزید اطلاع دیتے ہوئے کہا کہ وہ لشکر ’’وادی الاحمر‘‘ میں جمع ہوا ہے۔میں نے وادی الاحمر کے قریب واقع ایک پہاڑ پر چڑھ کر اس لشکر کو دیکھا ہے اور ان کی تعداد تقریباً ایک لاکھ معلوم ہوتی ہے۔

حضرت عمرو بن العاص کے ساتھ جو لشکر تھا اس کی تعداد صرف نو ہزار تھی۔لہٰذا کچھ لوگ بہ تقاضائے بشریت مضطرب و متفکر ہوئے۔حضرت عمرو بن العاص نے لشکر کو مخاطب کرکے فرمایا کہ بڑی بھاری تعداد میں دشمن کا لشکر ہماری جانب آرہا ہے۔ہم صحابی رسول اپنے محبوب آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت میں دیوانے ہیں ہم موت سے نہیں ڈرتے۔شہادت ہماری خواہش و تمنّا ہے۔تحفظ ناموس رسالت کے خاطر ہم دشمنوں کے وار اپنے سینوں پر لینے کا حوصلہ رکھتے ہیں اور ہم زخمی ہوکر بھی پست حوصلہ نہیں ہوتے بلکہ یہ کہتے ہیں:

میرے ہر زخم جگر سے یہ نکلتی ہے صدا
اے ملیح عربی کردے نمک داں ہم کو

(از:-امام عشق و محبت حضرت رضاؔ بریلوی)

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مزید فرمایا کہ اے شمع رسالت کے پروانو! اللہ کی نصرت اور مدد پر یقین کامل رکھو۔ جہاد کے لئے تیار ہو جاؤ اور مجھ کو مشورہ دو کہ اس معاملہ میں مجھے کیا تدبیر کرنی چاہئے۔کچھ لوگوں نے مشورہ دیا کہ آپ لشکر کو لے کر جنگل میں چھپ جائیں۔جب رومی لشکر غافل ہوگا تو ان پر چھاپا ماردیں گے۔حضرت عمرو بن العاص نے فرمایا کہ اس رائے سے تمام حاضرین متفق ہیں؟ حضرت عامر بن سہیل نے کہا کہ اے سردار! یہ طریقہ تو بزدلی کا ہے۔اسلامی لشکر کا ہر شخص نبرد آزما ہے۔ ہر فرد مرد میداں ہے۔ہم اپنی مردانگی دکھائیں گے۔جنگل میں چھپ کر چھاپا مارنے کی نامردی ہم نہیں کریں گے بلکہ مرد مرے نام کو پرعمل کرتے ہوئے کھلے میدان میں دشمنوں کا مقابلہ کریں گے۔

حضرت عامر بن سہیل کی پرجوش تجویز کی حضرت عبداللہ بن عمر فاروق اعظم نے



بھرپور تائید کرتے ہوئے فرمایا کہ خدا کی قسم! ہم دشمنوں سے خوفزدہ ہوکر پوشیدہ نہ ہوں گے اور نہ اپنے قدم پیچھے ہٹائیں گے بلکہ پورے استقلال کے ساتھ قدم آگے بڑھا کر دشمنوں کا دلیرانہ مقابلہ کریں گے۔موت کے ڈر سے ہم ہرگز واپس نہ لوٹ جائیں گے کیونکہ جو شخص واپس لوٹ جائے گا وہ خدا کے حکم کی نافرمانی کرے گا۔حضرت عبداللہ بن عمر نے اپنی ولولہ خیز گفتگو سے اسلامی لشکر کو جوش میں لادیا۔حضرت عمرو بن العاص نے ان کو ایک ہزار سواروں پر سردار مقرر کرکے بطور طلیعہ روانہ کیا تاکہ وہ دشمن کے لشکر کا سراغ لگائیں،ان کی نقل و حرکت پر نظر رکھیں اور اسلامی لشکر کو خبردار کریں۔

## عبداللہ بن عمر رومیوں سے برسرپیکار

حضرت عبداللہ بن عمر فاروق علم اپنے ہاتھ میں لئے قوم بنی کلاب اور اہل طائف وثقیف کے ایک ہزار سواروں کو لے کر روانہ ہوئے۔مسلسل ایک دن اور ایک رات چلتے رہے۔صبح کے وقت انھوں نے گرد اٹھتے ہوئے دیکھا۔ساتھیوں سے کہا وہ دور سے غبار اٹھتا ہوا نظر آرہا ہے شاید دشمن کے لشکر کا طلیعہ آرہا ہے۔حضرت عبداللہ بن عمر فاروق نے لشکر کو توقف کرنے کا حکم دیا،کچھ پرجوش مجاہدوں نے عرض کیا کہ اگر آپ اجازت دیں تو ہم جاکر دیکھ آئیں کہ یہ غبار کیسا ہے؟ آپ نے فرمایا کہ اس وقت ہمارا ایک دوسرے سے جدا ہونا مناسب نہیں لہٰذا اسی مقام پر ٹھہرے رہو۔

تھوڑی دیر میں دور سے نظر آنے والا غبار لشکر کی شکل میں قریب آگیا۔یہ لشکر دس ہزار (۱۰,۰۰۰) فوجی افراد پر مشتمل تھا۔جس کو رومی سردار روبیس نے بطور طلیعہ بھیجا تھا۔جب رومی لشکر قریب آیا تو حضرت عبداللہ بن عمر فاروق نے ساتھیوں سے کہا کہ اے توحید و رسالت کے متوالو! یہ لشکر ہم پر حملہ کرنے آرہا ہے لہٰذا ان کو مہلت نہ دو اللہ تعالیٰ تم کو غالب و فتح مند کرے گا۔دشمنوں پر ٹوٹ پڑو حضرت عبداللہ بن عمر فاروق کے جوش دلانے پر اسلامی لشکر کے مجاہدوں نے نعرۂ تکبیر اللہ اکبر اور کلمہ طیبہ کو بیک آواز اس طرح کہا کہ تکبیر و تہلیل کی صدائے بلند سے کوہ و صحرا گونج اٹھے۔دشمنوں پر ایک خوف و لرزہ طاری ہوا۔وہ متحیر ہوکر سوچ رہے تھے کہ

یہ کیا آواز ہے؟ اسی وقت اسلامی لشکر کے شیر رومی لشکر کے گیدڑوں پر ٹوٹ پڑے۔ سب سے پہلے حضرت عکرمہ بن ابی جہل اور حضرت سہیل بن عمرو نے حملہ کیا۔ ان کے بعد حضرت ضحاک بن سفیان اپنے ساتھیوں کے ساتھ للکارتے ہوئے حملہ آور ہوئے۔ مہاجرین وانصار بھی مرد میدان کی شایان شان شجاعت کا مظاہرہ کرتے ہوئے ٹوٹ پڑے۔ اسلامی لشکر کی اس طرح کی دفعتاً یلغار سے رومی لشکر ہل گیا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ مٹھی بھر مسلمان ہم پر اس طرح حملہ آور ہوں گے۔

الغرض دونوں لشکر آپس میں مل گئے۔ تلواروں اور نیزوں نے اپنا کام دکھایا۔ مجاہدوں کی تلواروں میں وہ شدت اور قوت تھی کہ رومی سپاہی اس کی تاب نہ لا سکتے تھے۔ ان کی جان کے لالے پڑے ہوئے تھے۔ مجاہد اسلام کی ایک ضرب میں ہی رومی سپاہی خاک وخون میں تڑپتا نظر آتا۔ پت جھڑ میں سوکھے پتے جس طرح درخت سے ٹوٹ ٹوٹ کر زمین پر گرتے ہیں اس طرح وہ اپنے گھوڑوں سے کٹ کٹ کر زمین پر گرتے تھے۔ شدت زخم سے چیختے، تڑپتے اور دم توڑتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن عمر فاروق اعظم رومیوں کے ساتھ بڑی دلیری سے مصروف جنگ تھے کہ ایک بڑے ڈیل ڈول کا رومی سوار جو اپنے لشکر کا اہم رکن تھا، اپنے گھوڑے کو گرد اوے دے رہا تھا اور اپنے ساتھیوں کو لڑائی پر اُکساتا اور اُبھارتا تھا حالانکہ وہ خود گھبرایا ہوا تھا۔ اس کے چہرے پر خوف وہراس کے اثرات ہویدا تھے وہ حضرت عبداللہ بن عمر فاروق پر آپڑا۔ حضرت عبداللہ بن عمر نے اس کا وار خالی کر دیا اور خود جوابی وار کیا۔ اس رومی پہلوان نے بھی بہادری کے جوہر دکھاتے ہوئے حضرت عبداللہ کا وار چکا دیا۔ حضرت عبداللہ کو اس کی جنگی مہارت کا اندازہ ہو گیا۔ حضرت عبداللہ نے زور سے اپنے گھوڑے کی لگام کھینچی۔ گھوڑا بلند آواز سے ہنہنا کر پچھلے دونوں پاؤں پر کھڑا ہو گیا۔ رومی پہلوان محو حیرت ہو کر گھوڑے کو دیکھ رہا تھا کہ دفعتاً حضرت عبداللہ نے میان سے تلوار نکال کر گھوڑے کو پاؤں کی ایڑی ماری۔ وفادار گھوڑا گویا اپنے مالک کا ارادہ جان گیا اور اس طرح کودا کہ ایک آن میں رومی پہلوان کے گھوڑے کے قریب پہنچ گیا۔ رومی پہلوان نے اپنے نیزہ



سے حضرت عبداللہ پر وار کرنا چاہا لیکن آپ نے اپنی تلوار سے اس کے نیزہ کا پھل کاٹ کر نیزہ کو چوب سے الگ کر دیا۔ رومی پہلوان نے نیزے کی لکڑی پھینک کر گھوڑے کی زین میں لٹکی ہوئی تلوار کے قبضہ پر ہاتھ پہنچایا اور میان سے تلوار نکال رہا تھا اتنی دیر میں تو حضرت عبداللہ بن عمر نے تلوار کا ایسا وار کیا کہ اس کے شانہ کی رگ کاٹتی ہوئی جسم کے دو حصے کر دیئے۔ وہ اپنے گھوڑے سے زمین پر گرا۔ حضرت عبداللہ بن عمر فاروق نے اس رومی پہلوان کے جسم کا سارا ساز وسامان لے لیا۔

جب رومیوں نے دیکھا کہ ان کا سردار بری طرح قتل ہوا، تو ان کے دل ہل گئے، قدم لڑکھڑا گئے، حوصلہ پست ہو گیا۔ ہر ایک کو اپنی جان کی فکر ہوئی۔ اب لڑنے کا نظریہ بدل گیا۔ حملہ کرنے کے بجائے اب دفاعی طریقہ اختیار کیا لیکن مجاہدین اسلام کی برق افشار شمشیروں کے سامنے زیادہ دیر ٹھہر نہ سکے، پانی کی بوندوں کی مانند ان کے سر جسموں سے الگ ہو کر ٹپکنے لگے اور زمین خون سے سرخ ہونے لگی۔ اسلامی لشکر کے مجاہدوں کی شجاعت دیکھ کر رومی سپاہیوں نے راہ فرار اختیار کرنے میں خیریت دیکھی۔ رومی لشکر میں انتشار پھیلا۔ مجاہدین اسلام نے ان کے سروں پر تلواریں رکھیں اور بڑی تعداد میں رومی قتل ہوئے۔ چھ سو (۶۰۰) رومی سپاہی قید ہوئے۔ اس معرکہ میں حضرت عبداللہ بن عمر فاروق کے علاوہ حضرت ضحاک بن سفیان اور حضرت حرث بن ہشام نے بڑی جوانمردی اور دلیری کا مظاہرہ کیا اور دشمنوں پر غالب آنے میں اہم کردار ادا کیا۔ اس معرکہ میں سات مجاہد شہید ہوئے۔

حضرت عبداللہ بن عمر فاروق کے حکم سے مجاہدین نے مقتولین کا مال واسباب اور دیگر سامان جنگ یکجا کیا، کثیر مقدار میں غنیمت ہاتھ لگا۔ حضرت عبداللہ اسیران جنگ، مال غنیمت اور اپنے لشکر کو لے کر واپس اس مقام پر لوٹے جہاں حضرت عمرو بن العاص اسلام کے مجاہدوں کا لشکر لئے مقیم تھے۔ اس طرح فتح وغنیمت کے ساتھ حضرت عبداللہ کے لوٹنے سے حضرت عمرو بن العاص بہت خوش ہوئے۔ حضرت عمرو بن العاص نے قیدیوں سے رومی لشکر کا حال دریافت کیا تو انھوں نے بتایا کہ ہرقل بادشاہ نے سردار روبیس کو ایک لاکھ کا لشکر

دے کر تمہارے مقابلے کے لئے روانہ کیا ہے اور اسے حکم دیا ہے کہ مسلمانوں کو ملک شام سے نکال بھگائے ۔ ایک لاکھ کے لشکر سے سردار روبیس نے اس دس ہزار سواروں کو بطور طلیعہ پہلے بھیجا تھا جس نے تمہارے چھوٹے لشکر کے ہاتھوں ہزیمت اٹھائی ہے لیکن اب بھی سردار روبیس کے ساتھ نوے ہزار (۹۰,۰۰۰) کا لشکر جرار موجود ہے جو عمدہ قسم کے جنگی ساز وسامان سے آراستہ ہے اور ہرقل بادشاہ کی نظر میں سردار روبیس سے بڑا کوئی شخص لڑائی کا ماہر اور آزمودہ کار نہیں ۔ وہ لشکر عنقریب تم تک پہنچنے والا ہے اور تم کو ہلاک وتباہ کردے گا۔ حضرت عمرو بن العاص نے فرمایا کہ جس طرح رومی لشکر کی طلیعہ کا سردار مارا گیا اسی طرح انشاء اللہ سردار روبیس بھی مارا جائے گا اور اس کے لشکر کا بھی وہی حشر ہونے والا ہے جو لشکر کے طلیعہ کا ہوا ہے ۔ پھر حضرت عمرو بن العاص نے تمام اسیروں پر اسلام پیش کیا، جس کا انھوں نے انکار کیا لہذا سب کی گردنیں ماری گئیں ۔ اسلامی لشکر سے جو سات مجاہد شہید ہوئے تھے ۔ ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں ۔

(۱) نوفل بن عامر (۲) سراقہ بن عدی

(۳) سعید بن قیس (۴) سالم مولیٰ عامر بن بدر الیربوعی

(۵) عبداللہ بن خویلد (۶) جابر بن راشد الحضرمی اور

(۷) اوس بن سلمہ الہوازنی (رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین)۔

## فلسطین کا خوں آشام معرکہ

رومی قیدیوں کی گردنیں مارنے کے بعد حضرت عمرو بن العاص نے اسلامی لشکر کو کوچ کرنے کا حکم دیا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ رومی لشکر اسلامی لشکر کی طرف آرہا تھا۔ لہذا اسلامی لشکر خود چل کر دشمن کے سامنے جائے تو اس سے رومیوں کے اوپر ایک نفسیاتی اثر ہوگا کہ اسلامی لشکر قلیل تعداد میں ہونے کے باوجود ہماری کثرت تعداد سے قطعاً ڈرتا نہیں ۔ جس پر ہم حملہ کرنے جارہے تھے وہ خود چل کر ہم سے ٹکر لینے آئے ہیں ۔ اس طرح رومی لشکر پر رعب ڈالنے کی دور اندیشی سے حضرت عمرو بن العاص نے لشکر روانہ کیا۔ ابھی لشکر تھوڑا ہی فاصلہ طے کیا تھا کہ رومی



لشکر دکھائی دیا۔ لشکر کیا تھا؟ اُمنڈتا ہوا سیلاب تھا۔ لشکر میں نو صلیبیں بلند نظر آرہی تھیں اور ہر صلیب کے نیچے دس ہزار سوار تھے ۔ رومی لشکر کی کل تعداد نوے ہزار تھی جب کہ اسلامی لشکر صرف نو ہزار کا تھا۔ یعنی ایک مسلمان کے مقابلے میں دس رومی تھے ۔ رومی سردار روبیس کو اپنے لشکر کے طلیعہ کی ہزیمت وخواری اور بطریق سردار کے مارے جانے کی اطلاع مل چکی تھی لہذا وہ غم وغضب میں تھا۔ اپنے لشکر کو بڑے جوش سے اُبھارتا تھا اور اپنے بھائیوں کے انتقام کا جذبہ دلاتا تھا۔ رومی لشکر کے سپاہی پوری طرح مشتعل تھے اور اسلامی لشکر کو لقمۂ تر سمجھ کر نگلنے کے لئے آگے بڑھ رہے تھے ۔

حضرت عمرو بن العاص نے رومی لشکر کو دیکھتے ہی فوراً اسلامی لشکر کو ترتیب دینا شروع کردیا۔ میمنہ پر حضرت ضحاک بن ابی سفیان ، میسرہ پر سعید بن خالد، ساقہ میں ابوالدرداء اور قلب میں خود ٹھہرے ۔ آپ نے اپنے آقا ومولیٰ رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پائی ہوئی تعلیم وتربیت کو بروئے کار لاتے ہوئے اسلامی لشکر کی عمدہ صف بندی کی ۔ مجاہدوں کے گھوڑے اس طرح استادہ تھے کہ باگ سے باگ اور رکاب سے رکاب ملی ہوئی ہے ۔ گویا ایک مضبوط آہنی دیوار کھڑی کی گئی ہے ۔ ہر صف کا یہی عالم تھا۔ صف بندی کی نفاست، درستگی اور سجاوٹ دیکھ کر رومی سردار روبیس دنگ رہ گیا۔ اس طرح کی صف بندی اس نے کبھی دیکھی ہی نہ تھی ۔ جنگی مہارت میں سردار روبیس ملک شام میں مشہور ومعروف تھا لیکن اسلامی لشکر کی صرف صف بندی دیکھ کر وہ احساس کمتری میں مبتلا ہوگیا اور ایک ناپدید خوف اس پر چھا گیا۔ وہ سوچنے لگا کہ اسلامی لشکر کی صف بندی کا یہ عالم ہے تو شمشیر زنی کا عالم کیسا ہوگا؟ اس کے ذہن میں اپنے لشکر طلیعہ کی ہلاکت کا دھندلا سا منظر دکھائی دینے لگا اور اس کا ضمیر کہہ رہا تھا کہ شاید میرا اور میرے ساتھیوں کا بھی وہی حال ہونے والا ہے ۔ لہذا اس نے حملہ کرنے سے توقف کیا اور اسلامی لشکر کے سامنے تھوڑے فاصلہ پر اپنا لشکر ٹھہرادیا۔ تا کہ دیکھے کہ اسلامی لشکر کی طرف سے کیا کارروائی ہوتی ہے ۔ اس میں اب اتنی ہمت وحوصلہ نہ تھا کہ حملہ کرنے میں سبقت کرے ۔

## ⦿ حضرت سعید بن خالد بن سعید کی شہادت

جب رومی لشکر نے توقف کیا اور ان کی جانب سے کوئی پہل نہ ہوئی تو اسلامی لشکر سے حضرت سعید بن خالد نکل کر میدان میں آئے۔ بلند آواز سے للکارا اور لڑنے کے لئے مقابل طلب کیا لیکن رومی لشکر میں سے کسی کے کان پر جوں تک نہ رینگی۔ سب کے سب خاموش بت بنے کھڑے رہے۔ حضرت سعید بن خالد اپنے گھوڑے پر سوار میدان میں چکر لگاتے اور پکار پکار کر مقابل طلب کرتے تھے لیکن رومی لشکر سے کوئی نہیں نکلا۔ تو انھوں نے رومی لشکر کے میمنہ اور میسرہ پر حملہ کر دیا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا کہ بھیڑ اور بکریوں کا ریوڑ ہے اور اس پر شیر حملہ آور ہوا ہے۔ حضرت سعید بن خالد نے رومی لشکر کی صفیں اُلٹ کر رکھ دیں اور بہت سے رومی سپاہیوں کو جہنم رسید کر چکے۔ تب رومیوں نے حرکت کی اور مجتمع ہو کر حضرت سعید پر ٹوٹ پڑے۔ نیزوں، برچھیوں اور تلوار کی نوکوں سے ان کے مقدس جسم کو چھلنی کر دیا لیکن حضرت سعید آخری دم تک لڑتے رہے اور خدا اور سول کی راہ میں اپنی جان دے دی۔

قضا حق ہے مگر اس شوق کا اللہ والی ہے
جو ان کی راہ میں جائے وہ جان اللہ والی ہے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

حضرت سعید بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے سانحہ سے اسلامی لشکر میں رنج وغم چھا گیا۔ حضرت عمرو بن العاص سب سے زیادہ ملول ہوئے کیونکہ حضرت سعید بن خالد ان کے بھتیجے تھے۔ حضرت عمرو بن العاص نے اسلامی لشکر کو یلغار کا حکم دیا۔ حضرت عبداللہ بن عمر فاروق، حضرت معاذ بن جبل، حضرت ابودرداء، حضرت ذوالکلاع حمیری، وغیرہ شہسوارانِ اسلام نے حملہ کرنے میں سبقت کی اور ان حضرات کی متابعت میں پورا اسلامی لشکر رومیوں پر ٹوٹ پڑا۔ اب رومی لشکر بھی پوری طاقت سے مقابلہ کرنے پر آمادہ ہو گیا تھا۔ نوے ہزار (۹۰,۰۰۰) رومیوں نے مٹھی بھر مجاہدوں کو نرغہ میں لے لیا۔ تلوار سے تلوار اور نیزہ سے نیزہ ٹکرا رہا تھا۔ گرد وغبار، بادل کی طرح اٹھ رہے تھے۔ ایک عجیب شور وغل برپا تھا۔ رومی لشکر کا سردار



روبیس اپنے سپاہیوں کو پکار پکار کر کہتا تھا کہ اے بندگانِ صلیب! ان عربوں میں سے ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑنا۔ صلیب تمہاری مدد کر رہی ہے۔ دینِ مسیح کی حمایت میں اپنی جان کی پرواہ مت کرنا۔ صلیب کی برکت سے تم ضرور غالب آؤ گے۔ اپنے سردار کی آواز پر رومی سپاہی نہایت جوش وخروش سے لڑنے لگے۔ اسلام کے مجاہدوں پر بڑی شدت اور تنگی کا وقت تھا۔ مجاہدین تہلیل وتکبیر کی صدائیں بلند کرتے تھے اور اللہ تبارک وتعالیٰ سے یہ دعا کرتے تھے:

" اَللّٰھُمَّ انْصُرْ اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ صَلَی اللّٰہُ و اٰلِہٖ وَسَلَّمَ علیٰ مَنْ یَّتَّخِذُ مَعَکَ شَرِیْکاً "

**ترجمہ**: ''اے پروردگار! مدد فرما امت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ان لوگوں پر جو تیرے ساتھ دوسروں کو شریک ٹھہراتے ہیں۔''

علامہ محمد بن عمر واقدی قدس سرہٗ نے حضرت عبداللہ بن عمر فاروق سے روایت کیا ہے کہ اس دن صبح سے لے کر دوپہر تک شدت سے جنگ جاری رہی۔ اس دن سخت گرمی تھی اور ہوا بھی آگ کے شعلے برسا رہی تھی۔ زوال کے وقت حضرت عبداللہ بن عمر نے لشکر موحدین کی نصرت کے لئے وہ دعا مانگی جو اُن کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تعلیم فرمائی تھی۔ حضرت عبداللہ نے دعا کے الفاظ ابھی ختم ہی کئے تھے کہ کیا دیکھتے ہیں کہ آسمان میں ایک سوراخ ہو گیا ہے اور اس سوراخ سے سبز گھوڑے نکل رہے ہیں۔ ان گھوڑوں پر ہاتھوں میں سبز نشان لئے ہوئے سوار ہیں، ان کے ہاتھوں میں جو نشان تھے ان کی نوکیں چمکتی تھیں اور کوئی پکارنے والا پکار رہا تھا:

" اَبْشِرُوْا یَا اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ صَلَی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَقَدْ اَتٰیکُمُ النَّصْرُ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ تَعَالیٰ "

**ترجمہ**: ''بشارت ہو تم کو اے امت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی۔ بتحقیق تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی جانب سے مدد آ گئی۔''

حضرت عبداللہ بن عمر فاروق فرماتے ہیں:

''پس میں نے یہ دیکھ کر کہا کہ فتح حاصل ہوئی اُمت کو ببرکت دعا ہمارے نبی

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے۔ پس کچھ دیر نہیں گزری تھی کہ دیکھا میں نے
رومیوں کو پیٹھ پھیر کر بھاگتے ہوئے اور مسلمان ان کے پیچھے تعاقب میں ہیں
اور منادی آواز فتح کی دے رہا ہے اور تھے جانور مسلمانوں کے زیادہ
تر دوڑنے والے رومیوں کے جانوروں سے۔ پس مار ڈالا ہم نے بیچ اس
لڑائی فلسطین کے دس ہزار رومیوں کو یا زیادہ اس سے۔''

(حوالہ:-فتوح الشام، از علامہ محمد بن عمر والواقدی، اُردو ترجمہ،
مترجم:-سید عنایت حسین سید نپوری،
مطبوعہ:-نولکشور لکھنؤ، سال طباعت ۱۹۰۳ء (بار چہارم)، ص:۲۶)

**نوٹ**: مندرجہ بالا عبارت کا حوالہ ہم نے کتاب، مصنف، ومترجم، مطبوعہ، سال طباعت اور بار طباعت کے ساتھ بالتفصیل لکھا ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ جس کتاب کو مآخذ ومرجع بنا کر ہم ملک شام کی سیر کو نکلے ہیں اس کتاب کا یہ پہلا حوالہ ہے جو ہم نے لفظ بلفظ نقل کیا ہے لہٰذا تفصیل کے ساتھ حوالہ نقل کیا ہے۔ اب ہر مرتبہ تفصیل کے ساتھ حوالہ نقل نہ کرتے ہوئے صرف نام کتاب اور صفحہ نمبر درج کر دیا جائے گا۔

القصہ! رومی لشکر نے ہزیمت اٹھائی اور پیٹھ دکھا کر بھاگے۔ مجاہدوں نے ان کا تعاقب کیا اور بھاری تعداد میں رومیوں کی گردن زنی کی۔ جب رات کی سیاہ زلفیں بکھریں اور ان زلفوں نے دنیا کو اپنے سایہ میں لے کر تاریکی پھیلائی تب اسلامی لشکر اپنے کیمپ میں واپس لوٹا۔ حضرت عمرو بن العاص نے اذان واقامت کے ساتھ نماز پڑھائی۔ رات کا اندھیرا گھٹا ٹوپ چھا گیا۔ لشکر کے سپاہی دن بھر جنگ کرنے کی وجہ سے کافی تھک چکے تھے۔ لہٰذا سب نے استراحت میں شب بسر کی۔

صبح مردم شماری کرنے پر پتہ چلا کہ اسلامی لشکر سے ایک سو تیس (۱۳۰) مجاہدوں نے جام شہادت نوش فرمایا ہے لہٰذا میدان جنگ سے شہیدوں کی لاشیں جمع کی گئیں۔ لیکن ان لاشوں میں حضرت سعید بن خالد کی لاش نہ تھی۔ حضرت عمرو بن العاص بذات خود حضرت سعید



بن خالد کی لاش کو تلاش کرنے نکلے۔ کافی تلاش وجستجو کے بعد حضرت سعید کی لاش اس حالت میں دستیاب ہوئی کہ ان کے جسم کو گھوڑوں کے سموں نے ایسا روندا تھا کہ تمام ہڈیاں چور چور ہوگئی تھیں۔ حضرت عمرو بن العاص نے اپنے بھتیجے حضرت سعید کی نعش کو اس حالت میں دیکھا تو ان سے ضبط نہ ہو سکا اور گریہ کناں ہوئے۔ حضرت سعید کے لئے خوب روئے اور دعائے مغفرت ورحمت کی۔ پھر تمام کی نماز جنازہ پڑھ کر دفن کیا۔

شہداء کی تدفین سے فراغت پانے کے بعد مجاہدوں نے رومی لشکر کا متروکہ مال واسباب جمع کرنا شروع کیا۔ کثیر تعداد میں مال غنیمت حاصل ہوا جو اسلامی احکام کے مطابق تقسیم کیا گیا۔

## ⊙ حضرت سعید کے والد کو ان کی شہادت کی اطلاع

غنائم کی تقسیم سے فرصت پا کر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم، امین الامۃ، حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں خط لکھا۔ اس خط میں جنگ فلسطین کی پوری تفصیل مرقوم فرمائی اور رومی لشکر سے کل گیارہ ہزار (۱۱،۰۰۰) سپاہیوں کے قتل اور کثیر مال غنیمت حاصل ہونے کا حال بھی تحریر فرمایا۔ خط کے اختتام میں اسلامی لشکر کے ایک سو تیس (۱۳۰) مجاہدوں، خصوصاً حضرت سعید بن خالد کی شہادت کا ذکر بھی کیا۔ حضرت عمرو بن العاص کا خط لے کر حضرت ابوعامر الدوسی روانہ ہوئے۔ اس وقت حضرت ابوعبیدہ بن الجراح اپنے لشکر کے ساتھ ملک شام کی سرحد پہ تھے اور ابھی اندر داخل نہیں ہوئے تھے۔ حضرت ابوعامر نے حضرت ابوعبیدہ کے کیمپ میں پہنچ کر ان کی خدمت میں خط پیش کیا۔ حضرت ابوعبیدہ خط پڑھ کر بہت خوش ہوئے لیکن مجاہدوں کی شہادت کی خبر پڑھ کر ملول ورنجیدہ ہوئے۔ حضرت ابوعامر نے جنگ فلسطین کے تمام حالات حضرت ابوعبیدہ کی مجلس میں تفصیل کے ساتھ بیان کئے اور حضرت سعید بن خالد کی شجاعت وبہادری اور ان کی شہادت کا آنکھوں دیکھا حال کہہ سنایا۔

اس وقت حضرت سعید کے والد حضرت خالد بن سعید حضرت ابوعبیدہ کے پاس موجود تھے۔ اپنے بیٹے کی شہادت کی خبر سن کر تڑپ گئے۔ اپنے بیٹے کی جدائی پر بے ساختہ رونے لگے، اور اس درد سے روئے کہ تمام حاضرین بھی رو پڑے۔ غم کا سماں بندھ گیا۔ حاضرین نے حضرت خالد بن سعید کی تعزیت کی اور صبر کی تلقین کی۔ کچھ دیر بعد حضرت خالد بن سعید کی طبیعت کچھ پُرسکون ہوئی تو فوراً اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر اپنے بیٹے کی قبر کی زیارت کا ارادہ کیا اور ارض فلسطین کی جانب روانہ ہونے کی اجازت طلب کرنے حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ پھر کیا ہوا؟ علامہ واقدی لکھتے ہیں:

''پس ابوعبیدہ بن الجراح نے اُن سے کہا کہ کہاں جاؤ گے اے خالد! حالانکہ تم ایک رکن ہو ارکان مسلمانوں سے۔ خالد نے کہا کہ میں صرف بارادۂ زیارت قبر اپنے بیٹے کے جاتا ہوں اور امید رکھتا ہوں کہ میں بھی اپنے بیٹے سے جاملوں۔ پس ابوعبیدہ نے سکوت کیا اور عمرو بن العاص کو خط کا جواب لکھا۔''

(حوالہ فتوح الشام، ص:۲۸)

ناظرین کرام! غور فرمائیں کہ حضرت خالد بن سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اجلہ صحابہ کرام میں سے تھے۔ نیز امین الامۃ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عشرۂ مبشرہ میں سے ہیں۔ جن کے بارے میں اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"لِكُلِّ اُمَّةٍ اَمِيْنٌ وَاَمِيْنُ هٰذِهِ الْاُمَّةِ اَبُوْعُبَيْدَةَ"

**ترجمہ**: ''ہر امت کے لئے ایک امین ہوتا ہے اور اس امت کے امین ابوعبیدہ ہیں۔''

وہ جلیل القدر صحابیٔ رسول حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد بن سعید کی جلالت و بزرگی کا اعتراف کرتے ہوئے ان سے فرمایا کہ ''تم ایک رکن ہو ارکان مسلمانوں سے'' یعنی حضرت خالد بن سعید اکابر صحابہ کرام میں سے ہیں، وہی جلیل القدر اور ذی مرتبت صحابیٔ رسول ملک شام کی سرحد سے ارض فلسطین کا سفر صرف اپنے بیٹے کی قبر کی زیارت کے لئے کر رہے ہیں اور ان کا سفر صرف اور صرف زیارت قبر کے لئے ہے اس کا اعتراف واقرار کرتے ہوئے فرماتے ہیں:



''میں صرف بارادۂ زیارت قبر اپنے بیٹے کے جاتا ہوں۔''

یہ جملہ دلالت کرتا ہے کہ جلیل القدر صحابیٔ رسول حضرت خالد بن سعید نے صرف ''زیارت قبر'' کی نیت سے ہی سفر کیا۔ زیارت قبر کے علاوہ اس سفر سے ان کا اور کوئی منشاء ومطلب نہیں تھا۔ ثابت ہوا کہ ''زیارت قبر'' کی نیت وارادہ سے دور دراز کا سفر کرنا ''سنت صحابہ'' ہے۔ اگر ''زیارت قبر'' کی نیت سے سفر کرنا کفر، شرک، ناجائز، حرام، بدعت، یا خلاف شریعت ہوتا بلکہ اس میں گناہ کا ہلکا سا شائبہ بھی ہوتا تو حضرت خالد بن سعید ہرگز ہرگز صرف زیارت قبر کی نیت سے سفر نہیں کرتے اور نہ ان کو ایسا سفر کرنے کی امین الامت اجازت دیتے بلکہ صاف ممانعت فرمادیتے کہ اے خالد! تم اپنی محبت دلی کے جذبہ کے تحت اپنے بیٹے کی قبر کی زیارت کا عزم کررہے ہو لیکن اس طرح کا سفر کرنا جائز نہیں ہے۔ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد بن سعید کو سفر زیارت قبر سے منع نہ فرمایا بلکہ ان کے ہاتھوں حضرت عمرو بن العاص کو خط بھیجا یہ دلیل ہے اس بات کی کہ انھوں نے اس سفر کی اجازت دی۔

ایک جلیل القدر صحابی کا سفر زیارت اور ایک دوسرے جلیل القدر صحابی کی اجازت، ہمارے لئے سند ہے۔ کہ سفر زیارت قبر جائز ہے۔

لیکن افسوس! صد افسوس! دورِ حاضر کے منافقین زیارت قبر کی غرض سے کئے جانے والے مبارک اسفار کی شدت سے مخالفت کرتے ہیں اور شرک وبدعت کے فتوے نافذ وصادر کرتے ہیں۔ اپنے فاسد اعتقاد کو درست ثابت کرنے کے لئے "لاتشد الرّحال" والی حدیث کے من گھڑت معنی ومطلب اختراع کرتے ہیں اور اپنے دل میں بھری ہوئی اولیاء کرام کی بابت عداوت وخباثت اور انکار تعظیم کا زہر پھیلانے کے لئے حدیث کا غلط معنی ومفہوم بیان کرتے ہیں۔

## حضرت خالد بن سعید اپنے بیٹے کی قبر پر

حضرت خالد بن سعید لشکر اسلام کے سپہ سالار حضرت ابوعبیدہ کا خط لے کر ارض فلسطین پہنچے اور حضرت عمرو بن العاص کو خط دیا۔ حضرت عمرو بن العاص نے اٹھ کر حضرت خالد بن

سعید سے مصافحہ کیا۔حضرت خالد بن سعید اپنے صاحبزادے کے فراق وغم میں رو رہے تھے۔ حضرت عمرو بن العاص نے ان کی تعزیت کی اور انھیں تسکین دی۔ تمام مجاہدوں نے بھی حضرت خالد بن سعید سے ملاقات کی اور فریضہ تعزیت ادا کیا۔حضرت خالد بن سعید نے مجاہدوں سے اپنے بیٹے کی کوشش جہاد اور کیفیت شہادت معلوم کی، مجاہدوں نے بتایا کہ انھوں نے دلیری اور جوانمردی کے ساتھ دشمنوں سے جنگ کی، شجاعت و بہادری کے وہ جوہر دکھائے کہ دشمن کے لشکر میں قیامت برپا کردی۔ دین اسلام کی خدمت انجام دینے میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کی اور خدمت دین میں مشغول رہ کر باوقار شہادت پائی۔

پھر حضرت خالد بن سعید نے مجاہدوں سے اپنے بیٹے کی قبر معلوم کیا، نشان قبر تلاش کر کے قبر پر پہنچے اور...

"اور کہا اے میرے بیٹے! روزی کرے اللہ تعالیٰ مجھ کو صبر تمہارے اوپر اور ملاوے وہ مجھ کو تمہارے ساتھ۔ فَاِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پھر کہا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے مجھ کو قدرت اور مکنت دی تو میں تمہارا بدلا لوں گا اور نزدیک اللہ کے امید مزد اور ثواب کی رکھتا ہوں میں تمہارے لئے۔" (حوالہ:-فتوح الشام، ص:۲۸)

**حل لغت:**-(۱) مُکْنَتْ = قدرت، طاقت، توانائی، تونگری، (فیروز اللغات، ص:۱۲۷۸)

(۲) مُزد = مزدوری، صلہ، بدلا، اُجرت، تنخواہ، (فیروز اللغات، ص:۱۲۳۸)

حضرت خالد بن سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فعل نے ایک اور اختلافی مسئلہ حل کردیا کہ سماع موتی یعنی صاحب قبر کا سننا برحق ہے۔دور حاضر کے منافقین نے اس مسئلہ کے ضمن میں بھی شور وغوغا مچا رکھا ہے اور تحریر و تقریر کے ذریعہ بڑی شدت سے پروپیگنڈا کرتے پھرتے ہیں کہ صاحب قبر سننے کی استطاعت نہیں رکھتے۔ بلکہ اپنی رسوائے زمانہ کتب میں یہاں تک لکھ دیتے ہیں کہ وہ مر کر مٹی میں مل گئے۔انبیاء و اولیاء کے متعلق بھی ایسا رذیل و ذلیل جملہ کہنے اور لکھنے میں ذرا ان کو ہتک محسوس نہیں ہوتا بلکہ سقاوت قلبی کی بدولت ایسے گستاخانہ الفاظ کے ذریعہ توہین و تنقیص انبیاء و اولیاء میں جری بنتے ہیں، سماع موتی حق ہے اور اس پر امت کے علماء و عرفاء کا اتفاق و اجماع ہے۔قرآن و حدیث سے اس کا ثبوت حاصل ہے۔لیکن اب



چودھویں صدی کے مسلم نما منافقین عناداً انکار و اختلاف پر اَڑے ہوئے ہیں۔لیکن حضرت خالد بن سعید نے اپنے بیٹے حضرت سعید بن خالد کی قبر پر جاکر ان کو مخاطب کر کے جو کلمات کہے ان کو ہم نے علامہ واقدی کی کتاب سے نقل کیا، لہٰذا اب سوال یہ ہے کہ:

(۱) اگر میت کا سننا (سماع موتی) برحق نہیں تو حضرت خالد بن سعید نے اپنے بیٹے سے ان کی قبر پر جاکر مخاطب کیوں ہوئے؟

(۲) اگر سماع موتی حق نہیں تو کیا جلیل القدر صحابیٔ رسول حضرت خالد بن سعید کو اس حقیقت کا علم نہیں تھا؟

(۳) کیا اب چودہ سو سال کے بعد ہی اس مسئلہ سے واقفیت رکھنے والے عالم وجود میں آئے ہیں۔ ماضی کے تمام حضرات ناواقف اور جاہل تھے؟

ناظرین کرام کی غیر جانبدارانہ عدالت میں استغاثہ ہے کہ آپ فیصلہ فرمائیں کہ صحابیٔ رسول کا فعل ہمارے لئے حجت اور قابل اعتماد ہے۔یا دور حاضر کے منافقین کی دریدہ دہنی؟

⊙ "جو بعض لوگ اگلے بزرگوں کو دور دور سے پکارتے ہیں اور اتنا ہی کہتے ہیں کہ یا حضرت تم اللہ کی جناب میں دعا کرو کہ وہ اپنی قدرت سے ہماری حاجت پوری کردے اور پھر یوں سمجھتے ہیں کہ ہم نے کوئی شرک نہیں کیا۔اس واسطے کہ ان سے حاجت نہیں مانگی بلکہ دعا کروائی ہے، یہ بات غلط ہے۔اس لئے کہ اس کے مانگنے کی راہ سے شرک ثابت نہیں ہوتا لیکن پکارنے کی راہ سے ثابت ہوجاتا ہے کہ ان کو ایسا سمجھا کہ دور سے اور نزدیک سے برابر سن لیتے ہیں۔"

(حوالہ:-تقویۃ الایمان، مصنف:-مولوی اسماعیل دہلوی،
ناشر:-دار السلفیہ ممبئی، تاریخ اشاعت: اپریل ۱۹۹۷ء، ص:۴۴)

تقویت الایمان کی مندرجہ بالا عبارت کو قارئین کرام بغور ملاحظہ فرمائیں۔اس عبارت کا ماحصل یہ ہے کہ بزرگان دین دُور اور نزدیک سے سن لیتے ہیں یہ اعتقاد رکھنا ہی شرک ہے۔ یہاں استعانت اور غیر اللہ سے مدد مانگنے کا معاملہ نہیں بلکہ تقویت الایمان کا مصنف یہ کہہ رہا ہے کہ دور اور نزدیک سے سن لینے کا عقیدہ رکھنا ہی شرک ہے یعنی کسی کو اس کی قبر سے بہت بعید

کے فاصلے سے مخاطب کرکے پکارو یا اس کی قبر سے بالکل ملحق ہوکر پکارو۔ دونوں کا ایک ہی حکم ہے یعنی شرک ہے۔ جس کا مطلب یہ ہوا کہ کسی نے کسی کو اس کی قبر سے دور کے فاصلہ سے مخاطب کرکے پکارا یا قریب سے پکارا وہ پکارنے والا مشرک ہے۔

لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا ورد جاری رکھتے ہوئے قارئین کرام غور فرمائیں کہ مندرجہ بالا عبارت شرک کے فتوے کی مشین گن نہیں بلکہ ایٹم بم ہے کہ ایک فتویٰ سے ملت اسلامیہ کے بے شمار موحدین ومومنین کے ایمان کے پرزے اُڑادئے۔ جس کام کو ایک جلیل القدر صحابیٔ رسول نے کیا اس کام کو صدیوں کے بعد سابیٔ رسول شرک قرار دے رہا ہے۔

(۱) اگر صاحب قبر کو مخاطب کرکے پکارنا شرک ہے تو کیا حضرت خالد بن سعید اس حکم سے ناواقف تھے؟ کیا ان کو شرک جیسے اہم امور کے حکم کی شرعی معلومات نہ تھی؟

(۲) قارئین کرام میزان عدل کے ایک پلہ میں جلیل القدر صحابیٔ رسول حضرت خالد بن سعید کا یہ فعل رکھیں اور دوسرے پلے میں سابیٔ (گستاخ) رسول مولوی اسماعیل دہلوی کا قول رکھیں اور فیصلہ کریں کہ دور حاضر کے منافقین کا اعتقاد کتنا گھناؤنا اور فاسد ہے۔

اس بحث کو طول نہ دیتے ہوئے صرف اتنا کہنا ہے کہ ہمارے لئے ایک صحابیٔ رسول کا فعل سند ہے۔ حالانکہ اس کے اثبات وجواز میں قرآن واحادیث کے دلائل سے لبریز کتب معتمدہ ومستندہ بڑی کثرت سے موجود ہیں۔ سماع موتیٰ اور ندا کے جواز واثبات میں امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کی مندرجہ ذیل کتب کا مطالعہ قارئین کی معلومات میں اضافہ کرنے کے ساتھ ساتھ اعتقاد کی پختگی کے لئے بے حد فائدہ بخش ہیں:

(۱) **حَیَاةُ الْمَمَاتْ فِیْ بَیَانِ سِمَاعِ الْأَمْوَاتْ**

(۲) **أَنْوَارُ الْاَنْتِبَاهُ فِیْ حَلِّ نِدَائے یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ**



(۳) **بَرَکَاتُ الْإِمْدَادْ لأَهْلِ الْاِسْتِمْدَادْ**

(۴) **اَلْأَمْنُ وَالْعُلیٰ لِنَاعِتِیْ الْمُصْطَفیٰ بَدَافِعِ الْبَلَاءِ**

## حضرت خالد بن سعید کا رومیوں سے انتقام

اپنے نور نظر کی قبر کی زیارت سے فارغ ہوکر حضرت خالد بن سعید حضرت عمرو بن العاص کی خدمت میں حاضر ہوئے اور درخواست کی کہ تھوڑا سا لشکر بطور سریہ اپنے ساتھ لے کر مشرکوں کی تلاش وجستجو میں جاؤں۔ امید ہے کہ میں ان میں سے کسی کو پالوں اور قتل کردوں تاکہ اپنے لخت جگر کا انتقام لے کر دل کو تسکین دوں۔ حضرت عمرو بن العاص نے قوم حمیر کے تین سو (۳۰۰) سواروں کو ان کے ہمراہ کردیا۔ حضرت خالد بن سعید جوش انتقام اور ولولۂ جنگ میں اتنے غرق تھے کہ اسی وقت تین سو سواروں کے ساتھ روانہ ہوگئے۔

تھوڑی مسافت طے کرنے کے بعد وہ ایک سرسبز میدان میں پہنچے۔ سخت دھوپ اور شدت کی گرمی تھی لہذا سب نے یہ ارادہ کیا کہ دن کا وقت یہاں گزاردیں تاکہ ہمارے جانور چارہ اور گھاس کھالیں اور پھر رات کے وقت یہاں سے روانہ ہوں گے۔ لہذا سب نے اس میدان میں توقف کیا اور اپنے جانوروں کو چرنے کے لئے کھول دیا۔ اس میدان کے قریب ہی ایک بلند پہاڑ تھا۔ حضرت خالد بن سعید اپنے ساتھیوں کے ساتھ میدان میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ اور اپنے ساتھیوں کو جہاد کی ترغیب دے رہے تھے۔ دوران گفتگو انھوں نے نظر اٹھا کر پہاڑ کی جانب دیکھا تو پہاڑ کی چوٹی پر ان کو چند آدمی دکھائی دیئے۔ حضرت خالد بن سعید نے ساتھیوں سے کہا کہ میرا گمان ہے کہ یہ لوگ جاسوس ہیں۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ دشمن کا کوئی لشکر اس میدان کے اطراف میں پوشیدہ ہو اور یہ لوگ ہماری مخبری کردیں، مبادا ہم پر دشمن کا لشکر آپڑے۔ لہذا مناسب یہی ہے کہ ہم ان جاسوسوں پر جاپڑیں اور اپنے قبضہ میں لے لیں۔ ساتھیوں نے کہا کہ اے خالد! یہ کس طرح ممکن ہے؟ کیونکہ ہم میدان میں ہیں اور وہ لوگ پہاڑ کی بلندی پر ہیں اور پہاڑ کا جغرافیہ اس طرح کا ہے کہ اس پر چڑھنا امر دشوار ہے۔ حضرت خالد بن سعید نے اپنے ساتھ دس مجاہدوں کو لیا اور باقی مجاہدوں کو حکم دیا کہ میں جب تک واپس

87

4

پلٹ کرنہ آؤں تم اسی جگہ ٹھہرنا۔

حضرت خالد بن سعید اپنے دس ساتھیوں کے ساتھ پہاڑ کے قریب گئے۔گھوڑوں سے اتر کر اپنے تہ بند کو باندھا،تلوار کو گردن میں لٹکالیا اور پہاڑ پر چڑھنا شروع کیا۔ پہاڑ کی بلندی پر جانے کے لئے اس جگہ کوئی راستہ نہ تھا کہ آدمی اس پر چل سکے لیکن مجاہدوں کا عزم واستقلال اتنا مضبوط تھا کہ پہاڑ بھی ان کے سامنے نرم تھا۔تمام مجاہد پہاڑ کی چٹانوں سے چپک کر رینگتے ہوئے آہستہ آہستہ پہاڑ کی بلندی عبور کرنے لگے۔ایسا خطرناک مرحلہ تھا کہ ذراسی غلطی ہوئی یا پاؤں پھسلا یا ہاتھ سے چٹان سرک گئی تو سیدھے زمین پر آجاتے لیکن تمام مجاہد اللہ کی نصرت ومدد سے پہاڑ کی چوٹی پر پہنچ گئے۔ پتھر کی چٹانوں کی آڑ میں چھپتے چھپاتے اس جگہ پہنچ گئے جہاں رومی لشکر کے جاسوس ٹھہرے ہوئے تھے۔وہ کل چھ اشخاص تھے۔ماحول سے غافل اپنی گفتگو میں کھوئے ہوئے تھے کہ مجاہدوں نے ان کو للکارا۔ وہ چونک پڑے گھبراہٹ وخوف کے عالم میں اپنے ہتھیاروں کی طرف لپکے لیکن مجاہدوں نے ان کو اتنا موقع نہ دیا۔ دو کی گردنیں اڑادیں اور چار کو گرفتار کرلیا۔

گرفتار ہونے والے چار شخصوں کو حضرت خالد بن سعید نے زدوکوب کی ضیافت سے نوازا اور ان کا حال دریافت کیا کہ وہ کون ہیں؟ اور یہاں کیا کرنے آئے تھے؟ انھوں نے بتایا کہ ہم اس پہاڑ کے اطراف میں واقع دیہات دیر البقیع ، جامعہ اور کفر العزیزہ کے رہنے والے ہیں، ہم کو یہ اطلاع ملی کہ ملک عرب کا لشکر ہمارے علاقہ پر چڑھائی کرتا آیا ہے۔ دیہات کے لوگ تو بھاگ کر مضبوط قلعوں والے شہروں میں چلے گئے ہیں۔ہم نے قلعوں سے بھی زیادہ محفوظ مقام اس پہاڑ کو جانا اور یہاں آ کر پناہ گزیں ہوئے۔ اطراف کے علاقوں کی خبر کے تجسس میں ہم اس پہاڑ کی چوٹی پر آئے تھے اور تم نے ہم کو گرفتار کرلیا۔حضرت خالد بن سعید نے ان لوگوں سے رومی لشکر کا حال پوچھا تو انھوں نے بتایا کہ ہرقل بادشاہ نے بمقام اجنادین بہت بڑا لشکر جمع کیا ہے اور وہ فلسطین کی طرف کوچ کرنے والا ہے تا کہ اسلامی لشکر کو بیت المقدس میں داخل ہونے سے باز رکھے۔ان چار اسیروں نے مزید اطلاع دی کہ اجنادین میں جو رومی لشکر ہے اس کی رسد (اناج واشیائے خوردن) مہیا کرنے کے لئے رومی لشکر کے



سرداروں میں سے ایک سردار ہمارے علاقہ میں آیا ہوا ہے اور اس نے بہت سارا غلہ وغیرہ ذخیرہ کرلیا ہے اور اس کو تمہارے لشکر کا خوف ہے لہذا وہ رسد لے کر جلد از جلد روانہ ہوجانا چاہتا ہے۔

حضرت خالد نے ان اسیروں سے پوچھا کہ رومی سردار رسد لے کر کس راستہ سے اجنادین جائے گا؟ انھوں نے کہا کہ وہ اسی راستہ سے گزرے گا جہاں تم میدان میں ٹھہرے ہوئے ہو، اس پہاڑ میں ایک بڑا درہ ہے وہ اس درہ سے ہوکر گزرے گا۔حضرت خالد نے پوچھا کہ وہ اس وقت کہاں ٹھہرا ہوا ہے؟ جواب میں انھوں نے کہا کہ اس پہاڑ کے قریب ایک بڑا ٹیلہ ہے جس کا نام تل بنی سیف ہے وہاں پر وہ مع رسد وحمال ٹھہرا ہوا ہے۔حضرت خالد بن سعید نے ان سے فرمایا کہ اگر تم اپنی زندگی کی خیریت چاہتے ہو تو ہم کو تل بنی سیف تک پہنچادو۔ہم تم کو چھوڑ دیں گے۔انھوں نے قبول کیا۔

حضرت خالد بن سعید ان چار اسیروں کو لے کر اپنے دس ساتھیوں کے ہمراہ تل بنی سیف کی طرف چل دیئے۔ جب دو پہاڑوں کے درمیان واقع درہ کے پاس پہنچے تو وہاں توقف کیا اور میدان میں ٹھہرے ہوئے اپنے ساتھیوں کو بھی پہاڑ کے درہ کے پاس بلوالیا۔ جب وہ آ گئے تو سب ساتھ مل کر عجلت کے ساتھ تل بنی سیف نام کے ٹیلے کی طرف آگے بڑھے۔ جب اسلام کے کفن بردوشوں کی جماعت اس ٹیلے پر پہنچی تو دیکھا کہ تقریباً چھ سو (۶۰۰) رومی سپاہی اور کچھ دیہاتی غلام جلدی جلدی جانوروں پر رسد کے بورے لاد رہے ہیں۔وہ ماحول سے بے خبر رسد لے کر فوراً روانہ ہونے کی فکر میں تھے۔ان کا سردار جلد از جلد کام تمام کرنے کی تلقین کر رہا تھا۔وہ رسد لادنے لدانے میں مشغول تھے کہ مجاہدوں نے ان پر یلغار کردی۔حضرت خالد بن سعید اور حضرت ذوالکلاع حمیری نے ایسا شدت سے حملہ کیا کہ رومی مبہوت ہوگئے۔ رسد لادنے والے غلام اور حمال تو فوراً دُم دبا کر بھاگ نکلے، رومی سپاہیوں نے تلواریں تان لیں اور مزاحمت کیں۔ ان کا سردار بلند آواز سے ان کو لڑنے کی ترغیب اور ہمت دلا رہا تھا۔حضرت خالد بن سعید رومی سردار کی جانب لپکے اور ایک نیزہ اس ستمگر کو ایسا مارا کہ وہ مردہ ہوکر زمین پر گرا۔مجاہدوں نے بھی بڑی دلیری سے ان کے سروں پر

88 4

شمشیریں رکھیں اور تین سو بیس (۳۲۰) رومی سپاہیوں کو کاٹ کر پھینک دیا۔ باقی بچے ہوئے سپاہی فرار ہو گئے۔

حضرت خالد بن سعید نے رومی لشکر کی رسد اور جانوروں پر قبضہ کر لیا۔ نیز مقتولین کے ہتھیار، مال واسباب جمع کیا۔ بڑی مقدار میں غلہ اور مال غنیمت لے کر بخیر وعافیت حضرت عمرو بن العاص کے کیمپ میں بمقام فلسطین واپس آئے۔ حضرت عمرو بن العاص مجاہدوں کے سلامت لوٹنے اور ساتھ میں غنائم کثیرہ لانے سے بہت خوش ہوئے اور حضرت خالد بن سعید اور ان کے ساتھیوں کو مبارکباد اور دعائے خیر وبرکت سے نوازا۔ پھر حضرت عمرو بن العاص نے جنگ فلسطین اور تل بنی سیف سے حاصل شدہ رسد وغنائم کی کیفیت کا مفصل خط اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم حضرت ابوعبیدہ بن الجراح اور امیر المؤمنین سیدنا ابوبکر صدیق کو لکھا رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

## ⦿ حضرت ابوعبیدہ کی عہدہ سے معزولی اور حضرت خالد کا تقرر

حضرت عمرو بن العاص کی طرف سے حضرت عامر بن طفیل الدوسی خط لے کر امیر المؤمنین کی خدمت میں مدینہ منورہ پہنچے۔ حضرت ابوبکر صدیق نے وہ خط پڑھ کر مسلمانوں کو سنایا۔ خط سن کر اہل مدینہ بہت خوش ہوئے اور صدائے تہلیل وتکبیر سے فضا کو مترنم کر دیا۔ بعدہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عامر الدوسی سے ملک شام میں اسلامی لشکر کا حال دریافت کیا۔ حضرت عامر الدوسی نے بتایا کہ حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو ملک شام میں الگ الگ مقامات پر متفرق کر دیا ہے۔ اور حضرت ابوعبیدہ ابھی تک اوائل ملک شام میں مقیم ہیں اور ملک شام میں داخل نہیں ہو پائے ہیں۔ علاوہ ازیں ہرقل بادشاہ نے بمقام اجنادین ایک عظیم لشکر جمع کیا ہے تا کہ وہ اسلامی لشکر سے ٹکر لے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عامر الدوسی کی زبانی تمام کیفیت سماعت فرمائی تو انھوں نے سوچا کہ ابوعبیدہ نرم طبیعت اور بھولے مزاج کے شخص ہیں اور رومیوں کی فوج کثیر سے جنگ کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتے لہذا آپ نے اکابر صحابہ کرام



سے مشورہ کیا اور کہا اگر حضرت ابوعبیدہ کے بجائے حضرت خالد بن ولید کو سپہ سالار اعظم کے عہدہ پر مقرر کیا جائے تو زیادہ مناسب ہوگا۔ کیونکہ وہ مرد شجاع اور جنگی امور میں مہارت رکھتے ہیں۔ تمام صحابہ نے حضرت صدیق اکبر کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے تائید کی۔ لہذا حضرت صدیق اکبر نے حضرت خالد بن ولید کو اسلامی لشکر کے سپہ سالار کے عہدہ پر مقرر کیا اور حضرت نجم بن مفرح کنانی کے ذریعہ حضرت خالد بن ولید کو خط طرف روانہ کیا۔ اس خط کی اہم عبارت ملاحظہ قارئین کی خاطر ذیل میں درج ہے:

" وَإِنِّی قَدْ وَلَّیْتُكَ عَلیٰ جُیُوْشِ الْمُسْلِمِیْنَ وَأَمَرْتُكَ لِقِتَالِ الرُّوْمِ وَقَدْ جَعَلْتُكَ الْأَمِیْرَ عَلیٰ أَبِیْ عُبَیْدَةَ وَمَنْ مَّعَهٗ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ "

**ترجمہ**: ''اور بہ تحقیق میں نے سردار کیا تم کو مسلمانوں کے لشکروں پر اور حکم کیا تم کو رومیوں سے قتال کرنے کا اور بہ تحقیق میں نے تم کو ابوعبیدہ اور ان کے ساتھ مسلمانوں پر امیر مقرر کیا۔'' (حوالہ: فتوح الشام، ص: ۳۱)

حضرت خالد بن ولید اُن دنوں عراق کے علاقہ، ملک فارس میں آتش پرستوں سے مصروف جہاد تھے اور قریب تھا کہ آپ شہر قادسیہ کو فتح کر لیں۔ حضرت امیر المؤمنین صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خط لے کر حضرت نجم بن مفرح وہاں پہنچے اور حضرت خالد بن ولید کو خط دیا۔ خط پڑھ کر آپ نے کہا کہ مجھ کو اللہ اور اللہ کے رسول کے خلیفہ کی اطاعت منظور ہے۔ حضرت خالد کو امیر المؤمنین کا خط پہنچانے حضرت عامر بن طفیل الدوسی بھی مدینہ طیبہ سے حضرت نجم بن مفرح کے ہمراہ گئے تھے۔ حضرت خالد بن ولید نے فوراً ایک خط حضرت ابوعبیدہ کے نام تحریر کیا۔ اس میں انھوں نے حضرت ابوعبیدہ کو ان کی معزولی اور اپنی تقرری کی اطلاع لکھی اور یہ بھی لکھا:

" قَدْ وَلَّانِیْ أَبُوْ بَکْرٍ عَلیٰ جُیُوْشِ الْمُسْلِمِیْنَ فَلَا تَبْرَحْ مِنْ مَّکَانِكَ حَتّٰی أَقْدَمَ عَلَیْكَ "

**ترجمہ**: ''بہ تحقیق حضرت ابوبکر نے مجھے مسلمانوں کے لشکر پر سردار مقرر کیا ہے۔ پس جب

تک میں تمہارے پاس نہ آؤں تم اپنی جگہ سے نہ ہٹنا۔"

(حوالہ:-فتوح الشام،ص:۳۱)

حضرت خالد نے وہ خط حضرت عامر بن طفیل الدوسی کو دے کر حضرت ابوعبیدہ کی جانب روانہ کیا اور خود اسلامی لشکر کو لے کر ملک شام کی طرف کوچ کر گئے۔حضرت خالد لشکر کو لے کر "عین التمر" کے راستے سے سفر کرتے ہوئے "ارض سماوہ" پہنچے۔اب ان کو وہاں سے ارکہ نامی مقام پر جانا تھا وہاں سے ملک شام میں داخل ہونا تھا۔

## ⊙ بغیر پانی سفر طے کرنے کی نرالی تدبیر

لیکن ارض سماوہ سے ارکہ تک کا سفر نہایت دشوار اور مشکل تھا۔کیونکہ اس مسافت کے درمیان کہیں پانی ملنے کا امکان نہ تھا۔اور تقریباً تین یا چار دن کا سفر تھا۔ارض سماوہ میں کثرت سے پانی تھالیکن آگے کا سفر بغیر پانی کے بنجر علاقے کا تھا۔اسلامی لشکر میں پانی بھرنے کے لئے مشکیں اور برتن کی قلت تھی۔اگر ارض سماوہ سے تمام برتن اور مشکیں پانی کی بھر کر ساتھ لیں تو وہ پانی لشکر کے سپاہیوں کو صرف دو یا تین دن تک کفایت کرے۔لیکن سواری کے جانوروں کو پلانے کے لئے پانی کی فراہمی امر محال تھا۔پیاس سے تمام گھوڑے مر جائیں،حضرت رافع بن عمیرہ الطائی صحابی رسول جو ملک شام کے علاقوں اور راستوں کی اچھی خاصی واقفیت رکھتے تھے۔انھوں نے اپنی رائے اور مشورہ پیش کرتے ہوئے کہا کہ تیس اونٹوں کو سات دن تک پیاسا رکھو اور پھر میں جیسا کہوں کرو۔چنانچہ لشکر نے ارض سماوہ میں سات دن توقف کیا اور تیس اونٹوں کو سات دن تک پیاسا رکھا۔

جب لشکر نے کوچ کی تیاری کی تو حضرت رافع بن عمیرہ نے سات دن کے پیاسے اونٹوں کو خوب پانی پلا کر ان کے منھ باندھ دیئے اور سپاہیوں سے کہا کہ تمام برتن اور مشکیزے پانی سے بھر لو۔تمام مجاہدوں نے اسی طرح کیا اور لشکر وہاں سے کوچ کرتا ہوا آگے بڑھا۔جب کسی منزل پر پڑاؤ کرتے تو وہاں حضرت رافع بن عمیرہ دس اونٹ ذبح کر کے ان کے پیٹوں سے پانی نکال کر بڑی مشکوں میں بھر لیتے اور جب وہ پانی ٹھنڈا ہو جاتا تو گھوڑوں کو پلا دیتے اور اونٹ کا



گوشت لشکر کے مجاہدین کھاتے۔اس طرح ہر منزل میں کرتے یہاں تک کہ تیس اونٹ ذبح ہو گئے لیکن سفر طے نہ ہوا۔اب لشکر کی حالت خراب ہوئی۔آدمیوں کے پینے کے لئے برتنوں اور مشکوں میں پانی نہیں تھا۔جانوروں کو پلانے کے لئے اب پانی والا کوئی اونٹ بھی نہیں تھا۔تمام لشکر پیاس کی شدت و کلفت برداشت کرتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا۔پانی کی عدم موجودگی سے سب کا برا حال تھا۔سواری کے گھوڑوں کے قدم بھی لڑکھڑانے لگے۔مجاہدوں کے حلق اور زبانیں خشک ہو گئیں۔مزید برآں شدت کی گرمی اور دھوپ کی تپش سے لشکر کے سپاہی سوکھ کر کانٹا ہو گئے۔پاؤں بوجھل ہو گئے چلنے کی طاقت نہ رہی۔قوت برداشت جواب دے چکی،دور دور تک کہیں پانی کا نام و نشان نہ تھا۔سب کی حالت غیر تھی۔بعض تو راہ میں بیٹھ گئے۔اب ایک قدم چلنے کی بھی سکت نہ تھی۔ایسا لگتا تھا کہ پورا لشکر پانی نہ ملنے کی وجہ سے پیاسا ہلاک ہو جائے گا۔حضرت خالد نے مجاہدوں کو ہمت اور تسلی دی اور اب عنقریب پانی ملنے کی امید دلائی۔لیکن اپنی بھی حالت قریب ہلاکت تھی۔اب اللہ کی نصرت اور مدد کے سوا اور کوئی سبیل نظر نہ آتی تھی:

زمیں تپتی ، کٹیلی راہ ، بھاری بوجھ ، گھائل پاؤں<br>
مصیبت جھیلنے والے ، تیرا اللہ والی ہے

(از:-امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

حضرت خالد بن ولید لشکر اسلام کی حالت دیکھ کر پریشان تھے۔لشکر کی تعداد آہستہ آہستہ کم ہوتی جاتی تھی۔تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر چند اشخاص راہ میں ٹھہر جاتے تھے۔ضعف و ناتوانی کی وجہ سے کھڑا رہنا بھی مشکل تھا۔حضرت خالد پریشانی و اضطراب کے عالم میں حضرت رافع بن عمیرہ طائی کے پاس آئے اور کہا کہ اب ہمارا لشکر قریب ہلاکت ہو گیا ہے۔کوئی تدبیر سوچو! ہمارے بہادر مجاہدوں کی جان کے لالے پڑے ہوئے ہیں۔

حضرت رافع نے کہا اے سردار! اب ہم قراقر اور سوی نام کے مقام کے قریب آ گئے ہیں۔آپ لشکر کو وہاں تک پہنچانے کی کوشش کرو۔چنانچہ حضرت خالد نے مجاہدوں کو ہمت و امید دے دے کر بڑی مشکل سے قراقر نامی مقام تک پہنچایا۔لیکن اکثر مجاہدین راستہ میں پیچھے رہ گئے تھے۔مقام قراقر میں آ کر حضرت رافع بن عمیرہ الطائی وہاں کی زمین کو ٹٹولتے ہوئے

ایک درخت کے قریب آ کر ٹھہر گئے اور ساتھیوں سے کہا کہ اس جگہ کھودو۔ چند فٹ گہرائی تک کھودائی کی گئی کہ دفعتاً وہاں سے پانی کا چشمہ اُبل پڑا۔ مجاہدوں نے فرط مسرت سے تہلیل وتکبیر کی صدائیں بلند کیں۔ سب نے پانی پیا اور جلدی جلدی مشکیزوں میں پانی بھر کے روانہ ہوئے تا کہ راہ میں بچھڑے ہوئے ساتھیوں کو جا کر سیراب کریں۔ القصہ پانی کے بحران کی مصیبت ٹل گئی۔ راہ میں بچھڑ جانے والے مجاہدین پانی ملنے پر قوت وتوانائی حاصل کر کے وہ بھی مقام قراقر میں آ پہنچے۔ مقام قراقر میں لشکر نے توقف کیا اور سفر کی مشقت سے نجات پائی۔ قدرے آرام واستراحت کرنے کے بعد لشکر نے کوچ کی اور مقام ارکہ کے قریب آ پہنچا۔ ارکہ اب صرف ایک منزل کے فاصلہ پر تھا۔ یہاں کا علاقہ زرخیز اور سرسبز وشاداب تھا۔ لشکر نے قلیل عرصہ کے لئے یہاں توقف کیا۔ اس دوران چند مجاہدین رومی لشکر کی خبر حاصل کرنے اور علاقہ کا معائنہ کرنے کی غرض سے لشکر سے نکل کر قریب کے ایک کھیت کی طرف گئے۔ وہاں ان کو کچھ اونٹ اور بکریاں نظر آئیں۔ مجاہدین جلدی سے وہاں گئے۔

## ⊙ حضرت خالد بن ولید کے قاصد قید میں

ایک چرواہا شراب پی رہا تھا اور اس کے قریب ایک شخص اہل عرب سے مشکیں بندھا ہوا پڑا تھا۔ مجاہدوں نے قریب جا کر دیکھا تو وہ حضرت خالد بن ولید کے نامہ بر حضرت عامر بن طفیل الدوسی تھے۔ ان کو اس حالت میں دیکھ کر مجاہدین دوڑتے ہوئے حضرت خالد کے پاس آئے اور صورت حال سے آگاہ کیا۔ حضرت خالد بن ولید فوراً گھوڑا دوڑاتے ہوئے وہاں پہنچے تو دیکھا کہ رومی چرواہا شراب کے نشے میں دُھت پڑا ہوا ہے اور اس کے قریب حضرت عامر بن طفیل دوسی رسیوں میں بندھے ہوئے ہیں۔ حضرت خالد بن ولید نے حضرت عامر سے پوچھا کہ تم کیوں کر گرفتار ہوئے؟

حضرت عامر بن طفیل نے اپنی داستان الم سناتے ہوئے کہا کہ قادسیہ سے آپ کا خط لے کر اپنی اونٹنی پر سوار آپ کی روانگی سے پہلے میں چل پڑا تھا۔ عین التمر، ارض سماوہ اور قراقر کے راستے سے مسافت طے کرتا ہوا میں اس مقام پر جب پہنچا تو شدت کی دھوپ اور



گرمی تھی۔ پیاس کی وجہ سے میرا بُرا حال تھا۔ اس چرواہے کو مع اپنی بکریوں اور اونٹوں کے دیکھ کر میں اس کے پاس آیا تا کہ اس سے دودھ مول لے کر اپنی پیاس بجھاؤں۔ جب میں اس کے قریب آیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ شراب پی رہا ہے۔ میں نے اس سے دودھ طلب کیا تو اس نے شراب کا برتن میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے ڈانٹا کہ خود شراب پیتا ہے؟ اور میری طرف بھی شراب بڑھاتا ہے۔ شراب پینا حرام ہے تو اس نے مجھے دھوکہ دیا کہ تم کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ یہ شراب نہیں ہے بلکہ خالص پانی ہے۔ اپنی سواری سے اتر کر خود ہی دیکھ کر اور سونگھ کر تحقیق کرلو کہ شراب ہے یا پانی؟ اگر شراب ہو تو جو چاہو سزا دینا۔ میں اس کی باتوں میں آ گیا اور اپنی اونٹنی کو بٹھا کر پالان سے اُترا اور زانو کے بل بیٹھ گیا تا کہ دیکھوں کہ اس کے بڑے کاسے میں شراب ہے یا پانی؟ جیسے ہی میں جھکا اس نے اپنے پاس رکھی ہوئی لاٹھی اٹھا کر میرے سر پر دے ماری مجھے ایسا لگا کہ میرے سر کی ہڈی ٹوٹ گئی اور میں غش کھا کر گر پڑا۔

جب ہوش آیا تو میں نے اپنے آپ کو رسیوں میں مضبوط بندھا پایا اور یہ چرواہا میرے پاس بیٹھا ہوا شراب پی رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ تم اصحاب محمد بن عبداللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے معلوم ہوتے ہو۔ لہٰذا جب تک میرا مالک جو بادشاہ ہرقل کے پاس گیا ہوا ہے نہ لوٹے گا تب تک میں تجھ کو اسی طرح قید رکھوں گا۔ میں نے پوچھا کہ تیرا مالک کون ہے؟ اس نے کہا کہ اہل عرب سے نصرانی مذہب ہے (عرب متنصرہ)۔ اور اس کا نام قداح بن واثلہ ہے۔

حضرت عامر نے حضرت خالد سے کہا کہ میں تین دن سے اسی حالت میں ہوں یہ شخص میرے پاس آ کر بیٹھ کر شراب پیتا ہے اور پھر باقی ماندہ شراب مع برتن مجھ پر ڈال دیتا ہے۔ حضرت خالد بن ولید کو حضرت عامر بن طفیل کی زبانی داستان غم سن کر بہت غصہ آیا۔ وہ چرواہا نشے میں چور پڑا ہوا تھا۔ حضرت خالد نے چرواہے کو تلوار کی ضرب ماری اور اس کا سر پھاڑ ڈالا۔ حضرت خالد کے ہمراہ آئے ہوئے ساتھیوں نے تمام مویشی پر قبضہ کر لیا اور حضرت عامر کو قید سے آزاد کیا۔ حضرت خالد نے حضرت عامر سے پوچھا کہ میں نے تم کو حضرت ابوعبیدہ کے نام جو خط دیا تھا، وہ کیا ہوا؟ حضرت عامر نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ وہ خط ابھی تک میرے عمامہ میں

پوشیدہ اور محفوظ ہے۔ ابوعبیدہ کو میرا خط پہنچاؤ اور اب سفر میں پوری احتیاط سے کام لینا۔ حضرت عامر نے حضرت خالد کو الوداع کر کے حضرت ابوعبیدہ کی جانب راہ اختیار کی۔

# فتح ارکہ، سخنہ اور تدمر

حضرت خالد نے حضرت عامر بن طفیل الدوسی کو حضرت ابوعبیدہ کی جانب روانہ کرنے کے بعد لشکر کو کوچ کا حکم دیا۔ قراقر سے ارکہ قریب ہی تھا لیکن بیچ میں بھیانک جنگل واقع تھا۔ جنگل پار کر کے لشکر ارکہ پہنچا۔ اسلامی لشکر ارکہ کی طرف آرہا ہے یہ خبر سنتے ہی ارکہ کے اطراف کے علاقہ میں بسنے والے لوگ بھاگ کر ارکہ کے قلعہ میں محصور ہوگئے۔ ارکہ کا حاکم ہرقل بادشاہ کا معتمد اور مقرب شخص تھا۔ وہ میدان جنگ کا آزمودہ کار تھا۔ اس نے ارکہ کے لوگوں کو جنگ کے لئے آمادہ کیا۔ قلعہ کے تمام دروازے بند کردیئے اور شہر پناہ پر چڑھ کر اسلامی لشکر کا مقابلہ کرنے کی تیاری کرنے لگے۔ ارکہ شہر میں ہلچل مچی ہوئی تھی کیونکہ اسلامی لشکر کی آمد کی اطلاع ہوچکی تھی۔ علاوہ ازیں ارکہ کے حاکم کی طرف سے بڑے پیمانے پر مقابلہ کے لئے لوگ جمع کئے جارہے تھے۔

ارکہ میں شمعان نام کا ایک حکیم رہتا تھا جو کتب سماوی کا زبردست عالم، قوم روم کا مذہبی پیشوا اور ملاحم کا جاننے والا تھا۔ ملاحم ان کتابوں کو کہتے ہیں جن میں مستقبل میں رونما ہونے والے فتن اور جنگوں کی پیشین گوئیاں لکھی ہوتی ہیں۔ حکیم شمعان ارکہ کے کچھ معزز لوگوں کے ساتھ اپنے مکان میں بیٹھا ہوا تھا کہ اس کو خبر پہنچی کہ اسلامی لشکر ارکہ پر حملہ کرنے آپہنچا ہے۔ خبر سنتے ہی اس کے چہرے کا رنگ زرد ہوگیا اور مضطرب و بیقرار ہوکر کہنے لگا کہ وقت قریب آگیا۔ وقت قریب آگیا حکیم شمعان کی مجلس میں موجود لوگ اس کی زبان سے بار بار اس جملہ کو سن کر تعجب اور حیرت میں پڑ گئے۔ لوگوں نے پوچھا کہ کونسا وقت قریب آگیا؟ حکیم شمعان نے کہا کہ سلطنت روم کی ہلاکت کا وقت قریب آگیا۔ میرے پاس ایک ملحمہ (کتاب) ہے اس میں اس قوم کا ذکر ہے۔ نیز اس میں یہ بھی مذکور ہے:

''قوم عرب کا پہلا نشان یہاں پر عراق کی جانب سے آئے گا اور وہ نشان فتح مندی کا ہوگا۔ وہ نشان سیاہ ہوگا اور ان کا سردار لمبا، چوڑا، طویل وموٹا، اس کے



دونوں شانوں میں کافی فرق اور اس کے چہرے پر چیچک کے نشان ہوں گے۔ وہی شخص سرداران کے لشکر کا ہوگا اور اسی کے ہاتھوں فتح ہوگی۔''

لوگ حکیم شمعان کی بات سن کر قلعہ کی دیوار سے اسلامی لشکر کو جھانک جھانک کر دیکھنے لگے تو واقعی اسلامی لشکر کا نشان سیاہ تھا جس کو حضرت خالد بن ولید اپنے ہاتھوں میں تھامے ہوئے تھے اور حضرت خالد بن ولید طویل قد وقامت والے تھے اور ان کے دونوں شانے کشادہ تھے نیز ان کے چہرے پر چیچک کے نشان بھی تھے۔ حکیم شمعان نے جو جو علامات بیان کی تھیں ان کا لوگوں نے اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کیا۔ لہذا وہ ارکہ کے حاکم کے پاس آئے اور کہا کہ حکیم شمعان ہمارے مذہب کا ذیشان پیشوا ہے اور وہ کوئی بھی بات حکمت کے خلاف نہیں کہتا۔ آج اس نے ہم سے قوم عرب کے لشکر کے متعلق جو آگہی دی اس کو ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، بھلائی اور بہتری اسی میں ہے کہ تم اسلامی لشکر سے ٹکرانے کا ارادہ ترک کر کے ان سے صلح کرلو تاکہ ہمارے مال واسباب اور اہل وعیال ہلاکت سے محفوظ رہیں۔

ارکہ کا حاکم اسلامی لشکر سے جنگ کا عزم مصمم کر کے جنگی تیاری کررہا تھا اور یک لخت جنگ موقوف کر کے صلح کی پیش کش کرنا اس کو گراں معلوم ہوا اس کا غرور اور تکبر صلح کی پیش کش کو دفعۃً منظور کرنے سے روکتا تھا، اس نے کہا کہ مجھے کچھ مہلت دو شب میں اطمنان سے سوچ کر صبح جواب دوں گا۔ قوم نے کہا ٹھیک ہے حاکم ارکہ رات بھر سوچتا رہا کہ اکابر قوم صلح کی طرفداری کررہے ہیں اور میں جنگ کی تدبیر کررہا ہوں کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ لوگ صلح کرلیں اور مجھے عربوں کو سونپ کر بلی کا بکرا بنادیں، نیز عربوں کے لشکر سے مقابلہ کرنا بھی مشکل ہے۔ فلسطین کے معرکہ میں سردار روبیس کی بڑی فوج مسلمانوں کی چھوٹی جماعت کے ہاتھوں بری طرح پٹ گئی اور عربوں کا رعب وخوف ملک شام کے تمام لشکر کے سپاہیوں پر چھا گیا ہے۔ اگر جنگ میں شکست ہوئی تو میں کہیں کا نہ رہوں گا عربوں کے ہاتھ ہزیمت اُٹھانے کے ساتھ ساتھ میری اپنی قوم کی لعنت وملامت بھی میرے سر ہوگی۔ لہذا اکابر قوم کی رائے سے متفق ہونا ہی مناسب ہے۔

صبح اکابر قوم نے حاکم ارکہ سے جواب طلب کیا تو اس نے بھی صلح کی موافقت کی۔ قوم کے اکابر حضرت خالد کے پاس آئے اور صلح کی گفتگو کر کے دو ہزار درہم چاندی اور ایک ہزار اشرفی پر مصالحت کی۔ حضرت خالد بن ولید نے اہل ارکہ کو صلح کی دستاویز لکھ دی۔ حضرت خالد بن ولید بعد صلح ابھی ارکہ میں موجود تھے کہ ''سخنہ'' اور ''تدمر'' کے حاکم نے بھی آ کر صلح کی اور سالانہ جزیہ دینے کی شرطیں منظور کیں۔ اہل سخنہ اور اہل تدمر سے صلح کرنے کے بعد حضرت خالد بن ولید ''حوران'' اور ''بصری'' کی طرف روانہ ہوئے۔

# جنگ بصریٰ

حضرت خالد بن ولید کا خط لے کر حضرت عامر بن طفیل الدوسی حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کی خدمت میں آئے۔ خط پڑھ کر حضرت ابوعبیدہ مسکرائے اور خوش ہوئے، اپنی خوشی کا اظہار کرتے ہوئے انھوں نے یہ جملہ کہا:

" اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ السَّمْعُ وَالطَّاعَةُ لِلّٰہِ وَلِخَلِیْفَةِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَی اللّٰہِ عَلَیْہِ وَسَلَّم "

**ترجمہ** ''تمام خوبیاں اللہ کے لئے ہیں، اللہ کی اور اللہ کے رسول کے خلیفہ کی اطاعت منظور ہے''

حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم کے عہدہ سے معزول کئے جانے پر مطلق ملول نہیں ہوئے بلکہ مسرور ہوئے اور اسی وقت تمام مجاہدین اسلام کو جمع کر کے اپنی معزولی اور حضرت خالد بن ولید کی تقرری سے مطلع کیا۔

حضرت ابوعبیدہ نے اپنی معزولی سے پہلے حضرت شرحبیل بن حسنہ کاتب رسول کو چار ہزار سواروں کا لشکر دے کر بصرہ کی جانب روانہ کر دیا تھا۔ حضرت شرحبیل لشکر لے کر بصرہ پہنچے اور قلعۂ شہر کے تھوڑے فاصلہ پر پڑاؤ کیا۔

## حاکم بصریٰ کی حیرت انگیز جسامت

شہر بصرہ کے حاکم کا نام روماس تھا وہ ہرقل بادشاہ اور رومیوں کے نزدیک بڑا مرتبہ رکھتا تھا۔ کتب سابقہ اور ملاحم کا عالم اور رومیوں کے مذہبی پیشوا کی حیثیت اسے حاصل تھی۔ روماس حاکم کا جسم بہت ہی تعجب خیز تھا اپنے طویل قد و قامت اور کثیف جسامت کی وجہ سے وہ ملک شام میں منفرد الجسم اور مشہور تھا۔ دور دراز سے لوگ اس کا جسم دیکھنے کے لئے آتے تھے وہ اکثر و بیشتر علمی مجلس منعقد کر کے لوگوں کو علم و حکمت کی باتیں سنایا کرتا تھا۔ شہر بصرہ بہت سرسبز و

2
5

شاداب تھا تجارت کی بڑی منڈی میں اس کا شمار ہوتا تھا۔ حجاز و یمن کے تاجر وہاں پر خرید و فروخت کے لئے آیا جایا کرتے تھے۔ بصرہ میں کسی خاص موسم میں ایک میلہ لگتا تھا۔ اس میلے میں کافی لوگ شرکت کرتے تھے میلے کے ایام میں حاکم روماس علمی محافل کا انعقاد کرتا تھا۔ ایک لوہے کی کرسی پر بیٹھ کر وہ علم وحکمت کی باتیں لوگوں کو سناتا تھا لوگ جوق در جوق اس کی محفل میں اس کی باتیں سننے اور خاص کر اس کا جسم دیکھنے کی غرض سے شرکت کرتے تھے۔

حضرت شرحبیل بن حسنہ چار ہزار کا لشکر لے کر جب بصرہ پہنچے تو وہاں میلہ لگا ہوا تھا۔ حاکم روماس کی تقریر ہو رہی تھی دوران تقریر اطلاع آئی کہ اسلامی لشکر نے قلعۂ شہر کے قریب نزول کیا ہے۔ خبر سنتے ہی حاکم روماس نے روساء وا کا برشہر کو جمع کیا اور کہا کہ تشویش وفکر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ میں بذات خود جا کر اسلامی لشکر کے سردار سے گفتگو کرتا ہوں اور ان کا منشاء ومطلب دریافت کرتا ہوں۔ حاکم روماس گھوڑے پر سوار ہو کر اسلامی لشکر کے کیمپ کے قریب جا کر ٹھہرا اور پکار کر کہا کہ اے گروہ عرب! میں حاکم بصرہ روماس ہوں اور چاہتا ہوں کہ تمہارے لشکر کے سردار سے گفتگو کروں۔ حضرت شرحبیل بن حسنہ اس کے سامنے آئے۔

روماس نے حضرت شرحبیل سے اسلام اور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق سوال کیا اور جواب پایا۔ پھر اس نے موجودہ امیر المؤمنین کے متعلق پوچھا حضرت شرحبیل نے فرمایا کہ اس وقت عبداللہ عتیق بن ابی قحافہ یعنی حضرت ابو بکر صدیق خلیفۃ المسلمین ہیں۔ روماس نے کہا کہ اے برادر عربی! میں اپنے دین کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ تم حق پر ہو۔ لیکن اس وقت میں برائے ہمدردی اور مہربانی مشورہ دیتا ہوں کہ تم یہاں سے پلٹ جاؤ۔ کیونکہ اس وقت بصرہ میں ملک شام کے متفرق مقامات سے کثیر تعداد میں لوگ آئے ہوئے ہیں اور تم بہت قلیل تعداد میں ہو۔ تمہاری بھلائی اسی میں ہے کہ تم اپنے وطن پلٹ جاؤ ہم تمہارا راستہ نہیں روکیں گے اور یہ بات بھی جان لو کہ تمہارے خلیفہ ابو بکر میرے دوست ہیں۔ اگر وہ یہاں ہوتے تو مجھ سے نہ لڑتے۔

حضرت شرحبیل نے جواب میں فرمایا کہ ہمارے امیر المؤمنین حضرت ابو بکر کی وہ عالی ذات گرامی ہے کہ اگر ان کے اپنے بیٹے یا بھتیجے بھی دین وملت کے خلاف ہوں تو وہ ان کو بھی

3

5



معاف نہیں کریں گے کیونکہ وہ خدا کے حکم کی تعمیل پر مامور ہیں۔ یہ معاملہ ان کا ذاتی نہیں بلکہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے تم سے جہاد کرنے کا حکم فرمایا ہے۔ لہٰذا جب تک تم تین باتوں میں کسی ایک کو اختیار نہ کرو گے ہم تم سے جدا نہ ہوں گے۔ دین اسلام اختیار کرو یا جزیہ دو یا ہم سے لڑو۔

حاکم روماس نے کہا کہ میرا اختیار ہوتا تو ہرگز تم سے نہ لڑتا کیونکہ میں جانتا ہوں کہ تم حق پر ہو۔ لیکن میرے شہر میں دُور دراز سے رومی قوم جمع ہوئی ہے اور وہ لڑنے پر آمادہ ہے پھر بھی میں واپس جا کر انھیں سمجھانے کی کوشش اور نصیحت کرتا ہوں، دیکھوں کہ انھیں کیا منظور ہے؟

## حاکم روماس کی نصیحت

حاکم روماس نے واپس آ کر اپنی قوم کو جنگ سے باز رہنے کی نصیحت کی۔ جنگ فلسطین میں سردار روبیس کی ہزیمت کی مثال پیش کر کے اسلامی لشکر کا رعب وخوف ظاہر کیا حضرت خالد بن ولید کی عنقریب آمد سے بھی ڈرایا۔ جنگ کے مہلک اور تباہ کن نتائج سے آگاہ کیا اور صلح کرنے اور جزیہ ادا کرنے کا مشورہ دیا۔

حاکم روماس کی تقریر سن کر قوم مشتعل ہوگئی۔ عربوں کو جزیہ ادا کر کے قوم کو ذلیل ورسوا کرنے کا مشورہ دینے والے حاکم کو قتل کر دو۔ ایک اشتعال برپا ہوگیا اور رومیوں نے روماس کی سخت مخالفت کی بلکہ بعض متعصب نصرانی حاکم روماس کے قتل پر آمادہ ہوگئے۔ حاکم روماس نے لوگوں کے تیور دیکھے تو اس نے بھی رنگ بدلا اور قوم کو اپنا موافق کرنے کی غرض سے بات کا پہلو بدلتے ہوئے کہا کہ اے حاملان صلیب! کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ میں واقعی عربوں سے صلح کرنا چاہتا ہوں؟ ارے! میں تو تمہاری غیرت وحمیت کا امتحان لے رہا تھا۔ مجھے تمہاری غیرت اور خودداری پر ناز ہے۔ اب میرا عزم پختہ بھی جان لو۔ اگر تم سب عربوں سے صلح کرنے پر متفق ہو جاتے تو بھی میں ہرگز صلح نہ کرتا بلکہ تن تنہا ان سے جنگ کرتا بلکہ ایک اور بات بھی میری سن لو! ہم عربوں سے ضرور لڑیں گے اور حاکم روماس لڑائی میں تم سب سے مقدم رہے گا۔ حاکم روماس کی زبانی اس قسم کی پر جوش اور جذباتی گفتگو سن کر رومیوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی اور تمام

رومی جنگی ساز وسامان سے آراستہ ہوکر بقصد لڑائی میدان میں جمع ہوکر صف بستہ ہونے لگے۔

## عین لڑائی میں لشکر خالد کی آمد

بارہ ہزار کا رومی لشکر قلعۂ شہر سے باہر نکل کر میدان جنگ میں آنے لگا۔ اسلامی لشکر کی تعداد صرف چار ہزار تھی ایک کے مقابلے میں تین کا معاملہ تھا۔ رومی لشکر طوفان صَرصَر کی مانند شور وغل کرتا ہوا اسلامی لشکر کی جانب آگے بڑھ رہا تھا۔ جوش وخروش کا یہ عالم تھا کہ دور سے تلواریں گھوماتے، نیزے نچاتے، اُچھلتے کودتے اور دوڑے چلے آرہے تھے۔ حضرت شرحبیل بن حسنہ نے دیکھا کہ رومی لشکر تیز آندھی کی مانند آرہا ہے تو اسلامی لشکر کے مجاہدوں کو پکار کر کہا کہ اے حاملان قرآن! جان لو کہ رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

"الجنة تحت ظلال السيوف" یعنی: جنت تلواروں کے سایہ تلے ہے۔

پھر فرمایا کہ: ''اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب خون کا وہ قطرہ ہے جو اس کی راہ میں بہایا جائے۔ اے مجاہدو! دشمنوں سے خوب جہاد کرو اور ان کی صفیں اُلٹ دو۔''

بارہ ہزار رومیوں کا لشکر آدھمکا۔ چار ہزار مجاہد بارہ ہزار رومیوں کے گھیرے میں آگئے۔ جنگ کی آگ شعلہ زن ہوئی۔ شمشیر زنی کا بازار گرم ہوا۔ نیزہ بازی عام ہوئی۔ گھوڑوں کی ہنہناہٹ، تلواروں کی جھنکار، زخمیوں کی چیخ و پکار، بلند ہو رہی تھی۔ زخمیوں سے خون کے فوارے اُڑنے لگے۔ پکے ہوئے آم کی طرح بدن سے سر گرنے لگے۔ کفن بردوش مجاہدین اسلام جان ہتھیلی پر رکھ کر موت سے ٹکر لے رہے تھے۔ ثبات قدمی سے رومیوں کا مقابلہ کر رہے تھے۔ دو پہر تک رومی لشکر کے طوفانی حملوں کے تھپیڑوں سے ٹکر لے رہے تھے۔ دشمنوں کی طمع بڑھتی جا رہی تھی۔ اسلامی لشکر کے مجاہدین پر شدت کا وقت تھا۔ ایسی مصیبت کے عالم میں اسلامی لشکر کے سردار حضرت شرحبیل نے آسمان کی طرف دونوں ہاتھ اٹھا کر دعا کی کہ اے حیی! اے قیوم! اے بدیع السمٰوات والارض! اے ذوالجلال والاکرام! اے ہمارے رب! تو نے اپنے پیارے نبی کی زبان سے ملک شام اور فارس کی فتح کا وعدہ کیا ہے۔ کافروں پر ہماری مدد کر۔



حضرت ماجد بن روہم العبسی نے روایت کی ہے کہ بصرہ کی لڑائی میں حضرت شرحبیل نے اپنی دعا کو تمام بھی نہیں کیا تھا کہ اللہ کی مدد آگئی۔ جب جنگ کا تنور گرم تھا اور اسلامی لشکر کے مجاہدین رومیوں کے گھیرے میں آچکے تھے اور رومی یہ گمان کر رہے تھے کہ اب ہم غالب ہو چکے کہ دفعۃً حوران کے راستہ سے ایک غبار بلند ہوتا نظر آیا۔ وہ غبار کیا تھا؟ گویا سیاہ بدلیاں آسمان سے نازل ہوکر سطح زمین کے قریب آگئی تھیں۔ تھوڑی ہی دیر میں اس غبار سے پیش پیش چلنے والے گھوڑے دکھائی دیئے۔ دو سوار بہت ہی قریب آگئے اور بلند آواز سے پکارا کہ اے شرحبیل! بشارت ہو کہ اللہ تعالیٰ کی مدد تم تک آپہنچی۔ میں خالد بن ولید ہوں۔ دوسرے نے کہا کہ میں عبدالرحمٰن بن ابی بکر ہوں۔ ان دونوں شہسواروں کی اتباع کرتے ہوئے قوم لخم وجذام اور تمام مجاہدین کا لشکر نمودار ہوا۔ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم جس کا نام ''رایت العقاب'' تھا اور وہ علم حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد بن ولید کو مدینہ منورہ سے روانہ کرتے وقت عنایت فرمایا تھا۔ وہ مقدس علم نمایاں نظر آرہا تھا۔ جس کو حضرت رافع بن عمیرہ الطائی اٹھائے ہوئے تھے۔ حضرت شرحبیل کے لشکر کے مجاہدوں نے جب دیکھا کہ محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم نصرت الٰہی کی آمد کی نشاندہی کرتا ہوا اور انوار وتجلیات بکھیرتا ہوا آپہنچا ہے تو ان میں ایک نیا جوش پیدا ہوا۔ حضرت خالد کے لشکر نے اس شان سے نعرۂ تکبیر وتہلیل بلند کیا کہ دشمنوں پر لرزہ طاری ہوگیا۔ حضرت خالد بن ولید کا لشکر آپہنچا ہے، یہ سنتے ہی رومیوں کے چہروں پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔ تھوڑی دیر پہلے رومی سپاہی اسلامی لشکر کے مغلوب ہونے کے خواب دیکھ رہے تھے۔ لیکن حضرت خالد بن ولید کی آمد کی خبر سنتے ہی اب ان کو دن میں تارے نظر آنے لگے۔ قبل اس کے کہ حضرت خالد کا لشکر ان پر ٹوٹ پڑے رومیوں نے بھاگ کر شہر میں پناہ لے لی۔ قلعہ میں گھس کر اندر سے دروازہ بند کرلیا۔

حضرت خالد بن ولید کے لشکر نے حضرت شرحبیل کے لشکر سے ملاقات کی۔ دعا وسلام کے بعد حضرت خالد نے حضرت شرحبیل سے فرمایا کہ ہرقل بادشاہ بمقام اجنادین بہت بڑا لشکر جمع کر رہا ہے اور یہ وقت متفرق ہوکر رہنے کا نہیں ہے بلکہ مجتمع ہوکر رہنے کا ہے۔ تم کو شہر

بصرہ پر یورش کرنے کی عجلت نہ کرنی چاہئے۔ حضرت شرحبیل نے کہا کہ میں حضرت ابوعبیدہ کے حکم کی تعمیل میں یہاں آیا ہوں۔

❁......❁......❁



# جنگ بصریٰ کا دوسرا دن

## حضرت خالداور حاکم روماس میں مصنوعی جنگ

پہلے دن دوپہر بعد رومی لشکر میدان جنگ سے فرار ہوکر قلعہ میں گھس گیا اور جنگ موقوف ہوگئی۔ حضرت خالد نے لشکر کو آرام کرنے کا حکم دیا۔ دوسرے دن صبح کو رومی لشکر جوش وخروش کے ساتھ شہر کا دروازہ کھول کر نکلا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ ہرقل بادشاہ نے دریحان نامی سردار کو لشکر دے کر بصرہ کو کمک بھیجا تھا۔ ادھر اسلامی لشکر کے سپہ سالار نے سوچا کہ ہم کو بھی جلدی نکل کر میدان میں آجانا چاہئے تاکہ ہماری تھکان کے متعلق رومیوں کا گمان کافور ہوجائے اوران پر ہمارا رعب ودبدبہ قائم ہو۔

حضرت خالد اسلامی لشکر کو میدان میں لائے اور صف آرائی شروع کی میمنہ پر حضرت رافع بن عمیرہ طائی، میسرہ پر حضرت ضرار بن الازور، پیدل فوج پر حضرت عبدالرحمٰن بن حمید حجمی کو مقرر کیا۔ آپ کے ساتھ لشکر زحف کا جو مخصوص دستہ تھا۔ اس کو لشکر کے مختلف حصوں میں تقسیم کردیا اور سب کو حکم دیا کہ جب میں حملہ کروں تو تم بھی حملہ آور ہونا۔ بعدۂ حضرت خالد لشکر کو جہاد کی فضیلت اور ترغیب دے رہے تھے کہ انھوں نے دیکھا کہ رومی لشکر کی صفیں اِدھر اُدھر ہٹنی شروع ہوئیں اور صفوں کے درمیان سے ایک بھاری ڈیل ڈول کا لمبا چوڑا اور موٹا شخص گھوڑے پر سوار نکلا۔ اس کے اور گھوڑے کے جسم پر سونا، چاندی، حریر ویاقوت سے لدے ہوئے لباس اور زیورات چمکتے تھے۔ وہ سوار دونوں لشکروں کے بیچ خالی میدان میں آکر ٹھہرا اور کہا کہ اے گروہ عرب! میرے مقابلہ کے لئے تمہارا سردار ہی نکلے کیونکہ میں بصرہ کا سردار اور حاکم روماس ہوں۔ تاکہ سردار سے سردار کا مقابلہ ہو۔ حاکم روماس کے اس طرح للکار کر دعوت مبارزت دینے پر حضرت خالد فوراً لشکر سے نکل کر اس کے سامنے آئے۔

حاکم روماس نے حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا کہ کیا تم مسلمانوں کے سردار ہو؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ ہاں! مسلمان لوگ مجھے ایسا سمجھتے ہیں اور میں ان کا سردار اسی

وقت تک ہوں کہ جب تک اللہ تعالیٰ کی اطاعت پر قائم ہوں اور جب بھی مجھ سے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی ہوگی، ان پر میری سرداری باقی نہیں رہے گی۔ روماس نے کہا کہ میں نے کتب سابقہ اور ملاحم میں پڑھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نبی ہاشمی قرشی عربی مبعوث کرے گا، جن کا نام محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہوگا۔ حضرت خالد نے فرمایا ہاں! وہی ہمارے آقا و مولیٰ اور پیغمبر ہیں۔

پھر حاکم روماس نے قرآن مجید، حرمت شراب، حرمت زنا، فرضیت نماز، فرضیت حج اور فرضیت جہاد کے متعلق سوالات کئے۔ حضرت خالد نے تمام سوالات کے اطمینان بخش جوابات مرحمت فرمائے۔ حاکم روماس نے کہا کہ مجھے یقین ہے کہ تم حق پر ہو اور میں تم کو دوست رکھتا ہوں۔ میں نے اپنی قوم کو تمہارے متعلق خوب ڈرایا دھمکایا۔ لیکن انھوں نے میری ایک نہ سنی اور میرے قتل کے درپے ہوگئے۔ اس وقت بھی میں اپنی قوم کے ڈر سے تمہارے مقابلہ کے لئے نکلا ہوں۔ میں ہرگز تم سے لڑنا نہیں چاہتا تم دین حق پر قائم ہو۔ تمہاری حقانیت اور صداقت کا میں قائل و معترف ہوں۔ صرف اپنی قوم کے سامنے دکھاوا کر کے لڑنے نکلا ہوں۔

حضرت خالد نے روماس سے فرمایا کہ جب تو اسلام کی حقانیت کا اقرار و اعتراف کرتا ہے تو پھر کلمۂ شہادت پڑھ کر علی الاعلان مسلمان کیوں نہیں ہو جاتا؟ تاکہ قبول اسلام سے تیرا اور ہمارا حال برابر ہو جائے اور تو ہمارا دینی بھائی بن جائے۔ حاکم روماس نے کہا کہ اگر میں مسلمان ہو جاؤں تو مجھے ڈر ہے کہ میری قوم مجھ کو قتل کر کے میرے اہل و عیال کو قید کر لے گی۔ لیکن میں واپس جا کر ایک مرتبہ مزید کوشش کرتا ہوں اور مسلمان ہونے کی ترغیب دیتا ہوں۔ شاید اللہ انھیں راہ راست پر گامزن فرمائے۔ اتنا کہہ کر حاکم روماس نے رومی لشکر کی جانب پلٹنے کے لئے اپنے گھوڑے کو موڑا اور جانے کے قصد سے گھوڑے کو ایڑی ماری۔ حضرت خالد نے اُسے روکا اور فرمایا کہ اے حاکم بصرہ! ذرا دماغ سے کام لے! تو مجھ سے لڑے بغیر صرف گفتگو کر کے واپس جائے گا اور واپس جا کر اپنی قوم کو اسلام کی حقانیت و صداقت باور کرانے کی سعی کرے گا تو یقیناً تیری قوم تجھ پر شبہ کرے گی اور مجھے اندیشہ ہے کہ وہ تیرے خون کے پیاسے ہو جائیں گے لہٰذا تو تھوڑی دیر صرف دکھاوے کی خاطر مجھ سے لڑ لے تا کہ تیری قوم کا



اعتماد برقرار رہے اور تیری شخصیت ان کی نظروں میں مشکوک نہ ہو۔ لہٰذا پہلے میں تجھ پر حملہ کرتا ہوں اور پھر تو مجھ پر حملہ کر، تاکہ ہمارے گٹھ جوڑ پر کسی کو شک نہ ہو۔

حضرت خالد کی پیش کردہ تجویز منظور کرتے ہوئے حاکم روماس حضرت خالد کے ساتھ مشغول جنگ ہوا۔ دونوں ایک دوسرے پر حملہ آور ہوئے۔ دونوں لشکر کے سپاہی اپنے اپنے سرداروں کی حوصلہ افزائی کے لئے زور زور سے شاباشی دے رہے تھے۔ دونوں سردار بھی اس طرح فن لڑائی کا مظاہرہ کر رہے تھے گویا حقیقت میں لڑ رہے ہوں۔ اسی طرح تھوڑی دیر تک لڑتے رہے۔ پھر حاکم روماس نے حضرت خالد سے کہا کہ اب آپ حملہ میں شدت کروتا کہ میں پیٹھ پھیر کر بھاگ جاؤں۔ نیز اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کہا کہ ہرقل بادشاہ نے بصرہ کے کمک کے لئے دریحان نام کے جنگجو اور ماہر جنگ سردار کو بھیجا ہے۔ لہٰذا تم اس سے ہشیار رہنا اور پوری احتیاط سے کام لینا۔ حضرت خالد اس اطلاع پر روماس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ مجھ کو اس پر غالب کرے گا اور ہماری مدد فرمائے گا۔

پھر حضرت خالد نے حملہ میں شدت دکھائی۔ حاکم روماس نے ایسا ڈھونگ رچایا کہ گویا اس میں حضرت خالد کے حملہ کی تاب نہیں۔ اس طرح کا دکھاوا کرتے ہوئے بھاگا۔ حضرت خالد نے تھوڑے فاصلہ تک اس کا تعاقب کیا لیکن گھوڑے کی رفتار متوسط رکھی اور روماس گھوڑے کو تیز دوڑاتا ہوا رومی لشکر میں پہنچ گیا۔ رومیوں نے اپنے سردار کو ہزیمت اٹھا کر واپس ہوتا دیکھ کر اس سے پوچھا کہ لڑائی کا کیا حال رہا؟ روماس نے کہا کہ کچھ مت پوچھو۔ بڑی مشکل سے اپنی جان بچا کر بھاگا ہوں۔ عرب بہت بہادر اور سخت ہیں۔ ان کی تلوار کا وار ایسا شدید ہوتا ہے کہ شیر اور زرہ چیر کر رکھ دے تجھ کو تو موت نظر آنے لگے گی۔ ہم میں عربوں کے ساتھ جنگ کرنے کی طاقت نہیں۔ میدان جنگ میں ان کے سامنے ٹھہرنا دشوار ہے لہٰذا میرا کہنا مانو اور جس طرح ارکہ اور تدمر کے لوگوں نے ان سے صلح کی ہے، تم بھی اسی طرح عربوں سے صلح کرلو۔ تمہاری بہتری اور بھلائی کا خواہاں ہونے کی وجہ سے میں تم کو نفع بخش رائے دے رہا ہوں۔

حاکم روماس کی بات سن کر رومی غصہ سے بھڑک اٹھے۔ خشمناک ہوکر اس کو لعن وطعن

کرنے لگے۔ خوب جھڑکا اور جی بھر کے برا بھلا کہا۔ اگر ہرقل بادشاہ کا لحاظ نہ ہوتا تو اسے قتل کر دیتے، قوم نے حاکم روماس سے کہا کہ بزدلی اور نامردی نے تجھے گھیر لیا ہے، چوڑیاں پہن کر اپنے مکان میں عورتوں کے ساتھ بیٹھ جا۔ لڑائی کرنا اب تیرے بس کی بات نہیں۔ عربوں سے ہم نپٹ لیں گے۔ حاکم روماس کے لئے یہ بات من کی ہوگئی۔ اس کی عین خواہش اور آرزو یہی تھی کہ لشکر اسلام کے سچے مجاہدوں سے میں لڑنے سے باز رہوں۔ لہذا اس نے کسی قسم کی مخالفت اور مخاصمت کئے بغیر لوگوں کا فیصلہ سرآنکھوں پر لیتے ہوئے اپنی راہ لی۔

حاکم روماس کو گھر بٹھا کر اہل بصرہ نے سردار دریحان کو اپنا حاکم منتخب کر لیا۔ دریحان اپنی تقرری پر بیحد مسرور و مغرور ہوا۔ گھمنڈ اور تکبر کے نشے میں دھت ہو کر شیخی مارتے ہوئے کہا کہ اے اہل بصرہ! اب تم میرا کمال وفن دیکھنا۔ ان عربوں کو میں مسل کر رکھ دوں گا۔ لہذا وہ زرہ، خود اور ہتھیاروں سے آراستہ اور عمدہ لباس میں بن سنور کر اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر میدان میں آیا اور پکار کر کہا کہ اپنے سردار کو میرے مقابلہ میں بھیجو۔ حضرت خالد بن ولید اس کے مقابلہ کے لئے میدان کی طرف نکلنے کا قصد کر رہے تھے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق نے ان کو روکا اور کہا کہ اے سردار! ہماری بقا اور ثبات تمہارے دم قدم سے ہے اور تم مسلسل لڑتے رہنے کی وجہ سے تھک گئے ہو۔ برائے استراحت توقف کرو اور مجھ کو دشمن کے مقابلہ میں جانے کی اجازت دو۔ حضرت خالد نے اجازت دی اور حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر میدان میں اُترے۔

میدان میں آتے ہی حضرت عبدالرحمٰن نے دریحان پر شیرانہ حملہ کیا۔ حضرت عبداللہ کے حملہ کی شدت سے دریحان گھبرا گیا۔ بڑی مشکل سے اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے دفاع کیا اور جوابی حملہ کیا۔ طرفین میں اس شدت سے معرکہ آرائی ہوئی کہ دونوں لشکر کے لوگ گردنیں اٹھا اٹھا کر ان کی لڑائی کا خوفناک منظر دیکھ رہے تھے۔ دونوں اپنی جنگی مہارت کا بخوبی مظاہرہ کر رہے تھے۔ برابر کی ٹکر اور مقابلہ جما تھا۔ لیکن اللہ کے دین کے شیر کے سامنے رومی بھیڑ زیادہ دیر تک نہ ٹھہر سکا۔ حضرت عبدالرحمٰن نے تلوار کی دو تین ضربیں اتنی شدت سے رسید کیں کہ وار خالی کر ڈھال پر لیتے لیتے دریحان کے پسینے چھوٹ گئے۔ ڈھال پر تلوار کی زد



ایسی شدید تھی کہ اسے ہلا کر رکھ دیا۔ دریحان کا دل بھی ساتھ میں ہل گیا۔ موت نظروں کے سامنے رقص کرنے لگی۔ مارے ڈر کے اس کا دل دہل گیا۔ دل اُفتادہ ہو کر پیٹھ پھیری اور اب بھاگنے میں ہی اپنی خیر و عافیت سمجھا۔ لہذا گھوڑے کی باگ ڈھیلی چھوڑ دی اور رومی لشکر کی طرف بھاگا۔ حضرت عبدالرحمٰن نے بھی گھوڑے کو ایڑی ماری اور پیچھا کیا لیکن دریحان تو موت دیکھ کر بھاگا تھا۔ موت کا پنجہ اس کی گردن تک پہنچنے سے باز رہے اس کوشش میں تمام تر طاقت لگا کر بھاگا اور رومی لشکر میں جا پہنچا۔ دریحان رومی لشکر میں جب واپس پلٹا تو خوف وہیبت سے بھرا ہوا تھا۔ اور زور زور سے سانس لے رہا تھا۔ زندگی اور موت کے درمیان ایک ہاتھ کا فاصلہ رہ گیا تھا۔ اور بلائے موت سے بچ کر آیا تھا لہذا حواس باختہ تھا اور مارے خوف کے تھر تھر کانپ رہا تھا۔ بولنے کی بھی سکت نہ تھی۔ گھبراہٹ کی وجہ سے زبان نہ ہلا سکتا تھا۔ اپنے سردار کا یہ برا حال دیکھ کر رومی لشکر پر بھی تھرتھراہٹ طاری ہوگئی۔ کہاں تھوڑی دیر پہلے کا سردار دریحان جو شیخی اور غرور کے نشے میں زمین پر پاؤں نہ رکھتا تھا اور عربوں کو کچا چبا جانے کے پٹاخے چھوڑتا تھا اور کہاں اس وقت کا سردار دریحان؟ سانپ سونگھ گیا یا کسی نے دم کر دیا؟ دریحان کی غایت درجہ بے چارگی دیکھ کر رومی لشکر پر خوف وخشیت کی چادر تن گئی اور رعب واضطراب نے ان کے دلوں میں گھر کیا۔

حضرت خالد بن ولید دور سے رومی لشکر کا معائنہ کر رہے تھے۔ انھوں نے جان لیا کہ سردار دریحان کی حالت دیکھ کر رومی لشکر مضطرب ومبہوت ہے۔ لہذا اس موقع کا پورا فائدہ اٹھا کر اسی وقت ان پر یلغار کر دینی چاہیے۔ انھوں نے پورے لشکر کو یکبارگی دھاوا بولنے کا حکم دیا۔ حکم ملتے ہی اسلامی لشکر رومیوں پر ٹوٹ پڑا۔ رومیوں نے دفاعی اقدام کرتے ہوئے مقابلہ کیا۔ لیکن اسلامی لشکر کا حملہ اتنا سخت تھا کہ رومی لشکر ٹھہر نہ سکا۔ مجاہدوں کی تلواریں قہر الٰہی کی بجلی بن کر ان پر اس شدت سے پڑیں کہ میدان کارزار سرخ تالاب نظر آنے لگا۔ رومی لشکر کے قدم اکھڑ گئے اور قلعہ شہر کا رخ کیا۔ رومی لشکر شہر میں داخل ہو گیا اور شہر پناہ کے دروازے بند کر دیئے۔ شہر پناہ کی دیوار پر چڑھ گئے اور ناقوس بجا بجا کر اور کلمہ کفر کے ساتھ شور کرنے لگے۔ ہزاروں کی تعداد میں رومی سپاہی قتل ہوئے۔ اسلامی لشکر سے دو سو تیس (۲۳۰) مجاہدوں نے جام شہادت

نوش فرمایا۔حضرت خالد نے نماز جنازہ پڑھا کر شہداء کو دفن کیا۔آفتاب غروب ہو گیا۔اسلامی لشکر قلعہ کے باہر اپنے کیمپ میں واپس ہوا لیکن قلعہ بند رومیوں کا محاصرہ جاری رکھا۔

## حاکم روماس کی تدبیر سے رات میں ہی بصریٰ کا قلعہ فتح

رات کے وقت اسلامی لشکر کے کیمپ کی نگرانی اور نگہبانی کے لئے حضرت خالد بن ولید نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق، حضرت معمر بن راشد اور حضرت مالک اُشتر نخعی کی سرداری میں لشکر زحف کے ایک سو سواروں کو مقرر کر دیا۔ یہ نگہبان حضرات لشکر کے ارد گرد گشت کرتے تھے۔ جب رات کا چوتھائی حصہ گزرا تو انھوں نے دیکھا کہ موٹے بالوں کے کمبل میں ملبوس ایک شخص اسلامی لشکر کے کیمپ کی طرف آرہا ہے۔انھوں نے اس شخص کو للکارا اور اس کی طرف لپکے۔اس شخص نے بلند آواز سے کہا کہ اے عربی برادر! توقف کرو اور مجھ سے اپنے ہاتھوں کو روکو، میں حاکم بصرہ روماس ہوں اور ضروری کام سے تمہارے سردار سے ملنے آیا ہوں۔حضرت عبدالرحمٰن روماس کو لے کر حضرت خالد کے خیمہ میں آئے۔

حضرت خالد نے روماس کو دیکھتے ہی پہچان لیا، مسکرائے اور خیر مقدم کیا۔روماس نے کہا کہ تمہارے ساتھ مصنوعی جنگ کر کے جب میں واپس گیا تو میری قوم نے مجھ کو معزول کر کے اپنے گھر بیٹھا دیا ہے۔میرا مکان قلعہ کی دیوار سے بالکل متصل ہے۔جب رات کی تاریکی چھائی تو میں نے اپنے غلاموں اور لڑکوں کو حکم دیا کہ قلعہ کی جانب جو مکان کی دیوار ہے اس کو کھود کر ایک دروازہ بنا ڈالو، انھوں نے راستہ بنا ڈالا اور میں اسی دروازہ سے نکل کر تمہارے پاس آیا ہوں۔

تمہارے پاس اس وقت آنے سے میرا مطلب یہ ہے کہ تم میرے ساتھ اپنے بہادر اور پُر اعتماد ایک سو سوار بھیجو، جن کو میں اس دروازے سے اپنے مکان میں داخل کر دوں اور پھر ہم شہر پر قبضہ کر لیں گے۔تم لشکر لے کر شہر کے صدر دروازہ پر کھڑے رہنا۔ہم اندر سے دروازہ کھول دیں گے۔

حضرت خالد نے حاکم روماس کے ساتھ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق کی زیر



سرداری ایک سو سوار روانہ کئے۔ ان سواروں میں حضرت ضرار بن ازور بھی تھے۔ حاکم روماس نے ان مجاہدوں کو اپنے مکان میں داخل کر لیا۔ وہاں ان کے لئے ہتھیاروں کا خزانہ کھول دیا۔ تمام مجاہدوں کو رومی سپاہی کا لباس پہنا دیا۔ اور سو مجاہدوں کو چار گروہ میں تقسیم کر کے شہر کے چاروں کونوں میں بھیج دیا۔ ان چاروں گروہ کو یہ تاکید کی کہ جب تم تکبیر کی آواز سنو تو تم سب بھی مل کر آواز بلند تکبیر کہتے ہوئے حملہ کر دینا۔ پھر حاکم روماس نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر کو اپنے ساتھ لیا اور اس برج کی طرف گیا جہاں بیٹھ کر حاکم دریحان اپنے مخصوص احباب کے ہمراہ آئندہ کل کی جنگ کے متعلق مشورہ کر رہا تھا۔ روماس حاکم نے عیسائیوں کے مذہبی پیشوا (بطریق) کا لباس پہنا تھا۔ اور حضرت عبدالرحمٰن نے رومی سپاہی کا روپ اختیار کیا تھا۔ دونوں اس برج کی طرف گئے جس میں دریحان تھا۔ حاکم روماس نے اپنے لباس اور حلیہ کو ایسا تبدیل کر دیا تھا کہ دریحان ان کو پہچان نہ سکا اور پوچھا کہ تم کون ہو اور کس غرض سے اس وقت میرے پاس آئے ہو؟ روماس نے کہا کہ میں ایک بطریق ہوں اور میرے ساتھ میرا دوست ہے جو تمہاری ملاقات کا مشتاق ہے۔ دریحان نے کہا کہ ان کا تعارف کیا ہے؟ روماس نے کہا کہ یہ شخص عبدالرحمٰن ہیں اور خلیفۃ المسلمین حضرت ابوبکر صدیق کے صاحبزادے ہیں۔ تیرے پاس اس لئے آئے ہیں کہ تیری روح کو دوزخ میں بھیج دیں۔ جب دریحان نے یہ کلام سنا تو غصہ میں آگ بگولا ہو گیا اور حضرت عبدالرحمٰن پر حملہ کرنے کا ارادہ کیا۔لیکن حضرت عبدالرحمٰن نے اسے اتنا موقع ہی نہ دیا کہ وہ اپنے ہتھیار سنبھالے۔ ایک جست لگا کر سرعت سے اس کے شانے پر تلوار کا ایسا وار کیا کہ ایک ہی وار میں وہ زمین پر مردہ گرا۔

دریحان کے اچانک اس طرح قتل ہونے سے دریحان کے احباب بھڑک اٹھے اور وہ تمام کے تمام حضرت عبدالرحمٰن اور حاکم روماس کی طرف لپکے۔ حضرت عبدالرحمٰن نے اللہ اکبر کا نعرا بلند کیا۔ باہر کھڑے ہوئے مجاہدوں نے پر جوش آواز میں اس کا جواب دیا۔ ایک گروہ کے جواب تکبیر سے دوسرے گروہ نے جواب دیا۔ پھر تیسرے اور چوتھے گروہ نے جواب دیا۔ اس طرح شہر کے ہر گوشہ سے تکبیر کی صدا بلند ہونے لگی۔ حالانکہ شہر میں

صرف ایک سو مجاہد ہی داخل ہوئے تھے۔ لیکن الگ الگ گوشوں میں متفرق تھے اور متفرق
گوشوں سے تکبیر کی آوازیں بلند ہوئیں تو دریحان کے مصاحب اور شہر کے رومی باشندے
یہ سمجھے کہ بڑی تعداد میں اسلامی لشکر شہر میں داخل ہوگیا ہے۔ لہذا وہ خوف وڈر میں مبتلا
ہوئے۔ مجاہدین اسلام بدستور صدائے تکبیر بلند کرتے ہوئے حملہ آور ہوئے۔ رات کا
وقت تھا، گنے چنے لوگ سڑکوں اور گلیوں میں تھے۔ جن کو مجاہدوں نے تلوار کی نوکوں پر لیا۔
ایک شوروغل بلند ہوا۔ لوگوں نے اپنے مکانوں کے دروازے اور کھڑکیاں تک بند کرلیں۔
مجاہدین شان وشوکت سے تلوار کے جوہر دکھاتے ہوئے شہر کے صدر دراوزے پر پہنچ گئے
اور اسے کھول دیا۔

حضرت خالد بن ولید لشکر لے کر دراوزے کے باہر منتظر تھے، دروازہ کھلتے ہی اسلامی
لشکر شہر میں داخل ہوا اور نعرۂ تکبیر کی صدا بلند کی۔ ایک ساتھ ہزاروں مجاہدوں نے نعرۂ تکبیر
بآواز بلند کہا اور جو شور صدا پھیلا وہ ایسا بارعب تھا کہ شہر کے باشندے ہی نہیں بلکہ درودیوار
بھی کانپتے ہوئے محسوس ہونے لگے۔ مجاہدوں نے شدت سے رومیوں کو تہ تیغ کرنا شروع
کیا۔ رومیوں میں کہرام مچ گیا۔ بچے، بوڑھے اور عورتوں نے چیخ چیخ کر ''لَفُونْ ، لَفُونْ''
پکارنا شروع کیا۔ حضرت خالد بن ولید نے پوچھا کہ یہ لوگ کیا کہتے ہیں؟ بتایا گیا کہ امان
طلب کرتے ہیں، حضرت خالد نے فوراً تلواریں روک لینے کا حکم صادر فرمایا اور بصرہ والوں کو
امان دے دی اور باقی رات سب نے آرام اور چین میں بسر کی۔

## ⊙ حاکم بصریٰ روماس کا علی الاعلان قبول اسلام

صبح ہوتے ہی حضرت خالد نے اہل بصرہ کو جمع کیا اور اعلان امان کو پھر ایک مرتبہ
دہرایا۔ رومیوں نے اعتراف کرتے ہوئے کہا کہ اگر ہم پہلے سے ہی عقل وشعور کا صحیح استعمال
کرکے تم سے مصالحت کرلیتے تو نوبت یہاں تک نہ پہنچتی۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اللہ کا
حکم ٹلتا نہیں۔ وہ ہوکر ہی رہتا ہے۔ پھر اہل بصرہ نے حضرت خالد سے پوچھا کہ کیا آپ یہ
بتائیں گے کہ کس شخص کی رہنمائی اور اعانت سے آپ اس مضبوط شہر میں داخل ہونے میں



کامیاب ہوئے؟ حضرت خالد نے مروت اور حیا کی وجہ سے حاکم روماس کا نام نہیں بتایا اور
بات سنی اَن سنی کرکے ٹال دی۔ لیکن حاکم روماس نے کھڑے ہوکر کہا کہ اے خدا کے دشمنو!
میں نے خدا کی رضامندی حاصل کرنے اور جہاد کا اجر پانے کی غرض سے لشکر اسلام کو راہ بتائی
ہے۔ تمام رومیوں نے تعجب کرتے ہوئے پوچھا کہ کیا تو ہمارے طریقۂ دین ومذہب پر نہیں؟
حاکم روماس نے کلمۂ شہادت پڑھتے ہوئے فرمایا کہ میں نے اللہ کو اپنا معبود، حضرت محمد صلی
اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو رسول، اسلام کو دین، قرآن کو پیشوا، کعبہ کو قبلہ اور مسلمانوں کو اپنا بھائی تسلیم
کرلیا ہے۔ حضرت روماس نے اس طرح اقرار ایمان اور اعلان اسلام کرکے اسلامی لشکر کو شہر
میں داخل کرنے کا بھی اعتراف کیا۔ حضرت روماس کی بات سن کر رومی بہت ناراض ہوئے اور
ان کے ساتھ برائی کا ارادہ کیا۔ حضرت روماس نے لوگوں کے چہروں سے ان کے دلی ارادوں
کا صفحہ پڑھ لیا اور حضرت خالد سے کہا کہ اے سردار! اب میں ان لوگوں کے ساتھ شہر میں نہیں
رہوں گا بلکہ آپ کے لشکر میں شامل ہوکر ملک شام کی فتح کے سلسلہ میں اپنی خدمات پیش کروں
گا۔ اور جب پورا ملک شام فتح ہوجائے گا تب یہاں واپس آؤں گا۔

علامہ واقدی نے معمر بن سالم بن نجم بن مفرح سے روایت فرمایا ہے کہ حاکم روماس
اسلامی لشکر کے ساتھ شام کی تمام جنگوں میں شریک جہاد ہوکر اپنی مخلصانہ خدمات پیش کیں۔
جب پورا ملک شام فتح ہوگیا تو حضرت ابوعبیدہ بن جراح کی درخواست پر امیر المؤمنین حضرت
عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے زمانۂ خلافت میں حضرت روماس کو بصرہ کا حاکم مقرر
فرمایا۔ حضرت روماس نے قلیل عرصہ وہاں حکومت کی اور ایک بیٹا چھوڑ کر انتقال فرمایا۔

## ⊙ روماس کی بیوی کا قبول اسلام

حاکم بصرہ روماس نے حضرت خالد بن ولید سے درخواست کی کہ میں اس شہر میں رہنے
والا نہیں لہذا آپ میرے ساتھ چند مجاہدوں کو بھیج دو جو مجھ کو میرا مال واسباب اور اہل وعیال
میرے گھر سے لانے میں اعانت کریں، حضرت خالد نے چند اشخاص ان کے ساتھ بھیجے۔
جب حاکم روماس اپنے گھر گئے تو ان کی زوجہ ان سے الجھ گئی۔ وہ غصہ میں بھری ہوئی ایک

شیرنی کی مانند بپھری ہوئی تھی، اپنے شوہر سے تیز زبان میں گفتگو کرنے لگی۔ حضرت روماس کے ساتھ آئے ہوئے لوگوں سے اس خاتون نے کہا کہ میرا فیصلہ اسلامی لشکر کے سردار کے پاس ہوگا۔ لہذا اُسے حضرت خالد بن ولید کے پاس لایا گیا۔ حضرت روماس کی بیوی کے متعلق لوگوں نے حضرت خالد کو بتایا کہ اس کو اپنے شوہر سے سخت نالش وشکایت ہے اور وہ آپ سے کچھ کہنا چاہتی ہے۔ حضرت خالد نے اجازت دی تو حاکم روماس کی بیوی نے بواسطہ مترجم رومی زبان میں اپنی عرض داشت کہی۔ جس کا علامہ واقدی نے اپنی تصنیف میں ان الفاظ میں ذکر کیا ہے:

''اس نے بواسطۂ ترجمان کے بیان کیا کہ حال میرا یہ ہے کہ رات کو میں نے بحالت خواب ایک شخص نہایت خوبصورت کو مثل ماہ شب چاردہ کے دیکھا کہ وہ کہتے ہیں کہ یہ شہر بصرہ اور تمام ملک شام اور عراق اسی گروہ عرب کے ہاتھ سے فتح ہوگیا۔ میں نے ان شخص سے پوچھا کہ آپ کون ہیں۔ انھوں نے فرمایا کہ میں محمد رسول اللہ ہوں (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) پھر مجھ کو بجانب اسلام کے دعوت فرمائی اور میں نے اسلام قبول کیا۔ پھر مجھ کو آپ نے دوسورتیں قرآن مجید کی سکھائیں۔ پس خالد بن الولید نے یہ کلام اس کا سن کر تعجب کیا اور بواسطۂ ترجمان کے اس سے کہا کہ وہ دوسورتیں پڑھے۔ پس اس نے **سورۂ فاتحہ** اور **قل ھواللہ احد** پڑھ کر سنائیں اور خالد بن الولید کے ہاتھ پر اپنے اسلام کو تازہ کیا اور اپنے شوہر روماس سے کہا کہ یا تو میرا دین قبول کر یا مجھ کو چھوڑ دے۔ پس خالد بن الولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ کلام اس کا سن کر ہنسے اور کہا "سُبْحَانَ مَنْ وَفَّقَهُمَا" (پاک ہے وہ ذات جس نے دونوں کو توفیق بخشی)۔ پھر بواسطۂ ترجمان کے اس عورت سے کہا کہ تیرا شوہر تجھ سے پہلے مسلمان ہو چکا ہے۔ یہ سن کر وہ عورت بہت خوش ہوئی۔''

(حوالہ:- فتوح الشام، از:- علامہ واقدی، ص: ۴۲)

قارئین کرام! مندرجہ بالا عبارت کو ایک مرتبہ نہیں بلکہ کئی مرتبہ مطالعہ فرمائیں اور اس



کے ایک ایک جملہ پر غور فرمائیں۔ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے تصرفات عالیہ اور اختیارات تامہ کی وہ شان رفیع ہے کہ دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد بھی جس کو چاہیں دولت ایمان عطا فرمائیں۔ حاکم بصرہ روماس کی بیوی کو صرف اسلام سے ہی مشرف فرما کر فیض منقطع نہیں فرمایا بلکہ ایمان کی دولت عطا فرمانے کے ساتھ ساتھ قرآن مجید کی دو جلیل الشان سورتوں کی تعلیم بھی فرمائی۔ یہاں تک کہ اسے یاد (حفظ) کروادیں۔ حاکم روماس کی بیوی خواب میں حضور اقدس، سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دیدار سے مشرف ہوئی اور خواب ہی میں جمال جہاں آراء کے دیدار سے بہرہ مند ہوئی۔ حاکم روماس کی بیوی نے حضور اقدس کے جمال اقدس کا ذکر ان الفاظ میں کیا کہ ''چودھویں رات کے چاند کی مانند نہایت خوبصورت''۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بے مثل ومثال پیدا فرمایا اور اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقہ اور طفیل میں کائنات کو وجود بخشا اور انھیں کے نور کی خیرات چاند اور سورج کو ملی:

نور کی خیرات لینے دوڑتے ہیں مہر و ماہ
اٹھتی ہے کس شان سے گرد سواری واہ واہ

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

حاکم روماس کی زوجہ کے خواب کی تصدیق اس بات سے ہوتی ہے کہ اس نے قرآن مجید کی سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص تلاوت کر کے سنادیں۔ بے شک اللہ کے حبیب کی عنایت سے وہ دولت ایمان سے ایسی مشرف ہوئی اور ایمان اس کے دل میں ایسا راسخ ہوا کہ اب وہ یہ چاہتی ہے کہ میرا شوہر بھی میری طرح کفر وشرک کی غلاظت سے پاک وصاف ہوجائے۔ اپنے شوہر سے صرف اس لئے جھگڑتی ہے کہ وہ مذہب باطل سے منحرف ہوکر دین حق کی جانب رجوع کرے۔ لیکن اس کے شوہر کی تقدیر تو پہلے ہی سے چمک اٹھی تھی۔ حاکم روماس کی بیوی کو جب پتہ چلا کہ میرا شوہر بھی حلقۂ اسلام میں شامل ہوگیا ہے تو اس کے سرور اور مسرت کی انتہا نہ رہی۔ گویا وہ اپنی تقدیر پر ناز کرتے ہوئے اپنے آقا ومولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فیض اتم واکمل کی شکر گزار تھی:

تو نے اسلام دیا تو نے جماعت میں لیا
تو کریم اب کوئی پھرتا ہے عطیہ تیرا
(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

# جنگ دمشق (باراول)

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فتح بصرہ کے بعد لشکر اسلام کو دمشق کی جانب کوچ کرنے کا حکم دیا۔ بصرہ سے دمشق جانے سے پہلے آپ نے حضرت ابو عبیدہ بن الجراح کو خط لکھا کہ میں دمشق کی طرف روانہ ہو رہا ہوں۔ لہٰذا تم بھی اپنے ساتھ جو لشکر ہے اسے لے کر دمشق پہنچو۔ ایک خط امیر المؤمنین، خلیفۃ المسلمین سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھا کہ:

''آپ کے حکم کے مطابق میں ملک شام آ گیا اور اللہ تعالیٰ نے میرے ہاتھوں ارکہ، سخنہ، حوران، تدمر اور بصرہ کو فتح کیا اب میں دمشق کی جانب روانہ ہوتا ہوں۔''

مذکورہ دونوں خط روانہ کرنے کے بعد حضرت خالد نے بصرہ سے کوچ کرتے ہوئے ایک گاؤں "ثنیہ" پہنچے اور توقف کیا۔ اس گاؤں کو اب "ثنیہ العقاب" کہا جاتا۔ وہاں سے ''غوطہ'' نامی شہر کی طرف کوچ کی اور وہاں ایک دیر (کھنڈر) میں ٹھہرے۔ اب اس جگہ کو ''وزیر خالد'' کہا جاتا ہے حضرت خالد نے اس مقام پر حضرت ابو عبیدہ کے انتظار میں توقف کیا۔

## ⊙ کلوص کی سپہ سالاری میں دمشق کی کمک

بادشاہ ہرقل بمقام اجنادین زبردست لشکر جمع کر رہا تھا۔ اسی اثنا میں اسے اطلاع ملی کہ بصرہ مسلمانوں نے فتح کر لیا ہے اور اب اسلامی لشکر دمشق کی جانب روانہ ہوا ہے۔ لہٰذا ہرقل بادشاہ نے دارالسلطنت انطاکیہ میں رومی لشکر کے سرداروں کی میٹنگ بلائی اور صورت حال سے آگاہ کیا۔ ہرقل بادشاہ نے کہا کہ شہر دمشق ملک شام کی بہشت ہے اگر مسلمانوں نے دمشق بھی فتح کر لیا تو ہماری عزت وشوکت کو بڑا صدمہ پہنچے گا اور ہمارے لئے مصیبت کا باعث ہوگا۔ میں نے مسلمانوں کے لشکر کی تعداد سے دوگنی تعداد کا لشکر دمشق کے لئے تیار رکھا ہے۔ لہٰذا اب تم میں سے کون اس کی قیادت کا ذمہ اپنے سر لینے کو تیار ہے؟ جو شخص تم

11
5

میں سے مسلمانوں کے لشکر کو شکست دے کر بھگا دے گا اس کو میں وہ تمام شہر جو مسلمانوں کے قبضہ میں تھے، بطور انعام دے کر اس کا مالک بنادوں گا۔ ہرقل بادشاہ کے دربار میں حاضر سرداروں میں سے ایک سردار کلوص نام کا کھڑا ہوا اور ہرقل کو اطمنان دلایا کہ میں اس کی مراد پوری کر کے ہی رہوں گا۔ ہرقل نے سونے کی ایک صلیب اس کو دی اور پانچ ہزار سواروں پر اس کو سردار مقرر کر کے دمشق کی جانب روانہ کیا۔ ہرقل نے جس سردار کو پانچ ہزار کا لشکر دے کر روانہ کیا تھا وہ سردار کلوص تھا، جس کی بہادری اور دلیری پورے ملک شام میں مشہور تھی۔ جب شاہ فارس کسریٰ نے ملک شام پر لشکر کشی کی تھی تو کلوص نے بڑی شجاعت سے مقابلہ کر کے شاہ فارس کے لشکر کو شکست دی تھی۔ کلوص پانچ ہزار سواروں کو لے کر انطاکیہ سے روانہ ہو کر ''حمص'' پہنچا اس کی آمد کی خبر سنتے ہی اہل حمص نے اس کا شاندار استقبال کیا۔ حمص میں بھی کافی تعداد میں رومی سپاہی مع ہتھیاروں کے موجود تھے۔
کلوص نے ایک دن اور رات وہاں قیام کیا پھر وہ وہاں سے روانہ ہو کر جوسیہ پہنچا۔ وہاں بھی اس کا رومیوں نے استقبال کیا۔ وہاں سے روانہ ہو کر وہ بعلبک نامی مقام پر آیا وہاں کے باشندے اس کے پاس روتے پیٹتے آئے اور کہا کہ اے سردار کلوص! دمشق کو مسلمانوں سے بچاؤ کیوں کہ انھوں نے ارکہ، سخنہ، حوران، تدمر اور بصرہ پر قبضہ کر لیا ہے اور اب دمشق کا ارادہ رکھتے ہیں۔ کلوص نے کہا کہ میں نے سنا ہے کہ ان کا لشکر تو جابیہ نامی مقام میں پڑاؤ کیے ہوئے ہے۔ یہ لوگ ارکہ سے بصرہ تک کیسے پہنچے؟ لوگوں نے کہا کہ جابیہ کا اسلامی لشکر ابھی تک وہیں ہے۔ لیکن مسلمانوں کا ایک لشکر ملک عراق کی جانب سے آدھمکا ہے اور اس لشکر کے سردار خالد بن ولید نے ہی یہ سب کارنامہ انجام دے کر ہم پر قیامت قائم کر رکھی ہے۔ کلوص نے سب کو اطمنان دلایا اور کہا کہ میں عربوں کو ملک شام سے بھگا دوں گا۔

## حاکم دمشق عزرائیل اور سردار کلوص میں اقتدار کی جنگ

کلوص پانچ ہزار سواروں کا لشکر لے کر دمشق پہنچا دمشق کا حاکم عزرائیل نام کا بطریق تھا۔ جو رومیوں کا مذہبی رہنما ہونے کی وجہ ہرقل بادشاہ کا مقرب تھا اور رومیوں میں اس کی



بہت ہی عزت تھی۔ ہرقل نے عزرائیل کی کمک کے لئے تین ہزار کا مسلح لشکر پہلے سے ہی بھیج رکھا تھا۔ علاوہ ازیں دمشق کے قرب و جوار کے علاقوں سے، حمص اور جوسیہ وغیرہ سے بھی بھاری تعداد میں رومی دمشق میں آپہنچے تھے۔ ان کی تعداد بارہ ہزار تھی۔ دمشق میں کل بیس ہزار رومیوں کا لشکر اسلام کے خدمت گاروں سے جنگ کرنے جمع ہوا تھا۔ دمشق شہر رومی لشکر کے سپاہیوں سے بھرے گلاس کی طرح چھلک رہا تھا۔
کلوص جب دمشق آیا تو وہاں بھی اس کا شاندار استقبال کیا گیا۔ دمشق کے حاکم عزرائیل اور کلوص کے درمیان پرانی اَن بَن تھی۔ دونوں ایک دوسرے کے سخت مخالف تھے بلکہ سردار کلوص تو عزرائیل کو دمشق کے حاکم کے عہدے پر دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتا تھا۔ وہ یہ چاہتا تھا کہ کسی طرح سے عزرائیل کو حاکم دمشق کے عہدہ اور منصب سے معزول کر کے میں چڑھ بیٹھوں۔ جب دمشق کے رؤساء و امراء کلوص سے بغرض ملاقات اور عربوں سے جنگ کرنے کے تعلق سے اس کے نظریات اور تدابیر کے امور میں گفتگو کرنے آئے تو کلوص نے اپنی بہادری کی شیخی مارنے میں آسمان زمین کے قلابے ملا دیئے۔ اس نے یہاں تک ڈینگ ہانکی کہ اسلامی لشکر کے سردار کا سر کاٹ کر اپنے نیزہ کی نوک پر لٹکاؤں گا۔ کلوص کی ایسی شیخی بازی سن کر اہل دمشق کو ڈھارس اور ہمت بندھی۔ وہ بہت خوش ہوئے اور اس کی بہادری اور شجاعت کے گن گانے لگے۔ کلوص نے اپنے دل میں حاکم دمشق عزرائیل کی بھری عداوت کی بھڑاس نکالنی شروع کی اور کہا کہ عربوں کو تو میں چٹکی بجا کر نیست و نابود کر سکتا ہوں۔ لیکن یہ کام اس امر پر موقوف ہے کہ تم عزرائیل کو اپنے شہر سے نکال دو اور یہ کام میں اکیلا انجام دوں۔ میں نہیں چاہتا کہ عربوں کو بھگا دینے کا کام میری شجاعت کی وجہ سے انجام پذیر ہو اور عزرائیل خواہ مخواہ داد و تحسین میں شریک ہو۔ اہل دمشق نے کلوص سے کہا کہ یہ وقت آپسی اختلافات وجدال کا نہیں۔ ہمارے آپسی اختلاف اپنی جگہ برقرار رہی، لیکن وقت کا تقاضا یہ ہے کہ ہم سب متحد ہو کر عربوں کا مقابلہ کریں۔ دو کے بجائے دس سردار کے ہاتھوں عربوں کو بھگانے کا کام انجام دیا جائے تو اس کو بھی سراہنا چاہئے۔ ہم سب اہل دمشق گزارش کرتے ہیں کہ تم اپنے آپسی اور ذاتی اختلافات کو بالائے طاق رکھ کر شانہ سے شانہ ملا کر عربوں کے

12
5

مقابلے میں ایک ہو جاؤ۔ اہل دمشق کی اس رائے پر کلوص خاموش ہو گیا اور کوئی جواب نہیں دیا۔

حاکم دمشق عزرائیل کو جب پتہ چلا کہ سردار کلوص نے مجھے حاکم کے منصب سے معزول کرنے کی مہم چلائی ہے تو وہ بھی ضد پر اتر آیا اور سردار کلوص کی معیت میں رہ کر اسلامی لشکر سے جنگ کرنے کا صاف انکار کر دیا۔ اختلاف نے طول پکڑا اور بات بڑھتی گئی تو دمشق کے دانشوروں نے اس معاملہ میں مداخلت کی اور باتفاق رائے، فریقین کی رضامندی سے یہ بات طے پائی کہ اسلامی لشکر کے سامنے ایک دن کلوص اور ایک دن عزرائیل لڑے اور جس کی باری کے دن اسلامی لشکر کو شکست ہو وہ دمشق کا حاکم بنے بظاہر تو معاملہ رفع دفع ہو گیا۔ لیکن دونوں کی قلبی عداوت بدستور قائم رہی بلکہ عداوت پورے شباب پر آئی اور ہر ایک اپنے خصم کی ہلاکت کا خواہاں ہو گیا۔

## دمشق کا خوں ریز معرکہ

جیسا کہ اوراق سابقہ میں عرض کیا گیا کہ حضرت خالد بن ولید بمقام دیر خالد میں پڑاؤ کئے ہوئے لشکر حضرت ابوعبیدہ کا انتظار کر رہے تھے کہ انھوں نے دیکھا کہ دمشق کی جانب سے رومیوں کی فوج ٹڈیوں کی مثل آگے بڑھتی ہوئی آ رہی ہے۔ آپ فوراً اپنی زرہ جو جنگ یمامہ میں مدعی نبوت مسیلمۃ الکذاب کو قتل کر کے حاصل کی تھی اسے پہن لیا اور اپنی کمر کو عمامہ سے باندھ کر باآواز بلند مجاہدوں کو پکارتے ہوئے فرمایا کہ اے توحید کے پرستارو! دشمنان دین تم پر آ پہنچے ہیں اے حاملان قرآن تم ان مشرکوں کو اپنی تلواروں اور نیزوں کی نوک پر لے لو! اللہ کے دین کی مدد کرو بیشک اللہ تمہاری مدد فرمائے گا۔ اے شمع رسالت کے پروانو! تم قرآن مجید کی اس آیت کے مصداق ہو:

"اِنَّ اللّٰہَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَھُمْ وَ اَمْوَالَھُمْ بِاَنَّ لَھُمُ الْجَنَّۃَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَیَقْتُلُوْنَ وَ یُقْتَلُوْنَ"

(سورۃ التوبہ، آیت:۱۱۱)

**ترجمہ** :- "بے شک اللہ نے مسلمانوں سے ان کے جان و مال خرید لیئے ہیں



اس بدلے پر کہ ان کے لئے جنت ہے اللہ کی راہ میں لڑیں تو ماریں اور مریں۔" (کنزالایمان)

حضرت خالد کا کلام سن کر تمام مجاہدین فوراً مسلح اور سوار ہو کر دشمن کے مقابلے میں آ گئے۔ رومیوں نے دیکھا کہ مسلمانوں کا چھوٹا سا لشکر ہماری بڑی فوج سے خائف ہو کر منھ چھپانے کے بجائے سینہ سپر ہو کر مستعد جنگ ہوا ہے۔ لہذا رومی لشکر نے قلیل فاصلہ پر توقف کیا۔ اس دوران حضرت خالد بن ولید نے اسلامی لشکر کی صف بندی اور ترتیب کا کام مکمل کر ڈالا۔ میمنہ پر حضرت رافع بن عمیرہ طائی، میسرہ پر حضرت مسیّب، دائیں بازو میں حضرت شرحبیل بن حسنہ، بائیں بازو میں حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر، ساقہ پر سالم بن نوفل اور خود اپنے ساتھیوں کے ساتھ وسط میں ٹھہرے۔ اسی اثناء میں رومی لشکر بھی مرتب اور آراستہ ہو گیا۔ دونوں لشکر آمنے سامنے آ گئے۔ ایک طرف بیس ہزار کا رومی لشکر اور دوسری طرف پانچ ہزار سے کچھ زیادہ اسلامی لشکر، رومی لشکر تعداد کے اعتبار سے چار گنا، تاہم رومی لشکر کا ہر سپاہی حضرت خالد کے نام سے تھر تھر کانپتا تھا۔ لہذا رومی لشکر سے کوئی بھی لڑنے نہ نکلا۔ وہ اس انتظار میں تھے کہ دیکھیں اسلامی لشکر کون سا قدم اٹھاتا ہے۔

حضرت خالد بن ولید نے دیکھا کہ رومی سردار جامد ہو کر ٹھہرے ہوئے ہیں اور میدان جنگ میں کوئی نہیں آ رہا ہے تو آپ نے حضرت ضرار بن الازور کو حکم دیا کہ ان پر ٹوٹ پڑو اور اپنی تلوار کا مزہ چکھاؤ۔ حضرت ضرار بن الازور طویل قد و قامت اور سیاہ فام تھے۔ ان کی آنکھیں موٹی موٹی تھیں اور سینہ کشادہ تھا۔ ہاتھ کے بازو شیشم کی مانند تھے۔ میدان جنگ میں وہ زرہ یا خود نہیں پہنتے تھے۔ صرف ایک پاجامہ پہنتے تھے اور باقی بدن ننگا ہوتا۔ ان کی ہیبت ناک صورت اور بدن کی ہیئت دیکھ کر ہی دشمن لرز جاتا اور ایک انجان خوف اس پر طاری ہو جاتا۔

حضرت ضرار نے اپنی برق رفتار سواری کا رخ رومی لشکر کی طرف موڑا اور مثل باد صرصر ان پر ٹوٹ پڑے۔ صفیں اُلٹ کر رکھ دیں۔ کثیر سپاہیوں کو کاٹ ڈالا۔ ان کی شمشیر زنی کا یہ عالم تھا کہ دیکھنے والا ایسا محسوس کرتا، کہ سوکھی لکڑیوں کے ڈھیر پر آرہ چل رہا ہے۔ رومی لشکر

میں ہلچل مچ گئی ۔سواروں کی گردنیں کٹ کر ایک طرف اور دھڑ دوسری طرف گرتی تھیں۔ پیدل فوج کی طرف رخ موڑا تو ایک گرداوے میں چھ پیادہ سپاہیوں کو خاک وخون میں ملا دیا۔رومی لشکر کا ہر فرد ان کی سرعت اور مہارت جنگ دیکھ کر حیرت زدہ تھا۔کسی میں اتنی ہمت و حوصلہ نہ تھا کہ قریب جا کر وار کرے۔لہٰذا تیر اور پتھر برسانے شروع کئے حضرت ضرار اسلامی لشکر میں واپس آئے۔

حضرت خالد نے اب حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق کو میدان میں اتارا۔وہ بھی حضرت ضرار کی مانند رومی لشکر میں کہرام مچا کر واپس آئے۔پھر حضرت خالد بن ولید بذات خود میدان میں آئے نیزہ بازی اور شمشیر زنی کا فن دکھا کر رومیوں کو تعجب میں ڈال دیا۔حضرت خالد اپنے گھوڑے کو میدان میں گھوماتے اور اپنی شجاعت کا مظاہرہ کرتے تھے رومی سردار کلوص آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر حضرت خالد کی جنگی مہارت دیکھ رہا تھا۔اس نے گمان کیا کہ یہی مسلمانوں کے سردار معلوم ہوتے ہیں۔حضرت خالد میدان میں گھومتے ہوئے پکار پکار کر لڑنے والا طلب کرتے تھے۔لیکن مقابلہ کے لئے ایک بھی مائی کا لال نہ نکلا۔اتفاقاً حضرت خالد اور سردار کلوص کی نظریں چار ہوئیں دونوں نے ایک دوسرے کو دیکھا کلوص نے سمجھا کہ میرا زرق برق لباس اور ساز وسامان جنگ دیکھ کر حضرت خالد نے مجھے پہچان لیا ہے کہ میں ہی لشکر کا سردار ہوں اور وہ مجھ پر حملہ کرنے آرہے ہیں۔لہٰذا وہ لشکر کی صف اوّل سے پیچھے ہٹا اور لشکر کے بیچ میں گھسنے کی عجلت کرنے لگا۔اس کی اس حرکت سے ایک شور وغل ہوا اور حضرت خالد کے ملتفت ہونے کا سبب بنا اور واقعی حضرت خالد اس طرف آنے کے لئے آگے بڑھے۔کلوص نے دیکھا کہ حضرت خالد میری طرف آرہے ہیں تو وہ بزور تمام لشکر کے بیچ میں گھس کر بھاگا۔حضرت خالد نے اس کا تعاقب کیا اور تن تنہا رومی لشکر کی صفوں کے درمیان داخل ہوگئے لیکن سردار کلوص ہاتھ نہ لگا۔وہ اپنے لشکر میں پانی میں نمک کی طرح گھل گیا۔کلوص کے محافظ مزاحم ہوئے اور نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت خالد کی برق رفتار شمشیر کی بدولت دس اشخاص کے جسموں سے سر غائب ہوگئے۔آپ نے رومیوں کو للکارا کہ میں تنہا کے مقابلے میں تم دس اشخاص ایک ساتھ آؤ، پھر بھی رومیوں کو مقابلہ کی ہمت نہ ہوئی۔



## کلوص اور حضرت خالد کے درمیان مقابلہ، کلوص گرفتار

حضرت خالد کے بار بار پکارنے پر بھی رومی لشکر سے کوئی مقابل نہ نکلا تو حاکم دمشق عزرائیل نے کلوص سے کہا کہ ہرقل بادشاہ نے مجھ کو لشکر کا سردار مقرر کیا ہے۔مسلمانوں کا سردار کب سے لڑنے والا طلب کر رہا ہے مگر نہ تو مقابلہ کے لئے جاتا ہے اور نہ کسی کو بھیجتا ہے۔ ہمارے لئے یہ شرم کی بات ہے۔کلوص نے کہا کہ اگر تجھ کو اپنی قوم کی غیرت کا اتنا خیال ہے تو بذات خود جا۔عزرائیل نے کہا میں کیوں جاؤں؟ سردار لشکر تو بنا بیٹھا ہے۔تجھے جانا چاہئے، کلوص نے کہا دمشق کے حاکم کے عہدے پر تو چڑھ بیٹھا ہے۔مسلمانوں کا حملہ دمشق پر ہوا ہے۔ لہٰذا تیری ذمہ داری ہے، پہلے تو جا بعد میں میرا نمبر ہے۔تیرے اور میرے درمیان یہ شرط رکھی گئی ہے کہ ایک دن تو لڑے گا اور ایک دن میں لڑوں گا۔دمشق میں مجھ سے پہلے تو آیا ہے لہٰذا پہلے تو نکل۔آج تو لڑ، کل میں لڑوں گا۔دونوں ایک دوسرے کو بھیجنے کی کوشش میں لا طائل حجت کرتے رہے اور معاملہ بڑھ کر تو تو میں میں تک پہنچ گیا۔صورت حال یہ ہوگئی کہ حضرت خالد سے لڑنا بھول کر آپس میں تلواریں تان لیتے لیکن لشکر کے دیگر اراکین نے مداخلت کر کے یہ طے کیا کہ دونوں کے نام قرعہ ڈالا جائے اور جس کے نام قرعہ نکلے وہ مقابلہ کے لئے جائے۔چنانچہ دونوں کے نام قرعہ ڈالا گیا اور رومی لشکر کے سردار کلوص کے نام قرعہ نکلا۔سردار کلوص کے منہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔اس کے چہرے کا رنگ فق ہوگیا۔عزرائیل اس کی مضطرب حالت دیکھ کر بہت خوش ہو رہا تھا اور اس سے طنزاً کہا کہ مسلمانوں کے سردار نے جس طرح اپنی شجاعت دکھائی ہے تو بھی اسی طرح اپنی شجاعت ظاہر کر۔آج تیرا نمبر ہے آج تو جا کر شجاعت دکھا۔آئندہ کل میں اپنی شجاعت کے جوہر دکھاؤں گا۔کل سب کو معلوم ہو جائے گا کہ ہم دونوں میں سے کون زیادہ بہادر اور شہسوار ہے۔

کلوص اپنے گھوڑے پر سوار ہوا اور بادل ناخواستہ حضرت خالد کے مقابلے میں گیا۔ میدان میں آتے ہی اس نے حضرت خالد پر نیزہ کا وار کیا لیکن حضرت خالد نے اس کا وار خالی پھیرا۔کلوص بہت زیادہ مشتعل اور جذباتی ہو کر لڑنے لگا۔حاکم دمشق عزرائیل کے طنز اور

طعنوں نے اس کے دل میں آگ لگا دی تھی اور وہ اپنے دل کی آگ ٹھنڈی کرنے شدت سے حملہ کر کے عزرائیل کو دکھا دینا چاہتا تھا کہ شجاعت میں میرے سامنے تیری کچھ بھی حیثیت نہیں۔حضرت خالد اور کلوص کے درمیان نیزہ بازی بڑے زور وشور سے ہوئی نیزوں کے ٹکرانے سے آگ کی چنگاریاں اُڑتی تھیں۔کلوص کی اب جرأت بڑھ رہی تھی۔اِس پار یا اُس پار کے نظریہ کو اپنا کر وہ اپنی جان پر کھیل رہا تھا۔کلوص پورے جوش سے نیزہ بازی کے کرتب دکھا رہا تھا۔حضرت خالد نے جوش کے ساتھ ہوش کی آمیزش کی تھی۔کلوص کے جوش وخروش کے بمقابل شروع میں سخت حملے نہ کئے بلکہ کلوص کو حملہ کرنے کے موقعے دیتے رہے اور دفاع کرتے رہے تاکہ کلوص کی قوت صرف ہو کر جلدی ختم ہو جائے۔کلوص گھبراہٹ کے عالم میں وار پر وار کر رہا تھا اور حضرت خالد اس کے وار کو پھیرے دیتے تھے۔اب کلوص تھک گیا تھا اس کے وار میں شدت باقی نہ رہی اور تھکن کے آثار عیاں ہونے لگے۔

اب حضرت خالد نے جوابی وار کی ابتدا کی اور ایسے شدید حملے کئے کہ کلوص حضرت خالد کے حملوں سے کنارہ کشی چاہنے لگا۔حضرت خالد اس کی یہ کمزوری جان گئے اور اپنے گھوڑے کو تھوڑا پیچھے ہٹایا۔ کلوس کو تھوڑی راحت محسوس ہوئی اور یہ گمان کیا کہ حضرت خالد بھی میری طرح تھک گئے ہیں لیکن حضرت خالد نے اپنا گھوڑا کودا کر کلوص کے گھوڑے کے قریب کر دیا تاکہ کلوص کے ہاتھ میں جو لمبا نیزہ ہے وہ وار کرنے کے لئے کار آمد نہ ہو سکے۔آپ نے گھوڑے کے زین سے چھوٹا نیزہ کھینچ کر اس کے حلق میں پیوست کر دیا اور بلند آواز سے "لاحول ولا قوۃالا باللّٰہ العلی العظیم" پڑھ کر اس کو گھوڑے کی زین سے الگ کر کے کھینچ لیا اور اپنے ہاتھوں میں دبوچ کر گھسیٹتے ہوئے اسلامی لشکر کی طرف لے گئے۔کلوص کے حلق میں نیزے کا زخم لگا تھا مگر مہلک نہ تھا۔البتہ شدید ضرور تھا۔کلوص درد زخم کی وجہ سے چلاتا تھا۔حضرت خالد نے کلوص کو اپنے ساتھیوں کے حوالے کرتے ہوئے حکم دیا کہ اس کی مشکیں خوب مضبوط باندھ دو۔



## حاکم دمشق عزرائیل اور حضرت خالد میں مقابلہ

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے رومی لشکر کے سردار کلوص کو قید کر کے اپنے ساتھیوں کے سپرد فرمایا اور پھر دوبارہ میدان میں جانے کا عزم کیا۔لیکن ان کا گھوڑا انڈھال ہو گیا تھا تیز سانس لے کر کانپ رہا تھا۔آپ نے اپنا گھوڑا بدل دیا اور میدان کی طرف جانے لگے کہ حضرت ضرار بن الازور نے ان کو روکا اور کہا کہ اے سردار! آپ رومی سردار کی لڑائی میں سخت محنت اٹھا چکے ہیں۔آپ آرام کریں اور مجھ کو اجازت دیں کہ میں لڑنے جاؤں۔حضرت خالد نے مسکراتے ہوئے فرمایا کہ اے ضرار راحت اور آرام تو عالم آخرت میں ہے اور جو آج محنت ومشقت کرے گا وہ کل راحت حاصل کرے گا۔ یہ فرما کر آپ میدان کی طرف روانہ ہوئے آپ کو روانہ ہوتے دیکھ کر سردار کلوص زور زور سے چلانے لگا اور رومی زبان میں کچھ کہنے لگا حضرت خالد رک گئے اور حاکم بصرہ حضرت روماس سے پوچھا کہ یہ کیا کہتا ہے؟ روماس نے کہا کہ یہ کہتا ہے کہ تم کو اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قسم! میں تم سے کچھ کہنا چاہتا ہوں واپس پلٹو اور میری بات سنو۔پھر اس نے کہا کہ دمشق کے حاکم عزرائیل اور مجھ میں اختلاف ہے، تم عزرائیل کو مقابلہ کے لئے طلب کرنا اور قتل کر دینا اگر تم نے عزرائیل کو قتل کر دیا تو شہر دمشق تمہارے قبضہ میں آجائے گا۔حضرت خالد نے فرمایا میں تو کسی مشرک کو زندہ نہیں چھوڑوں گا۔پھر آپ گھوڑے دوڑاتے ہوئے میدان میں آگئے اور مقابل طلب کیا۔

رومی لشکر کے اراکین نے حاکم عزرائیل سے کہا کہ شرط کے مطابق سردار کلوص پہلے مقابلہ کے لئے نکلا لیکن اتفاق سے قید ہو گیا ہے لہٰذا اب تیری باری ہے۔اب تو مقابلے کے لئے نکل اور اس عرب بدوی کو قتل کر۔عزرائیل نے کہا کہ اگر مسلمانوں کا سردار مارا گیا تو اس کی جگہ دوسرا شخص قائم مقام ہو جائے گا لیکن اگر میں مارا گیا تو تم سب بغیر چرواہے کی بکریوں کی مانند بے سہارا ہو جاؤ گے، میری رائے یہ ہے کہ ہم سب مل کر یلغار کر دیں۔رومی لشکر کے اراکین نے کہا کہ اس صورت میں بہت سپاہی مارے جائیں گے۔اپنی جان بچانے کے لئے پوری قوم کو ہلاکت میں مت ڈال۔اراکین لشکر نے عزرائیل کو خوب ڈانٹا اور دھمکایا اور قتل

کر دینے کی دھمکی دی تو ناچار بادل ناخواستہ آمادۂ جنگ ہوا۔

حاکم عزرائیل کو عربی زبان میں گفتگو کرنے کا ملکہ تھا۔ وہ میدان میں آیا اور حضرت خالد سے کہا کہ اے برادر عربی! میرے قریب آؤ تا کہ میں تم سے کچھ سوال کروں۔ حضرت خالد نے فرمایا تو میرے قریب آ، تا کہ میں تیرا سر توڑوں۔ یہ کہہ کر آپ نے اس پر حملہ کا قصد کیا۔ عزرائیل نے چلا کر کہا اے برادر! توقف کرو۔ تمہارا حکم مان کر میں تمہارے قریب آتا ہوں۔ حضرت خالد نے دیکھا کہ یہ شخص ڈر گیا ہے لہذا آپ نے حملہ کرنے میں توقف کیا۔ عزرائیل نے قریب آ کر کہا کہ میری سمجھ میں یہ بات نہیں آتی کہ تمہارے لشکر میں شہسوار اور بہادر لڑنے والے موجود ہونے کے باوجود تم سردار ہو کر بار بار مقابلہ کرنے کیوں نکلتے ہو؟ اگر تم کو کچھ ہو گیا تو تمہارا لشکر بغیر چرواہے کی بکریوں کے مثل ہو جائے گا۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ تو نے مجھ سے پہلے میرے دونوں ساتھی حضرت ضرار اور حضرت عبدالرحمٰن کو دیکھا ہے۔ ان دونوں نے تمہارے لشکر پر قیامت برپا کر دی تھی اگر میں ان دونوں کو واپس نہ بلاتا تو وہ تم سب کو پھاڑ کر رکھ دیتے۔ میرے تمام ساتھی ایسے ہی بہادر اور شیر دل ہیں۔ لہذا میری موت سے کوئی فرق واقع نہ ہوگا۔ پھر حضرت خالد نے پوچھا کہ تو کون ہے؟ کہا کہ میں دمشق کا حاکم ہوں اور میرا نام عزرائیل ہے۔ یہ سن کر حضرت خالد مسکرائے اور فرمایا اے دشمن خدا! جس کے نام پر تیرا نام رکھا گیا ہے وہ حضرت عزرائیل ملک الموت مشتاق ہیں کہ تجھ کو جلد از جلد دوزخ میں پہنچا دیں۔ پھر عزرائیل نے حضرت خالد سے پوچھا کہ کلوص کے ساتھ تم نے کیا معاملہ کیا؟ فرمایا کہ وہ ہاتھ پاؤں بندھا ہوا حالت اسیری میں پڑا ہوا ہے۔ عزرائیل نے کہا کہ وہ ایک بلا ہے، اس کو ابھی تک قتل کیوں نہیں کیا؟ فرمایا اس لئے کہ تم دونوں کو ایک ساتھ قتل کرنا ہے۔

حضرت خالد کی بات سن کر عزرائیل سہم گیا اور اس نے لالچ دلاتے ہوئے کہا کہ اگر کلوص کو قتل کر کے اس کا سر مجھے دے دو تو اس کے عوض آپ کو ایک ہزار مثقال سونا، دس ریشمی کپڑے اور پانچ گھوڑے بطور انعام دوں گا۔ فرمایا کہ یہ تو کلوص کے خون کا عوض ہوا۔ اپنے قتل کرنے کا عوض کیا دے گا؟ عزرائیل نے کہا مجھ سے تم کیا لو گے؟ فرمایا تیرا سر جزیہ میں لوں گا، حالانکہ تو ذلیل و خوار ہوگا۔ عزرائیل نے نرم لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا کہ اے



عربی برادر! میں جتنی تمہاری تعظیم اور لحاظ کرتا ہوں تم اتنی ہی میری اہانت و تذلیل کرتے ہو۔ لہذا اب میں تمہارے ساتھ سختی اور شدت اختیار کرتا ہوں۔ اپنے کو مجھ سے بچاؤ کیونکہ میں تمہارا قاتل ہوں۔ میں ملک الموت کا ہم نام ہوں۔

حضرت خالد کو اس کی بیہودہ گفتگو پر طیش آ گیا اور مثل شعلہ عزرائیل پر حملہ آور ہوئے عزرائیل اپنے کو بچاتا ہوا جوابی حملے کرنے لگا۔ اب عزرائیل کی جرأت بڑھ رہی تھی خالد کے حملے ابھی شباب پر نہیں آئے تھے بلکہ متوسط درجہ کے وار کرتے تھے لہذا عزرائیل نے یہ گمان کیا کہ ان سے لڑنا اتنا مشکل نہیں جتنا میں سمجھ رہا تھا۔ خواہ مخواہ ان کو شہرت دے دی گئی ہے۔ اب اُس کے حوصلے بڑھنے لگے۔ عزرائیل کا شمار ملک شام کے نامور بہادروں میں ہوتا تھا۔ عزرائیل اب اپنے اصل رنگ میں آ گیا اور تکبر وغرور میں مخمور ہو کر حضرت خالد سے کہا کہ اگر میں چاہوں تو تم کو پلک جھپکنے میں زمین پر مردہ گرا سکتا ہوں لیکن تم پر مہربانی اور شفقت کی نظر کرتے ہوئے اور تمہارے ساتھیوں کے حال پر رحم کرتے ہوئے عفو وکرم سے کام لیتا ہوں۔ لہذا اب تم اپنے آپ کو میرے حوالے کر دو تا کہ لوگ دیکھیں کہ کلوص کو قید کرنے والے کو عزرائیل کس طرح قید کر کے لے آیا! پھر تم کو اس شرط پر رہا کر دوں گا کہ ملک شام کے جن شہروں پر تم نے قبضہ کر لیا ہے وہ ہمارے سپرد کر دو اور ملک شام سے جزیرہ عرب کی طرف کوچ کر جاؤ۔

حضرت خالد نے فرمایا اے دشمن خدا! عنقریب تجھے معلوم ہو جائے گا کہ ہم دونوں میں سے کون غالب آتا ہے۔ یہ فرما کر آپ نے بھی اپنا اصلی رنگ دکھاتے ہوئے لڑائی کا ایسا داؤ دکھایا کہ عزرائیل کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا۔ اس نے اپنا طرز گفتگو بدلتے ہوئے کہا کہ اے برادر عربی اتنا غصہ کیوں کرتے ہو؟ میں تو یونہی مذاق کر رہا تھا، حضرت خالد نے فرمایا لیکن میرا مزاح خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے تلوار مارنا ہے۔ آپ نے بڑھ کر تلوار کی ضرب لگائی لیکن عزرائیل نے لوہے کی زرہ پہن رکھی تھی لہذا تلوار نے کچھ کام نہیں کیا۔ تاہم تلوار کی ضرب اتنی شدید تھی کہ عزرائیل لڑکھڑا گیا۔ اس کا دل اندوہگیں ہو گیا اور اس نے یقین کر لیا کہ ان کا مقابلہ کرنا امر محال ہے۔ جان چھڑا کر راہ فرار اختیار کرنے میں ہی

خیریت سمجھ کر بھاگ نکلا۔

حضرت خالد نے اس کا تعاقب کیا۔لیکن عزرائیل کا گھوڑا بہت ہی تیز رفتار تھا، وہ آگے نکل گیا اور حضرت خالد اسے نہ پا سکے۔حضرت خالد کا گھوڑا بری طرح تھک چکا تھا، عزرائیل نے پیچھے مڑ کر دیکھا کہ حضرت خالد کا گھوڑا سست ہو گیا ہے تو اس نے اپنا گھوڑا ٹھہرا دیا۔

حضرت خالد اس کے قریب پہنچے تو عزرائیل نے پھر شیخی کرتے ہوئے کہا: شاید تم نے یہ گمان کیا ہوگا کہ میں تم سے ڈر کر بھاگا ہوں لیکن حقیقت یہ ہے کہ میں نے تمہارے ساتھ مکر کیا ہے تا کہ تم کو تمہارے لشکر سے دور لا کر گرفتار کرلوں۔عزرائیل نے حضرت خالد کے گھوڑے کو دیکھا تو وہ پسینے میں شرابور تھا اور بہت تیز تیز سانس لے رہا ہے۔اب یہ گھوڑا کارآمد نہیں ہے۔

حضرت خالد نے فرمایا کہ میرے گھوڑے کے بچھڑ جانے سے تو نے طمع کی ہے لیکن میں پیدل بھی تیرا مقابلہ کرسکتا ہوں، یہ فرما کر آپ گھوڑے کی زین سے اُتر گئے اور تلوار نکال کر اس پر حملہ کرنے بڑھے۔حضرت خالد کو پاپیادہ دیکھ کر عزرائیل کی جرأت اور بڑھی۔اس نے آپ پر تلوار کا وار کیا لیکن حضرت خالد نے اس کا وار خالی پھیر دیا اور بجلی کی طرح تلوار کی ضرب لگا کر اس کے گھوڑے کی کوچیں کاٹ ڈالیں۔عزرائیل زمین پر گرا لیکن فوراً کھڑا ہو گیا۔اور ہرن کی طرح رومی لشکر کی طرف بھاگا لیکن حضرت خالد نے بھی دوڑنے میں تیز رفتاری سے کام لیتے ہوئے اس کو پالیا اور اس کو اپنے مضبوط ہاتھوں میں دبوچ لیا۔عزرائیل کے منھ سے جھاگ اڑنے لگا۔وہ بری طرح سے حضرت خالد کی گرفت میں آ گیا تھا۔

عزرائیل نے حضرت خالد کی مضبوط پکڑ سے چھوٹنے کے لئے خوب ہاتھ، پاؤں مارے لیکن ناکام رہا۔وہ حضرت خالد کے ہاتھوں میں تڑپ اور بلک رہا تھا۔حضرت خالد نے اُسے ہاتھ پر اُٹھا لیا اور چاہا کہ زمین پر زور سے پٹک کر اس کا کام تمام کردیں۔رومیوں نے اپنے حاکم کو ایسی بے بسی کی حالت میں دیکھا تو اس کی رہائی کے قصد سے حملہ کرنے حضرت خالد کی جانب اُمنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح بڑھے۔حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس وقت اسلامی لشکر سے دور اور رومی لشکر سے قریب تن تنہا تھے۔عزرائیل کو ہاتھوں پر اُٹھائے ہوئے ہیں اور سامنے سے رومی فوج دوڑتی ہوئی آ رہی تھی۔رومی لشکر کو حضرت خالد



کی طرف بڑھتے دیکھ کر اسلامی لشکر کے مجاہدین بھی حضرت خالد کی مدد اور حفاظت کے لئے بہت تیز بھاگے لیکن فاصلہ زیادہ تھا۔بظاہر حضرت خالد کی جان کا خطرہ کھڑا ہو گیا تھا۔بچنا مشکل نظر آ رہا تھا۔ایک اکیلی جان پر ٹوٹ پڑنے کے لئے ہزاروں جانیں آ رہی تھی۔بڑا نازک مرحلہ تھا۔

## ⊙ لشکر حضرت ابوعبیدہ کی آمد

ہزاروں کی تعداد میں رومی حضرت خالد بن ولید کی طرف بڑھ رہے تھے کہ نعرہائے تکبیر کی کان کے پردے پھاڑتی بلند آوازیں سنائی دیں۔رومیوں کے لشکر کے قریب ہی اسلامی لشکر کے نشان نظر آئے۔حضرت ابوعبیدہ بن الجراح سینتس (۳۷) ہزار کا لشکر جرار لے کر آ پہنچے تھے۔رومیوں نے دیکھا کہ مسلمانوں کا عظیم لشکر آ پہنچا ہے تو حواس باختہ ہو گئے۔حضرت خالد کی طرف بڑھنا چھوڑ کر قلعہ کی طرف رخ پھیرا، سردار جائے چولھے بھاڑ میں ہم چلے قلعہ میں، کا رویہ اختیار کیا۔گرتے پڑتے ایسے بھاگے کہ قلعہ کے اندر جا کر ہی دم لیا۔حاکم عزرائیل حضرت خالد کے ہاتھوں میں پڑا کا پڑا رہ گیا۔تمام رومی بھاگ نکلے اور ان کا حاکم عزرائیل حضرت خالد کی قید میں آ گیا۔

حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد کے قریب پہنچ کر سواری سے اُترنا چاہا لیکن حضرت خالد نے قسم دے کر انھیں سواری سے اُترنے نہ دیا۔کیوں کہ رسول اکرم، خدا کے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت ابوعبیدہ کو دوست رکھتے تھے اور ان کی بہت عزت فرماتے تھے۔

حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد سے فرمایا کہ اے میرے بیٹے! خدا کی قسم! حضرت ابوبکر صدیق نے تم کو سردار مقرر کیا اس سے میں بہت خوش ہوں۔اہل فارس اور مشرکین عرب کے ساتھ جنگ میں تمہاری خدمات سے میں اچھی طرح واقف ہوں۔واقعی تم ہی سپہ سالار کے منصب کے لائق ہو۔حضرت ابوبکر صدیق نے بہترین انتخاب کیا ہے۔حضرت خالد نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ اے امین الامت! اگر خلیفۃ المسلمین کا حکم نہ ہوتا تو میں ہرگز آپ کی موجودگی میں یہ عہدہ منظور نہ کرتا کیونکہ آپ مجھ سے پہلے ایمان لائے اور خاصان درگاہ مقبول

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہیں۔ آپ کا رتبہ اور درجہ بڑا ہے۔ خدا کی قسم! آپ کے مشورے کے بغیر میں کوئی کام نہیں کروں گا اور کسی معاملہ میں آپ سے مخالفت نہیں کروں گا۔ پھر دونوں صحابہ نے آپس میں مصافحہ کیا۔ حضرت خالد پا پیادہ تھے لہٰذا ان کے لئے گھوڑا لایا گیا۔ وہ سوار ہوئے اور دونوں یعنی حضرت ابوعبیدہ اور حضرت خالد گھوڑوں پر سوار باتیں کرتے ہوئے اسلامی لشکر کے کیمپ کی طرف روانہ ہوئے۔ راہ میں حضرت خالد نے دونوں سرداروں کی گرفتاری، نیز اب تک کی کارگزاری کی داستان حضرت ابوعبیدہ کو سنائی۔ حاکم عزرائیل کو لشکر کے مجاہدین مقید کر کے ساتھ چلتے تھے۔ اس طرح مقام دیر خالد میں دونوں اسلامی لشکر کی ملاقات ہوئی مسلمانوں نے سلام اور مصافحہ ومعانقہ کیا اور آپس میں ایک دوسرے سے مل کر بہت مسرور ہوئے۔ شب آرام میں بسر ہوئی۔ (فتوح الشام، ص:۵۲)

# جنگ کا دوسرا دن اور قلعہ دمشق کا محاصرہ

رومی لشکر کے سردار کلوص اور دمشق کے حاکم عزرائیل کے قید ہو جانے سے اہل دمشق نے ہرقل بادشاہ کے داماد ''توما'' کو دمشق کا حاکم بنایا تھا۔ توما جنگی امور میں بہت ماہر تھا اور اسی وجہ سے شاہ ہرقل اس پر بہت اعتماد کرتا تھا۔ دوسرے دن حاکم توما لشکر لے کر قلعہ سے نکلا اور دیر وزیر خالد کے قریب وسیع میدان میں توقف کیا اسلامی کیمپ سے حضرت خالد نے رومی لشکر کو آتے دیکھا تو حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ رومیوں پر اسلامی لشکر کا رعب بیٹھ چکا ہے۔ مناسب ہے کہ آپ اور میں دونوں مل کر یلغار کر دیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے کہا کہ تمہارا فیصلہ مناسب ہے۔ چنانچہ اسلامی لشکر نے نعرۂ تکبیر بلند کرتے ہوئے یلغار کر دی۔ تکبیر کی آواز سے کوہ وصحرا گونج اٹھے۔ اسلامی لشکر کے کفن بردوش مجاہدوں نے ایسا سخت حملہ کیا کہ پہلے حملے میں ہی رومیوں کے دل ہل گئے مجاہدوں نے رومیوں پر تلواروں کے وار کر کے میدان کو لاشوں سے بھر دیا۔ رومیوں کو لشکر کی ترتیب اور صف بندی کا بھی موقع میسر نہ ہوا اور مجاہدوں نے ان کو تلواروں کی نوک پر لیا۔ موت کی تیز آندھی رومی لشکر پر چل گئی۔ دم دبا کر ایسے بھاگے جیسے شیر کو دیکھ کر بکری۔ مجاہدوں نے دیر خالد سے قلعۂ دمشق تک ان کا تعاقب کیا اور جو بھی ہاتھ لگا اسے واصل جہنم کیا۔ رومی لشکر دمشق کے قلعہ میں گھس گیا دروازے بند کر لئے۔ مجاہدوں نے قلعہ کا محاصرہ کیا۔ باب مشرقی پر حضرت خالد اور باب جابیہ پر حضرت ابوعبیدہ لشکر کے ساتھ ٹھہرے۔ رومی قلعہ کی دیوار پر چڑھ کر دیکھنے لگے کہ اسلامی لشکر اب کیا کرتا ہے؟ جب اہل دمشق قلعہ کی دیوار سے دیکھ رہے تھے اس وقت حضرت خالد نے رومی لشکر کے سردار کلوص اور دمشق کے سابق حاکم عزرائیل کو بلایا اور دونوں کے سامنے اسلام پیش کیا۔

لیکن دونوں نے جب اسلام قبول کرنے سے صاف انکار کیا تو حضرت خالد نے ان کے قتل کا حکم دیا۔ دونوں کو قلعہ کی دیوار کے قریب لایا گیا اور قلعہ کی دیوار پر موجود ہزاروں رومیوں کی نظروں کے سامنے دونوں کی گردنیں ماری گئیں۔ حضرت ضرار بن ازور نے

عزرائیل کو اور حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے کلوص کو قتل کیا۔ اپنی نظروں کے سامنے دونوں سرداروں کی ہلاکت کا منظر دیکھ کر اہل دمشق تلملا اُٹھے۔ غم وہیبت نے ان کو گھیر لیا۔ اہل دمشق نے دونوں سرداروں کے مارے جانے اور دمشق کا محاصرہ ہونے کا حال ہرقل بادشاہ کو لکھا، ایک قاصد کو خط دے کر اس کی کمر میں رسی باندھ کر رات کے وقت اس کو قلعہ کی دیوار سے لٹکا کر نیچے اتارا وہ قاصد دمشق سے انطاکیہ پہنچا اور ہرقل بادشاہ کو خط دیا۔

## سردار وردان بارہ ہزار کے لشکر کے ساتھ دمشق روانہ

ہرقل بادشاہ نے اہل دمشق کا خط پڑھا تو خط پھینک کر رونے لگا۔ ارکان دولت اور مصاحب دربار کو جمع کیا اور دمشق کی داستان سنائی اور کہا کہ میں نے تم کو اس سے قبل بھی عربوں کی دلیری سے متنبہ کیا تھا کہ مسلمان میرے تخت تک کے مالک ہو جائیں گے لیکن تم نے ہمیشہ میری بات کے ساتھ بے اعتنائی کرتے ہوئے اس کو اہمیت نہ دی۔ لیکن اب پانی سر سے اونچا ہو گیا ہے۔ عرب ریگستان کے رہنے والے اور چنا، جو اور خرمے جیسی خشک غذا کھانے والے ہمارے سرسبز وشاداب علاقوں کے لذیز میوہ جات کا مزہ چکھ چکے ہیں اور اب وہ سخت لڑائی کے بغیر یہاں سے ٹلنے والے نہیں۔ ہمارے لہلہاتے کھیت اور بارونق شہر ان کو اچھے معلوم ہوئے ہیں اور وہ پورے ملک شام پر قبضہ اور تسلط کے درپے ہوئے ہیں۔ اگر یہ بات باعث ننگ وعار نہ ہوتی تو میں انطاکیہ چھوڑ کر اپنے آبائی شہر قسطنطنیہ چلا جاتا اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ چین وسکون کے ساتھ حفاظت سے رہتا۔ لیکن اب نوبت یہاں تک پہنچی ہے کہ میں بذات خود عربوں کے مقابلے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ حاضرین مجلس نے کہا کہ اے بادشاہ! آپ کیوں زحمت گوارا فرماتے ہیں۔ آپ کے لشکر کے سرداروں میں ایک بہادر شخص ایسا ہے کہ جس نے لشکر فارس کے سامنے شجاعت کے جوہر دکھا کر سب کو دنگ کر دیا تھا۔ اور وہ شخص قلعہ حمص کا حاکم وردان ہے۔ عربوں کے لئے وہ اکیلا کافی ہے۔

ہرقل نے حاکم حمص وردان کو بلایا اور اسے عربوں کے مقابلہ میں جانے کا حکم دیا۔ وردان نے کہا کہ اے بادشاہ! آپ نے مجھے یاد کرنے میں بڑی دیر کر دی۔ آپ نے مجھے



چھوڑ کر دوسرے سرداروں کو عربوں کے مقابلے میں بھیج کر ہر محاذ پر ہزیمت اٹھائی اور بازی ہاتھ سے نکل گئی۔ اگر شروع سے ہی میری خدمت لی گئی ہوتی تو میں بہت پہلے عربوں کو بھگا چکا ہوتا۔ ہرقل نے کہا کہ میں عربوں کو بالکل اہمیت نہیں دیتا اور ان کے سامنے تجھ جیسے جلیل القدر شجاع کو بھیجنا تیری شان کے خلاف سمجھتا تھا۔ لیکن عربوں کی جسارت اس قدر بڑھ گئی ہے کہ ان کے استیصال کے لئے تیرا جانا لازمی ہو گیا ہے۔ میں نے تجھ کو بارہ ہزار سواروں پر سردار مقرر کیا ہے لہٰذا تو جلد از جلد کوچ کرنے کی تیاری کر اور جب تو بمقام بعلبک اور اجنادین پہنچنا تو وہاں جو لشکر ہے اس سے کہنا کہ مسلمانوں کا ایک لشکر عمرو بن العاص کی سرداری میں ارض فلسطین میں پڑاؤ کئے ہوئے ہے وہ اس لشکر کو خالد بن ولید تک نہ پہنچنے دیں۔ فلسطین سے دمشق جانے والے تمام راستے مسدود کر دیں۔ پھر تو وہاں سے دمشق کی کمک کو پہنچ جانا۔

وردان نے کہا کہ اے بادشاہ! میں آپ کی مراد پوری کروں گا۔ خالد بن ولید اور اس کے ساتھیوں کے سر کاٹ کر لاؤں گا اور آپ کے قدموں میں ڈال دوں گا۔ پھر یہاں سے ملک حجاز پر لشکر کشی کر کے مسلمانوں کے کعبہ کو ڈھا دوں گا اور مدینہ کو مسمار کر کے کھنڈر بنا دوں گا۔ آپ اجازت عطا فرمائیں، آپ کا یہ خادم اسی وقت کوچ کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ ہرقل نے وردان کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا کہ اگر عربوں سے مقابلہ کر کے تو فتح حاصل کرے گا اور اپنا کہا کر دکھائے گا تو میں وہ تمام شہر جو مسلمانوں نے فتح کر لئے ہیں اور حجاز کا جتنا حصہ تو فتح کرے گا ان سب کا تجھے مالک کر دوں گا۔ یہ وعدہ میں مقدس انجیل کا حلف اٹھا کر کرتا ہوں۔ اور ہاں! اس سے بڑھ کر ایک انعام یہ کہ میرے انتقال کے بعد ملک شام کا تو ہی بادشاہ ہوگا اور میں ان تمام وعدوں کی دستاویز لکھ جاؤں گا۔

ہرقل نے وردان کو خلعت (شاہی لباس) دیا اور ایک سونے کی صلیب دی، جس کے چاروں کناروں میں قیمتی یاقوت جڑے ہوئے تھے اور کہا کہ جس وقت دشمن سے مقابلہ ہو اس صلیب کو آگے رکھنا یہ صلیب تیری مدد کرے گی۔ پھر وردان نے کنیسہ میں جا کر عبادت کی اور کنیسہ کے پادریوں نے مذہبی مراسم ادا کر کے اس کے لئے فتح ونصرت کی دعا کی۔ کنیسہ

سے نکل کر وردان انطاکیہ شہر کے صدر دروازے ''باب فارس'' پر آیا۔ وہاں لشکر جمع کیا گیا اور جب بارہ ہزار کا لشکر مکمل ہو گیا تو اس نے کوچ کی۔ وردان کے لشکر کو رخصت کرنے ہرقل بادشاہ لشکر کے ہمراہ لوہے کے پل تک گیا۔ وردان کا لشکر معرات کے راستے سے عماۃ نامی مقام سے گزرتا ہوا شہر دمشق کی طرف آگے بڑھا۔

## قلعہ دمشق کا محاصرہ جاری

ادھر دمشق کے قلعہ کا اسلامی لشکر نے محاصرہ جاری رکھا تھا۔ اسلامی لشکر کے مجاہدین قلعہ کے اردگرد باارادہ جنگ موجود رہتے تھے۔ اہل دمشق قلعہ کی دیوار پر چڑھ کر ان پر پتھر اور تیر کی بارش برساتے تھے مجاہدین چمڑوں کی ڈھالیں ہاتھ میں رکھتے تھے۔ اور اپنے کو بچاتے تھے۔ موقع پا کر مجاہدین یمن بھی تیران کو مارتے تھے۔ اس طرح بیس دن کا عرصہ گزر گیا لیکن کوئی نتیجہ برآمد نہ ہوا۔ رومی قلعہ میں محصور ہونے کی وجہ سے سخت تنگی و پریشانی میں تھے۔ قلعہ میں رسد بھی ختم ہونے کے قریب تھا۔ علاوہ ازیں اہل دمشق کے کھیت قلعہ کے باہر تھے لہذا ان کی کاشت کاری کا کاروبار ٹھپ پڑ گیا تھا۔ قلعہ میں غلہ وغیرہ نہیں آ سکتا تھا۔ اشیاء صرف کی بھی قلت تھی۔ غرض وہ مختلف مصیبتوں میں گرفتار تھے۔

حضرت شداد بن اوس روایت کرتے ہیں کہ اسلامی لشکر نے بیس دن تک دمشق کا محاصرہ جاری رکھا۔ ایک دن اسلامی لشکر میں خبر آئی کہ ہرقل بادشاہ نے ''اجنادین'' میں رومیوں کا بھاری لشکر جمع کیا ہے۔ خبر سنتے ہی حضرت خالد باب شرقی سے روانہ ہو کر باب جابیہ حضرت ابوعبیدہ کے پاس آئے اور صورت حال سے مطلع کرتے ہوئے اپنی رائے پیش کی کہ ہم دمشق کا محاصرہ ترک کر کے اجنادین میں جمع رومی لشکر سے نپٹ لیں بعد میں دمشق کا مسئلہ حل کریں گے۔ اگر اللہ نے ہم کو فتح دی تو پھر یہاں واپس پلٹ آئیں گے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ میری رائے اس کے برعکس ہے کیونکہ بیس دن تک قلعہ میں محصور رہنے کی وجہ سے اہل دمشق تنگ آ گئے ہیں اور ہمارا رعب ان کے دلوں میں سما گیا ہے۔ اگر ہم یہاں سے کوچ کر گئے تو ان کو راحت حاصل ہوگی اور وہ کھانے پینے کی چیزیں قلعہ میں کافی مقدار میں ذخیرہ



کرلیں گے اور جب ہم اجنادین سے یہاں دوبارہ واپس آئیں گے تو وہ لوگ طویل عرصہ تک ہمارا مقابلہ کرنے کے لائق ہو جائیں گے اور ان پر تنگی کی جو صورت حال ابھی قائم ہے پھر نہ ہو سکے گی۔ حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے محاصرہ جاری رکھا اور دمشق کے قلعہ کے متفرق دروازوں پر اسلامی لشکر کے تمام متعین سرداروں کو حکم دیا کہ اپنی اپنی طرف سے حملہ میں شدت اختیار کریں۔ حضرت خالد کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے ہر جانب سے اسلامی لشکر نے شدید حملے شروع کئے۔

اس طرح دمشق کے محاصرہ کو کل اکیس دن گزر گئے۔ حضرت خالد نے مجاہدوں کو حملے میں شدت کرنے کی ترغیب دیتے ہوئے خود بھی باب شرقی سے سخت حملہ جاری رکھا۔ اہل دمشق اب بالکل تنگ آ گئے تھے اور ہرقل بادشاہ کی کمک کے منتظر تھے۔ حضرت خالد نے پے در پے حملے جاری رکھے۔ وہ اسی طرح مصروف جنگ تھے کہ انھوں نے دیکھا کہ قلعہ کی دیوار پر جو رومی تھے وہ دفعۃً تالیاں بجا کر ناچنے کودنے لگے اور خوشی کا اظہار کرنے لگے۔ حضرت خالد حیرت سے ان کو دیکھنے لگے۔ وہ لوگ پہاڑوں کی جانب واقع ''بیت لہیا'' کی طرف ہاتھ سے اشارہ کر کے ایک دوسرے کو کچھ دکھا رہے تھے۔ حضرت خالد بن ولید نے پہاڑ کی جانب دیکھا تو ایک بڑا غبار اس طرح اٹھتا ہوا نظر آیا کہ اس کی وجہ سے آسمان تاریک نظر آتا تھا۔ دن کے وقت بھی اندھیرا چھاتا ہوا دکھائی دیا۔ حضرت خالد فوراً سمجھ گئے کہ دمشق کی کمک کرنے ہرقل بادشاہ کا لشکر آ رہا ہے۔ تھوڑی ہی دیر میں چند مخبروں نے خبر دی کہ اے سردار! ہم نے پہاڑ کی گھاٹی کی طرف ایک لشکر جرار دیکھا ہے اور وہ بیشک رومیوں کا لشکر ہے۔ حضرت خالد نے ''لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ'' پڑھا اور فوراً باب شرقی سے باب جابیہ پر آئے اور حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کو صورت حال سے آگاہ کیا اور کہا کہ اے امین الامت! میں نے یہ ارادہ کیا ہے کہ تمام لشکر لے کر ہرقل بادشاہ کے فرستادہ لشکر سے نبرد آزمائی کرلوں، لہذا اس امر میں آپ کا مشورہ کیا ہے؟ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! یہ مناسب نہیں کیونکہ اگر ہم نے اس جگہ کو چھوڑ دیا تو اہل دمشق قلعہ سے باہر آ کر ہم سے جنگ کریں گے۔ آگے سے ہرقل کا لشکر حملہ آور ہوگا اور پیچھے سے اہل دمشق حملہ کریں گے۔ ہم رومیوں کے دو

لشکر کے درمیان میں آ کر مصیبت میں پھنس جائیں گے۔ اس پر حضرت خالد نے کہا کہ تو پھر آپ کی اس معاملہ میں کیا رائے ہے؟ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا:

## ⊙ پانچ سو مجاہد سواروں کا بارہ ہزار رومی سپاہ سے مقابلہ

تم اپنے لشکر سے کسی جواں مرد اور جنگ آزمودہ مجاہد کے ساتھ ایک جماعت روانہ کرو اور ان کو حکم دو کہ اگر ان کو اس لشکر سے لڑنے کی استطاعت وقوت کا یقین ہو تو لڑلیں ورنہ ہمارے پاس واپس پلٹ آئیں۔ پھر ہم اور کوئی تدبیر کریں گے۔ حضرت خالد اس طرح کا مشورہ کرنے کے بعد پھر اپنی جگہ باب شرقی پر آئے اور حضرت ضرار بن الازور کو بلا کر فرمایا کہ میں نے تم کو پانچ سو سواروں پر سردار مقرر کیا ہے۔ تم ان سواروں کو لے کر ''بیت لہیا'' کی جانب سے آنے والے رومی لشکر کی طرف جاؤ۔ اگر تم ان کو روک سکو تو ٹھیک ہے ورنہ واپس آ جانا۔ حضرت ضرار بن الازور فوراً پانچ سو سواروں کو لے کر روانہ ہو گئے اور بیت لہیا نام کے مقام پر آئے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں آزر سنگ تراش کر بت بناتا تھا۔ حضرت ضرار نے وہاں آ کر دیکھا کہ دشمن کا لشکر بکریوں کے ریوڑ کی طرح پہاڑ کی گھاٹی سے اُتر رہا تھا۔ لشکر کے تمام سپاہی لوہے کی زرہوں میں لپٹے ہوئے ہیں، اور ان کے سروں پر لوہے کے خود ہیں۔ آفتاب کی روشنی میں ان کی زرہیں، خود، تلواریں اور نیزے مثل آئینہ چمک رہے ہیں۔

حضرت ضرار بن ازور کے ساتھیوں نے دشمن کی کثیر تعداد دیکھ کر حضرت ضرار سے کہا کہ اے سردار! یہ لوگ بہت زیادہ تعداد میں ہیں۔ بہتر ہے کہ ہم پلٹ جائیں اور حضرت خالد بن ولید کو مطلع کریں۔ حضرت ضرار نے فرمایا قسم خدا کی! میں خدا کی راہ میں ضرور شمشیر زنی کروں گا اور پیٹھ پھیر کر ہرگز بھاگنے والوں کے زمرے میں داخل نہیں ہوں گا۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے:

" يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ ۝" (سورۃ الانفال، آیت: ۱۵)

**ترجمہ**: -''اے ایمان والو! جب کافروں کے لشکر سے تمہارا مقابلہ ہو تو انھیں



پیٹھ نہ دو۔'' (کنزالایمان)

حضرت ضرار نے مزید فرمایا کہ اگر میں بھاگ کر واپس جاؤں گا تو گنہگار اور اللہ کا نافرمان شمار کیا جاؤں گا۔ حضرت ضرار کی گفتگو سن کر حضرت رافع بن عمیرہ الطائی بھی جوش میں آئے اور انھوں نے مجاہدوں کو مخاطب کر کے فرمایا کہ اے گروہ مسلمین! ان گبروں سے کیا ڈرنا؟ اللہ تعالیٰ نے تم کو اکثر لڑائیوں میں مدد دی ہے اور صبر کرنے سے خدا کی مدد قریب ہوتی ہے۔ ہمارے قلیل گروہ نے ہمیشہ کثیر جماعت کو شکست دی ہے۔ مناسب یہ ہے کہ اگلے لوگوں کی راہ پر چلو اور تواضع وانکساری سے اللہ کی طرف رجوع کرو۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے مقدس کلام مجید میں صاف ارشاد فرمایا ہے:

" كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيْلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيْرَةًۢ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ" (سورۃ البقرہ، آیت: ۲۴۹)

**ترجمہ**: -''بارہا کم جماعت غالب آئی ہے زیادہ گروہ پر اللہ کے حکم سے اور اللہ صابروں کے ساتھ ہے۔'' (کنزالایمان)

حضرت رافع بن عمیرہ الطائی کی پرجوش تقریر نے مجاہدوں کے دل جنبش میں لا دیئے۔ تمام نے بیک زبان یہی کہا کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھاگتا ہوا نہ دیکھے، ہم زندگی کی آخری سانس تک دشمنوں سے لڑیں گے۔

## ⊙ پانچ سو مجاہدوں کی بارہ ہزار رومیوں سے مدبھیڑ

حضرت ضرار بن الازور تمام ساتھیوں کو لے کر بیت لہیا کے قریب کمین گاہ میں چھپ گئے اور رومی لشکر کا انتظار کرنے لگے۔ حضرت ضرار نے صرف شلوار پہنی تھی۔ اوپر کا جسم ننگا کر کے ہاتھ میں لمبا نیزہ لئے ہوئے عربی نسل کی گھوڑی پر سوار تھے۔ تھوڑی دیر بعد رومیوں کا بارہ ہزار کا لشکر اپنی متکبرانہ شان وشوکت سے آتا ہوا نظر آیا۔ تمام مجاہد ہوشیار ہو گئے۔ جب لشکر قریب آیا تو حضرت ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ساتھ نعرہ تکبیر کہتے ہوئے ٹوٹ پڑے۔ اچانک اس طرح کے حملہ سے رومی لشکر کے سپاہیوں کے دلوں میں رعب سما گیا۔ حضرت ضرار

بپھرے ہوئے شیر کی طرح رومیوں پر حملہ کر کے ان کو لقمۂ اجل بنا رہے تھے۔ ان کے جسم وقامت کی ہیئت، سرعت اور جست کو دیکھ کر رومی متحیر تھے۔

ایک شخص رومی لشکر کا نشان فوج اٹھائے ہوئے تھا۔ حضرت ضرار نے اس کے سینے میں نیزہ پیوست کر دیا۔ لشکر کے میمنہ پر ایک شخص عمدہ لباس پہنے ہوئے لشکر کے اہم ارکان میں سے تھا۔ اس کو بھی حضرت ضرار نے نیزہ کی ایک ضرب سے خاک میں ملا دیا۔ ہرقل بادشاہ نے وردان کے لشکر کو روانہ کرتے وقت جو سونے کی صلیب دی تھی اس کو ایک بطریق اٹھائے ہوئے تھا اور وہ تاتاری گھوڑے پر سوار تھا۔ حضرت ضرار اس کی طرف لپکے اور ایسا نیزہ مارا کہ اس کے سرین کو پھاڑ دیا، اور اس کی آنتوں کو چیرتا ہوا دوسری جانب نکلا اور وہ مردہ ہو کر زمین پر گرا۔ صلیب اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر زمین پر گری۔ جب وردان نے صلیب کو زمین پر گرتے دیکھا تو اس کو شگون بد میں شمار کیا اور اس کو اپنی ہلاکت کا خوف لاحق ہوا۔ وردان نے گھوڑے سے اُتر کر صلیب کو اٹھانے کا قصد کیا لیکن چند مجاہدوں نے صلیب کو اپنے گھیرے میں لے لیا۔ وردان کو ہمت نہ ہوئی کہ مجاہدوں کے حصار سے صلیب کو اٹھائے۔ دفعۃً حضرت ضرار نے پکار کر مجاہدوں سے کہا کہ یہ صلیب میرا حق وحصہ ہے۔ اس کو مت اُٹھاؤ۔ ویسے ہی پڑی رہنے دو۔ حامل صلیب رومی کے ساتھیوں کے قتل سے فراغت پا کر اس صلیب کو میں اُٹھاؤں گا۔ وردان نے جب حضرت ضرار کو دیکھا تو آپ کی صورت وہیئت کو دیکھ کر کانپنے لگا اور لشکر کے بیچ میں گھسنے کے ارادہ سے پیچھے کی جانب ہٹنے لگا۔ اس کے ساتھیوں نے کہا اے سردار کہاں جاتے ہو؟ وردان نے حضرت ضرار کی جانب اشارہ کر کے کہا کہ میں اس شریر شخص سے بھاگتا ہوں ایسی ڈراونی صورت وہیئت والا شخص میں نے کبھی نہیں دیکھا۔

حضرت ضرار نے وردان کو بھاگتا دیکھ کر اس کا تعاقب کیا۔ وردان کے محافظوں نے حضرت ضرار اور وردان کے درمیان حائل ہو کر حضرت ضرار کو اس تک پہنچنے سے باز رکھا۔ حضرت ضرار نے وردان کے کئی محافظوں کو اپنے نیزہ کی نوک کا مزہ چکھا کر ان کو زندگی سے بے مزہ کر دیا۔ وردان کا بیٹا حمران حضرت ضرار پر حملہ آور ہوا اور اس نے آپ کے بائیں بازو پر نیزہ مارا، نیزہ لگتے ہی خون کا فوّارہ چھوٹا اور حضرت ضرار کو سست کر دیا لیکن ایک لمحہ کے بعد آپ نے



بشدت تمام حمران کے دل پر نیزہ مارا۔ نیزہ لگتے ہی دل کٹ گیا اور وہ واصل جہنم ہو گیا۔ حضرت ضرار نے حمران کے جسم سے نیزہ کھینچا تو نیزے کا پھل حمران کے جسم میں پیوست رہ گیا اور نیزہ بغیر پھل کے مثل چوب باہر نکلا۔ رومیوں نے حضرت ضرار کے ہاتھ میں بغیر پھل کا نیزہ دیکھا تو شیر بن گئے اور حضرت ضرار پر لپکے اور حضرت ضرار کو گرفتار کر لیا۔

حضرت ضرار کا گرفتار ہونا مجاہدوں پر شاق گزرا۔ سب نے سخت حملہ کر کے حضرت ضرار کو چھڑانے کی کوشش میں جان ہتھیلی میں لے کر لڑے لیکن حضرت ضرار کو چھڑا نہ سکے۔ اب مجاہدوں کے حوصلے پست ہو گئے۔ چھوٹی جماعت کے مقابلہ میں رومیوں کا لشکر جرار اور اس پر طرہ یہ کہ اسلامی لشکر کا شیر ببر رومیوں کی قید میں جکڑ گیا۔ مجاہدین نے بھاگنے کا ارادہ کیا تو حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے پکار کر کہا کہ اے قرآن کو حفظ کرنے والو! اے قرآن کو اٹھانے والو! بھاگ کر کہاں جاؤ گے۔ کیا تم یہ نہیں جانتے ہو کہ جو شخص جہاد میں پیٹھ پھیر کر بھاگے گا وہ اللہ کے غضب میں مبتلا ہو گا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

"وَمَنْ يُّوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهٗ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ مُتَحَيِّزًا اِلٰى
فِئَةٍ فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ مَاْوٰهُ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ"

(سورۃ الانفال، آیت:۱۶)

**ترجمہ**:- ''اور جو اس دن انھیں پیٹھ دے گا مگر لڑائی کا ہنر کرنے یا اپنی جماعت میں جا ملنے کو تو وہ اللہ کے غضب میں پلٹا اور اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے اور کیا بری جگہ ہے پلٹنے کی۔'' (کنز الایمان)

**تفسیر**:- ''یعنی مسلمانوں میں سے جو جنگ میں کفار کے مقابلہ سے بھاگا وہ غضب الٰہی میں گرفتار ہوا۔ اس کا ٹھکانا دوزخ ہے۔ سوائے دو حالتوں کے۔ ایک تو یہ کہ لڑائی کا ہنر یا کرتب کرنے کے لئے پیچھے ہٹا ہو وہ پیٹھ دینے اور بھاگنے والا نہیں ہے۔ دوسرے جو اپنی جماعت میں ملنے کے لئے پیچھے ہٹا ہو وہ بھی بھاگنے والا نہیں۔'' (تفسیر خزائن العرفان، ص:۳۲۱)

حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے مزید فرمایا کہ جنت کے کچھ دروازے ایسے ہیں جو

مجاہدین صابرین کے علاوہ کسی کے لئے نہیں کھولے جائیں گے۔ اے دین کے خدمتگارو! صبر کرواور صلیب کے پوجنے والوں پر حملہ کرو۔ آگاہ ہو جاؤ کہ میں تمہارے ساتھ ہوں۔ میں حملہ کرنے میں تم سے آگے رہوں گا۔ اگر تمہارے سردار ضرار گرفتار ہوگئے یا شہید کر دیئے گئے تو کیا ہوا؟ اللہ تو زندہ ہے اور تمھیں دیکھ رہا ہے۔

اس کلام کو سنتے ہی مجاہدوں نے شجاعت اور بہادری کا مظاہرہ کرتے ہوئے رومیوں سے برابر ٹکر لی اور مقابلہ کرنے میں کوئی کمزوری نہیں دکھائی۔

## مجاہدوں کی مدد کرنے حضرت خالد کا بیت لہیا پہنچنا

جب حضرت ضرار رومیوں کی قید میں آئے تھے تو اسلامی لشکر سے ایک شخص تیز رفتار گھوڑے پر سوار ہو کر حضرت خالد کے پاس آیا اور اس نے حضرت ضرار کی گرفتاری اور بہت سے مجاہدوں کی شہادت کی اطلاع دی اور یہ بھی کہا کہ مجاہدین اس وقت مصیبت میں گرفتار ہیں۔ حضرت خالد نے پوچھا کہ رومی لشکر کی تعداد کتنی ہے؟ عرض کیا کہ بارہ ہزار۔ حضرت خالد نے فرمایا خدا کی قسم! میں نے دشمنوں کی تعداد کم گمان کر کے مجاہدوں کو مقابلہ کے لئے بھیجنے کی جرأت کی تھی۔ حضرت خالد نے پوچھا کہ رومی لشکر کا سردار کون ہے؟ کہا کہ حمص کا حاکم وردان۔ البتہ اس کے لڑکے حمران کو حضرت ضرار نے قتل کیا ہے۔ یہ سن کر حضرت خالد نے ''لاحول'' پڑھا۔ پھر اپنے معتمد کو حضرت ابوعبیدہ کے پاس بھیج کر اس امر میں ان کا مشورہ طلب کیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے کہلا بھیجا کہ باب شرقی پر اپنی جگہ کسی کو نائب بنا کر تم خود دشمنوں کے مقابلہ کے لئے جاؤ۔ مجھے یقین ہے کہ تم دشمنوں کو اس طرح پیس ڈالو گے جس طرح چکی غلہ کو پیس ڈالتی ہے اور دشمنوں کو بیہوش کر کے مٹی میں ڈال دو گے۔

حضرت خالد نے حضرت میسرہ بن مسروق عبسی کو اپنا قائم مقام مقرر کیا اور ایک ہزار سوار ان کے ساتھ کر دیئے اور باقی سواروں کو اپنے ساتھ لیئے اور انھیں حکم دیا کہ گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دو اور نیزے سیدھے کر لو اور جب دشمن کے قریب پہنچو تو سب یکبارگی حملہ کرنا اور دشمن کو اپنا دفاع کرنے کا موقع نہ دینا۔ شاید اس طرح ہم ضرار تک پہنچ جائیں



گے۔ اگر وہ زندہ ہونگے تو ان کو چھڑا لیں گے اور اگر رومیوں نے جلدی کر کے انھیں شہید کر دیا ہوگا تو انشاء اللہ ہم رومیوں سے ضرار کا بدلہ ضرور لیں گے۔ ان کے لشکر میں تباہی مچا دیں گے اور رومیوں کی لاشوں کے ڈھیر لگا دیں گے۔ پھر حضرت خالد اور ساتھیوں نے نعرۂ تکبیر بلند کرتے ہوئے گھوڑے دوڑائے۔ گھوڑے تیز رفتاری سے دوڑتے، ہوا سے باتیں کرتے جارہے تھے اور آندھی کے تیز جھونکوں کی طرح مجاہدین اسلام اپنے دینی بھائیوں کی نصرت واعانت کرنے کوندتی ہوئی بجلی کی رفتار سے گھوڑوں پر بیت لہیا کی جانب دوڑے۔

## ایک نقاب پوش نامعلوم سوار مجاہد

حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ساتھ بیت لہیا کی طرف بڑھ رہے تھے۔ آپ سب سے آگے رجز کے اشعار پڑھتے ہوئے گھوڑے کی رفتار تیز سے تیز تر کرتے جارہے تھے۔ ناگاہ آپ نے دیکھا کہ آپ کے آگے سیاہی مائل سرخ رنگ کے گھوڑے پر ایک سوار بڑی تیزی سے جارہا ہے۔ بلند قد وقامت اور ہاتھ میں ایک لمبا نیزہ تھا۔ اس نے سیاہ لباس اس طرح پہنا تھا کہ دونوں آنکھوں کے علاوہ اس کے جسم کا کوئی حصہ نظر نہیں آتا تھا۔ اس نقاب پوش سوار نے اپنے گھوڑے کی باگ ڈھیلی کر دی تھی اور اس کا گھوڑا ہوا سے باتیں کرتا ہوا جارہا تھا۔ وہ نقاب پوش سوار گھوڑے کے زین پر اس طرح چپک کر بیٹھا تھا کہ گویا وہ گھوڑے کے جسم میں چسپاں ہے۔ گھوڑے کو ایڑی مارنا، کودانا، دوڑانا اور گھوڑے کو موڑنا و پھیرنا بڑی صفائی سے انجام دے رہا تھا۔ اس کا انداز رفتار اس کی شہسواری، ہوشیاری اور دلیری کی گواہی دے رہا تھا۔ اس نے لوہے کی زرہ پہن رکھی تھی اور کمر کو ایک چادر سے مضبوط باندھ رکھا تھا۔ شوق جہاد میں مضطرب وبیقرار ہو کر سب سے آگے مثل آگ کے شعلہ جارہا تھا۔ گھوڑ سواری کے فن کا ماہر اور مشاق معلوم ہوتا تھا۔ اس کے تیور اس کی بلند حوصلگی اور شجاعت کی نشان دہی کر رہے تھے۔ ایسا لگتا تھا کہ دشمن پر وہ ایک آندھی کی طرح چھا جائے گا۔ حضرت خالد بن ولید بھی اس سوار کو دیکھ کر محو حیرت تھے اور اس کو پہچاننے کی کوشش کر رہے تھے کہ یہ کون بہادر مجاہد ہے جس نے مشرکوں سے لڑنے کے لئے اپنے سر پر کفن باندھ رکھا ہے۔ تھوڑی دیر میں حضرت خالد کا

قافلہ بیت لہیا کے قریب پہنچ گیا۔

علامہ واقدی روایت کرتے ہیں کہ حضرت رافع بن عمیرہ طائی اپنے ساتھیوں کے ساتھ مل کر رومی لشکر کے ساتھ موت کا سامنا کر رہے تھے بلکہ موت کے منہ میں جا پہنچے تھے۔ بڑے صبر و استقلال سے مقابلہ کر رہے تھے کہ دفعۃً حضرت خالد بن ولید لشکر کی کمک لے کر پہونچ گئے۔ وہ نقاب پوش سوار سب سے پہلے رومیوں پر حملہ آور ہوا۔ اس کے حملے کی نوعیت شکاری باز کے چڑیوں کے جھنڈ پر حملہ کرنے کی تھی۔ اس طرح اس نے رومی لشکر کو ہلا کر رکھ دیا۔ رومی لشکر کی صفیں کچے دھاگے کی طرح توڑ کر رکھ دیں۔ وہ سوار رومی لشکر کے وسط میں گھس کر اوجھل ہو گیا مگر تھوڑی دیر کے بعد وہ لشکر سے اس حالت میں باہر نکلا کہ اس کا نیزہ خون سے تر تھا۔ پھر وہ لشکر میں غائب ہوا اور باہر نکلا اور ایک ہی گرداوے میں کئی رومیوں کو خاک و خون میں ملا دیا۔ قہر الٰہی کی بجلی بن کر جس پر گرتا اس کو جلا کر راکھ کر دیتا۔ اس کے نیزے کی ضرب اتنی شدید تھی کہ سپر کو پھاڑ کر سپر اٹھانے والے کو ہلاک کر دیتی تھی۔ موت سے بے خوف ہو کر وہ نقاب پوش اپنے کو معرض ہلاکت میں ڈالے ہوئے تھا۔ پھر اچانک وہ رومیوں کے لشکر میں پوشیدہ ہو گیا اور ایک گروہ کو پھاڑ ڈالا۔ اس کا قلق اور اضطراب ہر لمحہ بڑھتا جاتا تھا اور اس کے حملے کی شدت میں اضافہ ہوتا جاتا تھا۔ حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے جب اس نقاب پوش سوار کے کرتب اور لڑائی کے فن دیکھے تو یہ گمان کیا کہ یہ سوار حضرت خالد بن ولید ہیں کیونکہ ایسے حملے حضرت خالد کے علاوہ اور کوئی نہیں کر سکتا۔ حضرت رافع اسی سوچ میں تھے کہ حضرت خالد ان کے پاس پہنچے۔ حضرت رافع نے حضرت خالد سے پوچھا کہ جب آپ میرے پاس ہیں تو یہ کفن بردوش اور نقاب پوش مجاہد کون ہے؟ جو دشمنان خدا سے لڑنے میں دلیری کر کے اپنی جان راہ خدا میں خرچ کرنے کو تُلا ہے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ خدا کی قسم! میں بھی نہیں جانتا کہ یہ سوار کون ہے؟ اس کی دلیری اور شجاعت نے مجھ کو بھی تعجب میں ڈال رکھا ہے۔

حضرت خالد بن ولید نے اپنے لشکر کے ساتھ رومیوں پر حملہ کر دیا اور دونوں لشکر ایک دوسرے سے گتھ گئے۔ وہ نقاب پوش سوار رومی لشکر کے قلب سے باہر نکلا۔ اس کا نیزہ خون



میں شرابور تھا۔ اس کے گھوڑے سے پسینے کی دھاریں ٹپکتی تھیں۔ وہ سوار اپنے دائیں بائیں اس طرح نیزہ مارتا تھا کہ جو بھی اس کی زد میں آجاتا اوندھے منہ گر کر خاک و خون میں تڑپتا تھا۔ رومی سپاہی اس نقاب پوش سوار سے ایسا ڈر گئے تھے کہ اس کو اپنی طرف آتا دیکھ کر بھاگتے تھے۔ گویا یہ سوار ان کے لئے فرشتۂ موت تھا۔ چند رومی سپاہی متحد ہو کر اس سوار پر حملہ آور ہوئے لیکن موت سے بے پروا ہو کر وہ سوار تن تنہا دلیری سے ان سے نبرد آزما ہو کر اعلیٰ شجاعت کا مظاہرہ کر رہا تھا، رومی کثیر تعداد میں تھے اور ایسا لگتا تھا کہ اس پر غالب آجائیں گے۔ لیکن حضرت خالد بن ولید اور ان کے ساتھیوں نے رومیوں پر حملہ کر کے اس سوار کو نرغہ سے نکال کر بچایا۔ وہ سوار اسلامی لشکر میں آملا۔ مجاہدوں نے اس نقاب پوش سوار کو دیکھا تو ایسا محسوس ہوا کہ وہ ایک سرخ گلاب ہے وہ سوار خون سے آلودہ تھا۔

حضرت خالد بن ولید نے اس نقاب پوش سے فرمایا: خدا تجھ کو جزائے خیر دے اے نوجون! تو کون ہے؟ اللہ کی راہ میں اپنی جان صرف کرنے والے تیرا نام کیا ہے؟ لیکن اس سوار نے حضرت خالد کے سوال کا کوئی جواب نہ دیا بلکہ اعراض کرتے ہوئے خاموش رہا۔ مجاہدوں نے کہا کہ اے مرد نیک! لشکر کا سردار تجھ سے سوال کرتا ہے اور تو اعراض کر کے جواب نہیں دیتا؟ صرف لشکر کے سردار ہی نہیں بلکہ تمام مسلمان تیرے تعارف کے لئے بیقرار ہیں۔ لہذا صرف اتنا بتا دے کہ تیرا نام کیا ہے؟ اور تو کس قبیلہ کا ہے اس نقاب پوش سوار نے کوئی جواب نہیں دیا اور چپ رہا پھر حضرت خالد بن ولید نے اصرار کیا تو اس سوار نے...

”نقاب کے پیچھے سے عورت کی آواز میں کہا کہ اے سردار! میں نے نافرمانی کرتے ہوئے جواب دینے میں روگردانی نہیں کی۔ آپ کے حکم کی تعمیل میں تاخیر کرنے اور آپ کے سوال کا جواب دینے میں دیر لگانے کی وجہ صرف شرم و حیا ہے کیونکہ میں پردے میں بیٹھنے والی ہوں۔ میں نے جو کام کیا ہے وہ میرے دل کی رنجیدگی کی وجہ سے کیا ہے۔ حضرت خالد نے پوچھا کہ تم کون ہو؟ جواب میں کہا کہ میرا نام ”خولہ“ ہے میں ازور کی بیٹی ہوں اور ضرار بن ازور کی بہن ہوں۔ میں عورتوں کے گروہ میں بیٹھی ہوئی تھی کہ مجھ کو خبر ملی کہ میرے بھائی ضرار کو رومیوں نے قید کر لیا ہے اور آپ

24

5

اپنے ہمراہیوں کے ساتھ میرے بھائی کی رہائی کے لئے جا رہے ہیں تو میں اپنا
حلیہ تبدیل کر کے آپ کے ساتھ شامل ہوگئی اور کیا میں جو کیا۔"
حضرت خولہ کو اپنے بھائی کے نہ ملنے کا بہت غم اور افسوس تھا۔ اپنے بھائی کے فراق میں
رونے لگیں ان کی یہ حالت دیکھ کر حضرت خالد بھی رونے لگے۔

## حضرت خالد کا رومیوں پر حملہ اور حضرت خولہ بنت ازور کی شجاعت

حضرت خالد نے حضرت خولہ کو اطمینان اور تسلی دیتے ہوئے فرمایا کہ اب ہم سب
یکبارگی حملہ کریں گے اور ہم کو اُمید ہے کہ خدا ہم کو تمہارے بھائی تک پہنچا دے تا کہ ہم ان کو
قید سے چھڑا لیں، حضرت خولہ نے کہا کہ اس حملہ میں مَیں سب سے آگے رہوں گی۔ چنانچہ
مجاہدوں نے رومیوں پر حملہ کر دیا۔ حضرت خولہ نے ایسے شدید حملے کئے کہ رومی لشکر میں
گھبراہٹ پھیل گئی۔ رومی سپاہی حضرت خولہ کی جنگی مہارت دیکھ کر کہنے لگے کہ اگر سارے اہل
عرب اس سوار کی طرح بہادر ہیں تو ہم میں ان کے مقابلہ کی طاقت نہیں۔ حضرت خالد نے بھی
ایسے کرتب جنگ دکھائے کہ رومیوں کے قدم ڈگمگانے لگے۔ وردان نے اپنے لشکر کی بزدلی
اور نامردی کو تاڑ لیا۔ لہٰذا اپنے لشکر کو ثابت قدم رکھنے کے لئے اہل دمشق کی کمک کی اُمید دلائی
، فتح وغلبہ کا یقین دلایا لیکن حضرت خالد نے رومیوں کو دائیں بائیں منتشر اور پریشان کر دیا۔
حضرت خالد نے ہر چند کوشش کی کہ کسی طرح وردان تک پہنچ کر اس کا کام تمام کر دوں لیکن
وردان محافظوں کے جھرمٹ میں اور فاصلے پر ہونے کی وجہ سے اس تک نہ پہنچ سکے۔
حضرت خولہ کا یہ حال تھا کہ وہ رومی لشکر میں گھس کر دائیں بائیں پھاڑ دیتی تھیں۔
نیزے کا سرعت سے استعمال کر کے کئی رومیوں کے سینے چھلنی کر دیئے۔ حضرت خولہ نیزہ بازی
کرتی جاتی تھیں اور اپنے بھائی کو ڈھونڈھتی تھیں اور اپنے بھائی کے فراق وغم میں درد بھرے
اشعار پڑھ کر اپنے بھائی کو پکارتی تھیں۔ ہر مسلمان مجاہد سے اپنے بھائی کا حال دریافت کرتی
تھیں لیکن کسی نے نہیں کہا کہ میں نے ضرار کو بحالت قید یا مقتول دیکھا۔ حضرت خولہ کو اپنے
بھائی کا کہیں بھی سراغ نہ ملا تو وہ مایوس اور نا اُمید ہوگئیں اور حزن والم پر مشتمل اشعار پڑھتی تھیں



اور آہ وبکا کرتی تھیں۔ ان کی مضطرب و بیقرار حالت دیکھ کر تمام مجاہدین پر بھی گریہ طاری
ہوگیا۔ تمام مجاہدین حضرت ضرار کے لئے رو رہے تھے اور بارگاہ خداوندی میں ان کی حیات اور
ان سے ملاقات کی رو رو کر دعائیں کرتے تھے گویا کہ مجاہدین کی پرخلوص دعائیں قبول ہوئیں۔
حضرت خالد بن ولید نے حضرت ضرار کا سراغ پانے کے لئے پھر ایک مرتبہ حملہ کرنے
کا ارادہ کیا۔ وہ حملہ کی تیاری کر رہے تھے کہ رومی لشکر سے کچھ سواروں کو تیز گھوڑے دوڑاتے
ہوئے اسلامی لشکر کی طرف آتے دیکھا، مجاہدین یہ سمجھے کہ شاید یہ سوار حملہ کرنے آرہے ہیں۔
حضرت خالد اپنے ساتھیوں کے ساتھ فوراً کھڑے ہوگئے اور ان کا مقابلہ کرنے کے لئے
مستعد اور آمادہ ہوگئے۔ جب وہ رومی سوار قریب آئے تو انھوں نے اپنے ہتھیار پھینک دیئے
اور گھوڑوں سے نیچے اتر کر ہاتھوں کو اوپر اٹھائے ہوئے " لَفُون لَفُون " چلانے لگے۔
حضرت خالد نے انھیں امان دی اور پوچھا کہ تم کون ہو؟ اور کیا چاہتے ہو؟ انھوں نے کہا کہ ہم
شہر حمص کے باشندے ہیں۔ سردار وردان کے ورغلانے پر ہم تم سے لڑنے آئے تھے لیکن اب
ہم کو یقین ہوگیا ہے کہ تمہارا مقابلہ کرنے کی ہم میں طاقت نہیں تم ہم کو اور ہمارے اہل وعیال کو
امان دو اور ہم کو بھی ان لوگوں میں شمار کرو جن سے تم نے صلح کی ہے۔ آپ جو بھی معاوضہ طلب
فرمائیں گے ہم حاضر خدمت کر دیں گے۔ بلکہ اپنے شہر کے دیگر باشندوں کو بھی صلح پر رضامند
کریں گے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ جب ہم تمہارے شہر میں آئیں گے تب تم سے صلح
کریں گے۔ اس وقت ممکن نہیں۔ پھر حضرت خالد نے ان رومی سواروں کو حوالات میں ڈالنے
کا حکم فرمایا۔ اور ان سے حضرت ضرار کے متعلق پوچھا کہ ان کو قید کرنے کے بعد رومی لشکر کے
سردار نے ان کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ وہ زندہ ہیں یا انھیں شہید کر دیا گیا؟

## حضرت ضرار کی رہائی

رومی سواروں نے کہا کہ شاید آپ اس شخص کے متعلق پوچھتے ہیں جو ننگے بدن تھا اور
جس نے ہمارے بہت سے سپاہیوں کو مار ڈالا اور ہمارے سردار کے بیٹے کو بھی قتل کر کے
ہمارے سردار کو رنج وغم میں ڈالا ہے۔ حضرت خالد نے فرمایا ہاں! ہاں! میں ان کے متعلق ہی

پوچھ رہا ہوں، جلدی بتاؤ وہ کہاں ہیں؟ رومی سواروں نے کہا کہ ان کا حال یہ ہے کہ وردان نے ان کو ایک اونٹ پر بٹھا کر سو سواروں کی نگرانی میں ہرقل بادشاہ کے پاس حمص روانہ کیا ہے۔ حمص سے ان کو انطاکیہ بھیجا جائے گا۔ یہ کام سردار وردان نے اس لئے کیا ہے کہ وہ ہرقل بادشاہ کے سامنے اپنی بہادری اور شجاعت کا اظہار کرے کہ ہم نے اسلامی لشکر سے ایسے خونخوار شخص کو گرفتار کرنے میں کامیابی حاصل کی ہے۔

حضرت ضرار کا سراغ ملنے پر حضرت خالد بن ولید بہت خوش ہوئے۔ آپ نے فوراً حضرت رافع بن عمیرہ طائی کو بلایا اور کہا کہ اے رافع تم ملک شام کے تمام راستوں سے اچھی طرح واقف ہو تمہاری تجویز اور تدبیر کی وجہ سے ہم نے ارض سماوہ سے ارکہ تک کا بغیر پانی کا علاقہ طے کیا تھا۔ اونٹوں کو ذبح کر کے اس کے پیٹ سے پانی نکال کر گھوڑوں کو پلانے اور اس کا گوشت مجاہدوں کو کھلانے کی تمہاری تدبیر بہت کامیاب رہی۔ آج پھر تم ایک مرتبہ ملک شام کے راستوں کی مہارت کا اعادہ کرو اور ضرار بن ازور کو چھڑاؤ۔ رومی سردار وردان نے حضرت ضرار کو سو سواروں کی نگرانی میں حمص کی جانب روانہ کیا ہے۔ لہٰذا تم کوئی درمیان سے جانے والے کم مسافت کے چھوٹے راستے سے ان کا تعاقب کرو اور وہ لوگ ضرار کو لے کر حمص پہنچیں اس سے قبل ان سے جا ملو اور ضرار کو چھڑا لو۔

حضرت خالد بن ولید کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے حضرت رافع بن عمیرہ نے اسلامی لشکر سے ایک سو سوار چن لئے اور روانگی کا ارادہ کیا۔ حضرت خولہ بنت ازور کو خبر ملی تو وہ خوشی سے مچل گئیں۔ فوراً مسلح ہو کر گھوڑے پر سوار ہو کر حضرت خالد کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ اور عرض کی کہ اے سردار! آپ کو اس مقدس ذات پاک جو بہترین خلائق ہیں یعنی رسول مقبول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا واسطہ دیتی ہوں کہ مجھ کو بھی اس جماعت کے ساتھ جانے کی اجازت عنایت فرماؤ تا کہ اپنے بھائی کو چھوڑانے میں اپنی خدمت پیش کروں۔ حضرت خولہ کو اجازت دے دی۔ لہٰذا وہ بھی حضرت رافع بن عمیرہ کے ساتھ روانہ ہوئیں وہ مسلمانوں کے پیچھے پیچھے تھوڑا فاصلہ رکھ کر چلتی تھیں۔

جب یہ گروہ سلمینہ نامی مقام پر پہنچا تو حضرت رافع نے وہاں کے میدان میں اِدھر اُدھر



گشت کر کے زمین پر گھوڑوں کے نشان قدم تلاش کیئے لیکن ان کو کہیں بھی گھوڑوں کے نشان قدم نظر نہ آئے۔ لہٰذا انھوں نے کہا کہ اے گروہ مسلمین بشارت ہو کہ رومی قافلہ اب تک یہاں نہیں پہنچا اور اُمید ہے کہ وہ عنقریب آپہنچے۔ حضرت رافع نے تمام مجاہدوں کو وادی الحیات کے مقام پر ایک کمین گاہ میں چھپا دیا اور رومی قافلہ کی آمد کا انتظار کرنے لگے۔ تھوڑی دیر بعد ایک غبار ظاہر ہوا اور ایک قافلہ نظر آیا۔ حضرت رافع نے دیکھا کہ ایک سو رومی سوار حضرت ضرار کو اپنے بیچ میں گھیرے ہوئے آرہے ہیں۔ جیسے ہی وہ قافلہ قریب آیا سب سے پہلے حضرت خولہ نے کمین گاہ سے نکل کر تکبیر کہہ کر حملہ کیا اور ان کے بعد حضرت رافع اور مجاہدوں نے باآواز بلند تکبیر کہتے ہوئے حملہ کیا۔ یہ حملہ کیا تھا؟ ایک چٹکی بجانے کا معاملہ تھا۔ ایک سو رومی کے مقابلے میں ایک سو مجاہد تھے ایک گھڑی میں تمام رومی مرے ہوئے زمین پر لیٹے پڑے تھے۔ تمام مجاہدوں نے اور خصوصاً حضرت خولہ نے حضرت ضرار کو سلام و مرحبا کہا اور بہ سلامت رہائی پر مبارکباد پیش کی۔ حضرت ضرار نے تمام مجاہدین کا شکریہ ادا کیا اور خیریت پوچھی پھر مجاہدوں نے مقتول رومیوں کے گھوڑے، ہتھیار، کپڑے اور مال واسباب لے لئے۔

مجاہدین مال غنیمت ایک جگہ جمع کر رہے تھے کہ اچانک کچھ رومی سوار بیت لہیا کی جانب سے بھاگتے ہوئے آرہے تھے۔ حضرت رافع نے ان کو دیکھ کر گمان کیا کہ یہ لوگ بیت لہیا میں حضرت خالد کے لشکر کے ہاتھوں پٹ کر بھاگے ہیں۔ لہٰذا حضرت رافع اور ان کے ساتھیوں نے آگے بڑھ کر ان پر حملہ کیا رومیوں نے کوئی مقابلہ نہیں کیا بلکہ "لفون لفون" پکارنے لگے لہٰذا تمام کو گرفتار کرلیا گیا۔ تھوڑی ہی دیر میں حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ہمراہ ان کا تعاقب کرتے ہوئے وہاں آپہنچے اور حضرت ضرار اور حضرت رافع وغیرہ سے اتفاقیہ ملاقات ہوگئی۔ حضرت رافع کی زبانی حضرت ضرار کی رہائی کی کہانی سن کر حضرت خالد بہت خوش ہوئے۔ حضرت ضرار کو بہ سلامت رہائی کی مبارکبادی دی اور حضرت رافع کی عظیم کارنامہ کی تعریف کرتے ہوئے شکریہ ادا کیا۔

حضرت رافع نے خالد سے ان کے یہاں آنے کا سبب پوچھا، تو بتایا کہ حضرت ضرار کی رہائی کے لئے، حضرت رافع کو روانہ کرنے کے بعد اسلامی لشکر نے ایسا سخت حملہ کیا کہ

26
5

وردان کا لشکر پیٹھ دکھا کر ہر چہار جانب بھاگنا شروع کیا۔ مجاہدوں نے مفرور رومیوں کا ہر جانب تعاقب کیا۔ وردان کہاں پوشیدہ ہوگیا وہ کسی کو پتہ نہ چلا۔ حضرت خالد نے اس کو بہت تلاش کیا تاکہ اس کو قتل کردیں لیکن وہ ہاتھ نہ آیا۔ کچھ رومی سوار وادی الحیات کے راستے سے بھاگے۔ شاید ان میں وردان ہے یہ گمان کر کے حضرت خالد نے ان کا تعاقب کیا تھا اور یہاں آپہنچے۔

القصہ! حضرت خالد بن ولید وہاں سے تمام ساتھیوں کے ہمراہ قلعۂ دمشق پر واپس آئے اور حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کو فتح کی خوشخبری اور تمام روداد سنائی اسلامی لشکر میں خوشی کی لہر دوڑ گئی اور سب نے قلعہ دمشق کی فتح کا پختہ یقین کیا۔

اسلامی لشکر دمشق میں مقیم تھا اور قلعہ کا محاصرہ جاری رکھا کہ بصرہ سے حضرت عباد بن سعید حضرمی حضرت خالد کے پاس آئے اور اطلاع دی کہ رومیوں کا نوے ہزار کا لشکر بمقام ''اجنادین'' جمع ہوا ہے۔ حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ سے مشورہ کیا تو انھوں نے فرمایا کہ ہمارا لشکر ملک شام میں متفرق مقامات میں منتشر ہے۔ لہذا ان تمام کو خط لکھ دو کہ وہ ہم سے اجنادین میں ملیں اور ہم بھی اب قلعۂ دمشق کا محاصرہ ترک کر کے اجنادین کی جانب کوچ کریں۔

# جنگ اجنادین

ہرقل بادشاہ کو وردان کے لشکر کی شکست فاش اور اس کے بیٹے حمران کے قتل کا مفصل حال معلوم ہو چکا تھا۔ لہذا ہرقل نے اس کو خط لکھا اور خوب ڈانٹ ڈپٹ کی اور یہاں تک لکھا کہ ماضی میں تو نے رومی لشکر کی جو خدمات انجام دیں اس کا لحاظ نہ ہوتا تو میں تیرے قتل کا حکم صادر کرتا، اب تجھ کو ایک موقع دیتا ہوں۔ اجنادین میں نوے ہزار لشکر پر تجھ کو سردار مقرر کرتا ہوں، تو وہ لشکر لے کر دمشق کی کمک کر اور تھوڑا لشکر فلسطین کی جانب روانہ کر، تاکہ فلسطین میں جو اسلامی لشکر ہے اس کو وہیں لڑائی میں اُلجھا رکھے اور اس لشکر کو دمشق کی طرف نہ جانے دے۔ ہرقل کا خط ملتے ہی وردان فوراً اجنادین پہنچ گیا اور رومی لشکر کی سرداری سنبھالی۔

## ⊙ اسلامی لشکر کی ملک شام میں کیفیت اور تعداد

ملک شام میں اسلامی لشکر کی کیفیت اور تعداد حسب ذیل تھی:

⊙ ۳۳,۰۰۰ ہزار کا لشکر حضرت ابوعبیدہ بن جراح کے ساتھ جو دمشق آ کر حضرت خالد کے ساتھ مل گیا تھا۔

⊙ ۴,۰۰۰ کا لشکر حضرت شرحبیل بن حسنہ کے ساتھ تھا جن کو حضرت ابوعبیدہ نے بصرہ کی طرف بھیجا تھا۔

⊙ ۱,۵۰۰ کا لشکر زحف حضرت خالد بن ولید کے ساتھ تھا جو حضرت ابوعبیدہ کے ساتھ دمشق میں تھا۔

⊙ ۹,۰۰۰ کا لشکر حضرت عمرو بن العاص کے ساتھ مقام فلسطین میں تھا۔

⊙ ۲,۰۰۰ کا لشکر حضرت یزید بن ابی سفیان اور حضرت ربیعہ بن عامر کے ساتھ بمقام ارض بلقا تھا۔

⊙ ۱,۰۰۰ کا لشکر حضرت معاذ بن جبل کے ساتھ بمقام حوران تھا۔

⊙ ۱,۰۰۰ کالشکر حضرت نعمان بن مقرن کے ساتھ مقام تدمر میں تھا۔

۵۱۵۰۰ (اکاون ہزار پانچ سو)

حضرت خالد بن ولید نے تمام لشکر کے سرداروں کو ایک ہی مضمون کا حسب ذیل خط لکھا:

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔اَمَّا بَعْدُ۔ فَاِنَّ اِخْوَانَكَ الْمُسْلِمُوْنَ قَدْ عَزَمُوْا عَلَى الْمَسِيْرِ اِلٰى اَجْنَا دِيْنَ فَاِنَّ هُنَالِكَ مِنَ الْعَدُوِّ لَتِسْعِيْنَ اَلْفاً وَهُمْ يُرِيْدُوْنَ الْمَسِيْرِ اِلَيْنَا لِيُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَ لَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ۔ فَاِذَا وَصَلَ اِلَيْكَ كِتَابِیْ هَذَا فَاقْدِمْ مَنْ مَّعَكَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اِلٰى اَجْنَادِيْنَ فَاِنَّكَ تَجِدُنَا هُنَالِكَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ وَ عَلٰى مَنْ مَّعَكَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ"

**ترجمہ**: بعد حمد وصلوٰۃ کے مطلب یہ کہ تمہارے بھائی مسلمانوں نے ارادہ روانگی کا بجانب اجنادین کے کیا ہے۔ اس واسطے کہ وہاں نوے ہزار فوج دشمنوں کی ہے جو قصد آنے کا ہماری طرف رکھتی ہے بغرض بجھانے نوراللہ تعالیٰ کہ اپنے مونھوں سے حالانکہ اللہ تعالیٰ پورا کرنے والا ہے اپنے نور کا اگرچہ کافر لوگ اس کو برا جانیں پس جس وقت پہونچے یہ خط میرا تمہارے پاس تو جو مسلمان تمہارے ساتھ ہیں ان کو لے کر اجنادین میں آؤ کہ تم ہم کو وہیں پاؤ گے اگر چاہا اللہ تعالیٰ نے اور سلامتی ہو تم پر اور تمہارے ساتھی مسلمانوں پر۔

(حوالہ:-فتوح الشام،ص:۶۴)

ہر سردار کے پاس الگ الگ قاصد روانہ فرمائے۔ خطوط کی روانگی کے بعد حضرت خالد نے لشکر کو کوچ کا حکم دیا۔ حکم ملتے ہی مجاہدوں نے فوراً خیمے اُکھیڑنے شروع کئے اور خیمے اور مال اسباب لپیٹ کر اونٹوں پر لادنا شروع کیا۔ غنیمت اور مال واسباب کے اونٹوں کو عورتوں اور بچوں کے ساتھ لشکر کے پیچھے کی جانب رکھا اور سوار ومجاہدین کو لشکر کے آگے رکھا۔ حضرت خالد



بن ولید نے کہا کہ میری رائے ہے کہ میں عورتوں اور بچوں کے قافلہ کے ساتھ لشکر کے پیچھے رہوں اور آپ لشکر کے آگے رہیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ ممکن ہے کہ وردان اپنا لشکر لے کر اجنادین سے دمشق کی طرف روانہ ہوا ہو۔ اور اس سے آمنا سامنا ہو جائے اگر تم لشکر کے آگے رہو گے تو تم ان کو روک سکو گے اور مقابلہ کر سکو گے۔ لہٰذا تم آگے رہو اور میں پیچھے رہتا ہوں۔ حضرت خالد نے فرمایا آپ کی رائے مناسب ہے میں آپ کی رائے اور تجویز کے خلاف نہیں کروں گا۔

## ⊙ اسلامی لشکر دمشق سے اجنادین کی جانب روانہ

حضرت خالد بن ولید لشکر کے سواروں کے ساتھ لشکر کے آگے چلے اور حضرت ابوعبیدہ لشکر کے پیچھے مستورات اور اطفال کے قافلہ کے ساتھ چلے اور ان کے ساتھ ایک ہزار سوار بغرض نگرانی اور حفاظت تھے۔ جب اسلامی لشکر دمشق کا محاصرہ ترک کر کے روانہ ہوا تو لشکر کو کوچ کرتے دیکھ کر اہل دمشق مارے خوشی کے اُچھلنے کودنے لگے اور تالیاں بجا کر اپنی خوشی کا اظہار کرنے لگے۔ اسلامی لشکر کی کوچ کے متعلق اہل دمشق نے مختلف آراء ظاہر کیں، کسی نے کہا کہ اجنادین میں ہمارے عظیم لشکر کے جمع ہونے کی خبر سن کر ملک شام میں اپنے دوسرے لشکر کے پاس جمع ہونے گئے ہیں، کسی نے کہا کہ محاصرہ سے تنگ آ کر کسی اور مقام پر لشکر کشی کرنے جا رہے ہیں۔ اور بعض نے تو یہاں تک کہا کہ ملک حجاز کی طرف بھاگ کر جا رہے ہیں۔

دمشق میں بولص بن بلقا نام کا ایک بطریق رہتا تھا وہ بڑا دانشمند اور ماہر جنگ تھا، تیر اندازی میں پورے ملک شام میں اس کا کوئی ثانی نہیں تھا۔ تمام نصرانی اور خود ہرقل بادشاہ کے نزدیک اس کا بڑا مرتبہ تھا، بولص اب تک کبھی بھی اور کہیں بھی اسلامی لشکر کے مقابلہ میں نہیں آیا تھا۔ جب اسلامی لشکر دمشق سے روانہ ہوا تھا تب اہل دمشق نے قلعہ کی دیوار سے دیکھا تھا کہ عورتوں، بچوں اور مال واسباب کا قافلہ لشکر کے پیچھے ہے لہٰذا ان کو یہ طمع ہوئی کہ اس پر چھاپہ مار دیا جائے۔ اپنے اس فاسد ارادے کی تکمیل کے لئے ان کی نظروں میں صرف ایک ہی

شخص تھا اور وہ بولص بن بلقا تھا۔ مفسدین اس کے پاس آئے اور اپنی تجویز پیش کی۔ بولص نے ڈانٹتے ہوئے جواب دیا کہ مجھے کوئی ضرورت نہیں، کیونکہ میں نے دیکھا ہے کہ عربوں کے مقابلے میں تم نے ہمیشہ بزدلی اور کم ہمتی کا ہی مظاہرہ کیا ہے اور اسی وجہ سے میں نے آج تک عربوں سے مزاحم ہونے سے کنارہ کشی اختیار کی ہے۔ میں تم جیسے نامردوں کو ساتھ لے کر عربوں سے لڑنے میں کوئی دلچسپی نہیں رکھتا۔ اہل دمشق نے بطریق بولص سے کہا کہ اے ہمارے معزز پیشوا! اگر تم ہماری قیادت کرنے پر رضامند ہو جاؤ تو ہم حق مسیح اور انجیل کی قسم پر وعدہ کرتے ہیں کہ ہم ثابت قدم رہیں گے اور ہم میں سے ایک فرد بھی فرار نہ ہوگا۔ اور ہم تم کو پورا اختیار دیتے ہیں کہ ہم میں سے جو بھی بھاگنے کی کوشش کرے تم اس کی گردن مار دینا۔

بطریق بولص نے اہل دمشق کا عزم واستقلال دیکھا تو وہ رضامند ہو گیا اور دمشق میں جتنے سوار اور پیدل لڑنے والے تھے تمام کو جمع کیا اور اس نے حسب ذیل لشکر جمع کر لیا۔

- اپنی سرداری میں چھ ہزار جنگجو سواروں کو رکھا۔
- اپنے بھائی بطرس کی سرداری میں دس ہزار آزمودہ کار لڑنے والے منتخب کیے۔

اس طرح کل سولہ ہزار کا لشکر لے کر وہ اسلامی لشکر کے تعاقب میں روانہ ہوا۔ اسلامی لشکر کی کیفیت یہ تھی کہ حضرت خالد بن ولید مع اپنے ہمراہیوں کے گھوڑے پر سوار ہو کر بہت آگے نکل گئے تھے۔ جب کہ حضرت ابوعبیدہ ایک ہزار سواروں کے ساتھ عورتوں اور بچوں کے قافلے اور مال واسباب کے ساتھ اونٹ کی چال چلتے ہوئے کئی میل کے فاصلے سے پیچھے چل رہے تھے۔ اچانک ان کے ہمراہی نے پیچھے کی جانب ایک غبار اٹھتا ہوا دیکھا اور حضرت ابوعبیدہ کو آگاہ کیا۔ غبار دیکھ کر حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ بیشک! ہمارے دشمن اہل دمشق ہمارے تعاقب میں آرہے ہیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے قافلے کو ٹھہرنے کا حکم دیا اور تمام عورتوں، بچوں اور بار بردار اونٹوں کو ایک جگہ اکٹھا کیا اور ان کو اپنی جگہ متحد ہو کر بیٹھے رہنے کی تاکید کی اور ایک ہزار سواروں کو دشمنوں سے مقابلہ کرنے کے لئے مستعد اور کمربستہ رہنے کا حکم دیا۔ اب رومی لشکر کا غبار بڑھتا جارہا تھا اور نزدیک آرہا تھا۔ لشکر کا شور وغل بھی صاف سنائی دینے لگا۔ اور اب رومیوں کا لشکر تیز آندھی کی طرح آپہنچا۔ ایک ہزار کفن بردوش مجاہدوں نے



ان کا مقابلہ کیا۔ ایک ہزار سواروں نے رومی لشکر کے چھ ہزار سواروں سے ٹکر لی اور شجاعت کے جوہر دکھائے لیکن رومی لشکر کے دس ہزار پیدل نے عورتوں، بچوں اور مال واسباب پر قبضہ کر لیا۔ کیونکہ ان کی نگرانی پر مقرر ایک ہزار مجاہد سوار مصروف جنگ تھے۔ بطریق بولص کے بھائی بطرس نے عورتوں اور بچوں کو قید کر لیا اور تمام مال واسباب لوٹ لیا اور سب کو لے کر ''نہر استریاق'' چلا گیا اور اپنے بھائی بطریق بولص سے کہا کہ میں نہر استریاق نامی مقام پر تمہارا انتظار کرتا ہوں۔

ادھر حضرت ابوعبیدہ ایک ہزار مجاہدوں کے ہمراہ رومی لشکر کے چھ ہزار سواروں کے بیچ میں گھر چکے تھے۔ جنگ کی آگ کے شعلے بلند ہو رہے تھے۔ حضرت ابوعبیدہ مجاہدوں کو صبر کے ساتھ ثابت قدم رہ کر لڑنے کی ترغیب دیتے تھے۔ اور خود بھی شدید قتال کر رہے تھے۔ اس وقت حضرت ابوعبیدہ یہ جملے فرماتے تھے کہ قسم ہے خدا کی! رائے وہی اچھی تھی جو خالد بن ولید نے تجویز کی تھی کہ وہ لشکر کے حصۂ خلف میں رہیں۔ حضرت ابوعبیدہ اور ان کے ساتھی سخت مصیبت میں مبتلا تھے لیکن پھر بھی دلیری سے مقابلے میں جمے رہے۔ جب رومی لشکر نے عورتوں کے قافلے کو قید کر لیا اور حضرت ابوعبیدہ اور ان کے ساتھیوں پر بلائے ناگہانی آپڑی تھی تو حضرت سہیل بن صباح وہاں سے حضرت خالد کی طرف بھاگے۔ ان کی سواری میں یمن کا گھوڑا تھا۔ حضرت سہیل نے اپنے گھوڑے کی باگ ڈھیلی چھوڑ دی۔ گھوڑا بجلی کی طرح چلا بلکہ یوں کہئے کہ ہوا میں اُڑا۔ تھوڑی ہی دیر میں حضرت سہیل نے حضرت خالد کے لشکر کو پالیا اور قریب پہنچتے ہی بلند آواز سے پکارا کہ اے مجاہدو! واپس پلٹو، واپس پلٹو، تمہارے بھائی سخت مصیبت میں مبتلا ہیں۔ حضرت خالد کا لشکر یہ پکار سن کر تھم گیا۔ حضرت خالد نے پوچھا اے سہیل! کیا معاملہ ہے؟ حضرت سہیل نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا کہ رومیوں نے ہماری عورتوں اور بچوں کو قید کر لیا۔ مال واسباب لوٹ لیا اور شدید حملہ کر دیا ہے۔ حضرت ابوعبیدہ اور ان کے ساتھی سخت مصیبت میں ہیں۔

حضرت سہیل بن صباح سے یہ خبر سن کر حضرت خالد بن ولید نے استرجاع پڑھا۔ ان کی نظروں کے سامنے اپنے دینی بھائیوں کی حالت کا قیاسی منظر کھڑا ہو گیا۔ اپنے دینی بھائیوں

کے حال پر بیقرار ہو گئے اور اپنے ساتھیوں کو پکار کر کہا کہ اے مجاہدو! باگیں پھیرو! اور واپس پلٹو! ہمارے بھائیوں پر رومی آ پڑے ہیں۔ امین الامت دشمنوں کے نرغہ میں آ گئے ہیں۔ حضرت خالد کی آواز پر سب سے پہلے حضرت رافع بن عمیرہ طائی ایک ہزار سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے۔ ان کے روانہ ہوتے ہی حضرت خالد نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق کو ایک ہزار سواروں کے ساتھ روانہ فرمایا۔ پھر ایک ہزار سواروں کے ساتھ حضرت ضرار بن ازور کو اور ان کے پیچھے حضرت خالد بذات خود ایک ہزار سواروں کے ساتھ اس طرح روانہ ہوئے کہ سب نے اپنے گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دیں اور ان کے گھوڑے ہوا سے باتیں کرتے ہوئے اس مقام پر جا پہنچے جہاں حضرت ابوعبیدہ رومی لشکر سے مصروف جنگ تھے۔ حضرت خالد کا لشکر پہنچتے ہی رومیوں پر قہر الٰہی کی بجلی ٹوٹ پڑی۔ مجاہدوں کی تلواروں نے اس کثرت سے رومیوں کو کاٹا کہ لاشوں کے ڈھیر لگ گئے۔

حضرت ضرار بن ازور عورتوں کے قید ہونے پر سخت مشتعل تھے اور وہ مثل شعلہ حملہ آور تھے۔ اتفاق سے ان کا سامنا بطریق بولص سے ہو گیا۔ بولص ان کو دیکھتے ہی پہچان گیا کیونکہ اس نے دمشق کے قلعہ کی دیوار سے حضرت ضرار کو لڑتے ہوئے دیکھا تھا۔ وہی ڈراؤنی صورت اور اوپر کا بدن ننگا دیکھ کر وہ چونک اُٹھا اور اپنے ساتھیوں سے کہنے لگا کہ اس شیطان کو میرے پاس مت آنے دو۔ مجھے اس شریر سے الگ رکھو۔ حضرت ضرار نے فرمایا کہ میں شیطان تب کہلاؤں گا جب تیری طلب اور لڑائی میں کوتاہی کروں۔ یہ کہتے ہوئے حضرت ضرار اس کی طرف بڑھے۔ بولص نے گھوڑا دوڑایا اور بھاگا۔ بولص کو بھاگتا دیکھ کر حضرت ضرار نے دور سے ہی اس پر نیزہ پھینکا۔ نیزے سے محفوظ رہنے کی غرض سے بولص نے اپنے آپ کو گھوڑے سے زمین پر گرا دیا۔ پھر اٹھ کھڑا ہوا اور جان ہتھیلی پر لے کر بھاگا۔ حضرت ضرار نے اس کا تعاقب کر کے پکڑ لیا اور اس کی گردن مروڑ کر اس کا دم نکالنے کا قصد کیا۔ بولص چلایا کہ اے عربی! مجھ کو باقی رکھ اور مت مار کیونکہ میری بقا میں تمہاری عورتوں کی بقا ہے۔ حضرت ضرار نے ہاتھ روک لیا اور اس کو گرفتار کر لیا۔ اس دوران حضرت خالد، حضرت عبدالرحمٰن، حضرت ابوعبیدہ، حضرت رافع اور ان کے ساتھیوں نے رومیوں میں کثرت سے تیغ زنی کر کے ان کے



پانچ ہزار نو سو (۵۹۰۰) فوجیوں کو قتل کر ڈالا۔ چھ ہزار سواروں میں سے صرف ایک سو ہی زندہ بچے تھے اور وہ بھی تمام کے تمام گرفتار ہو گئے تھے۔ جن میں ان کا سردار بطریق بولص بھی تھا۔ یہ جنگی حادثہ شمورا نامی مقام میں ہوا تھا۔

اب سب سے اہم مسئلہ ان عورتوں کو چھوڑانے کا تھا جن کو بطریق بولص کا بھائی بطرس قید کر کے نہر استریاق نامی مقام پر لے گیا تھا۔ جو ایک سو سوار قید ہوئے تھے ان سے حضرت خالد نے معلوم کر لیا کہ عورتوں کو لے کر بطرس کہاں گیا ہوا ہے۔ حضرت ضرار بن ازور کو جب پتہ چلا کہ ان کی بہن خولہ بھی قید ہو گئی ہیں تو وہ بیقرار ہو گئے۔ حضرت خالد نے ان سے فرمایا کہ بے صبری نہ کرو۔ ہم نے ان کا سردار اور ایک سو سوار کا گروہ پکڑ لیا ہے۔ اگر ہماری عورتوں کو چھڑانے کی کوئی سبیل نہ ہوئی تو ان قیدیوں کے عوض اپنی عورتوں کو چھڑا لیں گے۔ حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ کے ہمراہ سارا لشکر اجنادین کی جانب روانہ کر دیا تاکہ اگر وردان کا لشکر آ پہنچے تو وہ اسلامی لشکر کی کمک کریں۔ حضرت خالد نے اپنے ساتھ دو ہزار سوار رکھے تاکہ قید ہونے والی معزز خواتین اسلام کی رہائی کا معاملہ حل کریں۔ ایک سو رومی قیدیوں کو حضرت ابوعبیدہ کے ہمراہ بھیج دیئے مقام ''شمورا'' سے حضرت خالد ''نہر استریاق'' کی جانب دو ہزار سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے۔ لشکر کے آگے حضرت خالد بن ولید، حضرت رافع بن عمیرہ طائی، حضرت میسرہ بن مسروق، حضرت ضرار بن ازور اور روساء مسلمین تھے۔ ان کے پیچھے دو ہزار مجاہدین قطار بند گھوڑے دوڑاتے ہوئے آ رہے تھے۔ جب حضرت خالد نہر استریاق کے اس مقام پر پہنچے جہاں بطرس کا دس ہزار کا پیدل لشکر خواتین اسلام کو قید میں رکھ کر پڑاؤ کیے ہوئے تھا تو حضرت خالد نے دور سے دیکھا کہ لشکر کے بیچ سے گرد اُٹھ رہی ہے اور تلواریں اور نیزے چمک رہے ہیں۔ یہ تمام علامتیں لڑائی کی تھیں جو بطرس کے لشکر میں خواتین اسلام اور نامرد رومی سپاہیوں کے درمیان ہو رہی تھی۔

## ⊙ خواتین اسلام کا رومیوں سے مقابلہ

بطرس خواتین اسلام کو قید کرنے کے بعد جب نہر استریاق پہنچا تو اس نے حکم دیا کہ تمام

عورتوں کو میرے سامنے پیش کرو۔ حضرت خولہ بنت ازور سب سے زیادہ خوبصورت تھیں۔
بطرس نے کہا کہ یہ میرے لئے ہے۔ اس عورت کے معاملہ میں کوئی مجھ سے جھگڑا نہ کرے۔
اسی طرح ہر اسلامی خاتون کی نسبت رومی سپاہی کہنے لگے کہ یہ میرے لئے، یا فلانی میرے
لئے ہے۔ پھر خواتین کو ان کے خیموں میں بھیج دیا۔ رومی سپاہی اسلامی لشکر کا لوٹا ہوا مال
واسباب ایک جگہ جمع کر رہے تھے اور بطریق بولص کا انتظار کر رہے تھے کہ وہ آ کر سب کو اس
کے حصے کا مال اور پسند کی عورت تقسیم کر دے۔

خواتین اسلام اپنے خیموں میں آ کر مشورہ کرنے جمع ہوئیں۔ قید ہونے والی خواتین میں
قوم حمیرہ وعمالقہ وتبابعہ کی عورتیں بھی تھیں۔ ان قبیلوں کی عورتیں شجاعت اور بہادری، نیز گھوڑے
کی سواری میں پورے ملک عرب میں مشہور تھیں۔ تمام عورتوں کو مخاطب کر کے حضرت حولہ بنت
ازور نے کہا کہ اے اسلام کی بہادر بیٹیو! کیا تم اس بات پر راضی ہو کہ رومی ہم پر غالب آ جائیں
اور ہم ان مشرکوں کی باندیاں بن کر رہیں؟ ہماری وہ بہادری کا ذکر جو ملک عرب کی مجلسوں میں
ہوتا ہے، وہ بہادری کہاں چلی گئی؟ ہماری شجاعت اور دانشمندی کو آج کیا ہو گیا ہے؟ اے اسلام
کی غیرت مند خواتین! ان مشرکوں کی باندی بن کر جینے سے مرجانا میرے نزدیک زیادہ بہتر
ہے۔ ذلت کی حیات سے عزت کی موت بہتر ہے۔ آج وقت کا تقاضا ہے کہ ہم اپنی بہادری کا
مظاہرہ کریں اور ان رومیوں سے لڑتے ہوئے جام شہادت نوش کر جائیں۔

حضرت خولہ کی پر جوش گفتگو کا جواب دیتے ہوئے حضرت عفیرہ بن عفار حمیریہ نے
کہا کہ اے خولہ! اس وقت ہم ایسی مجبوری کی حالت میں ہیں کہ ہمارے پاس تلوار، نیزہ اور
سواری کا گھوڑا کچھ بھی نہیں۔ ہم بے سروسامان اور نہتے ہیں۔ ہم ان مسلح رومیوں کے سامنے
کر بھی کیا سکتی ہیں؟ حضرت خولہ نے کہا: اے بہادر شہزادی! خیموں کی چوبیں تو ہیں، وہ ہمارا
ہتھیار ہیں۔ خیموں کی لکڑیاں لے کر ہم سب ان رومی ناکسوں پر حملہ کر دیں، شاید اللہ تعالیٰ
ہماری مدد فرمادے اور ہم اُن پر غالب آ جائیں۔ ورنہ اور کیا ہوگا؟ یہی نہ؟ کہ وہ ہم کو شہید
کر دیں گے۔ اس طرح مر جانے سے ہم اور ہمارے خاندان شرم و عار سے نجات اور راحت
حاصل کریں گے۔ حضرت عفیرہ بنت عفار نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ اے عقل و دانش کی



ملکہ! خدا کی قسم! تم نے جو بات کہی اس سے بہتر کوئی بات نہیں اور جو تدبیر تم نے بتائی اس سے
بہتر کوئی تدبیر نہیں۔

تمام خواتین حضرت خولہ بنت ازور کی تجویز کو منظور کرتے ہوئے اظہار شجاعت پر کمر
بستہ ہوئیں۔ خیموں کو منہدم کر کے چوبیں نکال لیں اور ہر عورت نے اپنے ہاتھ میں ایک ایک
چوب لے لی اور یکبارگی شور وغل مچاتی ہوئیں رومیوں سے مقابلہ کرنے نکل پڑیں۔ گویا کہ
سراپا نزاکت نے پیکر شجاعت کا روپ اختیار کر لیا۔ مستورات کا گروہ ایک نامعلوم جذبہ کے
تحت عازم جنگ وقتال ہوا تھا۔ تاریخ میں خواتین اسلام کا تذکرہ طلائی حروف سے منقش
کرانے اپنا خون بہا دینے پر آمادہ ہوئیں تھیں۔ بلکہ رومی نر کو ذلت ورسوائی کے کنگن پہنا کر اس
کو مادہ بنانے پر آمادہ ہوئی تھیں۔ حضرت خولہ بنت ازور سب سے پیش پیش چلتی تھیں۔ ایک
چوب ان کے ہاتھ میں تھی اور ایک ایک چوب کاندھے اور پیٹھ پر باندھ رکھی تھیں تا کہ دوران
لڑائی ایک چوب ٹوٹ جائے تو فوراً دوسری چوب استعمال میں لائی جا سکے۔ حضرت خولہ اپنی
دینی بہنوں اور سہیلیوں کو نصیحت کرتی تھیں کہ سب متحد اور یکجا ہو کر لڑو اور کوئی ایک دوسرے
سے جدا نہ ہو اور ثابت قدمی سے مقابلہ کرو۔ اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کرو۔

خواتین کا گروہ قدم بڑھاتے ہوئے آگے چلا۔ ایک رومی سپاہی سامنے آیا۔ حضرت
خولہ نے چوب کی ضرب شدید اس کے سر پر رسید کی۔ ایسا لگتا تھا کہ چوب نہیں تلوار ماری ہے
کیونکہ ایک ہی ضرب میں اس کا سر تربوز کی طرح پھٹ گیا اور وہ دنیا سے چل بسا۔ حضرت خولہ
کی اس جرأت نے گروہ خواتین میں ایک جوش پیدا کر دیا۔ تمام خواتین کے ہاتھ میں چوبیں
اور حملہ کی جرأت دیکھ کر بطرس نے خواتین کو دھمکاتے ہوئے کہا کہ یہ کیا ہنگامہ مچا رکھا ہے؟
عفیرہ بنت عفار نے طنزاً جواب دیا، تا کہ ہم اپنے کو طعن عرب سے بچائیں اور تمہاری کھوپڑی
توڑ کر تمہاری حیات کا سلسلہ منقطع کر دیں۔ بطرس نے سپاہیوں سے کہا کہ ان عورتوں کو متفرق
کر دو اور ان کو پکڑ لو لیکن ان پر تلوار یا نیزہ مت چلانا اور خبردار! جو شخص خولہ کو گرفتار کرے وہ اس
کے ساتھ کسی بھی قسم کی بدتمیزی نہ کرے۔ بطرس کے حکم پر سپاہیوں نے چاروں اطراف سے
خواتین کو گھیر لیا لیکن کسی کو قریب جانے کی ہمت نہیں ہوتی تھی۔ کیونکہ جو بھی ان کے قریب جاتا

تھا اس کے گھوڑے کے وہ ہاتھ پاؤں توڑ ڈالتی تھیں اور اس کو گھوڑے سے گرا کر لاٹھیوں سے پیٹ کر مار ڈالتی تھیں۔ علامہ واقدی نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ اس طرح خواتین اسلام نے تیس رومیوں کو مار ڈالا۔ بطرس نے جب یہ حال دیکھا تو اس نے سپاہیوں کو حملہ کرنے کا حکم دیا۔ حضرت خولہ نے بھی خواتین کو حملہ کے لئے مستعد کیا۔ حضرت خولہ بنت ازور بپھری ہوئی شیرنی کی طرح ڈکارتی تھیں اور شجاعت و بہادری کے اشعار پڑھ کر خواتین کو اُبھارتی تھیں اور پکار پکار کر کہتی تھیں کہ اے دختران اسلام! تم کو ضرور مرنا ہے لیکن بزدلوں کی طرح مت مرنا بلکہ بڑے بہادروں کی شان سے موت کو محبوب جان کر مرنا ہے۔

بطرس حضرت خولہ کے قریب آیا اور نہایت نرم لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا کہ اے عربی خاتون! شدت سے باز آؤ، اور نرمی اختیار کرو۔ میں تمہاری تعظیم واحترام کرتا ہوں اور تمہارے لئے اپنے دل میں وہ امر رکھتا ہوں کہ تم خوش ہو جاؤ گی۔ میں وہ ہوں کہ ملک شام کی پری رُو عورتیں مجھ پر فریفتہ ہو کر میری خواہش میں بیقرار رہتی ہیں۔ لیکن میں کسی کی طرف التفات نہیں کرتا۔ میرے ملک میں وسیع کھیت، سرسبز وزرخیز زمینیں، مویشی، مکانات اور بے شمار مال واسباب ہیں، وہ سب تمہارا ہے بشرطیکہ مجھ کو تم اپنا مالک بنانے پر راضی ہو جاؤ۔ بطرس کی اس بیہودہ گوئی پر الفاظ کا طمانچہ رسید کرتے ہوئے حضرت خولہ نے جواب دیا اے کافرہ، ناکس اور فاحشہ کے بیٹے! قسم خدا کی! اگر میں تجھ پر ظفر اور غلبہ پاؤں گی تو اس چوب سے تیرے سر کا بھیجہ توڑ دوں گی۔ تجھ کو اپنا مالک تسلیم کرنا تو درکنار تجھ کو میں اپنی بکریوں اور اونٹوں کے چرواہے کے قابل بھی نہیں سمجھتی۔ حضرت خولہ کا جواب سن کر بطرس غصہ سے برانگیختہ ہو گیا اور اس نے سپاہیوں سے کہا کہ اے نامردو! اس سے بڑھ کر تمہارے لئے شرم وعار کی بات کیا ہو گی کہ عرب کی عورتیں تم پر غالب آ گئیں۔ لہٰذا تم مسیح اور ہرقل کے غضب سے ڈرو۔ بطرس کے اس کلام سے رومی سپاہی جنبش میں آئے اور خواتین اسلام پر حملہ کر دیا۔ خواتین نے بڑی دلیری اور شجاعت سے ان کا مقابلہ کیا۔ لڑائی کا تنور گرم ہوا۔ رومیوں نے تلواریں اٹھائیں لیکن ان کی تلواریں خواتین اسلام تک نہ پہنچ سکتی تھیں کیونکہ ان کے ہاتھوں میں خیمے کی لمبی اور دراز چوبیں تھیں۔ جس سے وہ شمشیر زن کو اپنے سے دور رکھتی تھیں اور موقع پاتے ہی ضرب



چوب سے ان کے سروں کو توڑتی تھیں۔ وہ اس طرح مصروف مقابلہ تھیں کہ حضرت خالد بن ولید کا لشکر نہر استریاق پہنچا اور دور سے اُٹھتے ہوئے غبار کو دیکھا۔ حضرت خالد نے رومی لشکر کے پڑاو کے نزدیک توقف کیا۔

## حضرت خالد کا خواتین اسلام کی کمک کو پہنچنا

حضرت خالد نے حضرت رافع بن عمیرہ الطائی کو بھیجا، تاکہ وہ قریب جا کر تفتیش کر آئیں کہ یہ اُٹھتا ہوا غبار کس وجہ سے ہے؟ حضرت رافع نے جا کر دیکھا تو حیرت میں غرق ہو گئے۔ جانباز خواتین جوش وخروش کے ساتھ رومیوں کا مقابلہ کر رہی ہیں۔ حضرت رافع فوراً واپس آئے اور صورت حال سے مطلع کیا۔ تمام مجاہدین کو حضرت خالد نے حکم دیا کہ تیزی سے گھوڑے دوڑاتے ہوئے ایک ساتھ پہنچو لیکن جب ان رومیوں کے قریب پہنچنا تو چاروں طرف پھیل جانا اور رومیوں کو بیچ حصار میں لے لینا۔ حضرت خالد کا حکم ملتے ہی مجاہدوں نے نشان بلند کئے، نیزے سیدھے کر لئے اور گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دیں اور ایک ساتھ اس طرح روانہ ہوئے کہ جیسے ہزاروں کمانوں میں سے ایک ساتھ ہزاروں تیر چھوٹے ہیں۔ اچانک اسلامی لشکر کے آ پہنچنے سے بطرس کا دل دھڑکنے لگا۔ اس کے ہاتھ پاؤں کانپنے لگے۔ تمام رومی سپاہیوں پر لرزہ طاری ہو گیا۔ اسلامی لشکر کے مجاہدوں نے ان کو چاروں طرف سے یوں گھیر لیا کہ سب کو اپنی ہلاکت کا یقین ہو گیا۔

مقدس خواتین اسلام پر نظر بد کر کے ان کی عصمت وعزت سے کھیلنے کا ناپاک خواب دیکھنے والوں کو اب نظروں کے سامنے موت نظر آنے لگی۔ بطرس نے اپنا رویہ تبدیل کرتے ہوئے خواتین اسلام سے کہا کہ اے گروہ خواتین! میرے دل میں تمہارے لئے مہربانی اور تعظیم آ گئی ہے کیونکہ ہم بھی ماں، بیٹی، بہن، پھوپھی رکھتے ہیں۔ صلیب کے طفیل میں تم سب کو چھوڑ دیتا ہوں۔ جب تمہارے مرد یہاں آئیں تو ان کو کہنا کہ ہمارے ساتھ نیک سلوک کیا گیا ہے اور یہ بھی کہنا کہ بطرس کے الفاظ منھ میں رہ گئے کیونکہ اس نے اسلامی لشکر سے دو شخصوں کو اپنی طرف آتے دیکھا۔ ان دو اشخاص میں سے ایک زرہ وغیرہ پہن رکھا تھا اور دوسرے ننگے

بدن تھے۔ دونوں عربی سواروں نے گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دیں تھیں اور ان کے ہاتھ میں نیزے چمکتے تھے۔ دونوں اس شان سے آتے تھے کہ جیسے شیر اپنے شکار پر حملہ کرنے آتا ہو۔ ان دونوں اشخاص میں ایک حضرت خالد بن ولید اور دوسرے حضرت ضرار بن ازور تھے۔ وہ قریب آئے کہ فوراً حضرت خولہ نے پکارا کہ اے بھائی! تمہاری بہن یہاں ہے۔ اللہ نے ہم کو مدد دی اور بچھڑے ہوئے بھائی بہن کو پھر ایک مرتبہ ملا دیا۔

بطرس نے جب یہ سنا کہ حضرت ضرار کو خولہ نے جس طرح مخاطب کر کے پکارا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ان کی حقیقی بہن ہیں۔ اور میں نے ان کی بہن کے ساتھ بہت بدتمیزی کی ہے لہذا یہ ننگے بدن اور ڈراؤنی شکل وصورت والا عربی سوار مجھ کو کچا چبا جائے گا۔ یہ خیال آتے ہی بطرس کے اوسان خطا ہو گئے۔ اس طرح بھاگا جیسے کوئی موت کو دیکھ کر بھاگتا ہے۔ بطرس کو بھاگتا دیکھ کر حضرت خولہ اس کے تعاقب میں دوڑیں۔ حضرت خولہ کو کسی رومی کے پیچھے دوڑتے دیکھ کر حضرت خالد اور حضرت ضرار نے اپنے گھوڑے اس جانب موڑے۔ اب اسلامی لشکر بھی رومی کیمپ میں داخل ہو چکا تھا۔ بطرس نے حضرت ضرار کو اپنے قریب آتے دیکھ کر کہا کہ اے برادر عربی! مبارک ہو، اپنی بہن کو سنبھالو۔ یہ میری طرف سے تم کو ہدیہ اور تحفہ ہے۔ حضرت ضرار نے فرمایا کہ میں نے تیرا ہدیہ قبول کیا اور اس ہدیہ وتحفہ کا بدلا میرے پاس نیزہ کی نوک کے علاوہ کچھ نہیں۔ یہ کہہ کر حضرت ضرار نے اس کے سینہ پر نیزہ مارا۔ حضرت خولہ نے پوری طاقت کا استعمال کرتے ہوئے اس کے گھوڑے کے پیروں میں چوب پھٹکاری اور گھوڑا اچھکا، بطرس گھوڑے کی زین سے زمین پر گرا۔ حضرت ضرار نے نیزہ اس کے سرین میں پیوست کر دیا جو جسم کے آر پار نکل گیا اور اس کو مردہ کر دیا۔ حضرت ضرار نے اس کا سر کاٹ کر نیزے کی نوک پر لٹکا لیا۔

اپنے سردار کے سر کو نیزے پر لٹکا دیکھ کر رومیوں کے دل بیٹھ گئے اور پیٹھ دکھا کر بھاگنا شروع کیا۔ مجاہدوں نے تعاقب کیا اور شدت سے تیغ زنی کی۔ تین ہزار (۳۰۰۰) رومی ذلت ورسوائی کے ساتھ قتل ہوئے باقی دمشق کی طرف بھاگ نکلے۔ حضرت خالد نے مجاہدوں کو حکم دیا کہ جلد از جلد مال غنیمت جمع کر کے اجنادین کی جانب روانہ ہو جاؤ کیونکہ حضرت



ابوعبیدہ اجنادین کی طرف آگے بڑھ رہے ہیں اور اس علاقے میں وردان کا عظیم لشکر اپنا جبڑا پھاڑے ہمارا منتظر ہے۔ حکم کی تعمیل کرتے ہوئے تمام کام بعجلت انجام دینے کے بعد لشکر اسلام اجنادین کی طرف روانہ ہوا۔ راہ میں مرج راہط نام کے مقام پر حضرت ابوعبیدہ کے لشکر سے ملاقات ہو گئی۔ حضرت ابوعبیدہ خواتین اسلام کی رہائی اور رومیوں کی ہزیمت کی داستان سن کر بہت خوش ہوئے اور حضرت خالد کو مبارکباد اور دعائے خیر سے نوازا۔

حضرت ابوعبیدہ کے لشکر میں ایک سو قیدی تھے جن کو بطریق بولص کے ساتھ شحورا نامی مقام پر گرفتار کیا گیا تھا۔ حضرت خالد نے بولص کو بلا کر اسلام کی دعوت دی اور کہا کہ قبول کر ورنہ تیرا حال بھی تیرے بھائی بطرس جیسا کرونگا۔ بولص نے پوچھا کہ میرے بھائی بطرس کے ساتھ تم نے کیا معاملہ کیا؟ حضرت خالد نے حضرت ضرار کے نیزے کی جانب اشارہ کیا۔ بولص نے دیکھا کہ اس کے بھائی بطرس کا کٹا ہوا سر نیزے کی نوک پر لٹک رہا تھا۔ بولص رونے لگا اور کہا کہ اب بھائی کے بغیر زندگی کا کوئی لطف نہیں۔ مجھ کو بھی میرے بھائی کے ساتھ ملا دو۔ چنانچہ حضرت خالد کے حکم سے حضرت مسیّب بن نجیبہ الفزاری نے اسکی گردن اڑا دی۔

## ⊙ متفرق اسلامی لشکروں کا اجنادین میں تجمع

جیسا کہ اوراق سابقہ میں مذکور ہوا کہ حضرت خالد بن ولید نے ملک شام میں متفرق اسلامی لشکر کے سرداروں کو خطوط ارسال کر کے انھیں اجنادین پہنچنے کی تاکید کی۔ اس کے مطابق تمام سردار اپنے اپنے لشکر کے ساتھ اجنادین پہنچ گئے۔ حضرت عمرو بن العاص فلسطین میں تھے اور وہاں سے اجنادین کی طویل مسافت ہونے کی وجہ سے وہ پہنچ نہیں سکے تھے۔ علامہ واقدی کی کتاب ''فتوح الشام'' میں اجنادین کی جنگ کے تذکرہ میں کہیں بھی حضرت عمرو بن العاص کا ذکر نہیں۔ جنگ اجنادین کے فوراً بعد جنگ دمشق (باردوم) ہوئی تھی، اس کے احوال میں علامہ واقدی نے حضرت عمرو بن العاص کا ذکر کیا ہے لہذا صورت حال یہ ہوئی تھی کہ حضرت عمرو بن العاص فلسطین سے جب اجنادین آئے تو جنگ اجنادین اختتام پذیر ہو چکی تھی اور اسلامی لشکر اجنادین سے کوچ کر کے دمشق جا رہا تھا اور حضرت عمرو بن العاص دمشق جانے

والے اسلامی لشکر سے ملحق ہوئے تھے۔ حضرت عمرو بن العاص کا لشکر جنگ اجنادین میں شریک نہیں ہوا تھا۔ حضرت شرحبیل بن حسنہ، حضرت یزید بن ابی سفیان، حضرت نعمان بن مقرن اور حضرت معاذ بن جبل کے لشکر بمقام اجنادین جمادی الاولیٰ ۱۲ھ میں جمع ہوئے تھے۔ حضرت معاذ بن جبل کے لشکر میں حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے غلام حضرت سفینہ بھی شامل تھے۔ تمام لشکر کے سرداروں نے مع اپنے مجاہدین کے حضرت خالد بن ولید اور حضرت ابوعبیدہ اور ان کے لشکر سے ملاقات کی۔

## رومیوں کا لشکر اجنادین میں

رومی لشکر پہلے سے اجنادین میں موجود تھا بلکہ جب بیت لہیا کا معرکہ ہوا تھا اس کے پہلے سے ہی ہرقل بادشاہ نے اجنادین میں فوج جمع کرنا شروع کر دیا تھا۔ قریب وبعید سے رومی جنگ کے لئے روز بروز لشکر میں شمولیت کرتے تھے اور رومی لشکر کی تعداد میں دن بہ دن اضافہ ہوتا رہتا تھا۔ رومی لشکر اجنادین کے میدان میں ٹڈی دل کی طرح پھیلا ہوا تھا بلکہ ابھر رہا تھا۔ رومی لشکر نوے صف میں ترتیب دیا گیا تھا اور ہر صف میں ایک ہزار سپاہی تھے۔ حضرت خالد بن ولید نے رومی لشکر کی تعداد کا صحیح اندازہ لگانے کے لئے حضرت ضرار بن ازور کو بھیجا اور ان کو خاص تاکید کی کہ تم رومی لشکر کی تعداد کا تخمینہ کر کے چلے آنا۔ خود اعتمادی اور جرأت پسندی سے کام لیتے ہوئے تن تنہا ان سے مت الجھنا۔ کیونکہ اللہ تبارک وتعالیٰ کا فرمان ہے:

"وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّهْلُکَةِ وَاَحْسِنُوْا"

(سورۃ البقرہ، آیت: ۱۹۵)

**ترجمہ**:- ''اور اپنے ہاتھوں ہلاکت میں نہ پڑو اور بھلائی والے ہو جاؤ'' (کنز الایمان)

حضرت ضرار نے کہا میں احتیاط سے کام لوں گا اور ایسا کوئی بھی قدم نہیں اٹھاؤں گا کہ بذات خود مصیبت وہلاکت میں مبتلا ہو جاؤں۔ پھر حضرت ضرار اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر رومی لشکر کی جانب گئے۔ گویا کہ وہ کوئی مسافر ہوں اور سیر وتفریح کے لئے نکلے ہوں اس انداز سے رومی لشکر کے قریب گئے اور لشکر کے ساز وسامان، خیمے، نشان افراد وغیرہ کو دیکھنے لگے۔ ایسا



محسوس ہوا کہ خیموں کا شہر بسا ہوا ہے۔ رومی سپاہی کے جسم پر لوہے کے غلاف چڑھے ہوئے ہیں۔ خیموں پر تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر جھنڈے لہرا رہے تھے۔ حضرت ضرار نے شمار کیا تو نوے جھنڈے تھے اور ہر جھنڈے کے نیچے ایک ہزار سپاہی تھے۔ آفتاب کی روشنی میں سپاہیوں کے خود، زرہیں، نیزے، تلواریں وغیرہ اس طرح چمک رہے تھے جیسے ایک ساتھ ہزاروں قمقمے روشن کئے گئے ہوں۔ حضرت ضرار رومی لشکر کا معائنہ کرنے میں کھوئے ہوئے تھے کہ رومی لشکر کے سردار وردان نے ان کو دیکھ لیا۔ فوراً حکم دیا کہ کوئی مسلمان ہمارے کیمپ کی جاسوسی کرنے آیا ہوا ہے۔ لہذا اسے گرفتار کر کے میرے پاس حاضر کرو۔

تیس رومی سوار حضرت ضرار کی طرف لپکے۔ ان کو دیکھ کر حضرت ضرار نے اپنے گھوڑے کا رخ اسلامی لشکر کی جانب پھیرا اور بھاگے۔ رومی سپاہی نے گمان کیا کہ یہ ڈر کر بھاگ رہا ہے، یقیناً یہ مخبری کے کام کے لئے ہی آیا تھا۔ اس کو گرفتار کرنا ضروری ہے۔ رومی سپاہیوں نے آپس میں کہا کہ گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دو شکار ہاتھ سے نکل نہ جائے۔ رومی سپاہیوں نے حضرت ضرار کا تعاقب کیا۔ کچھ فاصلہ طے کرنے کے بعد حضرت ضرار نے زور سے اپنے گھوڑے کی لگام کھینچی، گھوڑا چراغ پا ہو کر ٹھہر گیا اور ہنہنانے لگا۔ حضرت ضرار نے گھوڑے کا رُخ اسلامی لشکر سے پھیر کر رومی لشکر کی جانب کر دیا۔ سامنے سے تیس رومی سپاہی انھیں گرفتار کرنے تیزی سے آرہے تھے۔ درمیان میں تھوڑا فاصلہ تھا۔ حضرت ضرار نے گھوڑے کو ایڑی ماری۔ گھوڑا گویا اپنے مالک کے دل کا ارادہ سمجھ گیا ہو۔ گھوڑے نے لمبی جست لگائی اور ہوا سے باتیں کرتا ہوا اپنی تمام طاقت استعمال کرتے ہوئے دوڑا۔ رومی سپاہی سامنے سے آرہے تھے حضرت ضرار نے اپنا نیزہ راست کر لیا اور رومی سپاہیوں کے برابر مقابل گھوڑا دوڑاتے ہوئے ان کے درمیان پہنچ گئے اور ایک سپاہی کے سینے میں نیزہ پیوست کر دیا۔ وہ مردہ ہو کر زمین پر گرا۔ رومی سپاہی گھبرا اُٹھے۔ اس طرح کے بازگشت حملے کا انھوں نے تصور نہیں کیا تھا۔ وہ کچھ سوچیں اور سمجھیں اور کوئی قدم اٹھائیں، اتنی دیر میں تو حضرت ضرار نے نیزہ سے آراکشی کرتے ہوئے تین سپاہیوں کو ڈھا دیئے۔ حضرت ضرار مثل شیر نر رومی بھیڑوں پر ٹوٹ پڑے تھے۔ اپنے چار ساتھیوں کو پلک جھپکنے میں کشتہ دیکھ کر ان کی آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا گیا۔ رومی سپاہیوں

نے بھاگنے میں ہی عافیت گمان کی۔ اپنی سواریوں کے رخ رومی لشکر کی جانب پھیر کر پیٹھ دکھا کر بھاگنا شروع کیا۔ تھوڑی دیر پہلے رومی سپاہی حضرت ضرار کا تعاقب کر رہے تھے۔

لیکن اب معاملہ برعکس تھا۔ رومی سپاہی بھاگ رہے تھے اور حضرت ضرار تعاقب کر رہے تھے۔ تعاقب کرتے ہوئے حضرت ضرار نے نیزہ زنی جاری رکھی اور جس کے بھی قریب پہنچ جاتے اس کے سینے میں نیزہ گھسیڑ دیتے اور اس کو سواری سے زمین پر مردہ گرا دیتے۔ اس طرح رومی لشکر کی حد آنے تک حضرت ضرار نے نیزہ بازی کرتے ہوئے تعاقب کیا۔ تیس میں سے صرف گیارہ سپاہی رومی لشکر میں زندہ واپس گئے اور انیس سپاہی کی لاشیں میدان میں بکھری پڑی تھیں۔ حضرت خالد بن ولید دور سے حضرت ضرار کا یہ کارنامہ دیکھ رہے تھے۔ حضرت ضرار رومی سپاہیوں کا تعاقب کرتے ہوئے رومی لشکر تک گئے اور جب بچے ہوئے گیارہ سپاہی لشکر میں داخل ہو گئے تب حضرت ضرار واپس پلٹ کر اسلامی لشکر میں آئے۔

حضرت خالد نے ان سے فرمایا کہ اے ضرار! میں نے تم کو تاکید کی تھی کہ خود اعتمادی کے بھرم میں کسی قسم کی کوئی جرأت مت کرنا، پھر بھی تم نے رومی سپاہیوں سے لڑائی کیوں مول لی؟

حضرت ضرار نے کہا کہ اے سردار! آپ کے حکم کی نافرمانی کرتے ہوئے میں نے ان پر حملہ نہیں کیا، بلکہ انھوں نے مجھ پر حملہ کیا تھا میں نے تو صرف مقابلہ کیا ہے۔ اے سردار! اگر آپ کی ڈانٹ اور ملامت کا خوف نہ ہوتا تو میں ان کے لشکر پر حملہ کئے بغیر واپس نہ آتا۔ بلکہ رومی لشکر میں کہرام مچا دیتا:

دشمن احمد پہ شدت کیجیے
ملحدوں کی کیا مروت کیجیے

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضاؔ بریلوی)

## ⦿ رومی لشکر کی صف بندی اور وردان کا لشکر سے خطاب

رومی لشکر بہت دنوں سے اجنادین میں پڑاؤ کیے ہوئے تھا لہذا لشکر کی ترتیب اور صف بندی کا کام پایۂ تکمیل کو پہنچ چکا تھا۔ لیکن اسلامی لشکر کی آمد کے بعد رومی سردار وردان نے نظر



ثانی کرتے ہوئے ترتیب شدہ لشکر کا معائنہ کیا اور معمولی ترمیم و تجدید کی۔ رومی لشکر میں عیسائیوں کے مذہبی قائد و پیشوا یعنی بطارقہ اور اطراف کے علاقوں کی ریاستوں کے بادشاہ بھی کافی تعداد میں تھے۔ وردان نے تمام بطارقہ، ملوک، ارکان لشکر اور نشان برداروں کو خصوصاً، اور تمام رومی سپاہیوں کو عموماً خطاب کرتے ہوئے کہا کہ قیصر روم شاہ ہرقل کو تم پر ناز اور بھروسہ ہے۔ اس لشکر میں ملک شام کے آزمودہ جنگ بہادر شہسوار موجود ہیں۔ ہرقل بادشاہ کی بہت سی امیدیں تم سے وابستہ ہیں اور تمہاری ذمہ داری ہے کہ عربوں کو ذلت و رسوائی کی شکست دے کر بادشاہ کی آنکھیں ٹھنڈی کرو۔ اگر تم نے ثابت قدمی اور اتفاق باہمی سے مقابلہ کیا تو کامیابی تمہارے قدم چومے گی۔ صلیب سے مدد مانگو، صلیب تمہاری اعانت کرے گی۔ مسلمانوں کے لشکر کی تعداد تم سے بہت کم ہے۔ ان کے ایک سپاہی کے مقابلے میں تم تین ہو۔ لہذا ان کا رعب اور خوف دل سے نکال دو اور بلند ہمتی سے کام لو۔ اگر تم نے اس جنگ میں بزدلی دکھا کر شکست کھائی تو مسلمانوں کا رعب مسلط ہو جائے گا اور پھر ان کا مقابلہ کرنے کی کسی میں جرأت نہ ہوگی اور تمہارا ملک، تمہاری جاگیر، تمہاری دولت کے وہ مالک ہو جائیں گے اور تمہارے مردوں کو غلام اور عورتوں کو کنیزیں بنائیں گے۔

وردان کی تقریر نے رومیوں کو جنبش میں لا دیا اور تمام رومیوں نے حق مسیح اور انجیل کے حلف اٹھائے اور خون کے آخری قطرے تک اسلامی لشکر سے مقابلہ کرنے کا عزم محکم کیا۔

## ⦿ اسلامی لشکر کی صف بندی اور حضرت خالد کی ترغیب جہاد

حضرت خالد نے حضرت ضرار اور دیگر ذرائع سے رومی لشکر کی صحیح تعداد معلوم کر لی تھی۔ آپ نے اسلامی لشکر کی صف بندی شروع کی۔ میمنہ پر حضرت معاذ بن جبل، میسرہ پر حضرت سعید بن عامر انصاری، دائیں بازو پر حضرت نعمان بن مقرن، بائیں بازو پر حضرت شرحبیل بن حسنہ، ساقہ میں حضرت یزید بن ابی سفیان کو چار ہزار سواروں کے ساتھ عورتوں اور بچوں کی حفاظت کے لئے اور قلب میں حضرت خالد خود ٹھہرے۔ حضرت خالد نے اپنے ساتھ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق، حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی، حضرت رافع بن عمیرہ طائی،

حضرت مسیّب فزاری، حضرت ذوالکلاع حمیری، حضرت ربیعہ بن عامر وغیرہ کو ٹھہرایا۔ صف آرائی مکمل کر کے حضرت خالد نے لشکر میں صفوں کے درمیان گشت کیا اور مجاہدین کو جہاد کی ترغیب دی۔ حضرت خالد بلند آواز سے فرماتے کہ اے گروہ مسلمین! اللہ کے دین کی مدد کرو، اللہ تمہاری مدد فرمائے گا۔ اللہ کی راہ میں مشرکوں سے جہاد کرو اور دشمن سے جنگ کرتے وقت صبر واستقلال سے کام لو۔ جب تک میرا حکم نہ ہو حملہ مت کرو۔ اللہ سے مدد طلب کرو وہ ضرور تمہاری مدد کرے گا۔ اور تمہیں فتح وغلبہ عنایت فرمائے گا۔

## ⊙ دونوں لشکر مقابلہ کے لئے میدان میں آمنے سامنے

حضرت خالد اسلامی لشکر کو کیمپ سے میدان میں لے آئے۔ وردان نے دیکھا کہ اسلامی لشکر میدان میں آپہنچا ہے تو اس نے بھی لشکر کو میدان کی طرف روانہ ہونے کا حکم دیا۔ رومی لشکر نے اپنی کثرت سے میدان کے طول وعرض کو بھر دیا۔ رومی سپاہی کلمۂ کفر بلند کرتے ہوئے اور صلیب ونشان کو بلند کرتے تکبر وغرور سے اکڑتے ہوئے میدان میں آئے۔ درمیان میں تھوڑا فاصلہ چھوڑ کر دونوں لشکر آمنے سامنے ٹھہرا۔ دونوں لشکر مقابلہ کے لئے بالکل تیار تھا۔

رومی لشکر سے ایک بوڑھا شخص سیاہ لباس پہنے ہوئے برآمد ہوا۔ اس کے ساتھ گبر تھے۔ وہ بوڑھا اسلامی لشکر کے قریب آیا اور عربی زبان میں گفتگو کرتے ہوئے کہا کہ تمہارا سردار میرے سامنے آئے اور مجھ سے گفتگو کرے۔ حضرت خالد بن ولید گھوڑا بڑھا کر اس کے سامنے آئے۔ بوڑھے نے کہا کیا تم ہی مسلمانوں کے سردار ہو؟ حضرت خالد نے فرمایا ہاں! مسلمان مجھ کو ایسا سمجھتے ہیں۔ لیکن میں ان کا سردار اس وقت تک ہوں جب تک میں اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اطاعت وفرمانبرداری میں ہوں اور اگر مجھ میں کوئی کمی اور تبدیلی واقع ہوجائے تو مسلمانوں پر میری سرداری باقی نہ رہے گی۔ بوڑھے نے کہا کہ تمہارے تواضع اور مذہب کی اطاعت وپابندی کی وجہ سے ہی تم ہم پر غالب ہوگئے ہو۔ اگر تم اپنے طور طریقہ میں تغیر اور تبدل کرتے تو ہرگز ہم پر غالب نہ ہوتے۔

پھر اس بوڑھے نے کہا کہ ہمارا ملک شام وہ ہے کہ اہل فارس اور جرامقہ اس کے شہروں



پر قبضہ کرنے آئے تھے لیکن شکست کھا کر واپس لوٹ گئے۔ تم اہل عرب ہمارے کچھ شہروں پر قابض ہوگئے ہو لیکن قبضہ اور غلبہ ہمیشہ باقی نہیں رہتا۔ ہمارے لشکر کے سرداروں نے تم پر شفقت اور مہربانی کرتے ہوئے مجھ کو تمہارے پاس بھیجا ہے تاکہ تمہارے لشکر کے ہر سپاہی کو ایک کپڑا، ایک عمامہ اور ایک دینار اور تمہارے لئے ایک سو دینار و دس کپڑے اور تمہارے خلیفہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک ہزار دینار اور ایک سو کپڑے اس شرط پر دیئے جائیں گے کہ تم ملک شام چھوڑ کر حجاز واپس چلے جاؤ۔ اس بوڑھے راہب نے گفتگو کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے مزید کہا کہ آج یہاں پر جو رومی لشکر موجود ہے اس میں ملک کے جنگ آزمودہ، جنگجو اور سرغنہ لوگوں نے شرکت کی ہے اور ہمارے لشکر کی تعداد چونٹیوں کی طرح ہے۔ اس کو تم ان لشکروں کی مانند مت گمان کرو جن کو تم نے ماضی قریب میں شکست دی ہے۔ اس لشکر کو شکست دینا تو بہت دور کی بات ہے۔ اس لشکر سے ٹکر لینا اور اس کے مقابلے میں کھڑا رہنا بھی تمہارے لئے محال ہے۔ لہذا تمہاری بھلائی اسی میں ہے کہ اپنی حرکتوں اور جرأتوں سے باز آؤ اور ہمارے ملک سے چلے جاؤ۔

حضرت خالد بن ولید نے فرمایا کہ قسم ہے حق تعالیٰ کی! ہم ہرگز تمہارے ملک سے نہ جائیں گے جب تک تم تین باتوں میں سے کسی ایک کو قبول واختیار نہ کرو۔

(۱) کلمۂ شہادت کا اقرار کر کے مسلمان ہوجاؤ۔
(۲) جزیہ ادا کرو یا
(۳) ہم سے جنگ کرو۔

حضرت خالد نے اپنی گفتگو کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ تم اپنے لشکر کی تعداد کی کثرت بیان کر کے ہم پر اپنا رعب اور خوف قائم کرنے کی کوشش کرتے ہو؟ لیکن ہم تمہاری تعداد کو مطلق خاطر میں نہیں لاتے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہماری مدد کا وعدہ فرمایا ہے:

" وَكَانَ حَقاً عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ " (سورۃ الروم، آیت: ۴۷)

**ترجمہ**: -''اور ہمارے ذمہ کرم پر ہے مسلمانوں کی مدد فرمانا۔'' (کنز الایمان)

اے نصرانی راہب! اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم، ہمارے آقا ومولیٰ، صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کی مقدس زبان سے ہماری مدد کا وعدہ فرمایا ہے۔ ہم اپنے نبی، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زبان سے فرمائے گئے ہر وعدہ پر یقین کامل رکھتے ہیں اور دنیا کی بڑی سے بڑی طاقت سے نہیں گھبراتے:

کیا دبے جس پہ حمایت کا ہو پنجہ تیرا
شیر کو خطرے میں لاتا نہیں کتا تیرا

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضاؔ بریلوی)

حضرت خالد نے مزید فرمایا کہ اے راہب! تم نے ہم کو کپڑوں اور دیناروں کی لالچ اور طمع میں مبتلا کرنے کی کوشش بے جا کی ہے۔ کیونکہ ہم دنیا کی دولت کے حصول کی خاطر جہاد نہیں کرتے، بلکہ اللہ اور اللہ کے رسول کی خوشنودی و رضا حاصل کرنے کے لئے راہ خدا میں اپنی جانیں قربان کرنے کا حوصلہ رکھتے ہیں۔ دنیا کے مال و متاع ہماری نظروں میں ہیچ ہیں:

ان کا منگتا پاؤں سے ٹھکرا دے وہ دنیا کا تاج
جس کی خاطر مرگئے منعم رگڑ کر ایڑیاں

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضاؔ بریلوی)

حضرت خالد بن ولید کی گفتگو سن کر بوڑھا راہب خاموش ہوگیا۔ اس کے پاس کوئی جواب نہ تھا اس نے کہا کہ میں آپ کی گفتگو سے اپنے سردار کو مطلع کرتا ہوں۔ ان کو جو مناسب معلوم ہو قدم اٹھائے۔

## جنگ میں حضرت ضرار کی شجاعت

بوڑھا راہب حضرت خالد کے پاس سے لوٹ کر وردان کے پاس آیا اور گفت وشنید کی تمام کیفیت بیان کی۔ وردان نے کہا کہ شاید وہ ہم کو ان لشکروں کے مثل گردانتے ہیں جنہیں وہ شکست دے چکے ہیں۔ لیکن ان کو کیا پتہ کہ ہمارا لشکر ان کو صرف ایک گرداوے میں بیہوش کر کے زمین پر ڈال دے گا۔ اب ہمارے لئے لازمی ہوگیا ہے کہ ان عربوں کو اپنی تلواروں کا مزہ چکھائیں۔ وردان نے لشکر کو حکم دیا کہ حملہ کے لئے تیار ہو جاؤ لہذا رومی لشکر کے پیدل



دستے نے چھوٹے نیزے اور کمانیں ہاتھ میں لے لیں۔ تیروں کو کمانوں پر چڑھائے اور تمام تیر اندازوں نے اسلامی لشکر پر نشانہ باندھا اور تیر چلانے کے لئے مستعد ہوگئے۔ ہزاروں تیر انداز قطار بند کھڑے سردار کے حکم کے منتظر تھے۔ یہ کیفیت دیکھ کر حضرت معاذ بن جبل نے مجاہدوں کو پکارا اور کہا کہ اے توحید کے پرستارو! بیشک جنت کا دروازہ تمہارے لئے کھول دیا گیا ہے۔ فرشتے قریب آرہے ہیں۔ جنت کی حوریں آراستہ اور مزین ہوکر تمہارا انتظار کرتی ہیں۔ بشارت ہو کہ اپنی جان کے عوض جنت کی دائمی زندگانی کا صلہ دینے کے لئے کا اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے:

"اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ" (سورۃ التوبہ، آیت: ۱۱۱)

**ترجمہ**:- "بے شک اللہ نے مسلمانوں سے ان کے مال اور جان خرید لیئے ہیں اس بدلے پر کہ ان کے لئے جنت ہے۔" (کنز الایمان)

حضرت خالد نے بھی مجاہدوں کو جہاد کی ترغیب دیتے ہوئے فرمایا کہ میدان میں ثابت قدمی سے ڈٹے رہنا اور دشمن کو پیٹھ نہ دکھانا۔ کیوں کہ میدان جہاد سے فرار ہونا گناہ عظیم ہے۔ اللہ تعالیٰ تمھیں دیکھ رہا ہے۔ اللہ سے اعانت طلب کرو، وہ ضرور تمہاری مدد فرمائے گا...

وردان کا حکم ملتے ہی رومیوں نے تیروں کی بوچھار شروع کی۔ بہت سے مجاہد زخمی ہوئے اور کئی مجاہد شہید ہوئے۔ حضرت ضرار بن ازور نے اپنے پورے جسم کو زرہ میں مستور کرلیا اور ان کی متابعت میں دیگر مجاہدوں نے بھی ایسا ہی کیا اور یہ تمام سر سے کنواں کھودنے جیسا مشکل اور ناممکن کام انجام دینے کے عزم سے برستے ہوئے تیروں کے سائے میں آگے بڑھے۔ تیر انداز رومی لشکر کے مقدم حصہ میں صف اول میں کھڑے ہوکر تیر پھینک رہے تھے لہذا مجاہدین اس ارادہ سے چلے کہ ہم کسی صورت سے تیر اندازوں تک پہنچ جائیں اور شمشیر زنی اور نیزہ زنی کر کے ان کو تتر بتر کردیں۔ مجاہدوں کو رومیوں کی سب سے بڑی کمزوری معلوم تھی کہ وہ ہماری تلوار اور نیزہ کے بالمقابل آنے سے گریز کرتے ہیں اور یہ حقیقت تھی کہ مجاہدین اسلام کی تلوار کی رومیوں میں تاب نہ تھی۔ حضرت ضرار نے اپنے گھوڑے کی باگ ڈھیلی چھوڑ

دی اور آن کی آن میں وہ مع اپنے ہمراہیوں کے وہاں پہنچ گئے جہاں رومی تیر انداز استادہ تھے۔ جاتے ہی حضرت ضرار نے نیزہ سے سینے چھلنی کرنے شروع کر دیئے۔ رومیوں نے ان پر کثرت سے تیر اور پتھر برسائے لیکن حضرت ضرار زرہ میں مکمل مستور ہونے کے باعث محفوظ رہے۔ حضرت ضرار کے نیزہ کی سرعت دیکھ کر رومی تیر اندازوں کی آنکھیں چندھیا گئیں۔ تیر اندازوں کی صف میں کہرام مچ گیا۔ حضرت حسان بن عوف نے بیان کیا ہے کہ میں بھی حضرت ضرار کے ساتھ تھا۔ حضرت ضرار نے جاتے ہی نیزہ زنی کے وہ جوہر دکھائے کہ تھوڑی ہی دیر میں تیس رومیوں کو مار ڈالا۔

حضرت ضرار کی شجاعت و دلیری پر رومی سپاہی انگشت بدنداں تھے۔ اور کہتے تھے کہ یہ شخص انسان ہے یا جن؟ ہم پر قہر و بلا بن کر ٹوٹ پڑا ہے۔ نہ معلوم کون شخص ہے؟ حضرت ضرار نے زرہ کو چہرے سے ہٹایا اور کہا کہ میں ضرار بن ازور تمہارا دشمن اور تمہارے سردار کے بیٹے حمران کا قاتل ہوں۔ میں واقعی تمہارے لئے بلا ہوں اور خدا کی طرف سے تم کو مٹانے پر مقرر ہوا ہوں۔ حضرت ضرار کا نام سنتے ہی رومیوں کی ہوا نکل گئی۔ پیچھے پلٹنے لگے۔ اور رومی لشکر میں گھس کر محفوظ جگہ چھپنے لگے۔ وردان دور سے یہ منظر دیکھ رہا تھا۔ اس نے پوچھا یہ بدوی کون شخص ہے؟ کسی نے کہا کہ یہ وہی شخص ہے جو ننگے بدن لڑتا ہے اور نیزہ زنی میں اپنا ثانی نہیں رکھتا لیکن آج وہ زرہ پہن کر آیا ہے۔

صرف اتنے تعارف سے وردان نے حضرت ضرار کو پہچان لیا کہ یہی میرے لخت جگر کا قاتل ہے۔ لہٰذا اس نے پکار کر کہا کہ کون ہے جو میرے بیٹے کے قاتل سے میرا بدلہ لے اور مجھ سے منہ مانگا انعام حاصل کرے۔ ''طبریہ'' نامی مقام کا حاکم بولا کہ اے سردار! میں تمہارا بدلہ لینے جاتا ہوں اور تمہارے بیٹے کے قاتل کو زندہ یا مردہ لا کر تمہارے قدموں میں ڈالتا ہوں۔ اس طرح کی شیخی مار کر وہ اپنا گھوڑا دوڑا کر میدان میں آیا اور اشتعال طبع سے حضرت ضرار پر وار کیا۔ جس کو حضرت ضرار نے خالی پھیرا۔ اور ایسا جوابی وار کرتے ہوئے نیزہ مارا کہ نیزہ اس کی زرہ کو پھاڑتا ہوا اس کے سینہ میں پیوست ہو گیا اور ایک ہی وار میں اس کا کام تمام ہو گیا وردان یہ منظر دیکھ رہا تھا۔ طبریہ کے حاکم کو کشتہ دیکھ کر کف افسوس ملتے ہوئے کہا کہ



میرے لشکر میں ایک بھی شخص ایسا نہیں جو اس عرب کو قتل کر سکے لہٰذا اب مجھے ہی اس کے مقابلہ میں جانا ہو گا۔ یہ کہہ کر وردان نے اپنے گھوڑے کو میدان کی طرف آگے بڑھایا۔ اسی وقت ایک بطریق جس کا نام ''اصطفان'' تھا اور ''عمان'' کا حاکم تھا، اس نے وردان کے گھوڑے کی رکاب تھام لی اور رکاب کو بوسہ دیتے ہوئے کہا کہ اے معزز سردار! اس ناکس بدوی کے لئے آپ کو زحمت گوارا کرنے کی ضرورت نہیں۔ یہ خادم کس دن کام آئے گا۔ حکم اور اجازت عنایت فرمائیے! اس بدوی کو قتل کرنا میرے لئے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے لیکن حضور والا! خادم کو انعام میں کیا عطا فرماؤ گے؟ وردان نے کہا منہ مانگا انعام دوں گا۔ اصطفان نے کہا کہ میں عمان کا حاکم ہوں۔ مال و دولت کی مجھ کو کوئی کمی نہیں صرف ایک کمی ہے۔ وردان نے کہا جلدی کہو کیا چاہتے ہو؟ اصطفان نے کہا کہ آپ کی صاحبزادی کا ہاتھ مانگتا ہوں۔ مجھے بحیثیت داماد قبول فرماؤ۔ وردان نے کہا اگر تو نے اس بدوی کو قتل کر دیا تو میری بیٹی تیری ہی ہے اور اس وعدہ پر میں یہاں موجود ملوک شام اور بادشاہ کے خاصان کو گواہ کرتا ہوں۔ وردان کی لڑکی حسن و جمال میں ملک شام کی تمام عورتوں میں یکتا تھی۔ اصطفان نے ایک مرتبہ اس کو دیکھا تھا اور دیکھتے ہی اس پر فریفتہ ہو گیا تھا اور اس کو پانے کے لئے کچھ بھی کرنے کو تیار تھا۔ اسی لئے وہ حضرت ضرار سے مقابلہ کا خطرہ مول لینے پر بھی آمادہ ہو گیا اور وردان سے اپنی بیٹی کے نکاح کا وعدہ لے لیا تھا۔

## ⊙ اصطفان کا حضرت ضرار سے مقابلہ

اپنی محبوبہ کے متعلق وردان سے نکاح کا قرار حاصل کر کے اصطفان دلیری سے حضرت ضرار کے مقابلے میدان میں آیا۔ آگ کے شعلہ کی طرح دہکتا ہوا حضرت ضرار کی طرف لپکا۔ مشتعل ہو کر حضرت ضرار پر وار کیا لیکن حضرت ضرار نے اس کا وار خالی پھیر دیا اور جوابی وار کیا جس کو اصطفان نے ڈھال پر لیا۔ دونوں ایک دوسرے پر وار کرنے لگے اور اپنے خصم کا وار خالی پھیرتے گئے یہاں تک کہ لڑائی نے طول پکڑا۔ دونوں لشکر کے لوگ ٹکٹکی باندھ کر فریقین کے فن جنگ اور لڑائی کے جوہر دیکھنے لگے۔ اور اپنے لشکر کے نمائندے کی حوصلہ افزائی کے

لئے آوازیں کسنے لگے۔ حضرت خالد بن ولید بڑی بیقراری سے دونوں کی لڑائی دیکھ رہے تھے اور اصطفان کی جنگی مہارت دیکھ کر اندازہ کرلیا کہ یہ جنگی امور کا ماہر اور کہنہ مشق معلوم ہوتا ہے۔ اس کے وار کرنے کا اور مخالف کے وار کو خالی پھیرنے کا طرز اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ یہ دلیر جنگجو شخص ہے حالانکہ حضرت ضرار کے سامنے اس کی کوئی حیثیت نہ تھی لیکن اتنی دیر تک لڑائی پر جمے رہنا اور مات نہ کھانا بھی اصطفان کے لئے بڑی بات تھی لہذا حضرت خالد نے حضرت ضرار کو پکار کر فرمایا کہ اے ضرار! یہ کیا سستی اور غفلت ہے کہ دشمن مہلت پاتا ہے اور کوئی نتیجہ نہیں آتا؟ حضرت خالد کی اس تنبیہ پر حضرت ضرار اپنے گھوڑے کی زین پر بیٹھے بیٹھے کانپنے لگے اور پھر اپنے سردار کے حکم کی بجا آوری میں اصطفان پر شدت سے حملے کرنے شروع کیئے۔ لیکن اصطفان نے تمام وار خالی پھیر دیئے۔

## ⊙ حضرت ضرار کی اپنے گھوڑے کو دھمکی

اصطفان نے بھی جوابی حملے شروع کر دیئے۔ رومی تالیاں بجا کر اور شور مچا کر اصطفان کو جوش اور شجاعت پر ابھارتے تھے۔ دونوں سخت لڑائی میں منہمک تھے یہاں تک کہ آفتاب گرم ہو گیا اور دھوپ سخت ہو گئی۔ دونوں پسینے سے تر ہو گئے اور دونوں کے گھوڑے بھی پسینے میں شرابور ہو گئے۔ گھوڑوں میں اب کھڑے رہنے کی بھی سکت نہ تھی۔ گھوڑوں کے قدم لڑکھڑانے لگے لہذا دونوں پا پیادہ ہو کر لڑنے لگے۔ دفعۃً حضرت ضرار نے دیکھا کہ رومی لشکر سے ایک شخص کوتل گھوڑا لے کر برآمد ہوا اور میدان کی طرف آنے لگا۔ وہ اصطفان کا غلام تھا اور اپنے مالک کو گھوڑا دینے آرہا تھا۔ اگر اس نے آکر اصطفان کو گھوڑا دے دیا تو یہ امر حضرت ضرار کے لئے باعث خطرہ و ہلاکت تھا لہذا اس کو روکنا ضروری تھا۔ حضرت ضرار نے قریب میں کھڑے اپنے گھوڑے کی طرف دوڑ لگائی اور چھلانگ لگا کر اس کی پیٹھ پر سوار ہو گئے۔ اصطفان نیزہ راست کیئے ہوئے حضرت ضرار کی طرف بڑھ رہا تھا۔ حضرت ضرار نے گھوڑے کو ایڑی ماری لیکن گھوڑا چلنے کا نام نہیں لیتا۔ گھوڑا اتنا نڈھال ہو گیا تھا کہ ایک قدم چلنے کی بھی طاقت نہ تھی۔ بڑا نازک مرحلہ تھا۔ سامنے سے اصطفان کا غلام گھوڑا لے کر آرہا تھا قریب سے اصطفان نیزہ



راست کیئے ہوئے وار کرنے آرہا تھا۔ اگر حضرت ضرار کا گھوڑا چلے تو ہی کام بنے۔ اصطفان کے غلام کو روکنا ضروری اور اصطفان کے نیزے کے وار سے محفوظ رہنا اشد ضروری تھا اور یہ گھوڑے کے چلنے پر منحصر تھا۔ لیکن گھوڑا اپنی جگہ سے ہلتا تک نہیں۔ موت قریب سے کودتی ہوئی آرہی تھی، سامنے سے بلا دوڑتی ہوئی آرہی تھی۔ نازک مرحلہ تھا گھوڑے نے حضرت ضرار کو بے بس و بے کس بنا دیا تھا۔ بظاہر بچنے کی کوئی امید نہ تھی لیکن شمع رسالت کے پروانے حضرت ضرار بے بس و بے کس نہ تھے:

کیوں کہوں بیکس ہوں میں، کیوں کہوں بے بس ہوں میں
تم ہو، میں تم پر فدا، تم پہ کروڑوں درود

اور

مجھ سے بے کس کی دولت پہ لاکھوں درود
مجھ سے بے بس کی قوت پہ لاکھوں سلام

(از: امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

ایسے وقت میں کہ جب کوئی یاس و امید نہ تھی حضرت ضرار نے اپنے آقا و مولیٰ، رحمت عالم، مختار کل، مالک کائنات صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی بارگاہ بیکس پناہ کی طرف رجوع کیا اور اپنے گھوڑے کو چلانے کے لئے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سہارا لیتے ہوئے اپنے گھوڑے سے مخاطب ہو کر جو فرمایا اس کا ترجمہ ہم علامہ واقدی کی کتاب سے نقل کر کے قارئین کرام کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں:

"دفعۃً ایک سوار صفوف روم سے نکلا ایک گھوڑا کوتل لیئے ہوئے اور وہ غلام اصطفان کا تھا۔ پس جب ضرار نے اس کو دیکھا چلا کر اپنے گھوڑے سے کہا اور لوگ سنتے تھے اور وہ یہ کہتے تھے کہ مضبوطی اور چالاکی کر تو میرے ساتھ ایک گھڑی نہیں تو شکایت کرونگا میں تیری پاس قبر شریف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے۔ پس ہنہنانے لگا گھوڑا اانکا اور بازو کھولکر چلا اور بڑھ کر لیا ضرار نے اصطفان کے غلام کو اور ضرب نیزے سے مار ڈالا اس کو پھر لے لیا

کوتل گھوڑے کو اور سوار ہوئے اس پر اور چھوڑ دیا اپنے گھوڑے کو بجانب
مسلمانوں کے پس آملا وہ مسلمانوں میں۔''

(فتوح الشام، از علامہ واقدی، ص:۷۷)

قارئین کرام سے التماس ہے کہ مندرجہ بالا عبارت کو ایک مرتبہ نہیں بلکہ کئی مرتبہ بنظر عمیق مطالعہ فرمائیں اور اس پر غور وفکر فرمائیں تو یہ نتیجہ اخذ ہوگا کہ:

⊙ حضرت ضرار نے جب دیکھا کہ اب بچنے کی کوئی تدبیر نہیں اور گھوڑا نکمہ ہو گیا ہے تو انھوں نے اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف اپنی توجہ مرکوز کی اور ان کا یقین اور اعتقاد پختہ تھا کہ یہ وہ سردار انبیاء ہیں جو مدینہ میں آرام فرما ہونے کے باوجود بھی پوری کائنات پر ان کی حکومت ہے۔لہٰذا انھوں نے اپنے گھوڑے سے کہا کہ میں تیری شکایت رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر شریف کے پاس کروں گا۔

⊙ شکایت کس سے کی جاتی ہے؟ اس سے جو شکایت سن سکے۔صرف سننے تک ہی اس کا تصرف محدود نہ ہو بلکہ شکایت سن کر شکایت کرنے والے کی تکلیف کا ازالہ کرنے کی استطاعت رکھتا ہو اور جس کے خلاف شکایت کی گئی ہو اس کو تعزیر کرنے کا اختیار بھی رکھتا ہو۔حضرت ضرار نے بارگاہ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں گھوڑے کی شکایت کرنے کی بات کہہ کر اس بات کی شہادت دی ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد بھی پوری کائنات پر تصرف اور اختیار رکھتے ہیں۔

⊙ شکایت کرنے کی دھمکی بھی اسی کو دی جاتی ہے جو یہ سمجھتا ہو کہ جہاں میری شکایت کی جانے والی ہے اس بارگاہ کا اختیار اور تصرف اتنا وسیع ہے کہ اگر واقعی میری وہاں شکایت پہنچ گئی تو اچھا نہ ہوگا لہٰذا وہ یہ کوشش کرے گا کہ شکایت کا موقع ہی نہ دوں۔حضرت ضرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا گھوڑا اسی نظریہ کے تحت دوڑا تھا کیونکہ اس گھوڑے کو حضرت ضرار نے صاف لفظوں میں دھمکی



دی تھی کہ میں تیری شکایت کائنات کے مالک وشہنشاہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں کردوں گا۔گھوڑا بھی جانتا تھا کہ واقعی اگر میری شکایت اس بارگاہ میں کی گئی تو میرے لئے باعث ندامت ہے۔لہٰذا مصطفیٰ جان رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اختیارات کا اعتراف کرتے ہوئے گھوڑے نے حکم کی تعمیل کی:

اپنے مولیٰ کی ہے بس شان عظیم، جانور بھی کریں جن کی تعظیم
سنگ کرتے ہیں ادب سے تسلیم، پیڑ سجدے میں گرا کرتے ہیں

(از: امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کائنات کا مالک ومختار بنا کر پیدا فرمایا تھا۔انسان، جنات، حیوانات، جمادات اور نباتات آپ کی رسالت وعظمت کے قائل تھے۔کتب احادیث میں ایسے کئی مستند واقعات پائے جاتے ہیں کہ تمام مخلوق نے خالق کائنات کے محبوب اور مختار کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اطاعت وعظمت کی بجا آوری کی ہے۔

لیکن افسوس!

دور حاضر کے منافقین اختیارات انبیاء کے منکر ہیں۔توحید کی آڑ میں تنقیص انبیاء واولیاء کے درپے رہتے ہیں۔شہادت کے لئے کچھ اقتباسات پیش خدمت ہیں:

⊙ ''اولیاء وانبیاء وامام زادہ، پیر وشہید یعنی جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور عاجز بندے ہیں اور ہمارے بھائی ہیں مگر اللہ نے ان کو بڑائی دی وہ بڑے بھائی ہوئے۔''

(حوالہ:-تقویۃ الایمان، از: مولوی اسمٰعیل دہلوی، ناشر: دار السلفیہ، بمبئی، ص:۹۹)

⊙ ''اللہ کی شان بہت بڑی ہے۔سب انبیاء اور اولیاء اس کے سامنے ایک ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں''۔ (حوالہ:-ایضاً، ص:۹۲)

⊙ ''اور جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں۔'' (حوالہ:-ایضاً، ص:۷۰)

وہابی، دیوبندی اور تبلیغی جماعت کے امام اول فی الہند مولوی اسمٰعیل دہلوی کی کتاب سے ماخوذ مندرجہ بالا تین عبارت کو قارئین بنظر غور دیکھیں۔ ان تینوں عبارت کا ماحصل یہ ہے کہ تمام انبیاء اور خصوصا حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بندۂ عاجز، بڑے بھائی، ذرۂ ناچیز سے بھی کمتر کسی چیز کا مختار نہیں لکھ کر علی الاعلان تعظیم واحترام رسول کا انکار کیا ہے۔ اس عنوان پر مزید کوئی گفتگو نہ کرتے ہوئے قارئین کرام کی غیر جانبدار اور منصف عدالت میں استغاثہ ہے کہ میزان عدل میں آپ مولوی اسمٰعیل دہلوی اور صحابہ کرام کے اعتقاد کو الگ الگ پلّوں میں رکھ کر تولیں اور انصاف فرمائیں کہ مولوی اسماعیل دہلوی کے اعتقاد اجلہ صحابہ کے مقدس اور پاکیزہ اعتقاد سے کس قدر متضاد ہیں۔ ہم صحابۂ کرام کے اعتقاد پر یقین رکھیں یا امام المنافقین دہلوی صاحب کے اعتقاد فاسدہ پر؟ دور حاضر کے منافقین کے متعلق صرف اتنا ہی کہنا ہے:

ذکر روکے، فضل کاٹے، نقص کا جویاں رہے
پھر کہے مردک کہ ہوں، امت رسول اللہ کی

(از: امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

اب ہم معزز قارئین کرام کو ملک شام بمقام اجنادین میدان جنگ میں حضرت ضرار اور حاکم عمان اصطفان کی لڑائی کا معائنہ کرانے چلتے ہیں۔

حضرت ضرار نے اپنے گھوڑے کو روضہ رسول پر شکایت کرنے کی دھمکی دی۔ دھمکی سنتے ہی گھوڑا زور سے ہنہنانے لگا گویا وہ اپنی زبان میں حضرت ضرار سے عرض کررہا تھا کہ میری شکایت اس مقدس بارگاہ میں مت کرنا۔ میں اس مقدس ذات گرامی کے روبرو شرمندہ ہونا نہیں چاہتا۔ اور گھوڑا ہوا سے باتیں کرتا ہوا اپنے بازو کھول کر چلا۔ حضرت ضرار نے اصطفان کے غلام کے قریب جاتے ہی نیزہ کی ایک ضرب میں اس کو ختم کردیا اور اس کا گھوڑا لے لیا حضرت ضرار نے اپنا تھکا ہوا گھوڑا اسلامی لشکر کی طرف ہانک دیا اور اصطفان نے جان لیا کہ میرا آخری وقت آگیا ہے ضرار مجھ کو قتل کئے بغیر نہ چھوڑیں گے۔ حضرت ضرار نے اس پر حملے کا قصد کیا کہ دفعۃً انھوں نے دیکھا کہ رومی لشکر سے چند سوار میدان کی طرف آرہے تھے۔



## ⦿ اصطفان کی کمک کے لئے وردان، اور حضرت ضرار کی کمک کے لئے حضرت خالد کمربستہ

جب وردان نے دیکھا کہ اصطفان کے سر پر موت منڈلا رہی ہے تو وہ اپنے ساتھ ملک شام کے مشہور دس بطارقہ کو لے کر اصطفان کی کمک کرنے میدان میں روانہ ہوا۔ وردان کو کمک کے لئے آتا دیکھ کر اصطفان میں ہمت آگئی اور وہ حضرت ضرار کے وار اپنی ڈھال پر لینے لگا۔ حضرت خالد نے دیکھا کہ وردان اپنے دس ساتھیوں کے ہمراہ میدان کی طرف روانہ ہوا ہے تو حضرت خالد بھی اپنے ساتھ دس مجاہدوں کو لے کر میدان میں پہنچ گئے۔ حضرت ضرار اصطفان سے، حضرت خالد وردان سے اور دس مجاہد دس رومیوں سے مقابل ہوئے۔ ہر شخص اپنے مقابل سے لڑنے لگا۔

اصطفان لڑتے لڑتے تھک گیا۔ اس کے بازو شل ہوگئے۔ وہ کانپنے لگا۔ مارے ڈر کے اس کا بُرا حال تھا۔ حضرت ضرار نے اس پر نیزہ کا وار کیا۔ وار سے بچنے کے لئے اصطفان نے اپنے کو گھوڑے سے گرادیا اور بھاگنے لگا۔ حضرت ضرار بھی گھوڑے سے اتر کر اس کے تعاقب میں دوڑے اور پکڑ لیا۔ اب دونوں کشتی لڑنے لگے۔ حضرت ضرار نے کشتی لڑتے ہوئے موقع پا کر اصطفان کے کمر بند میں ہاتھ ڈال کر اُوپر اٹھالیا اور پوری طاقت سے زمین پر دے پٹکا اور اس کے سینہ پر چڑھ گئے۔ اب اصطفان کو اپنی موت کا یقین ہوگیا۔ اس نے مدد کے لئے وردان کو پکارا اے سردار مجھے بچاؤ۔ وردان اس وقت حضرت خالد سے مصروف لڑائی تھا اور وہ بھی مصیبت میں پھنسا ہوا تھا۔ اس نے اصطفان کو جواب دیا کہ مجھ کو ان درندوں سے کون بچائے گا۔ وردان کے قدم بھی لڑکھڑا رہے تھے۔ رومی لشکر نے دیکھا کہ ہمارا سردار قریب ہلاکت ہے تو پورے لشکر نے یلغار کردی۔ ادھر سے اسلامی لشکر بھی دوڑا۔ دونوں لشکر آمنے سامنے دوڑتے ہوئے آرہے تھے۔ درمیان میں جو میدان تھا اس میں بارہ مجاہدین بارہ رومیوں سے مشغول لڑائی تھے۔ حضرت ضرار اصطفان کے سینے پر بیٹھے ہوئے تھے۔ رومی لشکر امنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح آرہا تھا قبل اس کے کہ رومی لشکر حضرت ضرار کو روند ڈالے

41
5

حضرت ضرار نے اصطفان کا سر تلوار سے کاٹ ڈالا۔ اصطفان اتنے زور سے چلایا کہ دونوں لشکر میں اس کی گونج سنی گئی۔ اصطفان کا سر کاٹنے کے بعد حضرت ضرار کھڑے ہو کر فوراً اپنے گھوڑے پر سوار ہو گئے۔ حضرت ضرار خون میں نہائے ہوئے تھے۔

حضرت ضرار نے گھوڑے پر سوار ہو کر بلند آواز سے تکبیر کہی اور ان کا جواب دیتے ہوئے اسلامی لشکر نے بھی تکبیر کہی۔ دونوں لشکر آپس میں مل گئے۔ گھمسان کی لڑائی شروع ہوئی مجاہدین اسلام نے بڑی دلیری اور شجاعت کا مظاہرہ کیا۔ آفتاب غروب ہونے کے قریب ہوا تو جنگ موقوف کر دی گئی۔ دونوں لشکر اپنے اپنے کیمپ میں واپس گئے۔ اس دن رومی لشکر سے کل تین ہزار آدمی قتل ہوئے۔ ان قتل ہونے والوں میں ملک شام کے مختلف مقامات کے دس حاکم و بادشاہ بھی تھے۔ اسلامی لشکر سے تیس مجاہدوں نے جام شہادت نوش کیا۔ رومی لشکر کا سردار وردان ہجوم کا فائدہ اٹھا کر میدان سے فرار ہو گیا اور اپنے خیمے میں پناہ گزیں ہو گیا۔

## حضرت خالد کو شہید کرنے کی وردان کی سازش

رات کے وقت وردان نے رومی لشکر کے سرداروں اور اراکین کی میٹنگ بلائی اور آج کی جنگ کا تجزیہ کرتے ہوئے کہا کہ ہمارے لئے بڑے شرم اور غیرت کی بات ہے کہ کثیر تعداد میں ہونے کے باوجود ہم نے ہزیمت اٹھائی اور کافی تعداد میں ہمارے آدمی قتل ہوئے۔ اگر آج کی طرح آئندہ کل بھی بزدلی اور نامردی کا مظاہرہ کرو گے تو ہمارا بیڑہ غرق ہو جائے گا۔ وردان نے مزید یہ بھی کہا کہ عرب ہم پر غالب ہو جاتے ہیں۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ وہ اپنے دین کے سخت پابند ہیں۔ اپنے پروردگار کو ہمیشہ یاد کر کے عبادت میں مصروف رہتے ہیں اور گناہوں سے اجتناب کرتے ہیں اور ہمارا حال یہ ہے کہ ہم نے اپنے دین کے احکام اور فریضۂ عبادت کو بالائے طاق رکھ دیا ہے اور سراپا معاصی وعصیاں میں غرق ہیں۔ لہذا اللہ کی طرف سے عربوں کو فتح ونصرت کی عنایت ہوتی ہے اور ہم ہزیمت و شکست سے دوچار ہوتے ہیں۔ لہذا اے دین مسیح کے معاونو! اپنے گناہ اور معاصی سے توبہ کرو تا کہ مسیح اور صلیب تمہاری مدد کر کے تمہیں عربوں پر غلبہ دیں۔ وردان کی تقریر سن کر سب



رونے لگے اور سب نے توبہ کی اور کہا کہ اب تک جو ہوا سو ہوا۔ لیکن اب ہم ان عربوں میں سے ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑیں گے۔ ہم عہد کرتے ہیں کہ جب تک ہم میں کا ایک شخص بھی زندہ رہے گا۔ تب تک ہم ان سے لڑیں گے۔ اے سردار! کل میدان جنگ میں ہم اپنا کہنا کر کے دکھا دیں گے۔

وردان نے جب اپنی قوم کا عزم محکم اور قوی استقلال دیکھا تو خوشی سے پھولا نہ سماتا تھا۔ اسی وقت وردان کا ایک مصاحب کھڑا ہوا اور کہا کہ اے سردار! قوم کی باتوں میں مت آ۔ یہ قوم اعتماد و بھروسہ کرنے کے قابل نہیں۔ اس وقت شجاعت اور جوش وخروش کی باتیں کرتے ہیں لیکن کل جنگ کے میدان میں عربوں کو دیکھتے ہی ان کا جوش ٹھنڈا پڑ جائے گا۔ ہمارا سابقہ جن عربوں سے پڑا ہے ان کا مقابلہ کرنے کی ہم میں طاقت نہیں ہے کیونکہ ان کا ایک شخص ہمارے پورے لشکر پر حملہ کرنے چلا آتا ہے اور ہماری صفیں اُلٹ دیتا ہے۔ موت سے بے خوف ہو کر بلکہ موت کی خواہش میں وہ آمادۂ قتال ہوتا ہے کیونکہ ان لوگوں نے اپنے نبی اور رسول کے اس قول پر دل سے یقین کر لیا ہے کہ جو مسلمان میدان جنگ میں مارا جائے گا وہ جنت میں داخل ہو گا۔ موت اور زندگی ان کے نزدیک برابر ہے بلکہ موت کو زندگی پر ترجیح دیتے ہیں۔ علاوہ ازیں ان کا سردار خالد بن ولید جنگی امور میں اتنا ماہر ہے کہ وہ ہم کو کسی بھی محاذ پر کامیاب نہیں ہونے دے گا۔ اپنے لشکر کے سپاہیوں کو جنگ پر اُبھارنا، ان میں جوش پیدا کرنا، حوصلہ افزائی کرنا اور ان سے من چاہا کام لینے کا فن اس میں اس طرح موجزن ہے کہ اس کے ایک اشارے پر اس کے سپاہی مر جانے یا مار ڈالنے میں لمحہ بھر تاخیر نہیں کرتے اور وہ بذاتِ خود بھی دلیر جنگجو اور بہادر شہسوار ہے۔

وردان نے مصاحب سے کہا کہ تمہاری سب باتیں درست ہیں لیکن اس کا تدارک کیا ہے؟ یہ عرب صلح پر بھی آمادہ نہیں ہوتے۔ جب بھی صلح کی پیش کش کرو تو وہ ایک ہی جواب دیتے ہیں کہ ہماری تین شرطوں میں سے کسی ایک کو قبول کرو۔ مصاحب نے کہا ایک تدبیر ہے تم مسلمانوں کے سردار کو مار ڈالو اس سردار کی وجہ سے ہی مسلمانوں کے لشکر کا حوصلہ برقرار ہے۔ اگر تم کسی طرح خالد بن ولید کو مار ڈالو تو مسلمانوں کا حوصلہ پست ہو جائے گا اور وہ شکست

کھا کر بھاگ جائیں گے۔ حضرت خالد کو شہید کرنے کی صرف بات سن کر وردان کے رونگٹے کھڑے ہو گئے، ایک ہلکی سی کپکپی اس پر طاری ہو گئی۔ وردان نے تھرائی ہوئی آواز میں کہا کہ تم خالد بن ولید کو مار ڈالنے کی بات کرتے ہو لیکن صورت حال یہ ہے کہ آج میں اس کے ہاتھ سے مرتے مرتے بمشکل بچ کر آیا ہوں۔ تم ایسے امر محال کا مشورہ مت دو بلکہ کوئی ایسی تدبیر بتاؤ جو ممکن اور آسان ہو۔ مصاحب نے کہا کہ سینہ بسینہ کھلے میدان کی جنگ میں تو مسلمانوں کے سردار کو قتل کرنا تو میں بھی سوچ نہیں سکتا لیکن مکر وفریب سے بآسانی اس کو ہلاک کر سکتے ہیں۔ وردان نے کہا کہ تو اس بات سے بھی اچھی طرح واقف ہو جا کہ ان عربوں کو فریب دینا بھی آسان نہیں کیونکہ وہ مکر وفریب کی تہ تک پہنچ جاتے ہیں اور ہر فریب سے آگاہ ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا تم کوئی ایسا حیلہ تجویز کرو کہ جس میں خطرہ کم اور کامیابی کی کامل توقع ہو۔ اگر مناسب ہوگا تو میں وہ فریب ضرور کروں گا۔

مصاحب نے کہا کہ تم اسلامی لشکر کے سردار کو پیغام بھیجو کہ میں تم سے صلح کے مسئلہ پر اکیلے میں گفتگو کرنا چاہتا ہوں۔ صرف ہم دونوں سردار ہی وہ گفتگو کریں اور تیسرا کوئی بھی نہ ہو۔ اور اسلامی لشکر کے سردار کو اس جگہ کا پتہ بتا دو کہ فلاں جگہ ہم دونوں کل صبح ملاقی ہوں گے۔ جب اسلامی لشکر کا سردار تمہاری دعوت صلح کو منظور کر لے تو رات میں اس جگہ کے قریب دس اشخاص مسلح پوشیدہ کر دو۔ جب مسلمانوں کا سردار تم سے بات چیت کرنے آئے تو تم اسے باتوں میں لگا کر اپنے آدمیوں کو اشارہ کر دینا وہ تمام اس پر ٹوٹ پڑیں گے اور اس کو ہلاک کر دیں۔ تم گفتگو کرنے کے لئے دونوں لشکر کے درمیان کی کوئی جگہ منتخب کرنا اور وہ جگہ اسلامی لشکر سے اتنے فاصلہ پر ہو کہ اس کی مدد کرنے اس کے لشکر سے کوئی آ پہنچے اتنی دیر میں تو اس کا کام تمام ہو جائے۔

## وردان کا نمائندہ حضرت خالد کے پاس

اپنے مصاحب کی بات سن کر وردان خوش ہو گیا اور اپنے ایک بھروسہ منداور پر اعتماد شخص کو بلایا۔ اس شخص کا نام داؤد تھا جو شہر حمص کا رہنے والا تھا۔ داؤد کو عربی زبان پر اچھا عبور



حاصل تھا اور گفتگو کرنے میں بہت ہی ہوشیار و چالاک تھا۔ وردان نے داؤد سے کہا کہ تو میرے نمائندہ کی حیثیت سے مسلمانوں کے لشکر کے پاس جا اور ان سے درخواست کر کہ آج کے دن وہ لڑائی موقوف رکھیں اور کل صبح ان کا سردار میدان کے بیچ میں جو ریت کا ٹیلہ ہے وہاں اکیلا آئے اور میں بھی بذات خود وہاں اکیلا آؤں گا تا کہ ہم دونوں سردار آپس میں بات چیت کر کے مصالحت کی کوئی صورت نکالیں۔ داؤد متعصب قسم کا گاڑھا نصرانی تھا۔ اس نے وردان سے کہا کہ افسوس ہے تجھ پر کہ تو بادشاہ ہرقل کے حکم کی خلاف ورزی کرنے پر مستعد ہوا ہے۔ بادشاہ نے تجھ کو لشکر جرار دے کر عربوں سے لڑنے بھیجا ہے اور تو بزدلی دکھا کر صلح کرنے پر آمادہ ہوا ہے۔ اگر بادشاہ کو پتہ چلا کہ تیری طرف سے صلح کی پیش کش لے کر میں گیا تھا تو تیرے ساتھ مجھ پر بھی بادشاہ کا عتاب ہوگا۔ لہٰذا مجھ سے تو یہ کام نہیں ہوگا۔ تب وردان نے داؤد سے کہا کہ صلح کی گفتگو کا تو بہانہ ہے میں مسلمان کے سردار کے ساتھ مکر وفریب کر کے اس کو ریت کے ٹیلہ کے پاس اکیلا بلانا چاہتا ہوں۔ اس ریت کے ٹیلے کے پیچھے رات کے وقت سے میرے دس بہادر سپاہی چھپ کر بیٹھے ہوں گے۔ جیسے ہی خالد بن ولید مجھ سے گفتگو کرنے آئیں گے میں اپنے پہلے سے چھپے ہوئے آدمیوں کو آواز دوں گا۔ وہ آ کر اسے قتل کر دیں گے۔ داؤد نے کہا کہ یہ تو نامردی اور بزدلی کا کام ہے۔ وردان نے کہا جنگ اور محبت میں سب کچھ جائز ہوتا ہے۔ پھر وردان نے داؤد کو ڈانٹتے ہوئے کہا کہ میں تجھ سے اس معاملہ میں مشورہ نہیں لیتا ہوں، لہٰذا زبان درازی مت کر اور تجھ سے جو کہا جائے وہ کر۔ ورنہ تیری زبان کاٹ کر پھینک دوں گا۔ سردار ہونے کے ناطے میرا حکم ہے کہ تو اسی وقت جا اور خالد بن ولید سے گفتگو کر کے اس کو کسی بھی طرح آنے کے لئے رضامند کر لے کیونکہ عربی زبان میں تو فصیح اور بلیغ گفتگو کرنے میں مہارت رکھتا ہے اور اسی وجہ سے اس کام کے لئے میں نے تیرا انتخاب کیا ہے۔ داؤد وردان کے تیور دیکھ کر سہم گیا اور اس نے کہا کہ اے سردار! میں تیرے حکم کی تعمیل میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کروں گا۔ وردان نے کہا کہ اگر میں اپنے اس مشن میں کامیاب ہوا تو تجھ کو بیش بہا انعام واکرام سے نوازوں گا۔

داؤد گھوڑے پر سوار ہو کر اسلامی لشکر کے قریب آیا اور پکار کر کہا کہ میں رومی لشکر کے

سردار کا ایلچی ہوں۔تمہارے سردار سے معاملہ کی گفتگو کرنے آیا ہوں۔حضرت خالد بن ولید اس کے پاس آئے۔ داؤد نصرانی نے کہا کہ اے عربی برادر ہمارا سردار خونریزی کو پسند نہیں کرتا۔کل جس کثرت سے انسان مقتول ہوئے ہیں اس کو دیکھ کر ہمارا نرم دل سردار بہت ملول اور رنجیدہ ہوا ہے۔ لہذا وہ یہ چاہتا ہے کہ تم دونوں سردار آپس میں مصالحت کی گفتگو کرلو۔ ہمارے سردار نے آپ کے لئے یہ پیام بھی دیا ہے کہ تم کو کچھ مال دے کر صلح کی کوئی تجویز پاس کی جائے اور صلح نامہ بھی تحریر کرلیا جائے تا کہ فریقین کا خون رائیگاں نہ جائے۔حضرت خالد نے فرمایا کہ میں بھی یہ نہیں چاہتا کہ انسانوں کا خون بیجا بہایا جائے۔داؤد نصرانی نے کہا کہ مجھ کو آپ سے یہی امید تھی۔ لہذا میری آپ سے گزارش ہے کہ کل صبح سورج نکلنے کے بعد اس میدان کے درمیان جو ریت کا ٹیلہ ہے وہاں اکیلے آجاؤ، سردار وردان بھی وہاں اکیلے ہی آئیں گے۔تم دونوں سردار کھلے دل سے گفتگو کرلینا اور صلح کی کوئی صورت طے کرلینا۔

داؤد نصرانی کی بات سن کر حضرت خالد خاموش ہوگئے اور گہری سوچ میں پڑ گئے۔ تھوڑی دیر سوچنے کے بعد فرمایا کہ اگر رومی سردار اخلاص نیت سے صلح پر آمادہ ہوا ہے تو ٹھیک ہے اور اگر وہ کوئی مکر وفریب کی چال چلنا چاہتا ہے تو سن لو کہ ہم اہل عرب مکر وفریب کی جڑ تک پہنچ جاتے ہیں اور مکار کے مکر وفریب سے فوراً آگاہ ہوجاتے ہیں۔داؤد نصرانی نے کہا کہ اے برادر عربی! آپ کسی قسم کا کوئی شک وشبہ نہ کرو۔ بلکہ ہم پر اعتماد وبھروسہ رکھو۔ ہماری نیت میں خیر وبھلائی کے سوا کچھ بھی نہیں لہذا حضرت خالد نے آئندہ کل بتائی ہوئی جگہ پہنچنے کے لئے تیار ہوگئے۔

## ⊙ حضرت خالد، وردان کی سازش پر مطلع

داؤد نصرانی نے حضرت خالد سے آئندہ کل آنے کا وعدہ لے کر رومی لشکر میں واپس جانے کے لئے اپنا گھوڑا موڑا اور چند قدم جانے کے بعد ٹھہر گیا۔اس کے دل میں حضرت خالد کا رعب بھر گیا۔وہ سوچنے لگا کہ اگر وردان نے ان کو مکر وفریب سے قتل بھی کرڈالا پھر بھی وہ اسلامی لشکر کو شکست نہیں دے سکے گا۔اسلامی لشکر کا حوصلہ پست نہیں ہوگا بلکہ اسلامی لشکر کے



سپاہی اپنے سردار کا انتقام لینے کے لئے دوہرے جوش وخروش سے لڑیں گے اور ان کے سردار کے قتل کی سازش کا تمام ذمہ میرے سر عائد کر کے مسلمان مجھ کو اور میرے اہل وعیال کو تباہ برباد کردیں گے۔لہذا مناسب یہی ہے کہ میں خالد بن ولید کو حقیقت حال سے آگاہ کردوں اور اپنے اہل وعیال کے لئے امان حاصل کرلوں۔ چنانچہ وہ واپس مڑا۔حضرت خالد ابھی تک اپنی جگہ کھڑے کچھ سوچ رہے تھے۔داؤد نصرانی ان کے قریب آیا اور کہا کہ اے برادر عربی! اگر میری اور میرے اہل وعیال کی جان بخشی کا وعدہ کرو اور امان دینے کا عہد کرو تو ایک ضروری امر کی اطلاع دوں۔حضرت خالد نے فرمایا کہو، کیا کہنا چاہتے ہو؟ داؤد نصرانی نے کہا کہ وردان نے آپ کے ساتھ مکر وفریب کرنے کا ارادہ کیا ہے۔اور داؤد نے وردان کی سازش کی پوری تفصیل کہہ سنائی۔حضرت خالد نے داؤد سے فرمایا کہ جا میں نے تجھ کو امان دی۔ پھر داؤد نصرانی لشکر میں پلٹا اور وردان کو اطلاع دی کہ اسلامی لشکر کا سردار کل صبح ریت کے ٹیلے کے قریب گفتگو کرنے آئے گا۔وردان یہ سن کر خوش ہوا اور کہا کہ میں اُمید رکھتا ہوں کہ صلیب مجھ کو میرے عزم میں کامیابی دے گی۔

## ⊙ صیاد خود اپنے دام میں آگیا

حضرت خالد بن ولید جب داؤد نصرانی سے گفتگو کر کے اسلامی لشکر کے کیمپ میں واپس آئے تو وردان کی بیوقوفی پر مسکرا رہے تھے۔ان کو مسکراتا دیکھ کر حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا: اے ابوسلیمان! تم کو اللہ ہمیشہ ہنستا ہوا رکھے کیا بات ہے؟ حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ کو وردان کے مکر وفریب کی تفصیل بتائی۔حضرت ابوعبیدہ نے پوچھا کہ اس معاملہ میں تم نے کیا سوچا ہے؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ میں اکیلا جاؤں گا اور ان تمام سے نپٹ لوں گا۔حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا قسم خدا کی! تم ان کے لئے اکیلے کافی ہو، لیکن اللہ تعالیٰ نے ہم کو ہماری قوت اور طاقت کا استعمال کرنے کا حکم دیتے ہوئے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے:

" وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ
تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ " (سورۃ الانفال آیت:۶۰)

**ترجمہ** :-اوران کے لئے تیار رکھو جوقوت تمہیں بن پڑے اور جتنے گھوڑے باندھ سکو کہ ان سے ان کے دلوں میں دھاک بٹھاؤ جو اللہ کے دشمن اور تمہارے دشمن ہیں۔ (کنزالایمان)

لہذا اے خالد! اس نے تمہارے لئے دس آدمی برائے حملہ مقرر کیے ہیں اور گیارہواں وہ خود ہے۔ اس لئے تم بھی اسی تعداد میں اپنے آدمیوں کو پہلے سے چھپا کر بٹھادو۔ جب وردان اپنے آدمیوں کو پکارے تو تم بھی اپنے ساتھیوں کو پکارنا تا کہ برابر کا مقابلہ ہوجائے۔ علاوہ ازیں پورا اسلامی لشکر مسلح ہوکر گھوڑے پر سوار تیار رہے گا تا کہ تم وردان کو قتل کرو اسی وقت ہم رومی لشکر پر یلغار کردیں گے۔ حضرت خالد نے کہا کہ اے امین الامت! میں آپ کی رائے کے خلاف نہ کروں گا۔ حضرت خالد نے اسلامی لشکر کے دس شجاع اشخاص کا انتخاب فرمایا۔

ان کے اسماء یہ ہیں:

(۱) حضرت رافع بن عمیرہ طائی (۲) حضرت مسیّب بن نجیبۃ الفزاری

(۳) حضرت معاذ بن جبل (۴) حضرت ضرار بن ازور

(۵) حضرت سعید بن زید بن عمرو بن فضیل عدوی

(۶) حضرت سعید بن عامر بن جریح (۷) حضرت ابان بن عثمان

(۸) حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی (۹) حضرت زفر بن سعید بیاضی

(۱۰) اور حضرت عدی بن حاتم الطائی۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم)

ان تمام حضرات کو حضرت خالد نے وردان کے مکروفریب سے آگاہ کیا اور ان کو تاکید کی کہ تم ریت کے ٹیلہ کی دائیں طرف چھپ کر بیٹھ جاؤ اور جب میں پکاروں گا تب تم فوراً نکل کر میرے قریب آجانا۔ حضرت ضرار بن ازور نے حضرت خالد سے کہا کہ اے سردار! اگر آپ اجازت دو تو ہم رات میں ہی ان چھپنے والے رومیوں پر حملہ کردیں اور ان کو مار کر ان کی جگہ بیٹھ جائیں اور جب وردان اپنے آدمیوں کو آواز دے تب بجائے وردان کے آدمیوں کے ہم نکل کر آئیں۔ حضرت خالد حضرت ضرار کی بات سن کر مسکرائے اور فرمایا کہ تمہاری تجویز بہت ہی عمدہ ہے جاؤ میں نے تم کو اس کام کی اجازت دی اور تمہارے ساتھیوں پر تم کو سردار مقرر



کیا۔ اللہ تعالیٰ تمہیں کامیابی عطا فرمائے۔

## ⊙ رات ہی میں رومی سپاہیوں کا صفایا اور حضرت ضرار کا مشن کامیاب

جب رات ہوئی تو وردان نے اپنے منصوبہ کے تحت دس آدمیوں کو ریت کے ٹیلے پر بھیج دیا۔ وہ دس آدمی رات کے ابتدائی وقت میں وہاں پہنچ گئے اور ٹیلے کے قریب ایک کمین گاہ میں ٹھہرے۔ وہاں پہنچ کر وہ تھوڑی دیر اِدھر اُدھر کی باتوں میں اور آئندہ کل اسلامی لشکر کے ساتھ کیئے جانے والے مکروفریب کے متعلق گفتگو کرنے میں مصروف رہے۔ پھر خوب شراب پی اور اپنے ہتھیار کھول کر سرہانے رکھ کر سوگئے۔ رات کا جب تہائی حصہ باقی تھا۔ حضرت ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ساتھ اسلامی لشکر کے کیمپ سے روانہ ہوئے۔ جب ریت کے ٹیلے کے قریب پہنچے تو حضرت ضرار نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ تم سب یہاں توقف کرو۔ میں آگے جا کر دشمنوں کا سراغ لگا کر آتا ہوں اور جب تک میں واپس نہ آؤں تم لوگ یہیں ٹھہرنا اور ایک خاص تاکید کہ آپس میں گفتگو بھی مت کرنا تا کہ اگر دشمن یہیں کہیں قریب میں ہوں تو ان کو ہمارے آنے کا پتہ نہ چلے۔ پھر حضرت ضرار نے اپنی زرہ نیزہ اور دیگر سازوسامان کو اتار دیا اور اوپر کا بدن عریاں کر کے ہاتھ میں تلوار لے کر دشمنوں کی کھوج میں چلے۔ حضرت ضرار بہت ہی احتیاط کے ساتھ اور کسی قسم کی آواز نہ ہو اس بات کا خیال رکھتے ہوئے سنبھل سنبھل کر چلتے تھے۔ رات کا سناٹا چھایا ہوا تھا۔ اندھیری رات تھی مگر تاروں کی روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ صبح قریب تھی۔ حضرت ضرار بہت ہی چوکنا ہوکر کان اونچے کر کے ہر طرف نظر دوڑاتے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے۔ تھوڑا فاصلہ طے کرنے پر ان کے کان میں خراٹوں کی آواز آئی۔ حضرت ضرار اب بہت ہوشیار ہوگئے اور جہاں سے خراٹوں کی آواز آرہی تھی اس طرف بڑھے۔ قریب ہی میں دس رومی اپنے ہتھیار اپنے سرہانے رکھ کر گہری نیند میں پڑے خراٹے لے رہے تھے۔

حضرت ضرار فوراً اپنے ساتھیوں کے پاس آئے اور کہا کہ بشارت ہو کہ رومی سپاہی عالم مستی میں غافل سوئے پڑے ہیں۔ تم سب اپنی زرہیں اتار دو، نیزے رکھ دو اور صرف ہاتھ

میں ایک ایک تلوار لے لو اور میرے ساتھ چلو۔ تمام مجاہدین حضرت ضرار کے کہنے کے مطابق روانہ ہوئے۔ حضرت ضرار نے ان کو حکم دیا کہ ہر مجاہد ایک ایک رومی کے سر کے پاس کھڑا ہو جائے اور تلوار سے اس کا سر قلم کر دے لیکن ایک ضروری امر کو فراموش نہ کریں کہ سب کی تلوار کی ضرب ایک ساتھ ہی ہونی چاہئے تا کہ ایک ہی وار میں سب ختم ہو جائیں۔ تلوار کی ضرب آگے پیچھے ہونے میں یہ خوف ہے کہ اس کے قریب والا بیدار ہو جائے اور مقابلہ کے لئے کھڑا ہو جائے یا بھاگ جائے اور وردان کو مطلع کر دے اور ہمارے کئے کرائے پر پانی پھیر دے۔ تمام مجاہدین دبے پاؤں بہت ہی احتیاط برتتے ہوئے سوئے ہوئے رومی سپاہیوں کے قریب جا پہنچے۔ تمام رومی بدستور غافل سوئے پڑے تھے۔ ہر رومی سپاہی کے سر کے قریب ایک ایک مجاہد کھڑا ہو گیا۔ سب نے تلواریں تان لیں اور حضرت ضرار کے اشارے پر دس تلواریں ایک ساتھ رومیوں کی گردنوں پر گریں اور ایک ہلکی چیخ ان کے حلق سے نکلی اور فوراً دب گئی۔ دس رومیوں کے بغیر سر کے جسم تھوڑی دیر تڑپے اور پھر ساکن ہو گئے۔

## حضرت خالد اور وردان کی ملاقات

دوسرے دن صبح حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ سے رخصت کی اجازت حاصل کر کے ریت کے ٹیلہ کی طرف روانہ ہوئے۔ وردان بھی وہاں آ پہنچا۔ دونوں اپنے اپنے گھوڑوں سے اُتر کر بیٹھ گئے۔ وردان نے گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے حضرت خالد سے کہا کہ تم ہم سے اب کیا چاہتے ہو۔ حالانکہ تم نے ہمارے بہت سے آدمیوں کو قتل کیا ہے۔ اب کیا چاہئے! جو مانگنا ہے وہ مال مانگو! میں تمہارا مطالبہ پورا کرنے میں بخل نہیں کروں گا۔ کیونکہ تم قحط زدہ ملک کے ننگے اور بھوکے لوگ ہو، لہذا مناسب مطالبہ کرو، تم کو ضعیف و لاغر سمجھ کر بطور امداد عنایت کروں گا۔ وردان نے اس طرح کی ترش و تلخ گفتگو سے بات کا آغاز کیا۔ کیونکہ وہ صلح کرنے آیا ہی نہ تھا بلکہ وہ یہ چاہتا تھا کہ اس طرح کی بات چیت سے معاملہ تو تو، مَیں مَیں، سے ہاتھا پائی تک پہنچ جائے اور ریت کے ٹیلے کے پیچھے چھپے ہوئے اپنے آدمیوں کو جلد از جلد پکارنے کی نوبت آ جائے لیکن اس کو معلوم نہیں تھا کہ اس کے آدمی



رات میں ہی جہنم پہنچا دیئے گئے ہیں۔ حضرت ضرار نے وردان کے دسوں آدمیوں کو قتل کر کے ان کے کپڑے اور ہتھیار لے لئے تھے اور ان کی لاشوں کو ایک گڑھے میں ڈال کر اوپر سے ریت ہموار کر دی اور ان رومیوں کے کپڑے سب مجاہدوں نے پہن لئے تا کہ اگر وردان کا کوئی نمائندہ ان کی حرکت پر نگرانی کرتا ہو تو دور سے ایسا معلوم ہو کہ رومی سپاہی بیٹھے ہوئے ہیں۔

وردان کی اس طرز گفتگو کا منشاء حضرت خالد اچھی طرح جانتے تھے کہ یہ جھگڑا مول لینا چاہتا ہے۔ حالانکہ حضرت خالد بھی یہی چاہتے تھے۔ آپ کے لئے تو من بھاتا معاملہ ہو رہا تھا۔ لہذا انھوں نے اینٹ کا جواب پتھر سے دیتے ہوئے فرمایا کہ اے نصرانی کتے! اللہ تعالیٰ نے ہم کو صدقہ اور خیرات سے بے پروا کر دیا ہے۔ ہم تیرے صدقات و خیرات کے محتاج نہیں اگر تو اسلام قبول نہیں کرتا تو جزیہ ادا کر اور وہ بھی اس طرح کے ادائے جزیہ سے تو ذلیل و خوار ہو۔ ورنہ تلوار ہمارے اور تمہارے درمیان حاکم ہے۔ ہم تادم مرگ تم سے قتال کرتے رہیں گے اور ہاں! تو نے ہم کو ضعیف اور لاغر گردانا ہے لیکن تم ہمارے نزدیک کتوں کے مثل ہو۔ ہمارا ایک مجاہد تمہارے ایک ہزار سپاہی کو ضعیف و کمزور سمجھ کر ان سے بھڑنے پر آمادہ ہوتا ہے۔ حضرت خالد نے مزید فرمایا کہ اے نصرانی مکار و فریبی! تو نے مجھ کو یہاں صلح کی گفتگو کرنے بلایا ہے لیکن تو نے صلح کی گفتگو کرنے کے بجائے ہماری تذلیل و توہین کا رویہ اختیار کیا ہے اور اگر تو گفتگو کے بہانے میرے ساتھ مکر و فریب کرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو دیکھ! میں اپنے لشکر سے دور یہاں اکیلا ہوں۔ تیرا جو بھی ارادہ ہو ظاہر کر، میں انشاءاللہ تیرے لئے کافی ہوں۔

حضرت خالد کا یہ دنداں شکن جواب سن کر وردان کھڑا ہو گیا اور چھلانگ لگا کر حضرت خالد کے دونوں بازو پکڑ کر چمٹ گیا۔ حضرت خالد نے بھی اس کو بالکل دبوچ لیا۔ وردان زور سے چلانے لگا کہ اے میرے وفادار محافظو! جلدی دوڑو، میں نے عربوں کے سردار پر قابو پا لیا ہے، جلدی آؤ اور اسے قتل کر دو۔ وردان کی آواز سن کر ٹیلے کی پشت میں چھپے ہوئے صحابی رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دوڑے۔ سب نے تلوار ہاتھ میں لے لیں تھیں اور حضرت ضرار سب سے آگے ننگی تلوار لیے مثل شیر جوش و خروش سے جست لگاتے ہوئے

46
5

آ رہے تھے۔ وردان نے گمان کیا کہ میرے آدمی آ رہے ہیں۔ اس کا دل باغ باغ ہوگیا لیکن ایک لمحہ میں اس کا دل دھک دھک کرنے لگا۔ حضرت ضرار کو تیز آندھی کی مانند اپنی طرف آتے دیکھ کر اس کے ہاتھ پاؤں سنسنانے لگے۔ پورے جسم پر لرزہ طاری ہوگیا۔ ہاتھ کی پکڑ ڈھیلی ہوگئی، حضرت خالد کو چھوڑ دیا اور حضرت خالد کے قدم پکڑ کر گڑ گڑانے لگا اور کہا کہ اے خالد! تم مجھ کو جلدی مار ڈالو مگر اس شیطان کو (معاذ اللہ حضرت ضرار کی طرف اشارہ کیا) مجھ سے دور رکھو، اس کی صورت دیکھ کر میرا برا حال ہو رہا ہے۔ حضرت خالد نے بہت ہی سکون سے جواب دیا کہ اطمینان رکھو! وہی تمہارے قاتل ہیں۔ اتنی دیر میں تو حضرت ضرار آ پہنچے اور انھوں نے وردان پر وار کرنے کا قصد کیا لیکن حضرت خالد نے ان کو ہاتھ کے اشارہ سے منع کیا، وہ رک گئے۔ حضرت ضرار کے ساتھی بھی اب آ پہنچے۔ کل گیارہ مجاہدوں کے حصار میں رومی لشکر کا سردار کسمپرسی کے عالم میں زمین پر لیٹا ہوا تھا۔ تمام مجاہدوں نے تلواریں سونت لی تھیں۔ اور حضرت خالد کے حکم کے منتظر تھے۔ وردان مارے ڈر کے کانپ رہا تھا۔ حضرت خالد کے اور مجاہدوں کے قدموں پر لوٹتا تھا۔ روتا اور گڑ گڑاتا تھا۔ اس کے حلق سے آواز بھی نہ نکلتی تھی اور وہ امان امان کہہ کر التجا کرتا تھا۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ امان اس کو دی جاتی ہے جو امان کا مستحق ہوتا ہے۔ تو نے صلح کے بہانے مکروفریب کی جال بچھائی اور خود پھنس گیا۔

"واللّٰہُ خَیۡرُ الۡمٰکِرِیۡنَ" (سورہ اٰلِ عمران، آیت: ۵۴)

**ترجمہ**: -''اور اللہ سب سے بہتر چھپی تدبیر والا ہے۔'' (کنزالایمان)

حضرت خالد نے اتنا فرمانے کے بعد حضرت ضرار کی طرف دیکھا اور آنکھوں آنکھوں میں حکم دے دیا۔ اور حضرت ضرار نے وردان کی رگ شانہ پر تلوار کا وار کیا۔ چخ... ایک ہلکی سی آواز سنائی دی۔ وردان کی موت کی آخری ہچکی بھی نہ نکلی اور اس کا سر دھڑ سے الگ ہوگیا۔ حضرت ضرار کی متابعت میں ان کے ساتھیوں نے بھی تلواریں رکھیں اور وردان کے ناپاک جسم کو کئی ٹکڑوں میں تقسیم کر دیا۔



## لشکر اسلام کی یلغار، رومیوں کی شکست فاش

حضرت خالد نے وردان کے سر کو تلوار کی نوک پر لٹکایا اور اپنے ساتھیوں کو رومی لشکر کی جانب جانے کا حکم دیا۔ تمام مجاہدین رومی لشکر کی طرف بڑھے۔ حضرت خالد ان کے آگے تھے اور ان کی تلوار کی نوک پر وردان کا سر تھا۔ اس ہیئت سے رومیوں نے ان کو اپنی طرف آتے دیکھا تو سمجھے کہ وردان اپنے مکروفریب میں کامیاب ہوگیا ہے اور وہ اسلامی لشکر کے سردار کا سر کاٹ کر اپنے دس ساتھیوں کے ساتھ آ رہا ہے لہذا رومی لشکر میں ناقوس بجنے لگے۔ صلبان بلند کی گئیں، اور رومی سپاہی تالیاں بجا کر ناچنے کودنے لگے۔ اُدھر اسلامی لشکر سے حضرت ابوعبیدہ نے یہ منظر دیکھا تو ان کے دل و جگر پر چھریاں چلنے لگیں اور خوف کیا کہ حضرت خالد مبتلائے مصیبت ہوگئے۔ لہذا انھوں نے رومی لشکر پر یلغار کا حکم دیا۔ مجاہدین بڑے ہی جوش وخروش سے چھوٹے۔ بعض حضرت خالد کے لئے دعائیں مانگتے تھے اور بعض جوش انتقام میں چلاتے تھے۔

رومی لشکر فرط مسرت میں محو رقص تھا کہ اتنے میں حضرت خالد اپنے ساتھیوں کے ساتھ ان کے قریب پہنچ گئے۔ تب رومیوں کو پتہ چلا کہ نوک شمشیر پر اسلامی لشکر کے سردار کا نہیں بلکہ ہمارے وردان کا سر ہے۔ پھر کیا تھا؟ رومیوں کے حواس اڑ گئے۔ ان کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا۔ رومی لشکر میں صف ماتم بچھ گئی اور تھوڑی دیر پہلے جو خوشی سے پھولے نہیں سماتے تھے وہ سینہ کوٹنے لگے۔ حضرت خالد اب رومی لشکر کے بالکل قریب آ گئے اور حضرت ابوعبیدہ بھی اسلامی لشکر لے کر قریب آ گئے۔ حضرت خالد نے پکارا کہ اے رومیو! اے صلیب کے پوجنے والو! میں خالد بن ولید صحابی رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہوں۔ یہ سر تمہارے سردار کا ہے۔ یہ کہہ کر حضرت خالد نے وردان کے سر کو رومی لشکر پر پھینکا اور رومی لشکر پر حملہ کیا۔ حضرت ضرار اور ان کے ساتھی بھی رومیوں پر ٹوٹ پڑے۔ حضرت ابوعبیدہ نے بھی اسلامی لشکر سے یورش کرا دی۔ مجاہدوں نے نعرۂ تکبیر کی صدا بلند کی جس کو سنتے ہی رومیوں کے دلوں کو پنکھے لگ گئے اور ان کو اپنی ہلاکت کا یقین ہوگیا۔ رومیوں نے پیٹھ دکھائی اور بھاگنا شروع کیا۔

مجاہدوں نے رومیوں کو نیزہ وشمشیر کی نوک پر لیا اور جس طرح کھیتوں میں کاشت کاٹی جاتی ہے اس طرح رومیوں کو بکثرت کاٹا۔ رومی چاروں اطراف میں بھاگ رہے تھے اور اسلام کے مجاہدین ان کا تعاقب کرتے ۔ جو بھی ہاتھ لگتا، اسے تہ تیغ کردیتے۔ صبح سے لے کر عصر تک مجاہدین رومیوں کو پیستے رہے۔

ارباب سیر واہل تاریخ بیان کرتے ہیں کہ نوے ہزار کے رومی لشکر سے پچاس ہزار رومی سپاہی مارے گئے اور باقی بھاگ نکلے۔ بعض قیساریہ کی طرف اور بعض دمشق کی طرف بھاگ گئے ۔ جنگ اجنادین کا معرکہ بروز سنیچر، ۲۸ر جمادی الاوّل، ۱۳ھ کے دن وقوع پذیر ہوا تھا۔ رومی لشکر کے سپاہی اپنے خیمے، مال واسباب، کپڑے، ہتھیار وغیرہ چھوڑ کر جان بچانے کے لئے بھاگے تھے۔ حضرت خالد نے وہ تمام مال غنیمت جمع کرنے کا حکم دیا۔ بیشمار سونے کی صلیبیں، سونے چاندی کے برتن، سونے کی زنجیریں، ریشمی کپڑے، ہتھیار، خیمے اور دوسری قیمتی چیزیں ہاتھ آئیں۔ حضرت خالد نے تمام مال غنیمت محفوظ کرلیا اور فرمایا کہ یہ مال فتح دمشق کے بعد تقسیم کیا جائے گا۔ انشاء اللہ۔ اسی دن حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے لشکر کے ساتھ فلسطین سے اجنادین پہنچے۔ جنگ اجنادین میں اسلامی لشکر کے چار سو پچھتر (۴۷۵) مجاہدوں نے جام شہادت نوش فرمایا۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین)

✪ اب تک فتح ہونے والے مقامات
(۱) ارکہ (۲) سخنہ (۳) تدمّر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (اجنادین)

## امیر المومنین کو فتح اجنادین کی خوشخبری

حضرت خالد بن ولید نے فتح اجنادین کی اطلاع کا تفصیلی خط امیر المؤمنین، سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر کرنے کے لئے حضرت عبدالرحمٰن بن حمید جمحی کو روانہ کیا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ملک شام گئے ہوئے اسلامی لشکر کی بہت فکر تھی۔ کیونکہ کئی دنوں سے ملک شام سے کوئی اطلاع نہیں آئی تھی لہذا آپ تشویش کے عالم میں



روزانہ صحابہ کرام کی ایک جماعت لے کر مدینہ کے باہر ملک شام کی طرف جانے والے راستہ تک آتے تھے کہ شاید کوئی قاصد ملک شام سے پیغام لے کر آئے۔ حسب معمول آپ وہاں تشریف لے گئے تھے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن حمید پہنچے۔ حضرت ابوبکر صدیق نے سجدۂ شکر ادا کیا۔ جب آپ نے سجدے سے سر اُٹھایا تو حضرت عبدالرحمٰن بن حمید نے آپ کو حضرت خالد کا خط دیا۔ پہلے آپ نے خط کو آہستہ آہستہ پڑھا لیکن جوں جوں پڑھتے جاتے تھے آپ کا چہرہ چمکتا جاتا تھا۔ پھر آپ نے بآواز بلند خط پڑھ کر اپنے ہمراہ آئے ہوئے صحابہ کرام کو سنایا اور پھر مدینہ منورہ شہر میں واپس لوٹ آئے۔ مدینہ میں خبر پھیلی کہ ملک شام سے قاصد آیا ہے اور عظیم فتح کی خوشخبری لایا ہے تو لوگوں کا جم غفیر مسجد نبوی کے پاس جمع ہوگیا۔ حضرت صدیق اکبر نے حضرت خالد کا خط بلند آواز سے پڑھ کر لوگوں کو سنایا۔ خط سن کر مسلمانوں میں جہاد کا ایسا شوق پیدا ہوا کہ صرف مدینہ منورہ ہی نہیں بلکہ مکہ معظّمہ میں بھی جب یہ خبر پہنچی تو وہاں سے بھی لوگ جہاد کے ارادے سے گروہ در گروہ مدینہ آپہنچے۔

دیکھتے دیکھتے مدینہ طیبہ میں سات ہزار کا لشکر جمع ہوگیا۔ مکہ معظّمہ سے جو مجاہدین آئے تھے ان میں حضرت ابوسفیان بن حرب اور عیداق بن ہاشم بھی شامل تھے۔ یمن سے حضرت عمرو بن معدی کرب الزبیدی اور مالک اشترنخعی بھی کثیر تعداد میں مجاہدین کو لے کر مع اطفال ومستورات آئے تھے۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سات ہزار کا لشکر ملک شام روانہ کیا اور لشکر کی روانگی کی اطلاع حضرت خالد کو پہنچانے کے لئے ملک شام سے حضرت خالد کے قاصد کی حیثیت سے آئے ہوئے حضرت عبدالرحمٰن بن حمید کو ہی لشکر کے آگے خط دے کر روانہ فرمایا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن حمید امیر المؤمنین کا خط لے کر اپنی اونٹنی پر سوار ہوکر اکیلے روانہ ہوگئے تاکہ وہ جلد از جلد حضرت خالد کے پاس پہنچ کر انھیں امیر المؤمنین کا خط اور سات ہزار کے لشکر کی روانگی کی خبر پہنچادیں۔

# جنگ دمشق (بار دوم)

جس دن حضرت خالد بن ولید نے حضرت عبدالرحمٰن بن حمید کو خط دے کر مدینہ منورہ روانہ کیا تھا اسی دن انھوں نے اسلامی لشکر کو اجنادین سے دمشق کی جانب کوچ کرنے کا حکم دیا تھا۔ لہذا لشکر نے اجنادین سے اپنا کیمپ سمیٹ لیا اور دمشق کی طرف روانہ ہوا۔ اہل دمشق کو اجنادین میں رومی لشکر کی شکست فاش کی اطلاع پہلے ہی مل چکی تھی پس جب انھیں یہ خبر ملی کہ اسلامی لشکر اب دمشق کی طرف آ رہا ہے تو وہ بہت گھبرائے۔ دیہات اور اطراف میں بسنے والے بھاگ بھاگ کر دمشق کے قلعہ میں پناہ گزیں ہو گئے۔ قلعہ میں کافی تعداد میں غلّہ اور اشیائے صرف جمع کر لیں تا کہ اگر اسلامی لشکر کا محاصرہ طول پکڑے تو ذخیرہ ختم نہ ہو۔ علاوہ ازیں ہتھیار اور سامان جنگ بھی مہیا کر لیا۔ قلعہ کی دیواروں پر مِنۡجَنِیۡق، پتھر، ڈھال، تیر، کمان، وغیرہ سامان چڑھا دیا تا کہ قلعہ کی دیوار سے محاصرہ کرنے والے اسلامی لشکر پر حملہ کیا جائے۔

اسلامی لشکر کی تعداد اب کافی زیادہ تھی۔ تقریباً پچاس ہزار لشکر کی مجموعی تعداد تھی۔ اسلامی لشکر نے دمشق سے آدھے کوس کے فاصلہ پر دیر خالد نامی مقام پر کیمپ لگایا۔ پھر اسلامی لشکر قلعہ کی طرف آیا اور قلعہ کا محاصرہ کیا۔ حضرت خالد بن ولید نے دمشق کے متفرق دروازوں پر حسب ذیل ترتیب سے سرداروں کو متعین فرمایا:

(۱) باب جابیہ پر — حضرت ابوعبیدہ بن جراح

(۲) باب صغیر پر — حضرت یزید بن ابی سفیان

(۳) باب توما پر — حضرت شرحبیل بن حسنہ

(۴) باب فرادیس پر — حضرت عمرو بن العاص

(۵) باب کیسان پر — حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی

(۶) باب شرقی پر — حضرت خالد بن ولید بذات خود



(۷) باب مرقش بند رہتا تھا، وہاں لڑائی نہ تھی اس لئے مجاہدوں نے اس دروازے کا نام ''باب السلامہ'' رکھ دیا۔

(۸) حضرت ضرار بن ازور کو دو ہزار (۲۰۰۰) سوار کے ساتھ لشکر کے طلیعہ کی حیثیت سے مقرر کیا تا کہ وہ ہر باب پر گشت کریں اور جہاں ضرورت ہو وہاں کمک کریں۔ علاوہ ازیں قلعہ کے باہر کوئی رومی جاسوس نظر آئے تو اس کو گرفتار کر کے حضرت خالد کے پاس بھیج دیں۔

جب رومیوں کو پتہ چلا کہ اسلامی لشکر نے قلعہ کا محاصرہ کیا ہے تو وہ قلعہ کی دیوار پر چڑھ گئے اور تیروں کی بوچھار شروع کر دی، ساتھ میں منجنیق سے پتھر بھی برسانے شروع کئے۔ اسلامی لشکر نے قلعہ کے نیچے سے تیروں سے جواب دیا۔ دونوں طرف کے بہت سے آدمی زخمی ہوئے۔ حضرت خالد بن ولید باب شرقی پر مصروف جنگ تھے کہ ان کے پاس حضرت عبدالرحمٰن بن حمید مدینہ طیبہ سے امیر المؤمنین حضرت ابوبکر صدیق کا خط لے کر واپس آئے۔ حضرت خالد نے وہ خط پڑھا اور پھر ہر دروازہ پر وہ خط پڑھنے کے لئے بھیجا۔ تمام دروازوں پر متعین سرداروں نے بلند آواز سے وہ خط پڑھ کر سنایا۔ مجاہدین اس خط میں دی گئی اطلاع یعنی حضرت ابوسفیان، حضرت عمرو بن معدی کرب اور حضرت مالک اشترنخعی کی معیت میں سات ہزار کے لشکر کی خبر سن کر بہت خوش ہوئے۔ حضرت خالد موقع ملتے ہی تمام دروازوں پر گشت کرتے تھے۔ معائنہ کرتے اور ضروری ہدایات کرتے تھے۔ صبح سے لے کر شام تک فریقین نے ایک دوسرے پر تیر اور پتھر پھینک کر حملے کئے۔ لیکن کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ غروب آفتاب کے وقت جنگ موقوف کر دی گئی۔ رات کے وقت تمام اسلامی سردار اپنے محاذ پر ٹھہرے رہے۔ ہر دروازے پر مجاہدین بلند آواز سے تکبیر اور تہلیل کہتے تھے اور اپنی بیداری کا ثبوت دینے کے ساتھ ساتھ ماحول کو گرما کر رومیوں کو مرعوب کرتے تھے۔ رومی بھی گھنٹے بجا کر اور کلمات کفر بول کر شور وغل مچاتے تھے، اور ہاتھ میں شمعیں روشن کئے قلعہ کی فصیل پر گھومتے تھے۔ رومیوں نے اس کثرت سے مشعلیں روشن کی تھیں کہ رات کے وقت بھی دن کا اُجالا معلوم ہوتا تھا اور آس پاس کا منظر صاف نظر آتا تھا۔ حضرت ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ساتھ قلعہ کے ہر دروازے پر گشت کرتے تھے۔ اور سخت نگہبانی کرتے تھے۔

## اہل دمشق کا حاکم توما سے مشورہ

رات کے وقت دمشق کے رؤسا، امراء اور دانشمند حاکم توما کے محل میں آئے اور حاکم توما سے کہا کہ مسلمانوں کے لشکر جرار نے ہم پر یورش کر کے قلعہ کا محاصرہ کرلیا ہے۔لہذا تم ہرقل بادشاہ سے کمک طلب کرو یا پھر مسلمانوں سے مصالحت کرلو اور وہ جو مانگیں انہیں دے کر یہاں سے رفع دفع کرو کیونکہ ہم میں ان کے مقابلہ کی طاقت نہیں۔ہم ذہنی اُلجھن اور بلا میں مبتلا ہو گئے ہیں۔توما حاکم نے تکبر اور غرور کے نشے میں دھت ہو کر کہا کہ ہرقل اعظم کے سر کی قسم! میں عربوں کو کوئی حیثیت نہیں دیتا۔میں جب ان کے مقابلے کے لئے نکلوں گا تب تم دیکھنا کہ میں ان کی صفیں اُلٹ دوں گا اور اگلوں کو پچھلوں سے ملا دوں گا۔میں ہرقل اعظم کا داماد اور ماہر جنگجو ہوں۔ملک شام میں میرا کوئی ثانی نہیں۔میرا وہ رعب اور دبدبہ ہے کہ اگر میں شہر پناہ کے دروازے کھول بھی دوں تو ان عربوں کو میرے ہوتے ہوئے شہر میں پاؤں رکھنے کی بھی جرأت نہ ہوگی۔اہل دمشق نے کہا کہ اے ہمارے حاکم! تم نے ان عربوں کو لڑتے نہیں دیکھا۔ان کی دلیری کا یہ عالم ہے کہ ان کے لشکر کا ضعیف اور بوڑھا شخص ہمارے پندرہ بیس نوجوان پر اکیلا بھاری پڑتا ہے۔اور ان کا سردار خالد بن ولید ایسا خطرناک ہے کہ ہمارا کوئی شہ زور اس کا مقابلہ کرنے کی استطاعت نہیں رکھتا۔حاکم توما نے کہا کہ خواہ مخواہ عربوں سے اتنا ڈرتے ہو۔ان ننگے بھوکے عربوں سے کیا ڈرنا کہ جن کے پاس جنگ کا ساز و سامان بھی نہیں۔اہل دمشق نے کہا کہ تم غلط فہمی میں مبتلا ہو۔فلسطین، بیت لہیا، شحورا، نہر استریاق، اوراجنادین میں انھوں نے ہمارا اتنا ہتھیار چھینا ہے کہ ان کے پاس ہتھیار کی بہتات ہے۔یہ جب ملک شام میں آئے تھے تب ان کے پاس سامان جنگ کہاں تھا؟ اس کے باوجود ہم پر غالب آگئے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کے نبی (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے اس بات کا یقین دلایا ہے کہ جو کافر میدان جنگ میں مارا جائے گا وہ دوزخ میں جائے گا اور جو مسلمان جہاد کرتے ہوئے مرے گا وہ جنت میں جائے گا۔لہذا وہ اپنے نبی کے وعدہ پر کامل اعتماد رکھ کر جان ہتھیلی پر لے کر لڑتے ہیں اور موت کی پروا نہیں کرتے لہذا اے حاکم!



کسی بھی صورت سے یہ مسئلہ حل کر۔چاہے صلح سے ہو یا دلیری سے لڑ کر۔ورنہ ہم ان عربوں سے صلح کرلیں گے اور ان کے لئے شہر کے دروازے کھول دیں گے۔

اہل دمشق کی یہ دھمکی سن کر حاکم توما کے چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔اس کو خوف لاحق ہوا کہ کہیں میری قوم اپنا کہنا سچ نہ کر دکھائے۔لہذا اس نے اہل دمشق کو ڈھارس دلاتے ہوئے کہا کہ ہرقل بادشاہ کا لشکر جرّار عنقریب ہماری کمک کرنے آ رہا ہے اور آئندہ کل میں بذات خود ان سے لڑنے نکلوں گا اور ان کو پیس کر رکھ دوں گا۔ان کے سرداروں کو تو ایک ایک کر کے ٹکڑے ٹکڑے کر دوں گا۔لیکن تم بھی میری طرح ہمت اور اولوالعزمی سے کام لیتے ہوئے میرے ساتھ عربوں کا مقابلہ کرو۔یقین جانو کہ اگر تم نے بہادری سے عربوں کا مقابلہ کیا تو ان کے قدم اُکھڑ جائیں گے اور راہ فرار اختیار کرنے کے علاوہ ان کے پاس کوئی چارہ نہ رہے گا۔تم خواہ مخواہ ان کی شہ میں آگئے ہو اور ڈرتے ہو۔تم کل دیکھنا کہ عربوں کا بھرم کھل جائے گا۔اور ان کی بندھی ہوئی ہوا جاتی رہے گی۔میں کل عربوں پر بلائے ناگہانی کی طرح نازل ہو کر ان کو تباہ کر دوں گا۔اہل دمشق حاکم توما کی شیخی بھری باتوں میں آگئے اور کہا کہ اے سردار! ہم تمہارے ساتھ شانہ سے شانہ ملا کر آخری دم تک عربوں سے لڑیں گے۔حاکم توما اہل دمشق کے عہد و پیمان سے مسرور ہوا اور ان کو تسلی دے کر رخصت کیا۔اہل دمشق نے حاکم توما کا شکریہ ادا کیا اور مطمئن ہو کر اس کے پاس سے اپنے گھر چلے گئے۔تمام رومیوں نے آئندہ کل اسلامی لشکر سے مقابلہ کرنے کا مصمّم عزم و ارادہ کرلیا۔رات سکون سے بسر ہوئی۔دونوں لشکر کے نگہبان اپنی ذمہ داری رات بھر نبھاتے رہے یہاں تک کہ شب تارکی سیاہ زلفیں سمٹ گئیں اور روشنی بکھرتی ہوئی صبح کی پو پھٹی۔

# جنگ دمشق کا دوسرا دن

صبح صادق ہوئی ہر سردار نے اپنے اپنے لشکر کے ساتھ باجماعت نماز فجر پڑھی، اور نماز سے فارغ ہو کر مسلح ہو کر حملہ کرنے قلعہ کی طرف آگے بڑھے۔ رومیوں نے اسلامی لشکر کو قلعہ کی فصیل کی طرف آتے دیکھ کر چلانا شروع کیا۔ ہزاروں کی تعداد میں تیرانداز، کمان میں تیر چڑھا کر حملہ کے لئے آمادہ ہو گئے۔ منجنیقیں پتھروں سے آراستہ کر لی گئیں۔ حضرت خالد نے اسلامی لشکر کو حکم دیا تھا کہ کوئی بھی شخص سوار ہو کر مقابلہ کرنے نہ جائے بلکہ پا پیادہ جائے اور اپنے آپ کو ڈھال کی آڑ میں چھپا کر بہت ہی احتیاط سے آگے بڑھے کیونکہ رومی دشمن قلعہ کی دیوار سے تیر اور پتھر برساتے ہیں لہذا ہر باب پر اسلامی لشکر پیادہ ہی قلعہ کی طرف آگے بڑھا۔ جیسے ہی اسلامی لشکر قریب آیا رومیوں نے شدت سے تیر اور پتھر برسانے شروع کئے لیکن لشکر اسلام کے جانباز مجاہد ثابت قدم رہے۔ باب توما پر حاکم توما رومیوں کو جنگ کی ترغیب دیتا تھا اور اُکساتا تھا۔ اس کے ساتھ دمشق کا سب سے بڑا راہب تھا۔ راہب کے سر پر سونے کی صلیب اعظم تھی۔ اس بڑے راہب نے صلیب اعظم کو باب توما کے برج پر گاڑ دیا۔ اور اس کے پاس بہت سے راہب، بطریق اور دین نصرانی کے عابد جمع ہوئے۔ ایک نصرانی عالم کے ہاتھ میں انجیل تھی۔ اس نے انجیل کو صلیب کے پاس رکھا۔ پھر تمام راہبوں نے بلند آواز سے کلمۂ کفر کہا اور توما کے لئے بوسیلہ صلیب وانجیل دعا مانگی۔ دعا کے اختتام پر حاکم توما نے سختی سے حملہ کرنے کا حکم دیا۔

## ⊙ حضرت ابان بن سعید بن عاص کی شہادت

باب توما پر حضرت شرحبیل بن حسنہ اپنے لشکر کے ساتھ لڑ رہے تھے۔ جب حاکم توما نے شدت سے تیر اور پتھر برسائے تو حضرت شرحبیل کے ساتھیوں نے ثابت قدمی کا مظاہرہ کیا اور سخت لڑائی لڑی۔ بہت سے مجاہد زخمی ہوئے۔ کسی کا سر پھٹا، کسی کا ہاتھ ٹوٹا، کسی کا پاؤں گھائل ہوا، کسی کے بازو میں تیر گھسا۔ الغرض تمام دروازوں کے مقابلے میں باب توما پر رومیوں کا حملہ بہت شدید تھا۔ حضرت ابان بن سعید بن عاص کو ایک زہر آلود تیر لگا۔ تیر نکال کر حضرت ابان



نے زخم پر عمامہ باندھ لیا لیکن تھوڑی ہی دیر میں زہر ان کے جسم میں سرایت کر گیا۔ حضرت ابان بن سعید غش کھا کر گرے۔ مجاہدین ان کو اٹھا کر خیمہ میں لے آئے۔ اور ان کا علاج کرنے کی غرض سے زخم پر باندھا ہوا عمامہ کھولا۔ حضرت ابان کی حالت بہت نازک تھی۔ بچنے کی بہت کم امید تھی۔ زہر کا اثر ان کے جسم سے ظاہر ہو رہا تھا۔ حضرت ابان کو اس امر کا احساس ہو گیا تھا کہ اب زندگی کے آخری لمحات ہیں۔ دار الفنا سے دار البقاء کی طرف جانے کا وقت آ گیا ہے۔ مصطفیٰ جان رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دیدار کا شرف حاصل کرنے کا وقت آ گیا ہے:

جان تو جاتے ہی جائے گی قیامت یہ ہے
کہ یہاں مرنے پہ ٹھہرا ہے نظارہ تیرا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

حضرت ابان بن سعید نے آسمان کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھا گویا وہ کوئی منظر دیکھ رہے تھے۔ ان کے چہرے پر ایک عجیب چمک پھیل گئی۔ اور وہ اُنگلی اُٹھا کر آسمان کی جانب اشارہ کرتے ہوئے پکار اُٹھے:

"اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّداً رَّسُوْلُ اللّٰہِ ھٰذَا مَاوَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَ صَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ۔"

**ترجمہ**:- ''میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔ یہ وہ ہے جس کا رحمان نے وعدہ کیا ہے اور رسولوں نے تصدیق کی ہے۔''

اتنا کہنے کے بعد ان کا انتقال ہو گیا:

جان دے دو وعدۂ دیدار پر
نقد اپنا دام ہو ہی جائے گا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

51 حضرت ابان بن سعید کا نکاح اجنادین کی جنگ کے دوران ہوا تھا۔ ان کی زوجہ محترمہ اُمّ 5 ابان بن ربیعہ کے ہاتھ کی مہندی کا رنگ اور ان کے سر میں عطر کی خوشبو ابھی تک باقی تھی۔

حضرت اُمّ ابان کا شمار ملک عرب کی اُن شجاع اور دلیر خواتین میں ہوتا تھا جو راہ خدا میں دشمنان دین سے جہاد کرنے میں پیش پیش رہتی تھیں۔ جب اُن کو اپنے سرتاج کی شہادت کی اطلاع ملی تو بھاگتی ٹھوکریں کھاتی ہوئی آئیں اور اپنے شوہر کی لاش کے پاس کھڑی ہوگئیں۔ غم واضطراب میں سراپا غرق تھیں لیکن صبر واستقلال کا پیکر بنی ہوئی تھیں۔ اللہ تعالیٰ سے اجر وثواب کی امیدوار تھیں۔ اپنی زبان سے ناشکری کا ایک جملہ بھی نہیں نکالا۔ اپنے شوہر کو مخاطب کر کے ان کے ہجر و فراق میں اشعار کہتی تھیں۔ ان عربی اشعار کا صرف ترجمہ ذیل میں پیش ہے:

> ”گوارا ہو تم کو وہ چیز جو دی گئی۔ تم تو حورعین کی طرف اور سایہ پروردگار کی طرف چل دیئے۔ اُس پروردگار عالم کی طرف چل بسے جس نے ہم دونوں کو ملایا تھا پھر جدا کر دیا۔ قسم ہے رب جہاں کی! میں ہر حال میں جہاد کروں گی اور کوشش کروں گی کہ تم سے جلد از جلد مل جاؤں کیونکہ میں تمہاری آرزومند ہوں۔ تھوڑے ہی دنوں کی رفاقت میں نہ تم مجھ سے آسودہ ہوئے اور نہ میں تم سے سیراب ہوئی مگر اللہ کو یہی امر منظور تھا کہ ہم میں جدائی واقع ہو میں نے حرام کیا اپنے اوپر اس امر کو کہ تمہارے بعد کوئی دوسرا شخص مجھ کو مَس کرے۔ میں نے اپنی جان اللہ کی راہ میں وقف کی اور عنقریب تم سے آملوں گی۔ اللہ سے اُمید کرتی ہوں کہ یہ امر جلد واقع ہو۔“

(حوالہ:-فتوح الشام،از:-علامہ واقدی،ص:۹۷)

حضرت خالد بن ولید نے نماز جنازہ پڑھائی اور حضرت ابان بن سعید کو دفن کیا گیا۔ حضرت ابان بن سعید کی تدفین تک ان کی زوجہ نے مطلق آہ وگریہ نہ کیا۔ بلکہ صبر وتحمل سے کام لیا۔

## حضرت ابان بن سعید کی زوجہ کی شجاعت

حضرت ابان بن سعید کی تدفین کے بعد حضرت اُمّ ابان اپنے خیمے کی طرف پلٹیں لیکن ان کا ہر قدم ایک عزم محکم اور پختہ ارادے کے ساتھ اُٹھ رہا تھا۔ اپنے شوہر کے انتقام کا ولولہ موجزن تھا۔ اپنے خیمہ میں آکر ہتھیار تھاما۔ اپنے چہرے پر کپڑا باندھا اور اپنی ہیئت بدل ڈالی اور حضرت



خالد بن ولید سے اجازت لئے بغیر باب توما پر حضرت شرحبیل بن حسنہ کے لشکر میں آ کر شامل ہوگئیں جہاں ان کے شوہر شہید ہوئے تھے۔ باب توما پر اس وقت سخت لڑائی جاری تھی۔ حضرت اُمّ ابان مجاہدوں میں شامل ہو کر سخت لڑائی لڑتی تھیں۔ باب توما کے برج پر ایک شخص حاکم توما کے آگے کھڑا تھا۔ اس کے ہاتھ میں صلیب اعظم تھی اور وہ صلیب سونے کی تھی اور اس میں قیمتی جواہر جڑے ہوئے تھے۔ صلیب اعظم اٹھانے والا شخص رومیوں کو جنگ کی ترغیب دیتا تھا اور صلیب کے وسیلہ سے فتح وکامیابی کی دعا مانگتا تھا۔ حضرت اُمّ ابان نے اس شخص کا نشانہ لیا اور تیر چلایا۔ تیر ٹھیک نشانہ پر لگا۔ تیر لگتے صلیب بردار تلملا اُٹھا اور زخم لگنے سے اُچھلا اور اس کے ہاتھ سے صلیب چھوٹ کر نیچے گری۔ صلیب کے گرتے ہی مجاہدین نے لپک کر اس کو اٹھالیا اور حضرت شرحبیل بن حسنہ کے حوالے کر دیا۔ شہر پناہ کی دیوار سے حاکم توما نے دیکھا کہ صلیب اعظم نیچے گر کر مسلمانوں کے قبضہ میں آگئی ہے تو وہ بوکھلا گیا اور اسے اپنی ہلاکت کا خوف محسوس ہوا۔ حاکم توما نے رومیوں کو پکار کر کہا کہ اے صلیب کے پرستارو! ہماری بزرگ اور مقدس صلیب عربوں نے چھین لی ہے۔ ہمارا مذہبی شعار دشمنوں کے قبضہ میں چلا گیا ہے اور یہ امر ہمارے لئے باعث عار ہے۔ میں صلیب اعظم کو واپس لینے میدان میں جاتا ہوں۔ جس کے دل میں دین مسیح کی تعظیم واحترام ہو وہ میرا ساتھ دے۔ یہ کہہ کر حاکم توما سرعت سے زینہ اُتر کر نیچے آیا اور دروازہ کھولنے کا حکم دیا۔ دروازہ کھلتے ہی رومی لشکر بھی حاکم توما کے ساتھ قلعہ سے باہر نکلا۔

میدان میں آکر توما نے مجاہدوں پر تیر اور پتھر شدت سے برسانے شروع کئے۔ قلعہ کی دیوار سے بھی حملہ کی سختی ہوئی لہٰذا حضرت شرحبیل نے مجاہدوں کو پیچھے ہٹ کر دیوار سے اتنے فاصلہ پر ٹھہرنے کا حکم دیا کہ دیوار کے اوپر سے پھینکے جانے والے تیروں اور پتھروں کا خطرہ نہ رہے۔ مجاہدوں نے پیچھے ہٹنا شروع کیا۔ حاکم توما یہ سمجھا کہ میں دروازہ کھول کر لڑنے میدان میں آیا ہوں اس لئے مسلمان میرے رعب وخوف کی وجہ سے پیچھے ہٹ رہے ہیں۔ رومی لشکر کے سپاہیوں نے بھی یہی گمان کیا اور قلعہ کی دیوار پر موجود رومیوں نے بھی ایسا ہی سوچا۔ لہٰذا ان کے حوصلے بلند ہوئے اور کثرت سے رومی قلعہ سے نکل کر میدان میں آنے لگے۔ حضرت شرحبیل بن حسنہ کے ساتھ مجاہدوں نے بڑی پامردی سے رومیوں کا مقابلہ کیا۔ رومیوں کی

تعداد بڑھتی ہی چلی جارہی تھی اور حاکم توما سب کو ترغیب دیتا تھا۔حاکم توما مست ہاتھی کی مانند جھومتا ہوا دائیں بائیں حملہ کرتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا۔اپنی حفاظت کے لئے رومی گبروں اور دلیروں کا گروہ اپنے اردگرد رکھا تھا۔دفعتاً توما نے دیکھا کہ صلیب اعظم حضرت شرحبیل بن حسنہ کے ہاتھ میں ہے۔وہ مثل چیتے کے جست لگا کر حضرت شرحبیل پر حملہ آور ہوا۔توما نے چلاّ کر فحش گالی دیتے ہوئے حضرت شرحبیل سے کہا کہ تم پر ہلا کی لانے والی بلا بشکل توما آ پہنچی ہے،اپنی جان کی خیر چاہتے ہو تو صلیب میرے حوالے کردو۔حضرت شرحبیل نے صلیب کو زمین پر ڈال دیا اور تلوار و ڈھال لے کر توما کے مقابلہ میں آگئے دونوں میں شدت کی شمشیر زنی شروع ہوگئی۔توما صلیب کی وجہ سے خشم ناک ہوکر بہت ہی زور سے وار کرتا تھا۔اور حضرت شرحبیل توما کے تمام وار ڈھال پر لے کر خالی پھیرتے تھے لہذا توما مشتعل ہوکر حملے کی شدت میں اضافہ کرتا تھا اور قریب تھا کہ توما صلیب حاصل کرنے میں کامیاب ہوجائے۔

حضرت اُمّ ابان نے حضرت شرحبیل بن حسنہ کے ساتھ توما کو لڑتے دیکھ کر مجاہدوں سے پوچھا کہ یہ شخص کون ہے؟ بتایا گیا یہی شخص دمشق کا حاکم توما ہے جو ہرقل بادشاہ کا داماد ہے اور اسی نے تمہارے شوہر کو شہید کیا ہے۔اپنے شوہر کے قاتل کو اپنی نظروں کے سامنے دیکھ کر حضرت اُمّ ابان کی آنکھوں سے شعلے برسنے لگے۔فوراً کمان میں تیر چڑھالیا اور توما کا نشانہ باندھا اور "بِسْمِ اللّٰهِ وَ عَلیٰ مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ" کہہ کر تیر پھینکا۔تیر توما کی دائیں آنکھ میں پیوست ہوگیا۔تیر لگتے ہی توما بھیڑیے کی طرح چیخا۔حضرت اُم ابان نے دوسرا تیر کمان میں رکھ کر نشانہ باندھا توما پر ماریں مگر توما کے محافظوں نے توما کو گھیرے میں لے لیا۔حضرت اُمّ ابان نے پے در پے تیر برسائے اور کئی رومیوں کو زخمی کردیا۔دو گبروں کو جہنم رسید کردیا۔تیر لگنے کی وجہ سے توما نڈھال ہوگیا اور شدت درد سے بھونکنے لگا اور پیٹھ پھیر کر اپنے ساتھیوں کے ساتھ قلعہ کی طرف بھاگا۔توما کو بھاگتا دیکھ کر تمام رومی سپاہی بھی قلعہ کی طرف بھاگے۔مجاہدوں نے ان کا تعاقب کیا اور قلعہ کے دروازے تک پہنچا دیا اور اس دوران تین سو رومیوں کو قتل کر ڈالا۔

حاکم توما اور رومی قلعہ میں داخل ہوگئے اور دروازہ بند کرلیا۔حاکم توما درد کی وجہ سے بری طرح کراہ رہا تھا۔فوراً جرّاحوں اور معالجین کو بلایا گیا۔حاکم توما کی آنکھ کی مرہم پٹی کی گئی۔اہل



دمشق نے توما سے کہا اے سردار! آج ہم پر دو مصیبتیں آئیں۔ایک تو یہ کہ ہم سے صلیب اعظم چھین لی گئی اور دوسری یہ کہ تیری آنکھ پھوٹ گئی۔اسی لئے ہم نے کہا تھا کہ ان عربوں سے مقابلہ کرنا ہمارے بس کی بات نہیں۔آج کے دن کی فضیحت سے نصیحت حاصل کر اور عربوں سے مصالحت کی کوئی صورت اختیار کر۔اب بھی وقت ہے،زیادہ کچھ نہیں گیا ہے۔اپنے دماغ کو آسمان سے زمین پر لا اور ہماری بات دماغ میں اتار۔

## حاکم توما کی شیخی بھری باتیں

حاکم توما اپنی آنکھ کے زخم کی کلفت سے بے چین و بیقرار تھا۔لوگوں کی باتیں سن کر مزید پریشان ہوا۔غضب ناک ہوکر کہا کہ ایسا بزدلانہ مشورہ دے کر تم اپنے ضمیر کے مُردہ ہونے کا ثبوت دیتے ہو۔ہماری صلیب اعظم ہم سے چھین لی گئی اس سے بڑا صدمہ کیا ہوسکتا ہے؟ میری ایک آنکھ ضائع ہوئی لیکن یقین جانو کہ مقدس صلیب عربوں سے واپس حاصل کروں گا اور میری ایک آنکھ کے بدلے عربوں کی ہزار آنکھیں پھوڑوں گا تاکہ شاہ ہرقل کو معلوم ہوجائے کہ اس کے بہادر داماد نے اپنا بدلہ لے لیا۔اے صلیب کے پرستارو! میں عنقریب عربوں کے سردار کے ساتھ فریب کرکے مار ڈالوں گا اور ان کو ملک شام سے بھگا دوں گا۔ہمارا جو مال واسباب انھوں نے لوٹا ہے وہ اُن سے واپس چھین لوں گا بلکہ ایک لشکر لے کر ملک حجاز پر یورش کروں گا اور ان کے سردار ابوبکر تک پہنچ جاؤں گا اور ان کی نشانیوں یعنی خانہ کعبہ اور روضۂ انور کو مٹا دوں گا۔ان کی مسجدوں کو کھود ڈالوں گا۔ان کے شہروں کو تباہ و برباد کردوں گا۔ان کے گھروں کو گوہوں اور وحشی جانوروں کا مسکن بنادوں گا۔اس طرح توما بڑی دیر تک بکواس کرتا رہا۔پھر وہ قلعہ کی دیوار پر چڑھا۔رومیوں کو لڑنے کی ترغیب دینے لگا۔پورے دن جنگ جاری رہی یہاں تک کہ آفتاب نے اپنا چہرہ اُفق کے ریشمی آنچل کے کناروں میں چھپالیا۔جنگ موقوف۔گزشتہ شب کی طرح آج بھی اسلامی لشکر کے سردار اپنے اپنے مقام پر ٹھہرے۔تمام دروازوں پر اذان کہی گئی اور عشاء کی نماز باجماعت پڑھی گئی۔

## رات میں سوئے ہوئے اسلامی لشکر پر حاکم دمشق کا حملہ

رات کے وقت حاکم توما نے رومی لشکر کے تمام سرداروں اور شہر کے معزز لوگوں کو اپنے محل میں بلایا اور کہا کہ ہم تعداد میں اور اسلحہ میں مسلمانوں سے بہت زیادہ ہیں۔ مسلمانوں کا لشکر ہمارے شہر کے قلعہ کا محاصرہ کئے ہوئے ہے۔ قلعہ کے چھ دروازوں پر ان کے الگ الگ سردار اپنا لشکر لے کر ٹھہرے ہیں۔ لہذا میں نے یہ تدبیر سوچی ہے کہ آج رات میں جب مسلمان غافل سوئے پڑے ہوں تب ہم سب یکبارگی ان پر حملہ کر دیں اور انھیں ختم کر دیں۔ حملہ کی صورت یہ ہوگی کہ تمام دروازوں کے پاس ہمارے بہادر لڑنے والے جمع ہو جائیں اور پوری طرح مسلح ہوں۔ تمام دروازے ایک ہی وقت میں ایک ساتھ کھولے جائیں اور تمام دروازوں سے ہم نکلیں اور شبخوں ماردیں۔ حملہ کرنے کے لئے ناقوس بجایا جائے گا۔ ناقوس کی آواز سن کر تمام دروازے کھول دیئے جائیں اور ہر دروازے سے نکل کر حملہ کر دیں اور مسلمانوں کو مار ڈالیں۔ اہل دمشق نے حاکم توما کی تدبیر کو بہت پسند کیا اور رات میں اسلامی لشکر پر حملہ کرنے کی تیاری میں مصروف ہوگئے۔

آدھی رات جب بیتی تو توما نے ہر باب پر جُدا جُدا گروہ مقرر کیا اور سب کو ہدایت و نصیحت کی۔ مثلاً باب شرقی والے گروہ سے کہا کہ تم بہت احتیاط سے کام لینا کیونکہ اس دروازہ پر مسلمانوں کا سردار ہے۔ اسی طرح ہر باب کے گروہ کو متنبہ کیا۔ ہر دروازے پر گشت اور معائنہ کرنے کے بعد توما نے ناقوس بجانے کا حکم دیا۔ ناقوس بجتے ہی قلعہ کے تمام دروازے کھول دیئے گئے ہر دروازے سے رومی نکلنے شروع ہوئے۔ تمام نے زرہیں پہنی تھیں اور ہاتھ میں تلوار، نیزہ وغیرہ تھے۔ قلعہ سے باہر آ کر تمام رومی متفرق اسلامی کیمپوں پر ایک ساتھ حملہ آور ہوئے۔

## حضرت خالد بن ولید کا وامحمداہ کا نعرہ

آدھی رات کے بعد جب رومی حملہ کرنے قلعہ سے باہر آنے والے تھے اس وقت کچھ مجاہدین مشغول عبادت تھے۔ اور کچھ تہجد کی نماز کے لئے وضو کر رہے تھے کہ انھوں نے ناقوس کی



آواز سنی پھر دروازوں کے کھلنے کی آواز آئی اور تھوڑی ہی دیر میں زرہ اور ہتھیاروں کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔ پس وہ ہوشیار ہوگئے اور اپنے ہمراہیوں کو جگانا اور خطرہ سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔ تمام مجاہدین چونک کر مثل شیر اُٹھ کھڑے ہوئے اور جلدی جلدی مقابلے کے لئے نکلے۔ انھیں مسلح ہونے کا بھی موقع نہیں ملا۔ صرف تلوار اور ڈھال لے کر دوڑے۔ قلعہ دمشق کے تمام ابواب اور اسلامی لشکر کے سرداروں کا ہر باب پر ٹھہرنا اور اسلامی لشکر کے کیمپ کا جغرافیہ ناظرین کرام کی ضیافت طبع کے لئے ذیل میں درج ہے۔ ذہن میں یہ خاکہ مُستحضر رکھ کر مطالعہ کرنے سے جنگ کی کیفیت کا صحیح انداز ہونے کے ساتھ ساتھ مطالعہ کا لطف بھی دوچند ہوگا۔



54

5

رات کے وقت رومیوں نے متفرق ابواب پر جب یورش کی تھی اور اچانک چھاپا مارا تھا تب حضرت خالد بن ولید باب شرقی کے مقابل جو کیمپ تھا وہاں نہیں تھے بلکہ ''دیر'' نام کے مقام پر جہاں اسلامی لشکر کا خاص پڑاؤ تھا وہاں کی حفاظت کے لئے ٹھہرے ہوئے تھے۔اس کیمپ میں خواتین واطفال اور مال واسباب کی نگرانی ضروری تھی، لہذا وہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ تقریباً ایک یا دو ہزار کے لشکر کے ساتھ دیر وز یر خالد کے کیمپ میں تھے اور باب شرقی پر حضرت رافع بن عمیرہ طائی کو اپنا قائم مقام مقرر کیا تھا۔ جب رومیوں نے ایک ساتھ تمام ابواب سے نکل کر اسلامی لشکروں پر چھاپا مارا تو مجاہدوں نے بھی ان کو جواب دیتے ہوئے مقابلہ کیا۔ لہذا ایک زبردست شور وغل بلند ہوا۔ رات کا وقت ہونے کی وجہ سے آدھے کوس کے فاصلہ پر واقع ''دیر'' میں اسلامی کیمپ تک آواز پہنچی۔ پھر کیا ہوا؟ یہ جاننے سے پہلے علامہ واقدی کی زبانی صورت حال کی کیفیت سماعت فرمائیں:

''ایک شخص نے اُس کے ساتھیوں سے صاحب ناقوس کے پاس جا کر حکم اُس کے بجانے کا دیا۔ پس ایک ایسی آواز سخت بجائی اُس نے کہ سوائے اُس کے اور آواز نہ تھی۔ یہاں تک کہ کھولا قوم نے سب دروازوں کو اور دوڑ پڑے لوگ اُسی وقت اور نکلا تو ما دروازے سے اور سُنی مسلمانوں نے آواز۔ پس دوڑے وہ لوگ بجانب صحابہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور وہ غافل تھے قوم کے فریب سے مگر یہ کہ جاگتے اور ہوشیار تھے۔ پس جب سنا لوگوں نے آواز کو جگا دیا بعضوں نے بعض کو اور آوازیں دینے لگے اور اُٹھ کھڑے ہوئے لوگ اپنے خواب گاہوں سے مثل شیر حملہ آور کے۔ پس نہیں پہونچے اُن تک دشمن ان کے مگر یہ کہ وہ ہوشیار ہو گئے تھے۔ اور متوجہ مقابلہ دشمن ہوئے مگر بے ترتیب تھے۔ پس لڑے لوگ بیچ اندھیری رات کے اور کام کیا تلواروں نے اور سُنا خالد بن الولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آواز کو۔ پس اُٹھ کھڑے ہوئے بدحواس گھبرائے ہوئے۔ بسبب سننے آواز اور فریاد کے اور چلا کر کہا" وَاغَـوْثَـاهُ۔ وَاِسْلَامَـاهُ ۔ وَامُـحَمَّدَاهُ۔ اَكِيْدُوْا قَوْمِىْ وَرَبِّ الْكَعْبَةِ۔ اَللّٰهُمَّ انْظُرْ



اِلَيْهِمْ بِعَيْنِكَ الَّتِىْ لَا تَنَامُ وَانْصُرْهُمْ وَلَا تسلمهُمْ اِلىٰ عَدُوِّهِمْ"

(فتوح الشام، از:- علامہ واقدی، ص:۱۰۳)

حضرت خالد بن ولید نے فوراً حضرت فتحان بن زید طائی جو حضرت عدی بن حاتم طائی کے بھائی تھے ان کو اپنا قائم مقام بنایا اور تمام لشکر ان کے ساتھ رہنے دیا اور اپنے ساتھ چار سو(۴۰۰) سواروں کو لے کر اسلامی کیمپ سے باب شرقی کی جانب روانہ ہوئے۔ حضرت خالد اور ان کے ساتھی ایسی عجلت میں روانہ ہوئے کہ زرہ پہننے کی بھی مہلت نہ ملی۔ ایک پل کی تاخیر بھی ان کو گوارا نہ تھی۔ حضرت خالد نے اپنے گھوڑے کی باگ ڈھیلی چھوڑ دی اور وہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ برق رفتاری سے دمشق کے قلعہ کی طرف بڑھ رہے تھے۔ حضرت خالد کو اپنے مسلمان بھائیوں پر نازل مصیبت کا بڑا اقلق تھا۔ اور وہ گھوڑے پر سوار ہیں اور ان کی چشمان مبارک سے مسلسل اشک رواں تھے اور وہ رنج وغم میں ڈوبے اشعار پڑھتے تھے۔ حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں نے سوار ہونے کی حالت میں ہی اپنی تلواریں میان سے باہر کر لیں تھیں اور وہ جلد از جلد پہنچنے کی کوشش میں اپنے گھوڑوں کی رفتار تیز سے تیز تر کرتے جاتے تھے۔ تھوڑی ہی دیر میں حضرت خالد باب شرقی پر پہنچ گئے۔ باب شرقی پر صورت حال یہ تھی کہ حضرت رافع بن عمیرہ طائی اور ان کے ساتھیوں پر رومی کثرت سے بلائے ناگہانی کی طرح ٹوٹ پڑے تھے۔ لیکن حضرت رافع اور ان کے ساتھی بڑی جاں فشانی اور ثابت قدمی سے مقابلہ کر رہے تھے۔ جب حضرت خالد وہاں پہنچے تو گھمسان کی لڑائی جاری تھی۔ تلواروں کے ٹکرانے کی وجہ سے آگ کے شعلے چمکتے تھے۔ اور ایک عجیب شور وغل اٹھ رہا تھا۔ حضرت خالد نے جاتے ہی نعرہ تکبیر سے فضا کو بھر دیا اور مجاہدوں کو پکار کر کہا کہ اے گروہ مومنین! میں خالد بن ولید تمہاری مدد کرنے آ گیا ہوں۔ پھر حضرت خالد نے رومیوں پر حملہ کیا اور ان کے دلیروں کو زمین پر ڈال دیا۔ بھاری تعداد میں رومی قتل ہوئے اور باقی بھاگ نکلے۔ حضرت خالد باب شرقی پر رومیوں سے مصروف جنگ تھے مگر ان کا دل دوسرے ابواب پر مقرر اسلامی لشکروں کے لئے بیتاب تھا خصوصاً حضرت ابوعبیدہ اور حضرت شرحبیل کے لئے وہ زیادہ فکر مند تھے۔ کیونکہ حضرت ابوعبیدہ عمر رسیدہ بزرگ شخص تھے اور سادہ لوح اور نرم طبیعت تھے۔

حضرت شرحبیل کے لئے فکر مند ہونے کی وجہ حاکم توما تھا کیونکہ وہ اپنے ساتھ جنگجو اور دلیروں کو لے کر بڑی تعداد میں حملہ آور ہوا تھا۔ حضرت خالد نے باب شرقی پر رومیوں کا صفایا کرنے کے بعد باب جابیہ اور باب توما پر مجاہدوں کی مدد کے لئے پہنچ گئے۔

## ⊙ قلعہ دمشق کے دیگر پھاٹکوں پر جنگ کی صورت حال

- ⊙ باب جابیہ پر حضرت ابوعبیدہ بن جراح کے لشکر پر جرجی بن قالا نام کا رومی سردار اپنی قوم کے ساتھ نکلا تب حضرت ابوعبیدہ اپنے خیمے میں نماز پڑھ رہے تھے۔ دروازہ کھلنے اور لوگوں کے نکلنے کی آواز سنی۔ نماز کو جلدی جلدی پوری کر کے اپنے ساتھیوں کو پکارا اور ہوشیار کر دیا۔ قبل اس کے کہ جرجی بن قالا اُن پر آپڑے تمام مجاہدوں نے ہتھیار سنبھال لئے۔ اور بڑی دلیری سے مقابلہ کیا۔ اس معرکہ میں حضرت ابوعبیدہ سخت لڑائی لڑے۔ باب جابیہ پر شبخون مارنے والے رومیوں میں سے ایک بھی شخص زندہ واپس نہ گیا۔ جرجی بن قالا کو بھی مجاہدوں نے کاٹ کر پھینک دیا۔
- ⊙ باب توما پر حضرت شرحبیل بن حسنہ کے لشکر پر حاکم دمشق توما نے سخت حملہ کیا تھا۔ حضرت شرحبیل کے علاوہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق، حضرت ابان بن عثمان، حضرت اُمّ ابان بنت عتبہ اور دیگر مجاہدوں نے جس ثابت قدمی سے مقابلہ کیا اس کی نظیر شاید نہ ملے۔ مجاہدوں نے تیغ زنی میں وہ دلیری اور سرعت دکھائی کہ رومیوں کی لاشوں کے ڈھیر لگ گئے۔ بالآخر توما ہزیمت کھا کر اپنے ساتھیوں کے ساتھ بھاگ کر قلعہ میں داخل ہو گیا۔
- ⊙ باب صغیر پر حضرت یزید بن ابی سفیان کے لشکر پر جب رومیوں نے چھاپا مارا تو حضرت ضرار بن ازور اپنے ہمراہیوں کے ساتھ گشت کرتے ہوئے باب صغیر کے قریب تھے۔ حضرت ضرار اور ان کے ساتھی حضرت





یزید بن ابی سفیان کے لشکر کی کمک کرنے پہنچ گئے اور اس کثرت سے شمشیر زنی کی کہ رومیوں کے خون سے میدان کی زمین سرخ بنا دی۔ حضرت ضرار بن ازور نے اکیلے ڈیڑھ سو رومیوں کو کاٹ کر ہلاک کر ڈالا۔

۞......۞......۞

# قارئین کرام سے التماس

اب ہم قارئین کرام کی عدالت میں ایک استغاثہ پیش کرتے ہیں اور توقع کرتے ہیں کہ ہم غیر جانبدارانہ فیصلے سے نوازے جائیں گے۔

رات کے وقت رومیوں نے اسلامی لشکر پر چھاپا مارا تھا اور اس کی اطلاع جب حضرت خالد بن ولید کو پہنچی تو انھوں نے ''واغوثاہ، وامحمداہ'' یعنی اے فریاد کو پہنچنے والے، اے محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ کا نعرہ لگایا حضرت خالد بن ولید یہ نعرہ ۱۳ھ میں یعنی حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دنیا سے پردہ فرمانے کے دو سال بعد لگا رہے ہیں، اور نعرہ بھی کہاں لگا رہے ہیں؟ ملک شام میں اور کیوں لگا رہے ہیں؟ مصیبت آپڑی ہے اس لئے۔ یعنی حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ عقیدہ تھا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد، دنیا کے کسی بھی کونے میں تم پر مصیبت آپڑے تو رسول مختار، مالک کائنات، دافع البلاء والوباء، رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو پکارو:

نہ کیوں کر کہوں **یا حبیبی اغثنی**

اسی نام سے ہر مصیبت ٹلی ہے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

اگر ''یا محمد'' (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا نعرہ لگانا شرک ہوتا تو کیا حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ فعل شرک کا ارتکاب کرتے؟ ہرگز نہیں۔ جو ذات گرامی کفر وشرک کو مٹانے کے لئے ایک سو سے زیادہ جہاد کرے، اپنے جسم کو زخموں سے چور کرے، ہزاروں مشرکوں کو تہ تیغ کرے، وہ ذات گرامی کبھی شرک کا ارتکاب کرسکتی ہے؟ وہ ذات گرامی کہ جن کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سیف اللہ (اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار) کے خطاب سے نوازیں، جو اسلامی لشکر کا سردار ہو، اس اسلامی لشکر کا سردار، جس لشکر میں حضرت ابوعبیدہ بن جراح اور حضرت زبیر بن العواص جیسے اشخاص ہوں جن کا شمار عشرہ مبشرہ میں ہوتا



ہے، وہ اسلامی لشکر جس میں اکابر واجلہ صحابۂ کرام شامل ہوں، اس لشکر کا سردار کبھی شرک کرسکتا ہے؟ اگر ''یا رسول اللہ'' اور ''یا محمد'' (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کہنا شرک ہے تو کیا حضرت خالد کو اسلام کے بنیادی عقائد کی معلومات نہ تھی؟ نہیں حاشا اللہ! ان کے متعلق ایسا گمان کرنا بھی روا نہیں۔ کیونکہ حضرت خالد بن ولید کا شمار اجلہ صحابۂ کرام میں ہوتا ہے۔ انھوں نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صحبت اٹھائی ہے۔ حضور کے وہ تعلیم وتربیت یافتہ ہیں۔ انھیں یقین کامل تھا کہ وامحمداہ کا نعرہ لگانا شرک نہیں بلکہ باعث رحمت وبرکت ہے۔ کیونکہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہی ''یا محمد'' کا ورد کرنے کی تعلیم فرمائی ہے۔ ''یا محمد'' کہنے کا ثبوت حدیث میں ہے۔ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم)

## ⦿ حدیث سے یا رسول اللہ کہنے کا ثبوت

⦿ اس حدیث کی سند

(۱) نسائی (۲) ترمذی (۳) ابن ماجہ (۴) حاکم (۵) بیہقی (۶) ابن خزیمہ اور (۷) ابوالقاسم طبرانی نے حضرت عثمان بن حُنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا اور ترمذی نے اس حدیث کو حسن غریب صحیح کہا، اور طبرانی وبیہقی نے اس کو صحیح کہا اور حاکم نے بر شرط بخاری ومسلم صحیح کہا اور امام عبدالعظیم منذری وغیرہ ائمۂ نقد وتنقیح نے ان کی تصحیح کو مسلم ومقرر رکھا ہے۔

حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک نابینا کو دعا تعلیم فرمائی کہ بعد نماز یوں کہے:

"اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّی اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰی رَبِّی فِیْ حَاجَتِیْ هٰذِهٖ لِتُقْضٰی لِیْ اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِیَّ"

**ترجمہ**:- ''الٰہی میں تجھ سے مانگتا اور تیری طرف توجہ کرتا ہوں بوسیلہ تیرے نبی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کہ رحمت کے نبی ہیں۔ یا رسول اللہ میں آپ

57

5

کے وسیلے سے اپنے رب کی طرف اس حاجت میں توجہ کرتا ہوں کہ میری
حاجت روائی ہو۔ الٰہی ان کی شفاعت میرے حق میں قبول فرما۔''

اس حدیث پاک میں صاف لفظوں میں ''یا محمد'' (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کہنے کی تعلیم فرمائی گئی ہے۔ اگر اس طرح ندا کرنا شرک ہوتا تو ماحی شرک وکفر، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس دعا کی تعلیم نہ فرماتے۔ حضرت خالد بن ولید بارگاہ رسالت کے ''کاتب'' بھی تھے۔ امام اجل، محقق علی الاطلاق، حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ نے اپنی معرکۃ الآراء تصنیف ''مدارج النبوۃ'' جلد:۲، باب ہفتم، عنوان، ''درذکر کاتبان بارگاہ رسالت'' کے ذیل میں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شمار کیا ہے۔ حضرت خالد بن ولید نے بارگاہ رسالت کی خدمت گزاری کر کے احکام کفر وشرک کی کامل معلومات حاصل کی تھی۔

لیکن افسوس! دور حاضر کے مسلم نما منافقین ''یا رسول اللہ'' کہنے کی سختی اور شدت سے ممانعت کرتے ہیں اور شرک کا حکم نافذ کرتے ہیں۔ تقریر اور تحریر کے ذریعہ غلیظ تردید کرتے ہیں۔ یا رسول اللہ کہنے والے مؤمن کو بلا وجہ کافر اور مشرک ہونے کا فتوی دیتے ہیں۔

''یا رسول اللہ'' کہنے کے جواز میں مندرجہ بالا ایک حدیث ہی کافی ہے لیکن الحمد للہ، ائمہ ملت اسلامیہ کی جلیل القدر تصانیف میں اس کے جواز کے ثبوت کے انبار موجود ہیں۔ مثلاً:

- ⊙ "شِفَاءُ السِّقَامْ" مصنف:- بقیۃ المجتہدین، تقی الملۃ والدین امام ابوالحسن علی سبکی
- ⊙ "مَواهِبُ لدُنِّيَه" مصنف:- شارح صحیح بخاری، امام اجل، علامہ احمد بن محمد المصری القسطلانی
- ⊙ "شَرحِ مَوَاهِبُ لدُنيه" مصنف:- علامۃ الشمس محمد بن عبدالباقی زرقانی
- ⊙ "مَطَالِع المسَرَّاتُ" مصنف:- علامہ فاسی
- ⊙ مِرقَاةُ شَرحِ مشكوٰة" مصنف:- علامہ ملا علی قاری
- ⊙ "اَشعَةُ اللَّمعَاتُ" مصنف:- شیخ محقق، شاہ عبدالحق بن سیف الدین دہلوی (المتوفی ۱۰۵۲ھ)



- ⊙ "اَفضَلُ القُرىٰ شَرحِ اُم القُرىٰ" مصنف:- امام ابن حجر مکی
- ⊙ "جَذبُ القُلُوبِ اِلىٰ دَيَارِ المَحبُوب" مصنف:- شاہ عبدالحق محدث دہلوی
- ⊙ "اَنـوَارُ الِانتَبَـاهُ فِى حَـلِّ نِـدَاءِ يَا رَسُول اللهِ" مصنف:- امام احمد رضا محدث بریلوی (المتوفی ۱۳۴۰ھ)
- ⊙ "اَلِاهلَالُ بِفَيضِ الاَولِيَاءِ بَعدَ الوِصَالِ" مصنف:- امام احمد رضا محدث بریلوی
- ⊙ "اَنهَارُالَانوَارُ مِنُ يَمّ صَلَاةِ الَاسرار" مصنف:- امام احمد رضا محدث بریلوی
- ⊙ "لَوَاقِحُ الَانوَار فِى طَبقَاتِ الَاخيَارُ" مصنف:- امام عارف باللہ عبدالوہاب شعرانی
- ⊙ "كِتَابُ الَادَبِ المُفردُ" مصنف:- امام محمد بن اسمٰعیل البخاری (المتوفی ۲۵۶ھ)۔ صاحب بخاری شریف
- ⊙ "نَسِيمُ الرِيَاض" مصنف:- امام شہاب الدین خفاجی مصری
- ⊙ "فَتَاوىٰ خَيرِيَه" مصنف:- امام خیر الدین رملی، استاد صاحب درمختار
- ⊙ "اَطيَبُ النِعَمُ فِى مَدحِ سَيّدِ العَرَبِ والعَجَم" مصنف:- شاہ ولی اللہ محدث دہلوی

مندرجہ بالا کتب میں اور دیگر معتمد ومستند کتب ائمہ دین میں قرآن وحدیث اور اقوال وافعال صحابۂ کرام کے دلائل قاہرہ باہرہ قاطعہ ساطعہ سے اظہر من الشمس کی طرح ظاہر وثابت کیا گیا ہے کہ انبیاء کرام واولیاء عظام سے استغاثہ وتوسل کرتے ہوئے یا رسول اللہ، یا علی، یا غوث وغیرہ کہنا جائز ومستحسن اور صالحین میں رائج ومشروع ہے۔ جن حضرات کو اس مسئلہ کی تفصیل درکار ہو وہ خصوصی طور پر مندرجہ بالا کتب کی طرف رجوع فرمائیں۔

حضرت عثمان بن حُنیف رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ "اَللّٰهُمّ اِنّی اَسئَلُكَ"... (الخ) والی حدیث ایک مؤمن کے لئے ثبوت جواز نداء کے حق میں کافی وافی شافی ہے۔ لیکن دور حاضر کے منافقین سقاوت قلبی اور بغض وعناد کی وجہ سے اس حدیث کے متعلق بھی نئے نئے شوشے اور شگوفے نکال کر مسئلہ کو الجھانے کی سعی ناکام کرتے ہیں۔ دور حاضر کے منافقین اس حدیث کے متعلق یہ تاویل پیش کرتے ہیں کہ یہ دعا صرف حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ظاہری حیات میں جائز تھی کیونکہ اس وقت حضور موجود تھے لیکن اب وصال شریف کے بعد ''یا

محمد"، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہنا ممنوع ہے کیونکہ اب حضور موجود نہیں۔ یہ دعا حضور اقدس کی حیات تک کے لئے مخصوص تھی۔ عوام الناس کو دھوکہ دے کر بہکانے کی منظم سازش کے تحت اس قسم کے ذہنی اختراعات بطور دلیل پیش کرتے ہیں۔ اب ہم ایک قوی شہادت پیش کرتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ کے دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد اجلہ صحابہ کرام نے حاجت مندوں کو اس دعا کی تعلیم وتلقین فرمائی ہے۔

## ⊙ صحابی رسول حضرت عثمان بن حُنَیف اور ایک حاجت مند

امام اجل، ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب طبرانی (المتوفی ۳۶۰ھ) کی کتاب "مُعجم کَبِیر" میں اس حدیث کی شرح میں صاف مرقوم ہے:

**"اَنّ رَجُلًا کَانَ یَـخْتَـلِفُ اِلیٰ عُثْمَان بْنِ عَفّانَ رَضِیَ اللهُ تَعالیٰ عَنْهُ فِیْ حَاجَةٍ لَهُ وَكَانَ عُثْمٰنُ لَا یَلْتَفِتُ اِلَیْهِ وَلَا یَنْظُرُ فِیْ حَاجَتِهٖ فَلَقِیَ عُثْمَانُ بْنُ حُنیف رَضی اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ فَشَکیٰ ذَالِكَ اِلَیهِ۔ فَقَالَ لَهُ عُثْمَانُ بْنُ حُنیف رضی اللهُ تَعالیٰ عَنهُ اِئتِ المِیْضَاةَ فَتَوَضّاء ثُمّ ائتِ الْمَسْجِدَ فَصَلِّ فِیْهِ رَکْعَتَیْنِ ثُمّ قُلِ اللّٰهُمّ اِنِّی اَسْأَلُكَ وَاَتَوَجّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّنَا مُحَمّدٍ صَلَی اللّٰهُ تَعَالیٰ عَلَیْهِ وَسَلّمَ نَبِیِّ الرّحْمَةِ یَا مُحَمّدُ اِنِّی اَتَوَجّهُ بِكَ اِلیٰ رَبِّی فَیُقْضیٰ حَاجَتِی وَتَذْکُرُ حَاجَتَكَ وَ رُحْ اِلَیّ حَتیٰ اَرُوح مَعَكَ۔ فَانْطَلَقَ الرّجُلُ فَصَنَعَ مَا قَالَ لَهُ ثُمّ اَتیٰ بَابَ عُثْمٰنَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعالیٰ عَنْهُ فَجَاءَ الْبَوّابُ حَتّیٰ اَخَذَ بِیَدِهٖ فَاَدْخَلَهُ عَلیٰ عَثمٰنَ بْنَ عَفّانَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالیٰ عَنْهُ فَاَجْلَسَهُ مَعَهُ عَلی الطّنْفِسَةِ وَقَالَ ما حَاجَتُكَ؟ فَذَکَرَ حَاجَتَهُ فَقَضَاهَا ثُمّ قَالَ مَا ذَکَرْتَ حَاجَتَكَ حَتّیٰ هٰذِهِ السّاعَةَ وَقَالَ مَا كَان لَكَ مِنْ حَاجَةٍ فَأْتِنَا ثُمّ اَنّ الرّجُلَ خَرَجَ مِنْ عِنْدِهٖ**



**فَلَقِیَ عُثْمٰنَ بْنَ حنیْفِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالیٰ عَنْهُ فَقَالَ لَهُ جَزَاكَ اللّٰهُ خَیْراً مَا كَانَ یَنْظُرُ فِی حَاجَتِی وَلَا یَلْتَفِتُ اِلَیّ حَتیٰ کَلّمْتُهُ فِیّ۔ فَقَالَ عُثْمٰنُ بْنُ حنیفِ رَضِیَ اللّٰهُ تعالیٰ عنهُ وَاللّٰهِ مَا کَلّمْتُهُ وَلٰكِنْ شَهِدْتُ رَسُولَ اللّٰهُ صلی اللّٰه تَعَالیٰ عَلیهِ وَسلّمَ وَاَتَاهُ رَجُلٌ ضَرِیْرٌ فَشَکَا اِلَیْهِ ذهَابَ بَصَرِهٖ فَقَالَ لَهُ النَبِیُّ صَلیّ اللّٰهُ تَعالیٰ عَلیهِ وَسلمّ ائتِ الْمِیْضَأةَ فَتَوَضّأ ثُمّ صَلِّ رَکعتَینِ ثُمّ ادعُ بِهٰذِهِ الدّعْوَاتِ فَقَالَ عُثْمٰنُ بْنُ حنیف رَضی اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ فَوَاللهِ مَا تفرّقْنَا وَطَالَ بِنَا الحَدِیْثُ حَتّیٰ دَخَلَ عَلَیْنَا الرّجُلُ کَاَنّه لَمْ یَکُنْ بِهِ ضَرٌّ قَطُّ"**

**ترجمہ** :- "ایک حاجت مند اپنی حاجت کے لئے امیر المؤمنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں آتا جاتا تھا لیکن امیر المؤمنین اس کی طرف التفات نہیں فرماتے تھے اور نہ اس کی حاجت پر نظر فرماتے تھے۔ اس حاجت مند شخص نے حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس امر کی شکایت کی۔ انھوں نے فرمایا کہ وضو کر کے مسجد میں دو رکعت نماز پڑھ پھر دعا مانگ کہ الٰہی میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور تیری طرف اپنے نبی حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وسیلے سے توجہ کرتا ہوں۔ یا رسول اللہ میں حضور کے توسل سے اپنے رب کی طرف متوجہ ہوتا ہوں کہ میری حاجت روائی فرمائے اور پھر اپنی حاجت ذکر کر۔ پھر شام کے وقت میرے پاس آنا تا کہ میں بھی تیرے ساتھ امیر المؤمنین کے پاس چلوں گا۔ وہ وہ حاجت مند گیا اور جس طرح حضرت عثمان بن حنیف نے کہا تھا یونہی کیا۔ پھر وہ حاجت مند اکیلا ہی امیر المؤمنین کے آستانہ پر حاضر ہوا۔ تھوڑی دیر میں دربان آیا اور اس حاجت مند کا ہاتھ پکڑ کر امیر المؤمنین کے حضور لے گیا۔ امیر المؤمنین

نے اس حاجت مند شخص کو اپنے ساتھ مسند پر بٹھایا اور اس کی حاجت
پوچھی۔ اس شخص نے اپنی حاجت عرض کی تو امیر المؤمنین نے فوراً اس کی
حاجت پوری فرمادی اور ارشار فرمایا کہ اتنے دنوں کے بعد تم نے اپنی
حاجت بیان کی۔ اب جب بھی تمھیں کوئی حاجت پیش آئے تو ہمارے
پاس چلے آیا کرو۔ وہ شخص امیر المؤمنین کے پاس سے نکل کر حضرت
عثمان بن حنیف سے ملا اور کہا کہ اللہ تعالیٰ تمھیں جزائے خیر دے آپ
کی شفارش کی وجہ سے امیر المؤمنین نے میری حاجت پر نظر فرمائی اور
میری طرف توجہ فرمائی۔ حضرت عثمان بن حنیف نے فرمایا کہ خدا کی قسم!
میں نے تمہارے معاملہ میں امیر المؤمنین سے کچھ بھی نہیں کہا مگر ہوا یہ
کہ میں نے حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضور
اقدس کی خدمت میں ایک نابینا شخص حاضر ہوا اور حضور سے اپنی نابینائی
کی شکایت کی۔ حضور نے اس سے ارشاد فرمایا کہ وضو کر کے دو رکعت
نماز پڑھے پھر یہ دعا کرے۔ خدا کی قسم ہم اٹھنے بھی نہ پائے تھے اور
باتیں ہی کر رہے تھے کہ وہ نابینا شخص اس حال میں ہمارے پاس آیا کہ
گویا وہ کبھی اندھا نہ تھا۔''

(حوالہ:- انوار الانتباہ فی حل نداء یا رسول اللہ، مصنف:- اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت،
امام احمد رضا محدث بریلوی، مطبوعہ:- مطبع اہلسنّت وجماعت بریلی، ص:۲۱)

قارئین کرام توجہ فرمائیں کہ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شمار اکابر صحابۂ
کرام میں ہوتا ہے۔ انھوں نے ایک حاجت مند کو خلافت عثمانی کے زمانے میں یہ دعا تعلیم
فرمائی۔ حضرت سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت ۲۴ھ سے ۳۵ھ تک رہا
ہے۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دنیا سے پردہ فرمانے
کے ۱۴، سے ۲۵ سال کے درمیان حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ دعا تعلیم
وتلقین فرمائی۔ اگر ''یا رسول اللہ'' اور ''یا محمد'' (صلی اللہ علیہ وسلم) کہنا شرک ہوتا تو کیا صحابۂ



کرام شرکیہ الفاظ پر مشتمل دعا کسی کو تعلیم کرتے؟ ہرگز نہیں بلکہ ہمارے لئے صحابۂ کرام کا قول
وفعل جواز واستحباب کی دلیل ہے۔ پھر صحابۂ کرام کے مبارک زمانہ سے لے کر تابعین، تبع
تابعین کے دور تک اور پھر ان کے دور سے صدہا سال تک ملت اسلامیہ کے ائمہ دین، مجتہدین
کرام، علمائے متقدمین ومتاخرین، سلف صالحین، اولیاء کاملین وغیرہ بزرگوں نے ''یا رسول
اللہ'' کے الفاظ سے مزین دعائیں، اوراد ووظائف خود کئے، اپنے متعلقین اور متوسلین کو تعلیم
فرمائے، اس کے جواز ومستحب ہونے کے ثبوت میں کتب تصنیف فرمائیں ان تمام کے افعال
واقوال کو میزان عدل کے ایک پلے میں رکھو اور دوسرے پلے میں دور حاضر کے منافقین کے
نظریات واعتقاد کو رکھو جو یہ کہتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ یا رسول اللہ کہنا شرک ہے۔ پھر موازنہ کر کے
فیصلہ فرماؤ کہ حق کیا ہے؟ اور باطل کیا ہے؟ اس مسئلہ کی بحث کو مزید طول نہ دیتے ہوئے ہم
اپنے ذی احترام قارئین کو ملک شام کے شہر دمشق کی طرف واپس لے چلتے ہیں۔

60

5

# جنگ دمشق کا تیسرا دن

گذشتہ شب رومیوں نے اسلامی لشکر پر یورش کی تھی مگر مجاہدوں نے ان کے ارادوں کو خاک میں ملا دیا اور رومیوں نے ہزیمت اٹھائی تھی۔ جب رومی بھاگ کر قلعہ میں بند ہوئے تو روسائے دمشق نے حاکم توما سے کہا کہ تو نے ہمارا کہنا نہیں مانا اور ہر حال میں آمادۂ جنگ ہوا۔ مکر وفریب کر کے رات میں یورش بھی کی لیکن نتیجہ یہ ہوا کہ ہمارے بے شمار لوگ ہلاک ہوئے لہٰذا ہم تم کو متنبہ کرتے ہیں کہ تم عربوں سے صلح کرلو اور لڑنے کا خیال اپنے دماغ سے نکال دو۔ اگر تم نے ہماری بات نہیں مانی تو ہم عربوں سے صلح کر لیں گے اور تجھ کو تیرے حال پر چھوڑ دیں گے۔ توما نے کہا کہ مجھے کچھ دنوں کی مہلت دو تاکہ میں ہرقل بادشاہ کو صورت حال سے مطلع کر دوں۔ اگر وہ ہماری کمک کرتا ہے تو ٹھیک ہے ورنہ ہم صلح کر لیں گے۔ توما نے اول تا آخر تمام احوال لکھ کر صبح ہونے سے پہلے ہرقل بادشاہ کے پاس قاصد کو روانہ کر دیا۔

جب صبح ہوئی اور دن کا اُجالا پھیلا تو حضرت خالد نے تمام دروازوں پر اسلامی لشکر کے سردار کو حکم بھیجا کہ اپنے اپنے کیمپ سے آگے بڑھ کر قلعہ کی طرف جاؤ اور سخت حملہ شروع کر دو۔ حکم ملتے ہی ہر باب پر مقیم اسلامی لشکر قلعہ کی دیوار کے قریب آ گیا اور حملہ شروع کر دیا۔ اہل دمشق پر معاملہ تنگ اور دشوار ہو گیا۔ اہل دمشق نے پیغام بھیجا کہ چند دنوں کے لئے جنگ موقوف کر دی جائے اور کچھ دنوں کی مہلت دی جائے کیونکہ ہم صلح کے متعلق مشورہ کر رہے ہیں۔ لیکن حضرت خالد نے اہل دمشق کی درخواست کو ٹھکرا دیا اور صاف انکار کر دیا بلکہ حملہ کی شدت میں اضافہ کر دیا۔ اہل دمشق نہایت پریشان اور حیران تھے۔ اہل دمشق سب کے سب جمع ہوئے اور قوم کے قائدین سے کہا کہ اب ہم سے صبر وتحمل نہیں ہو سکتا۔ محاصرہ کی وجہ سے ہم اکتا گئے ہیں۔ لہٰذا کوئی سبیل نکالو اور ہم کو مصیبت سے چھٹکارا دلاؤ۔

اس وقت مجمع میں ایک بوڑھا نصرانی راہب بھی موجود تھا جو اگلی کتابوں کا زبردست عالم تھا۔ اس نے کہا کہ اگر ہرقل بادشاہ اپنا تمام ہتھیار اور لشکر لے کر بھی آئے گا تب بھی مسلمانوں کو



دفع نہیں کر سکے گا۔ کیونکہ میں نے اگلی کتابوں میں پڑھا کہ ان کے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خاتم النبیین اور سید المرسلین ہیں اور ان کا دین سب دینوں پر غالب ہو جائے گا۔ لہٰذا تم حیلہ جوئی ترک کرو اور اپنے تمام کاموں کو چھوڑ کر عربوں سے صلح کرلو۔ وہ جو بھی مانگیں ان کو دے دو اور صلح کرلو، یہی تمہارے اور تمہارے اہل وعیال کے حق میں بہتر اور مناسب ہے۔

اہل دمشق نے بوڑھے نصرانی راہب کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے لڑائی موقوف کر دی اور جو لوگ قلعہ کی دیوار سے تیر اور پتھر پھینک کر اسلامی لشکر پر حملہ کر رہے تھے ان کو بھی نیچے اتار لیا اور کسی بھی قسم کی جنگی کارروائی کرنے سے باز رہے۔ قلعہ کی دیوار پر سناٹا چھا گیا۔ اہل دمشق قلعہ میں محصور ہو کر صلح کے متعلق گفتگو میں مشغول ہو گئے۔ جنگ دمشق کا تیسرا دن اس طرح سکون سے گزرا۔ رات کے وقت اہل دمشق پھر بوڑھے نصرانی راہب کے پاس آئے اور کہا کہ اے ہمارے معزز دینی رہبر! مسلمانوں سے صلح کے معاملہ میں آپ کیا مشورہ دیتے ہیں، راہب نے کہا کہ باب مشرقی پر ان کے سردار خالد بن ولید ہیں وہ نوجوان جنگجو اور جوشیلے شخص ہیں، وہ صلح پر جلد آمادہ نہیں ہوں گے۔ لیکن باب جابیہ پر ان کے سردار ابوعبیدہ بن جراح ہیں وہ بوڑھے، صلح پسند اور نرم طبیعت شخص ہیں۔ ان کے پاس کسی صورت سے پہنچ جاؤ اور صلح کر کے ان سے امان حاصل کرلو۔ مسلمانوں کی ایک خوبی اور خصوصیت یہ بھی ہے کہ اگر ان کے لشکر کا کوئی غلام بھی کسی کو امان دے دیتا ہے تو لشکر کا سردار اس کی امان کا لحاظ کرتا ہے اور امان کو منظور کرتا ہے۔ یہ قوم اپنے وعدے کی پکی ہے اور عہد شکنی و وعدہ خلافی ان کی عادت وفطرت میں نہیں۔

## ⦿ اہل دمشق صلح کے لئے حضرت ابوعبیدہ کے پاس

جب رات ہوئی تو ہر دروازہ پر مسلمان ہوشیار رہتے ہوئے قلعہ کے آس پاس نگہبانی کر رہے تھے تاکہ اگر گزشتہ شب کی طرح رومی لشکر مکر وفریب سے حملہ کرے تو اس کا فوراً تدارک کیا جا سکے۔ رات کا کچھ حصہ گزرا تھا کہ باب جابیہ سے ایک رومی نے بزبان عربی

بلند آواز سے پکارا کہ اے گروہ عرب! ہم صلح کے متعلق گفتگو کرنا چاہتے ہیں، کیا ہم کو امان مل سکتی ہے کہ ہم تمہارے سردار کے پاس آ کر صلح کا معاملہ طے کرلیں۔اس وقت حضرت عامر بن طفیل الدوسی اپنے ساتھیوں کے ہمراہ قلعہ کے قریب گشت کررہے تھے۔حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ان کے ساتھ تھے۔حضرت ابو ہریرہ فوراً دوڑتے ہوئے حضرت ابوعبیدہ کے پاس گئے اور کہا کہ اے سردار! رومی صلح کی گفتگو کرنے آپ کے پاس آنا چاہتے ہیں اور آپ کے پاس آنے کے لئے امان چاہتے ہیں۔حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ جاؤ ان سے کہہ دو کہ ہمارے سردار کے پاس آنے اور پھر شہر تک واپس جانے تک تم کو امان ہے۔حضرت ابو ہریرہ قلعہ کی دیوار کے قریب آئے اور پکار کر کہا کہ اے اہل دمشق! تمہارے لئے ہمارے سردار نے امان کا وعدہ فرمایا ہے، تم بلا کسی خوف وخطر آسکتے ہو۔اہل دمشق نے کہا کہ اے برادر عربی! تم کون شخص ہو؟ کہ ہم تمہاری بات پر بھروسہ کرسکیں۔حضرت ابو ہریرہ نے جواب دیا کہ میں ابو ہریرہ الدوسی صحابی رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہوں۔ہمارا طریقہ غدر اور فریب کرنا نہیں ہے۔ہم قوم عرب زمانۂ جاہلیت میں بھی عہد ووفا کے پابند تھے اور اب جب کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم کے طفیل ہم کو راہ راست دکھائی ہے تو اب تو ہم ہرگز وعدہ خلافی نہیں کرسکتے۔اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں عہد پورا کرنے کا حکم دیتے ہوئے فرمایا ہے:

"وَاَوۡفُوۡا بِالۡعَهۡدِ اِنَّ الۡعَهۡدَ كَانَ مَسۡئُوۡلًا"

(سورۂ بنی اسرائیل، آیت: ۳۴)

**ترجمہ**:-"اور عہد پورا کرو۔بے شک عہد سے سوال ہونا ہے۔" (کنزالایمان)

حضرت ابو ہریرہ کا جواب سن کر اہل دمشق نے باب جابیہ کھولا اور دین نصرانیہ کے ایک سو علماء، رؤسا اور گبر دروازہ سے باہر نکلے۔ان تمام نے زنار اور صلیبیں پہن رکھیں تھیں۔مجاہدوں نے ان کے کفری شعائر کو دور کیا اور پھر ان کو حضرت ابوعبیدہ کے پاس لے آئے۔صلح کے تعلق سے گفتگو کا آغاز ہوا اور معاملہ طے ہوگیا۔اہل دمشق نے جزیہ ادا کرنا منظور کیا اور اہل دمشق کے لئے امان حاصل کرلی اور ساتھ میں ان کے آٹھ کنیسہ کو منہدم نہ کرنے کا عہد بھی لے



لیا۔حضرت ابوعبیدہ نے ان کو صلح کی دستاویز لکھ دی۔لیکن دستخط نہیں فرمائے کیونکہ وہ چاہتے تھے کہ لشکر کے سپہ سالار اعظم ہونے کی حیثیت سے حضرت خالد بن ولید دستخط کریں یہی مناسب ہے۔حضرت ابوعبیدہ نے یہ سوچا کہ حضرت خالد کو صبح بلا کر تمام کیفیت سے آگاہ کردوں گا اور دستخط لے لوں گا۔اس وقت آدھی رات میں ان کو تکلیف دے کر یہاں بلانا مناسب نہیں کیونکہ وہ گزشتہ شب بھر اور آج کا پورا دن جنگ کی سخت مشقت اٹھائے ہوئے ہیں لہٰذا ان کے آرام میں خلل واقع نہیں کرنا بہتر ہے۔علی الصبح ان کو صلح کی بشارت دیں گے۔حضرت ابوعبیدہ اسی سوچ میں تھے کہ اہل دمشق نے کہا کہ اے سردار! ہم یہ چاہتے ہیں کہ آپ اسی وقت ہمارے ساتھ چلو اور شہر میں داخل ہو کر شہر پر قبضہ کرلو۔

حضرت ابوعبیدہ فوراً تیار ہوگئے اور اپنے ساتھ ایک سو مجاہدوں کو لیا۔ان ایک سو مجاہدوں میں پینتیس صحابۂ کرام تھے اور پینسٹھ تابعین تھے۔حضرت ابوعبیدہ اہل دمشق کے وفد کے ہمراہ قلعۂ دمشق کی طرف پیدل روانہ ہوئے۔راستے میں آپ کے ساتھیوں میں سے بعض نے مشورہ دیا کہ اے امین الامت! ہم رومیوں کی بات پر اعتماد کرکے چل پڑے ہیں کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ دھوکہ دے بیٹھیں اور قلعہ کے اندر ہم کو لے جاکر بدعہدی کرکے ہم کو ہلاک کردیں لہٰذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس رومی وفد کے کچھ اہم لوگوں کو یرغمال کے طور پر اپنے لشکر کے قبضہ میں رکھ لیں تاکہ رومی لوگ ہمارے ساتھ بدعہدی کرنے میں سو مرتبہ سوچیں اور جھجک محسوس کریں۔مجاہدوں کی اس دور اندیشی پر حضرت ابوعبیدہ نے مسرت کا اظہار فرمایا اور انھیں اطمنان اور تسلی دیتے ہوئے جو ارشاد فرمایا وہ علامہ واقدی کی کتاب میں یوں ہے:

"نماز فرض پڑھی ابوعبیدہ نے اور سوگئے۔دیکھا رسول اللہ کو خواب میں کہ فرماتے ہیں آپ "اَللَّيۡلَةَ تُفۡتَحُ الۡمَدِيۡنَةُ اِنۡشَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى" ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا ہے کہ دیکھا میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو مستعجل۔پس عرض کیا میں نے کہ یارسول اللہ کیا سبب ہے کہ میں مستعجل دیکھتا ہوں۔پس فرمایا آپ نے کہ میں آیا ہوں اس واسطے کہ جنازۂ ابوبکر صدیق پر جاؤں۔پس بیدار ہوئے ابوعبیدہ بن الجراح اور نہیں لیا

ابوعبیدہ بن الجراح نے قوم سے گرو باعتماد ارشاد صدق بنیاد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے۔" (حوالہ:-فتوح الشام،ص:۱۰۸)

**نوٹ**:-گرو= یرغمال= وہ فرد یا افراد جو شرائط کی پابندی کی ضمانت میں دشمن کے حوالے کیئے جائیں۔ (فیروز اللغات،ص:۱۰۶۷)

حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عالِمِ ماکَانَ وَمَا یکون اور مخبر صادق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب میں بشارت دیتے ہوئے فرمایا کہ "اَللَّیْلَۃَ تُفْتَحُ الْمَدِیْنَۃُ اِنْشَاءَ اللّٰہُ تَعَالیٰ" یعنی "اسی رات میں شہر فتح ہوجائے گا اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا"۔لہذا حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو اعتماد کامل تھا رومی ہمارے ساتھ بیوفائی نہیں کریں گے کیونکہ محبوب آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ آج رات میں شہر فتح ہوجائے گا۔اور ارشار گرامی صدق کی بنیاد پر ہی مبنی ہے۔اور اس وقت میں بالیقین شہر کو فتح کرنے ہی جارہا ہوں لہذا بطور یرغمال کسی رومی کو رکھنے کی مطلق ضرورت نہیں۔اسی وجہ سے انھوں نے یرغمال کی طرف توجہ ہی نہ فرمائی۔

قارئین کرام کی توجہ درکار ہے کہ حضرت ابوعبیدہ کا پختہ عقیدہ تھا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب میں فرمایا کہ آج رات میں شہر فتح ہوجائے گا لہذا ارشاد کے مطابق یقیناً آج شب میں شہر فتح ہوکر ہی رہے گا۔اور حضرت ابوعبیدہ اپنے ساتھ ایک سو صحابہ اور تابعین کو لے کر کسی بھی قسم کی حفاظت کا انتظام کیئے بغیر رومیوں کے وفد کے ساتھ چل دیئے۔ ایک سو (۱۰۰) صحابہ وتابعین کی زندگی خطرہ میں ڈالنا اور وہ بھی خواب کی بشارت پر اعتماد کرتے ہوئے۔صرف ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی نہیں بلکہ ان کے ساتھ جانے والے ایک سو صحابہ وتابعین اور ان کو جانے کے لئے رخصت کرنے والے لشکر اسلام کے ہزاروں تابعین وصحابہ کو بھی پختہ یقین تھا کہ جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے آج کی رات میں شہر فتح ہونے کی بشارت دی ہے تو یقیناً آج رات میں ہی شہر فتح ہوکر رہے گا۔اس میں شک کی کوئی گنجائش ہی نہیں۔

لیکن افسوس کہ دور حاضر کے منافقین کا یہ عقیدہ ہے کہ لڑائی میں فتح ہوگی یا شکست اس



بات کا انبیاء کرام کو علم نہیں تھا اور ایسا عقیدہ رکھنا شرک ہے۔

وہابی،غیر مقلد،دیوبندی اور تبلیغی جماعت کے امام اوّل فی الہند،مولوی اسماعیل دہلوی کہ جس کو تبلیغی جماعت کے متبعین "مولانا شہید" اور نہ جانے کیا کیا القاب سے نوازتے ہیں۔ وہ مولوی اسمٰعیل دہلوی صاحب نے اپنی رسوائے زمانہ کتاب "تقویت الایمان" کی فصل ثانی ،اشراک فی العلم کے رد میں زیر عنوان "نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علم غیب حاصل نہیں تھا" لکھا ہے:

"اور اسی طرح کچھ اس بات میں بھی ان کو بڑائی نہیں کہ اللہ نے غیب دانی ان کے اختیار میں دے دی ہو کہ جس کے دل کا حال چاہیں معلوم کرلیں یا جس غائب کا حال جب چاہیں معلوم کرلیں کہ وہ زندہ ہے یا مرگیا،یا کس شہر میں ہے یا کس حال میں ہے یا جس آئندہ بات کو جب ارادہ کریں تو دریافت کرلیں کہ فلاں کے اولاد ہوگی یا نہ ہوگی یا اس سوداگری میں اس کو فائدہ ہوگا یا نہ ہوگا یا اس لڑائی میں اس کو فتح ہوگی یا شکست؟ ان باتوں میں بندے بڑے ہوں یا چھوٹے سب یکساں بے خبر اور نادان ہیں۔"

(حوالہ:-تقویۃ الایمان،مصنف:-مولوی اسمٰعیل دہلوی،
ناشر:-دارالسّلفیہ،ممبئ،ص:۴۶)

تقویت الایمان کی مندرجہ بالا عبارت میں صاف لفظوں میں کہا گیا ہے کہ لڑائی میں فتح ہوگی یا شکست؟ اس بات کا علم کسی بڑے بندے یعنی انبیاء کرام یا چھوٹے بندے یعنی عامۃ المسلمین کو نہیں بلکہ وہ تمام بے خبر اور نادان ہونے میں یکساں ہیں؟ جب کہ اجلہ صحابہ کرام کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فتح کی خبر دی ہے وہ حق ہے۔صرف فتح کی ہی خبر نہیں بلکہ فتح حاصل ہونے کا وقت بھی بتادیا کہ آج رات میں ہی فتح حاصل ہوگی۔قارئین فیصلہ کریں کہ صحابہ کرام کا عقیدہ درست ہے یا مولوی اسمٰعیل دہلوی اور ان کے متبعین دور حاضر کے منافقین کا؟ اور ہم کو کن کے نقش قدم پر چلنا ہے؟

القصہ! حضرت ابوعبیدہ بن جراح جب دمشق کے قلعہ میں باب جابیہ سے داخل ہوئے

تب رات کا آخری حصہ تھا۔حضوراقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ اسی رات شہر فتح ہوگا لہٰذا رات ہی میں شہر فتح ہوا۔اور کیوں نہ ہو؟

خدا نے کیا تجھ کو آگاہ سب سے
دو عالم میں جو کچھ خفی و جلی ہے

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

## حضرت خالد کا باب شرقی سے دمشق میں داخلہ

جس طرح حضرت ابوعبیدہ کے ساتھ رات ہی میں فتح از صلح کا معاملہ پیش آیا اسی طرح حضرت خالد بن ولید کے ساتھ بھی اسی رات میں فتح بزور شمشیر کا معاملہ پیش آیا۔حضرت خالد بن ولید نے دن کے وقت باب شرقی پر سخت حملہ کیا تھا۔اس کی وجہ یہ ہوئی تھی کہ حضرت عمرو بن العاص کے بھائی اور فلسطین میں شہید ہونے والے حضرت سعید کے والد حضرت خالد بن سعید کو رومیوں نے زہر آلود تیر مار کر شہید کر دیا تھا۔حضرت خالد بن ولید نے نماز جنازہ پڑھا کر ان کو باب شرقی کے قریب دفن کیا۔پھر حضرت خالد بن ولید خشمناک ہو کر شدت سے حملہ آور ہوئے تھے۔ جب رات کا کچھ حصہ گزرا تو حضرت خالد بن ولید کے پاس یوشا بن مرقس نام کا ایک رومی قس آیا۔یوشا بن مرقس دین نصرانیہ کا عالم تھا اور اس نے ملاحم اور کتب سابقہ میں پڑھا تھا کہ حضوراقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اصحاب کے ہاتھوں ملک شام فتح ہوگا اور دین اسلام تمام ادیان پر غالب ہو جائے گا۔یوشا بن مرقس کا مکان باب شرقی کے قلعہ کی دیوار سے ملحق تھا۔آدھی رات میں اس نے اپنے مکان سے ملحق قلعہ کی دیوار میں نقب زنی کر کے باہر نکل کر حضرت خالد بن ولید کے پاس آیا اور کہا کہ اگر مجھ کو اور میرے اہل وعیال کو امان دی جائے تو میں اپنے گھر کے ذریعہ تم کو قلعہ شہر میں داخل کر دوں۔ یوشا بن مرقس نے اپنے مکان میں نقب زنی کا قصہ بیان کیا اور یہ بھی بتایا کہ باب شرقی میرے مکان سے بالکل قریب ہے۔ حضرت خالد بن ولید نے حضرت کعب بن ضمرہ کو سردار مقرر کر کے ان کے ساتھ ایک سو (۱۰۰) مجاہدوں کو یوشا بن مرقس کے ہمراہ روانہ کیئے اور ان کو حکم دیا کہ موقع پا کر قلعہ کے اندر



سے باب شرقی کا قفل کھول دینا میں لشکر لے کر دروازہ کے باہر موجود ہوں گا۔تم لوگ دروازہ کھول دینا، میں لشکر لے کر شہر میں داخل ہو جاؤں گا۔حضرت خالد نے ان کو روانہ کرنے کے بعد لشکر کے تمام مجاہدوں کو بیدار کیا اور سب کو مسلح ہو کر باب شرقی پر جانے کا حکم دیا۔ یہ تمام معاملہ ناگہانی ہوا تھا۔اور یوشا بن مرقس کی پیش کش اور تدبیر اتنی نفع بخش تھی کہ حضرت خالد بن ولید نے بلا کسی تامل اور تاخیر اس کی تکمیل میں مصروف ہوگئے اور ان کے پاس بھی اتنا وقت نہ رہا کہ اس مہم کے متعلق حضرت ابوعبیدہ کی رائے معلوم کریں یا ان کو اس امر کی اطلاع دیں۔ انھوں نے بھی حضرت ابوعبیدہ کی استراحت شب کا لحاظ کرتے ہوئے آدھی شب کے وقت بیدار کرنا مناسب نہ جانا۔حضرت خالد بن ولید لشکر کو لے کر رات کے آخری حصہ میں باب شرقی پر پہنچ گئے اور دروازہ کھلنے کے انتظار میں حملہ کرنے کے لئے مستعد تھے۔

یوشا بن مرقس اپنے ہمراہ حضرت کعب بن ضمرہ اور ان کے ساتھیوں کو لے کر نقب کے ذریعہ اپنے مکان میں داخل ہوگیا۔اس مکان سے باب شرقی صاف نظر آرہا تھا۔لیکن اس وقت باب شرقی پر رومی سپاہی زیادہ تعداد میں تھے۔ یوشا نے حضرت کعب کو توقف کرنے اور دروازہ پر رومی سپاہیوں کی تعداد کم ہونے تک انتظار کرنے کو کہا۔رات اب ختم ہونے کے قریب تھی اور صبح ہونے والی تھی۔اور ساتھ میں مسلمانوں کی فتح مبین بھی بہت قریب تھی۔

# جنگ کے چوتھے دن دمشق پر مسلمانوں کی فتح مبین

صبح نمودار ہوئی۔ اُجالا پھیلتا گیا اور رومی سپاہی آہستہ آہستہ ضروری حاجت کے لئے باب شرقی سے بکھرتے گئے۔ چند سپاہی باقی رہ گئے اور وہ بھی قلعہ کے اندر محفوظ اور سلامت ہونے کے گمان میں مسلح نہیں تھے۔ کچھ معمولی ہتھیار اٹھائے ہوئے، شب بیداری کی وجہ سے غنودگی کے عالم میں جھونکے کھا رہے تھے۔ حضرت کعب بن ضمرہ نے موقع غنیمت جان کر نعرۂ تکبیر کہتے ہوئے حملہ کر دیا۔ رومی سپاہیوں کے وہم وگمان میں بھی نہیں تھا کہ ایسے وقت میں اس طرح کا حملہ ہوگا۔ نعرۂ تکبیر کی صدا سن کر اور مجاہدوں کے ہاتھوں میں برہنہ شمشیریں دیکھ کر ان کے اوسان خطا ہو گئے۔ بدحواسی کے عالم میں کچھ مقابلہ کرنے کھڑے ہوئے، کچھ ہتھیاروں کی طرف لپکے مگر وہ اپنے ہتھیار سنبھالیں اس سے قبل مجاہدوں کی تلواریں ان کی گردنوں تک پہونچ گئیں اور سب کو زمین پر مردہ ڈال دیں۔ دفعتاً تکبیر کی آواز اور تلوار زنی کا شور وغل اُٹھنے سے اِدھر اُدھر متفرق رومی سپاہی چونک اٹھے اور ہتھیار لے کر قلعہ کے دروازہ کی طرف دوڑے۔ رومی سپاہی دوڑ کر دروازہ تک پہنچیں اتنی دیر میں تو مجاہدوں نے قفل توڑ ڈالے۔ اور دروازہ کھول ڈالا۔ دروازہ کھلتے ہی حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کے ساتھ قلعہ میں داخل ہو گئے اور داخل ہوتے ہی رومیوں کے سروں پر تلواریں رکھ کر ہلاک کرنا شروع کیا۔ اس کثرت سے تلوار زنی کی کہ لاشوں کا انبار لگ گیا۔ بجلی کی طرح شہر میں خبر پھیل گئی کہ باب شرقی سے اسلامی لشکر داخل ہو گیا اور بڑی شدت سے تیغ زنی اور نیزہ زنی جاری ہے۔ رومی سپاہی اور اہل دمشق باب شرقی سے شہر کے وسط کی طرف بھاگنے لگے۔ حضرت خالد نے ان کا تعاقب کرتے ہوئے تیغ زنی کا سلسلہ برقرار رکھا۔

اِدھر باب شرقی پہ یہ صورت حال تھی اور اُدھر باب جابیہ سے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے ایک سو ساتھیوں کے ساتھ رات کے آخری حصہ میں شہر میں داخل ہو گئے تھے۔ اور صبح ہونے تک باب جابیہ پر ہی تھے۔ اس دوران صلح کے تعلق سے کچھ مزید شرائط بھی طے



فرمائے۔ فجر کی نماز باب جابیہ پر باجماعت ادا فرمائی اور پھر اپنے لشکر کو بھی بلا لیا۔ لشکر آ جانے پر وہ لشکر کے ساتھ پیدل شہر میں داخل ہوئے۔ حضرت ابوعبیدہ کے ساتھ دمشق کے قس اور راہب بھی سیاہ بالوں کے لباس پہنے ہوئے اور ہاتھوں میں انجیل لئے ہوئے چلتے تھے اور لوگوں کو صلح واقع ہونے اور امان حاصل ہونے کی خوشخبری دیتے ہوئے بشکل جلوس شہر میں گشت کرتے ہوئے شہر کے وسط میں واقع عیسائیوں کی خاص عبادت گاہ ''کنیسۂ مریم'' کی طرف آگے بڑھ رہے تھے۔

جب حضرت ابوعبیدہ کا لشکر کنیسۂ مریم پہنچا اسی وقت حضرت خالد بن ولید کا لشکر بھی تیغ زنی کرتا ہوا کنیسۂ مریم پر پہنچا۔ دونوں اسلامی لشکر اچانک شہر کے وسط میں ملاقی ہوئے اور دونوں لشکر کے سردار ایک دوسرے کو دیکھ کر محو حیرت تھے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ میں نے صلح سے شہر فتح کیا ہے۔ حضرت خالد بن ولید نے فرمایا کہ میں نے تلوار سے شہر فتح کیا ہے اور میں تمام رومیوں کو ہلاک کر کے چھوڑوں گا۔ اس پر حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے سردار! میں نے ان کو امان دی ہے۔ اور ان کو صلح وامن کی دستاویز بھی لکھ دی ہے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اے امین امت! آپ کی دی ہوئی امان میں نہیں توڑوں گا۔ مجھے آپ کی دی ہوئی امان منظور ہے اور میں نے بھی اہل دمشق کو امان دی لیکن دو شخصوں کے لئے امان نہیں۔ ایک حاکم دمشق توما اور دوسرا اس کا وزیر ہربیس۔

حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ میں تمام اہل دمشق کو امان دے چکا ہوں اور یہ دونوں بھی دمشق کے باشندے ہونے کے ناطے امان میں داخل ہیں۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اے امین الامت! اگر آپ نے امان نہ دی ہوتی اور آپ کی امان کا لحاظ نہ ہوتا تو اِن دونوں ملعون ومفسد شخصوں کو فوراً قتل کر دیتا۔ لیکن میں اب یہ چاہتا ہوں کہ یہ دونوں فسادی اس شہر میں نہ رہیں بلکہ کہیں اور چلے جائیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! آپ کو یہ جان کر خوشی ہوگی کہ میں نے اہل دمشق سے اس شرط پر صلح کی ہے کہ حاکم توما اور اس کا وزیر ہربیس یہ دونوں شہر سے نکال دیئے جائیں گے۔

اس دوران حاکم توما اور ہربیس بھی وہاں آ پہنچے۔ کیونکہ ان کو پتہ چل گیا تھا کہ حضرت

ابوعبیدہ کی متابعت میں حضرت خالد نے بھی امان دے دی ہے۔قتل وقتال موقوف،اور امن قائم ہوگیا ہے۔ان دونوں نے حضرت خالد سے کہا کہ ہمیں اس بات کی اجازت دی جائے کہ ہم اپنے اہل وعیال، مال واسباب اور ساتھیوں کو لے کر جہاں چاہیں چلے جائیں۔حضرت خالد نے فرمایا کہ اس وقت تو ہماری امان اور ذمہ داری میں ہے لہذا ہم تیرے ساتھ کسی قسم کی مزاحمت نہیں کرسکتے لیکن جب تو دارالحرب میں پہنچ جائے گا تو ہماری امان اور ذمہ داری سے نکل جائے گا۔ پھر ہم جو چاہیں گے تیرے ساتھ سلوک کریں گے۔ اس پر توما نے کہا کہ ہم کو تین دن اپنی ذمہ داری اور امان میں رکھو۔تاکہ ہم تین دن میں جہاں چاہیں چلے جائیں اور تم میں سے کوئی شخص ہمارا پیچھا نہ کرے۔تین دن کے بعد ہم تمہاری امان اور ذمہ داری سے نکل جائیں گے تین دن کے بعد ہم تمہارے ہاتھ لگیں تو تم کو پورا اختیار ہوگا کہ چاہے ہمیں غلام بنانا، قید کرنا یا پھر قتل کر ڈالنا۔حضرت خالد نے فرمایا جا! میں نے تیری یہ درخواست بھی منظور کی ۔تو اپنے اہل وعیال اور مال واسباب اور ساتھیوں کے ساتھ جہاں بھی جانا چاہتا ہے جاسکتا ہے لیکن ہتھیار اپنے ساتھ لے جانے کی اجازت نہیں۔اس پر ہربیس نے کہا کہ اے سردار عربی! یہ کیسے ممکن ہے۔اہل وعیال اور مال واسباب کے ساتھ سفر کرنے میں راستے میں درندوں اور ڈاکوؤں کا خطرہ رہتا ہے اور ان سے حفاظت کرنے کے لئے ہتھیاروں کا ساتھ میں ہونا اشد ضروری ہے۔حضرت خالد نے فرمایا کہ ضرورت کے پیش نظر تم کو ہر شخص کے ساتھ صرف ایک ہتھیار لے جانے کی اجازت ہے۔یعنی جو اپنے ساتھ تلوار لے اسے نیزہ لینے کی اجازت نہیں۔ جو اپنے ساتھ نیزہ لے اس کو اپنے ساتھ تلوار لے جانے کی اجازت نہیں۔ الغرض تلوار، نیزہ تیر کمان، چھری، برچھی وغیرہ میں سے جو چاہے وہ ایک ہتھیار لے سکتا ہے۔ایک سے زیادہ کسی بھی قسم کا دوسرا ہتھیار ساتھ لینے کی اجازت نہیں۔

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اخلاق جمیلہ کا مظاہرہ کرتے ہوئے فراخ دلی سے توما جیسے شقی اور بدخواہ دشمن کی قریب قریب تمام درخواستیں منظور فرمالیں۔



## حاکم توما اپنے اہل وعیال کے ساتھ شہر بدر

حضرت خالد بن ولید سے اپنی درخواستیں منظور کروالینے کے بعد توما اور ہربیس نے اپنے اہل وعیال، متعلقین اور سپاہیوں کو لے کر دمشق سے روانگی کی تیاری شروع کی۔قلعہ کے باہر ایک بڑا خیمہ کھڑا کیا گیا۔توما کے حکم پر اس کے سپاہیوں نے توما کا قیمتی مال واسباب خیمہ میں جمع کرنا شروع کیا۔توما کا مال واسباب کیا تھا؟ ایک بڑا خزانہ تھا۔سونے کا کام کیا ہوا ریشمی کپڑا تین سو بوجھ تھا۔سونے چاندی کے برتن، زیورات ، جواہرات صندوقیں بھر بھر کے تھے۔دمشق میں جو متعصب نصرانی تھے اور جن کو جزیہ ادا کرنے سے انکار تھا وہ تمام لوگ بھی توما کے ساتھ جانے کے قصد سے اپنا مال واسباب لے کر قلعہ کے باہر خیمہ میں جمع کرنے لگے۔رومیوں نے کوئی اچھی چیز یا اچھا کپڑا دمشق میں نہ رہنے دیا۔قلعہ کے باہر قیمتی سامان کا ڈھیر لگ گیا۔توما کے ساتھ جانے والے لوگوں کا میلہ لگ گیا۔ پانچ ہزار رومی سوار، توما کے خویش واقارب، اہل وعیال، متعصب نصرانی، گبر، قس، بطارقہ وغیرہ مل کر ساتھ ہولئے۔توما اور ہربیس نے دیکھا کہ اب لے جانے کے قابل کوئی قیمتی چیز دمشق میں باقی نہیں اور تمام متعلقین اور متوسلین لوگ بھی آگئے ہیں تب انھوں نے قافلہ کو کوچ کرنے کا حکم دیا۔کلمات کفر بلند کرتے ہوئے اور ناقوس بجا کر انجیل سے مدد طلب کرتے ہوئے دمشق سے روانہ ہوئے۔

دمشق میں اب صرف وہی لوگ تھے جو صلح اور ادائے جزیہ پر رضامند تھے۔حضرت خالد بن ولید نے اہل دمشق کے سامنے امان کا وعدہ دہرایا اور اہل دمشق نے اسلامی لشکر کو شہر دمشق کا قبضہ سپرد کر دیا۔اور دمشق فتح ہوا۔

دمشق ۱۱/جمادی الثانی ۱۳ھ بروز دوشنبہ فتح ہوا۔اور گیارہ دن بعد مدینہ طیبہ میں امیر المؤمنین، خلیفۃ المسلمین، اصدق الصادقین، امام المتقین، حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رحلت فرمائی۔"اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ رَاجِعُونَ"

حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شب گزشتہ فتح دمشق کی بشارت حضرت ابوعبیدہ کو خواب میں دی تھی اور اس خواب میں حضرت ابوعبیدہ نے دیکھا کہ سرکار

دو عالم جلدی میں ہیں لہذا عرض کیا کہ یا رسول اللہ! جلدی کی کیا وجہ ہے؟ فرمایا کہ میں ابوبکر صدیق کے جنازہ پر جا رہا ہوں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کی اطلاع حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ کو دی۔ ملک شام میں مقیم اسلامی لشکر کے لئے مدینہ منورہ میں پیش آنے والا رحلت ابوبکر کا سانحہ ''غیب'' تھا۔ لیکن اس پر حضرت ابوعبیدہ اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عطا سے مطلع ہو گئے تھے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کی عطا سے اللہ کے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو غیب کا علم حاصل اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عطا و نظر عنایت سے عاشق رسول کو غیب کا علم حاصل۔ دور حاضر کے منافقین علم غیب کے عقیدہ میں بھی شور وغوغا مچاتے ہیں اور معاذ اللہ یہاں تک کہتے اور لکھتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں تھا۔ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم غیب کے لئے صرف اتنا کہنا ہی کافی ہے:

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا
جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروروں درود

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

✪ اب تک اسلامی لشکر کے ہاتھوں فتح ہونے والے مقامات

(۱) ارکہ (۲) سخنہ (۳) تدمر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (۷) اجنادین (۸) دمشق

## حاکم توما کا تعاقب

جب حاکم توما دمشق سے روانہ ہوا تو حضرت خالد بن ولید نے اپنے ساتھیوں سے اور خصوصاً لشکر زحف سے فرمایا کہ اپنے گھوڑوں کی تیمارداری شروع کرو۔ گھوڑوں کو اچھی طرح چارا اور دانا کھلا کر تر وتازہ کرلو اور اپنے ہتھیاروں کو صیقل کر کے تیار رکھو۔ تین دن گزرنے کے بعد میں ان گبروں کا تعاقب کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ لہذا مجاہدین اپنے گھوڑوں کی تیمارداری اور ہتھیاروں کی صفائی وغیرہ میں لگ گئے۔ اسی دن اہل دمشق کے ساتھ غلّہ کے تعلق سے ایک



معاملہ پیش آیا۔ دمشق سے جو غلّہ ہاتھ لگا تھا اس کے متعلق مجاہدوں کا یہ خیال تھا کہ یہ مال غنیمت ہے لیکن اہل دمشق کا کہنا یہ تھا کہ یہ بھی امان میں شامل ہے۔ اس معاملہ نے کافی طول پکڑا اور مجاہدوں میں بھی اس کے متعلق دو رائے قائم ہوئیں لہذا اس مسئلہ کو حل کرنے میں حضرت خالد اُلجھ گئے اور توما کی روانگی کو چار دن اور چار رات کا عرصہ گزر گیا۔ غلّہ کا مسئلہ حل کرنے کے بعد حضرت خالد نے توما کے تعاقب کا ارادہ موقوف کر دیا کیونکہ چار دن اور چار رات میں وہ اتنی دور نکل گیا ہوگا کہ اب اس کو پکڑنا مشکل۔ لیکن حضرت خالد بن ولید کو ''یونس'' نام کے ایک شخص نے توما کا تعاقب کرنے کے لئے مستعد کر دیا۔ اس کی وجہ یہ ہوئی کہ جب یونس کو پتہ چلا کہ حضرت خالد نے توما کے قافلہ کے تعاقب کا ارادہ موقوف کر دیا ہے تو وہ حضرت خالد کے پاس آیا اور کہا کہ اے سردار! توما کا تعاقب کرنے سے آپ کو کس چیز نے باز رکھا ہے؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ توما کی روانگی کو چار دن ہو گئے ہیں اور وہ ڈر اور خوف کی وجہ سے تیز رفتاری سے سفر کرتا ہوا بہت دور نکل گیا ہوگا علاوہ ازیں وہ کس سمت گیا ہے وہ بھی ہمیں نہیں معلوم لہذا اس کا تعاقب کرنا بے سود ہے۔ یونس نے کہا...

## یونس کون تھا؟ مختصر تعارف

جنگ دمشق جاری تھی تو ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ساتھ قلعہ کے ہر باب پر گشت کرتے، اور رومیوں کی حرکت پر کڑی نگرانی کرتے۔ ایک رات وہ باب کیسان کے قریب تھے کہ انھوں نے دروازہ کھلنے کی آواز سنی لہذا وہ چوکنا ہو گئے اور ایک طرف چھپ کر دیکھنے لگے۔ تھوڑی دیر میں دروازہ سے ایک شخص باہر نکلا اور چند قدم آگے بڑھا۔ حضرت ضرار اور ان کے ساتھیوں نے چھاپا مار کر اس کو پکڑ لیا۔ اسی وقت دروازے سے دو شخص باہر نکلے اور پہلے نکلنے والے شخص کو پکارنے لگے لیکن وہ شخص حضرت ضرار کے قبضہ میں تھا۔ اس نے اپنے دونوں ساتھیوں کو پکار کر کہا کہ چڑیا جال میں پھنس گئی۔ یہ سنتے ہی اس کے دونوں ساتھی دروازہ میں واپس چلے گئے اور پھر دروازہ بند ہو گیا۔

اب وہ پہلے نکلنے والا شخص حضرت ضرار کی قید میں اکیلا رہ گیا۔ حضرت ضرار نے گمان

کیا کہ شاید یہ شخص جاسوس ہے۔ لہٰذا اس کو حضرت خالد کے پاس لے چلیں تا کہ حضرت خالد اس سے پوچھ تاچھ کر کے اس کی جاسوسی کی کیفیت معلوم کریں۔ حضرت ضرار اس شخص کو حضرت خالد کے پاس لے آئے۔ حضرت خالد نے اس سے فرمایا کہ اگر تو اپنی جان کی خیریت چاہتا ہے تو سچ سچ بتا دے کہ تو کون ہے؟ اور دروازہ سے کس کام کے لئے باہر آیا تھا؟ اس شخص نے کہا کہ میرا نام یونس ہے۔ میں رومیوں کا مذہبی پیشوا اور خاندان ملوک سے ہوں۔ جب تمہارے لشکر نے دمشق کا محاصرہ کیا اس کے چند دن پہلے ایک لڑکی سے میری شادی ہوئی تھی۔ ہم دونوں ایک دوسرے کی محبت میں دیوانگی کی حد تک پہنچ گئے تھے لیکن شادی کے بعد رخصتی کی رسم باقی تھی۔ اس درمیان تم نے قلعہ کا محاصرہ کیا۔ لہٰذا رخصتی کا عمل بالائے طاق رہ گیا۔ میں اپنی معشوقہ کے ہجر وفراق میں بے چین و بے قرار تھا۔ میں نے اپنے سسرال والوں سے کہا کہ میری بیوی کو رخصت کر کے میرے پاس بھیج دو لیکن انھوں نے صاف انکار کیا۔ اور مجھ سے تند لہجے میں کہا کہ ہم عربوں کے محاصرہ کی وجہ سے ابتلائے مصیبت ہیں اور تو رخصتی کا اصرار کر رہا ہے، فی الحال یہ ممکن نہیں۔ جنگ اجنادین کے پہلے تم لوگوں نے جب دمشق کا محاصرہ کیا تھا تو طویل عرصہ تک محاصرہ جاری رہا اور اس مرتبہ بھی محاصرہ طول پکڑنے کا گمان ہے۔ ہم دونوں عاشق ومعشوق ایک دوسرے کے لئے تڑپتے تھے لہٰذا ہم نے خفیہ ملاقات کی تدبیر ڈھونڈھ نکالی اور یہ کہ قلعہ کے باہر کچھ ویران کھنڈر ہیں وہاں ہم دونوں ملیں۔ لہٰذا میں نے اپنے ساتھی کے ساتھ اپنی معشوقہ کو باب کیسان پر بلایا اور میں بھی وہاں پہنچ گیا۔ وہاں کا دربان میرا دوست تھا اور وہ میری دیوانگی سے واقف تھا لہٰذا اس نے دو بچھڑے ہوئے دلوں کو ملانے میں تعاون کیا۔ پہلے مجھے باہر نکالا اور کہا کہ چند قدم چل کے دیکھ لے کہ کوئی عربی سپاہی کا خطرہ تو نہیں؟ پھر تیری معشوقہ کو تیرے ساتھی کے ہمراہ نکالتا ہوں۔ پروگرام کے مطابق میں پہلے باہر نکلا اور تمہارے ساتھیوں نے مجھے گرفتار کر لیا۔ عین اسی وقت میرے ساتھی کے ہمراہ میری محبوبہ دروازہ سے برآمد ہوئی لیکن میں نے چڑیا جال میں پھنس گئی پکار کر ان کو متنبہ کر دیا لہٰذا وہ واپس پلٹ گئے۔

حضرت خالد نے اس سے فرمایا کہ کیا تو دین اسلام قبول کرتا ہے؟ تا کہ اگر دمشق فتح



ہو جائے تو میں تیری معشوقہ کے ساتھ از سر نو اسلامی طریقہ پر نکاح کر دوں۔ یونس نے فوراً بلند آواز سے کہا کہ: اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُاَنَّ مُحَمَّداً عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ" یونس نے دین اسلام کو صدق دل سے قبول کیا اور اسلامی لشکر کے مجاہدوں کے ہمراہ رومیوں سے جہاد کرتا تھا۔ جس دن دمشق کے قلعۂ شرقی سے حضرت خالد شہر میں داخل ہوئے، یونس بھی حضرت خالد کے لشکر کے ساتھ تھا اور وہ سخت لڑائی لڑا تھا۔ جب دمشق فتح ہو گیا تو وہ اپنی معشوقہ کو تلاش کرنے لگا لیکن کہیں بھی اس کا سراغ نہ ملا۔ وہ مارا مارا گھومتا تھا اور ہر شخص سے اپنی محبوبہ کا پتہ پوچھتا تھا۔ کچھ لوگوں نے اسے بتایا کہ وہ تیرے رنج و غم میں راہبوں کے کپڑے پہن کر راہبہ بن گئی ہے اور تارک الدنیا ہو کر کنیسہ میں بیٹھ گئی ہے۔ یونس فوراً اس کے پاس پہنچ گیا اور راہب بننے کا سبب پوچھا۔ اس نے کہا کہ جب رات کے وقت عربوں نے تجھ کو گرفتار کر لیا تو مجھے یقین ہو گیا کہ وہ تجھے ضرور قتل کر دیں گے اور میں تیری زندگی سے نا اُمید ہو گئی۔ تیرے بغیر میری زندگی بیکار ہے یہ گمان کر کے میں نے دنیا کو چھوڑ دیا اور راہب بن کر کنیسہ میں بیٹھ گئی۔

یونس نے کہا کہ اب ہمارے دُکھ کے دن ختم ہوئے۔ میں نے دین اسلام قبول کر لیا ہے اور اسلامی لشکر کے سردار نے از سر نو ہمارا نکاح کرا دینے کا وعدہ کیا ہے اور میں نے تیرے لئے امان بھی حاصل کر لی ہے۔ یونس کی بات سن کر اس کی معشوقہ آگ بگولا ہو گئی اور تند لہجہ میں کہا کہ قسم ہے حق مسیح کی! اب تیرا اور میرا کبھی ملن نہیں ہوگا۔ تو نے اپنا آبائی دین چھوڑ کر عربوں کا دین اختیار کر لیا ہے لہٰذا اب تیرا میرا کوئی رشتہ نہیں۔ اب مجھے بھول جا اور میری اُمید مت رکھنا۔ یونس نے اس کو سمجھانے کی بہت کوشش کی لیکن وہ سنگ دل نہیں پگھلی۔ جب حاکم توما اپنے ہمراہیوں کے ساتھ دمشق سے گیا تو وہ بھی توما کے قافلہ میں شامل ہو کر چلی گئی۔

## ⊙ حضرت خالد توما کے تعاقب میں

اپنی معشوقہ کے اس طرح روٹھ کر چلے جانے سے یونس کے دل کی دنیا اُجڑ گئی۔ اس

کے کلیجے سے دھواں اُٹھنے لگا۔ وہ اپنی معشوقہ کو یاد کرتا اور کف افسوس ملتا۔ لیکن جب اس نے سنا کہ حضرت خالد بن ولید توما کے قافلہ کے تعاقب میں جانے کا ارادہ رکھتے ہیں تو ایک مرتبہ پھر اس کے دل میں اُمید کی کرن چمکی۔ لیکن پھر دل میں اندھیرا چھا گیا کیونکہ توما کی روانگی کو چار دن گزر جانے کی وجہ سے حضرت خالد نے تعاقب کا عزم ترک کر دیا ہے۔ لہذا وہ حضرت خالد کے پاس آیا اور کہا کہ اے سردار! میں ملک شام کے تمام چھوٹے بڑے راستوں سے واقف ہوں۔ اگر آپ کا اب بھی تعاقب کا ارادہ ہے تو بسم اللہ کیجئے میں آپ کو درمیان سے جانے والے راستوں سے لے چلوں گا اور امید ہے کہ ہم توما کے قافلے تک پہنچ جائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ! اگر ہم نے توما کے قافلے کو پکڑ لیا تو مجھ کو میری بیوی مل جائے گی اور میرا مقصد بھی حاصل ہو جائے گا۔ یونس کی بات سن کر حضرت خالد کو توما کے تعاقب کا میلان ہوا اور آپ نے یونس سے فرمایا کہ کیا تجھے پورا یقین ہے کہ ہم توما کے قافلے تک پہنچ جائیں گے؟ یونس نے جواب دیا کہ مجھے یقین ہے لیکن میں آپ کو جس راستہ سے لے چلنے کا ارادہ رکھتا ہوں وہ تمام علاقہ رومیوں سے بھرا ہوا ہے۔ راہ میں جو دیہات و قصبات واقع ہیں وہ بھی رومیوں کے ہیں لہذا تم اپنے سپاہیوں کو حکم دو کہ وہ تمام نصرانی عرب کا لباس پہن لیں۔ اس علاقہ میں قوم لخم اور قوم جذام کے نصرانی عرب آباد ہیں لہذا کسی کو شبہ نہ ہو۔ حضرت خالد نے اپنے ساتھ لشکر زحف اور دیگر ساتھیوں کو چار ہزار کی تعداد میں لئے اور سب کو نصرانی عربوں کا لباس پہن لینے کا حکم دیا۔

حضرت خالد ۱۴؍جمادی الثانی ۱۳ھ بروز جمعرات توما کے قافلے کے تعاقب میں یونس کی رہبری میں دمشق سے نکلے۔

حضرت خالد جب دمشق سے روانہ ہوئے تو رہبری کی حیثیت سے یونس کو ساتھ میں لیا تھا۔ یونس کا نام حضرت خالد نے بدل کر نجیب رکھا۔ لہذا اب جہاں بھی یونس کا ذکر آئے گا وہاں نجیب نام ہوگا۔ نجیب نے توما کے قافلے کے نشانِ قدم پر اسلامی لشکر کو آگے بڑھایا۔ توما کے قافلے کے نشان قدم سے پتہ چلتا تھا کہ وہ انطاکیہ کی طرف گیا ہے۔ تھوڑی مسافت طے کرنے کے بعد نجیب نے شاہراہ چھوڑ دی اور پہاڑوں اور گھاٹیوں سے گزرنے والا راستہ



اختیار کیا۔ اس راستہ سے سفر کرنا نہایت دشوار تھا کیونکہ راہ میں نوکیلے پتھر اتنی کثرت سے تھے کہ گھوڑوں کے پاؤں سے خون جاری ہو گیا۔ تنگ راستے اور نوکیلی جھاڑیوں کی وجہ سے مجاہدوں کے کپڑے بھی پھٹتے اور جسم میں زخم ہو جاتے۔ بڑی مصیبت اور مشقت اُٹھا کر نجیب ان کو شاہراہ پر لے آیا۔ اس شاہراہ پر توما کے قافلے کے نشان قدم پائے گئے۔ نجیب نے کہا کہ قافلہ یہاں سے بھی گزر گیا ہے اسلامی لشکر نے کچھ فاصلہ شاہراہ پر چل کر طے کیا اس کے بعد نجیب نے شاہراہ چھوڑ کر درمیان سے جانے والا دشوار راستہ اختیار کیا اور اسلامی لشکر جبلہ نامی مقام پر پہنچا۔ وہاں سے کوچ کر کے لاذقیہ نامی مقام پر پہونچا اسلامی لشکر کئی دن سے مسلسل سفر کر رہا تھا صرف نماز کے وقت توقف کیا جاتا اور نماز ادا کرنے کے بعد پھر سفر شروع ہو جاتا۔ لاذقیہ پہنچتے پہنچتے ان کے گھوڑے نیم جان ہو گئے اور سواروں کی حالت بھی خستہ تھی۔ نجیب نے اسلامی لشکر کو لاذقیہ کے قریب ایک گاؤں کے جوار میں ٹھہرایا۔ نجیب بہت پریشان تھا کیونکہ لاذقیہ سے انطاکیہ کی طرف جانے والے ساحلی راستہ پر اس نے توما کے قافلہ کے نشان قدم تلاش کرنے کی بہت کوشش کی تھی مگر کہیں بھی نشان قدم نظر نہ آئے۔ لہذا وہ اسلامی لشکر کو ٹھہرا کر خود گاؤں میں اکیلا گیا تاکہ توما کے قافلہ کا کوئی سراغ ملے۔ رات میں بڑی دیر کے بعد نجیب گاؤں سے واپس آیا۔

دوسرے دن صبح فجر کی نماز کے بعد حضرت خالد نے دیکھا کہ نجیب کا چہرہ اُترا ہوا ہے اور چہرے سے عجز اور مایوسی کے آثار نمودار ہیں۔ لہذا حضرت خالد نے پوچھا کہ کیا وجہ ہے کہ میں تم کو افسردہ دیکھ رہا ہوں؟ نجیب نے کہا کہ اے سردار! اب میں توما کے قافلہ تک پہنچنے کی امید نہیں رکھتا کیونکہ میں قریب کے گاؤں میں گیا تھا۔ تو وہاں پتہ چلا کہ توما کا قافلہ انطاکیہ کے بجائے قسطنطنیہ کی طرف نکل گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہوئی کہ ہرقل بادشاہ کو جب پتہ چلا کہ توما نے مسلمانوں کو دمشق سونپ دیا ہے اور وہ انطاکیہ آنے کے لئے روانہ ہوا ہے تو وہ خشمناک ہوا اور اس نے اپنا قاصد روانہ کر کے سوریہ نامی مقام سے توما کو قسطنطنیہ کی طرف چلے جانے کا حکم دیا۔ کیونکہ ہرقل بادشاہ مسلمانوں سے جنگ عظیم کی زبردست تیاری کر رہا ہے اور یرموک نامی مقام میں لاکھوں کی تعداد میں لشکر جمع کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ وہ نہیں چاہتا کہ توما انطاکیہ

آئے کیونکہ یرموک کی طرف بھیجنے کے لئے فی الحال وہ انطاکیہ میں لشکر جمع کر رہا ہے۔ اگر توما انطاکیہ آیا اور اس نے جنگ دمشق کے احوال بیان کئے تو اسلامی لشکر کی دلیری اور شجاعت کا ذکر سن کر اس کے لشکر کا حوصلہ پست ہو جائے گا۔ لہذا ہرقل بادشاہ نے توما کے قافلے کو قسطنطنیہ چلے جانے کا حکم بھیج دیا ہے۔ ہرقل بادشاہ نہیں چاہتا کہ توما انطاکیہ آئے۔

حضرت خالد نے نجیب سے فرمایا کہ کیا ہوا؟ ہم قسطنطنیہ جانے والے راستے کو اختیار کریں۔ نجیب نے کہا کہ یہ معاملہ مشکل ہے کیونکہ سوریہ نامی مقام بہت ہی پیچھے رہ گیا ہے۔ اگر ہم یہاں سے واپس پلٹیں اور سوریہ پہنچیں اتنے وقت میں توما کا قافلہ آرام سے قسطنطنیہ پہنچ جائے گا۔ حضرت خالد نے نجیب سے پوچھا کہ اگر ہم سوریہ جانے والا راستہ اختیار نہ کریں اور درمیان سے جانے والا کوئی چھوٹا راستہ اختیار کریں تو قافلہ ملنے کی امید ہے؟ نجیب نے جواب دیتے ہوئے عرض کیا کہ اے سردار! صرف ایک راستہ ہے لیکن اس راستہ سے جانا ممکن نہیں۔ کیونکہ اس راستہ سے جانے میں درمیان میں بڑے پہاڑوں کا سلسلہ شروع ہوتا ہے اور ان پہاڑوں کو عبور کرنا نہایت دشوار ہے۔ نیز ان پہاڑوں کے اطراف میں جو گاؤں واقع ہیں ان گاؤں میں ہرقل بادشاہ کے سپاہی بڑی کثرت سے جمع ہوئے ہیں جو یرموک کی جنگ کے لئے تیاری کر رہے ہیں۔ اگر ان کو ہماری بھنک لگ گئی تو مبادا وہ مزاحم ہوں گے اور ہم ایک نئی مصیبت میں اُلجھ جائیں گے۔

اسلامی لشکر کے مجاہدوں کی حالت یہ تھی کہ تمام گھوڑے اور سوار تھکے ماندے تھے۔ سفر کی مشقت اور تکان کی وجہ سے ان کے جسم بوجھل ہو گئے تھے۔ حضرت خالد نے مجاہدوں سے فرمایا کہ میں نے اپنی جان کو راہ خدا میں وقف کیا ہے۔ میں کسی بھی صورت سے توما کے قافلہ تک پہنچنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ قسم ہے اس رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حق کی جو مدینہ منورہ میں آرام فرما ہیں! مجھے اللہ کی ذات پر کامل بھروسہ ہے کہ وہ ہم کو فتح و کامیابی عطا فرمائے گا۔ اے اسلام کے خدمت گارو! کیا تم میرا ساتھ دو گے؟ میں جانتا ہوں کہ آگے کا سفر دشوار اور خطرناک ہے اور تم بہت تھک چکے ہو لیکن صبر و ہمت سے کام لو اور تکان کو خاطر میں نہ لاؤ:



ضعف مانا مگر یہ ظالم دل
ان کے رستے میں تو تھکا نہ کرے

اور

کوئی ان تیز رووں سے کہہ دو
کس کے ہوکر رہیں تھکنے والے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

حضرت خالد بن ولید کی پر جوش تقریر نے مجاہدوں میں ایک نیا جوش وخروش پیدا کر دیا اور تمام نے بیک زبان کہا کہ اے ہمارے محترم سردار! آپ جو بھی حکم فرمائیں ہمیں منظور ہے۔ لہذا حضرت خالد نے درمیان میں واقع خیل لکام نام کے پہاڑ کی طرف آگے بڑھنے کا حکم دیا۔ مجاہدوں میں نہ جانے کون سی طاقت وقوت آ گئی تھی کہ جبل لکام کو بغیر کسی توقف کے عبور کر لیا اور پہاڑ کی پرلی طرف کے میدان میں آ پہنچے۔ شام کا وقت تھا۔ میدان میں آ کر لشکر نے ابھی راحت کا دم بھی نہ لیا تھا کہ دفعۃً تیز ہوا چلنے لگی۔ گھنگھور گھٹا چھا گئی۔ بجلی کی چمک اور کڑک نے بھیانک منظر کھڑا کر دیا۔ بادل نے گرجنا اور برسنا شروع کر دیا:

بادل گرجے بجلی تڑپے دھک سے کلیجا ہوجائے
بن میں گھٹا کی بھیانک صورت کیسی کالی کالی ہے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی)

پہلے ہلکی بوندا باندی شروع ہوئی۔ پھر آہستہ آہستہ تیز ہوئی اور تھوڑی ہی دیر میں دھواں دھار بارش ہونے لگی۔ پانی اس زور سے برستا تھا جیسے مشکوں کے منہ کھل گئے ہوں۔ اسلامی لشکر کے ساتھ ایک بھی خیمہ نہ تھا۔ اور نہ ہی بارش سے بچنے کا کوئی سامان تھا۔ تمام مجاہد کھلے میدان میں بیٹھے ہوئے بھیگ رہے تھے۔ نصف شب کے بعد مینھ تھما۔ خدا خدا کر کے رات بسر ہوئی۔ حضرت خالد نے اذان کہی اور لشکر اسلام نے حضرت خالد کی اقتدا میں نماز فجر پڑھی۔ صبح کے وقت بادل چھٹ گیا تھا۔ مطلع صاف تھا اور آفتاب اپنی آب وتاب کے ساتھ روشنی اور حرارت پھیلاتا ہوا نکلا۔ نجیب نے حضرت خالد بن ولید سے کہا کہ اے سردار! رات

کے آخری حصہ میں مَیں نے ایک شور وغل سنا ہے جو بہت ہی قریب کے علاقہ سے آ رہا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ توما کے قافلہ کا شور ہو یا پھر رومیوں کا لشکر ہمارا پیچھا کرتے ہوئے قریب میں کہیں چھپا ہے۔ لہذا آپ اجازت دیں تا کہ میں تھوڑے فاصلہ تک جاؤں اور کوئی خبر وہاں سے لاؤں۔ حضرت خالد نے نجیب کے ساتھ حضرت مفرط بن جعدہ کو بھیجا۔ قریب میں ہی ابرس نام کا ایک متوسط پہاڑ تھا جس کو رومی جبل بازق کہتے ہیں۔ یہ دونوں اس پہاڑ کی چوٹی تک گئے۔ پہاڑ کی پشت کی جانب ایک بہت وسیع اور سرسبز وشاداب چراگاہ تھی۔ نجیب نے نظر اس طرف کی تو کیا دیکھا کہ چراگاہ کا وسیع میدان انسانوں اور جانوروں سے بھرا ہوا ہے۔ سواری کے گھوڑے کھلے میدان میں ہری گھاس چر رہے تھے۔ اعلیٰ قسم کے ریشمی خیمے نصب تھے۔ لوگ بارش کی وجہ سے بھیگے ہوئے اپنے کپڑے واسباب کو خشک کرنے کے لئے سورج کی دھوپ میں پھیلا رہے تھے۔ ایک طرف بڑی بڑی دیگوں میں کھانا پک رہا تھا۔ تقریباً آٹھ یا دس ہزار مرد، عورت، بچے اور چار پانچ ہزار گھوڑے اور دیگر جانوروں کی وجہ سے چراگاہ میں میلہ سا لگا ہوا ہے۔ نجیب نے ایک چٹان کی آڑ میں چھپ کر تھوڑی دیر تک بغور معائنہ کیا تو معلوم ہوا کہ یہ حاکم توما کا ہی قافلہ ہے۔

## مرج دیباج کی لڑائی اور توما کا قتل

جس میدان میں حاکم توما کا قافلہ ٹھہرا ہوا تھا اس کا نام مرج دیباج تھا۔ ''مرج'' کے معنی چراگاہ یعنی گھاس کا میدان یا وہ جگہ جہاں جانوروں کو چرایا جاتا ہے۔ نجیب اور حضرت مفرط بن جعدہ کو اب پورا یقین ہوگیا کہ یہ توما کا قافلہ ہے۔ لہذا وہ دونوں بہت ہی سرعت سے ابرس پہاڑ سے نیچے اُترے اور پھر دوڑتے ہوئے اسلامی لشکر میں آئے۔ نجیب نے حضرت خالد سے کہا کہ اے سردار! بشارت ہو کہ سامنے جو پہاڑ ہے اس کی پشت کی جانب وسیع میدان میں حاکم توما کا قافلہ پڑاؤ کئے ہوئے ہے۔ لہذا جلدی حملہ کرنے چلو، اور ہاں! میری آپ سے ایک ضروری گزارش ہے کہ آپ اپنے ساتھیوں کو حکم کردو کہ جو شخص میری بیوی تک پہنچ جائے، وہ اسے مجھ تک پہنچادے۔ میں نے اس کی خاطر ہی یہ کام انجام دیا ہے۔ مجھے



غنیمت کے مال سے کچھ بھی حصہ درکار نہیں۔ صرف میری بیوی مجھے مل جائے یہی میرا مقصد ہے۔ حضرت خالد نے فرمایا وہ تیرے ہی لئے ہے اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا۔

پھر حضرت خالد نے لشکر کے ایک ایک ہزار کے چار دستے بنائے۔ اور ہر دستہ پر ایک ایک سردار مقرر کیا۔ پہلے دستہ کے بذات خود سردار، دوسرے دستہ کے حضرت ضرار بن ازور سردار، تیسرے دستہ کے حضرت رافع بن عمیرہ طائی سردار، اور چوتھے دستہ کے حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق سردار تھے۔ سب سے پہلے حضرت خالد بن ولید ایک ہزار سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے اور جاتے ہی مثل شیر حملہ آور ہوئے۔ تکبیر کی صدا سے میدان گونج اٹھا۔ اسلامی لشکر کو دیکھ کر رومی سپاہی اپنے گھوڑوں اور ہتھیاروں کی طرف دوڑے اور فوراً مسلح ہوکر سوار ہوگئے اور حضرت خالد کے مقابلے میں آ گئے۔ توما کے قافلے میں پانچ ہزار سوار لڑنے والے سپاہی تھے۔ توما نے حضرت خالد کے ساتھ ایک ہزار کی تعداد کا قلیل لشکر دیکھا تو اس کو جرأت ہوئی اور اپنے سپاہیوں سے کہا کہ ان مٹھی بھر عربوں کو مسیح نے لقمہ اجل بننے تمہارے پاس بھیجا ہے۔ صلیب سے مدد طلب کرو اور ان سب کو اپنی تلوار کی نوک پر لو اور ایک کو بھی زندہ مت چھوڑو۔ ہربیس نے بھی اپنے بطارقہ کو اُکسایا اور ایک ساتھ پانچ ہزار رومی مقابلے میں آ گئے۔ دونوں لشکر نے ایک دوسرے پر حملہ کردیا اور جنگ کی آگ کے شعلہ بلند ہوئے۔ اتنے میں حضرت ضرار بن ازور اپنے ایک ہزار ساتھیوں کے ساتھ نعرۂ تکبیر بلند کرتے ہوئے آ پہنچے۔ رومی چونک پڑے کہ یہ دوسرا لشکر کہاں سے آ دھمکا۔ کچھ رومی حضرت ضرار کے لشکر کی طرف متوجہ ہوئے۔ دفعۃً تہلیل وتکبیر کہتے ہوتے ہوئے حضرت رافع بن عمیرہ طائی رومیوں پر حملہ آور ہوئے اور ان کے پیچھے حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق اپنے لشکر کے ساتھ رومیوں پر آ پڑے۔ اسلامی لشکر کی اس طرح قسطیں آتی دیکھ کر رومیوں کے دل بیٹھ گئے۔ ان پر خوف اور لرزہ طاری ہوگیا۔ دل جمعی سے لڑنے کا حوصلہ کافور ہوگیا۔ ہمت ٹوٹ گئی۔ دل دہل گئے۔ اسلامی لشکر کے مجاہدوں نے شدت سے تیغ زنی اور نیزہ زنی کرکے رومی شہسواروں کو خاک وخون میں ملا دیا۔

حضرت خالد بن ولید اپنے شکار حاکم توما کی جستجو میں تھے۔ دفعۃً انھوں نے دیکھا کہ

ایک شخص اپنی دائیں آنکھ پر پٹی باندھے ہوئے لڑنے میں مصروف ہے۔ حضرت خالد فوراً پہچان گئے یہ کا شخص ہی توما ہے۔ کیونکہ انھیں معلوم تھا کہ جنگ دمشق میں حضرت اُمّ ابان نے تیر مار کر توما کو یک چشم کر دیا تھا۔ حضرت خالد توما کی طرف لپکے۔ حضرت خالد کے ہمراہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق بھی توما پر جھپٹے۔ حضرت خالد کو اپنے قریب دیکھ کر توما تھر تھر کانپنے لگا۔ حضرت خالد نے توما کو جھڑکتے ہوئے فرمایا کہ اے دشمن خدا! تو اپنے گمان میں ہمارے ہاتھ سے بچ کر بھاگ نکلا تھا۔ اور تجھے اس بات کا وہم تک نہ ہوگا کہ ہم تجھ تک پہنچ جائیں گے لیکن اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے زمین لپیٹ دی اور ہم نے تجھ کو پالیا۔ یہ فرما کر حضرت خالد نے توما کی بائیں آنکھ میں نیزہ مارا۔ نیزہ لگتے ہی اس کی آنکھ پھوٹ گئی اور وہ گھوڑے کی پشت سے اُچھل کر زمین پر گرا اور چیختا ہوا تڑپنے لگا۔ حضرت عبدالرحمٰن اپنے گھوڑے سے کود پڑے اور توما کے سینے پر سوار ہو کر تلوار سے اس کا سر کاٹ لیا۔ اور سر کو نیزہ کی نوک پر چڑھا کر گھوڑے پر سوار ہوگئے۔ نیزے کو بلند کیا اور مجاہدوں کو پکار کر کہا کہ اے گروہ مسلمین! خدا کا دشمن ملعون توما مارا گیا ہے اور اس کا سر نیزہ کی نوک پر نصب ہے۔ لہٰذا اب ہربیس کو ڈھونڈھ نکالو اور اس کا بھی یہی حشر کرو۔ رومیوں نے توما کا سر نیزے پر بلند دیکھا تو ان کے ہاتھ پاؤں شل ہوگئے۔ مجاہدوں نے دلیری سے رومیوں کو قتل و غارت کیا۔ رومیوں کی اکثریت قتل ہوئی۔ باقی بھاگ نکلے۔ کثیر تعداد میں مال و اسباب، ہتھیار، خیمے، سونا، چاندی، جواہرات، زیورات اور دیگر قیمتی اشیاء مال غنیمت میں حاصل ہوئیں۔ ریشمی کپڑا تین سو (۳۰۰) بوجھ حاصل ہوا۔ اتنی کثرت سے ریشمی کپڑا مال غنیمت میں حاصل ہونے کی وجہ سے اس چراگاہ کا نام مرج الدیباج مشہور ہوگیا۔ دیباج یعنی ریشمی کپڑا۔ مرج کے معنی چراگاہ۔ مرج الدیباج یعنی ریشمی کپڑے والی چراگاہ۔ مال غنیمت کے علاوہ حاکم توما کی بیوی یعنی ہرقل بادشاہ کی دختر بھی بہت ساری عورتوں اور رومی سپاہیوں کے ہمراہ قید ہوئی۔

## نجیب اور اس کی بیوی کا قصہ

حاکم توما کے قافلے کے تعاقب کے مشن کو کامیابی کی منزل تک پہنچانے میں اہم کردار



ادا کرنے والے نجیب نے دمشق سے مرج الدیباج تک اسلامی لشکر کی رہبری کی خدمت اپنی بیوی کو حاصل کرنے کے مقصد کے تحت انجام دی تھی۔ نجیب کو اس کی بیوی ملی یا نہیں؟ اسی کے لئے مرج الدیباج کے میدان پر پھر ایک مرتبہ طائرانہ نظر کریں، آیا نجیب کی مراد پوری ہوئی یا نہیں؟۔

حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے بیان کیا کہ میں نے ایک شخص کو دیکھا جس نے رومیوں کا لباس پہنا تھا۔ وہ سواری کے گھوڑے سے اُتر کر ایک رومی عورت سے لڑتا تھا۔ کبھی عورت اُس پر غالب ہو جاتی تھی اور کبھی وہ عورت پر غالب آجاتا تھا۔ دونوں میں سخت ہاتھا پائی ہو رہی تھی۔ مجھے تعجب ہوا کہ یہ کون شخص ہے جو ایک رومی نازنین سے لڑ رہا ہے۔ قریب جا کر دیکھا تو معلوم ہوا نجیب اپنی بیوی سے کشتی لڑ رہا ہے۔ میں نے اس کو اس کے حال پر چھوڑ دیا اور آگے بڑھ گیا۔ جب توما قتل ہوا اور رومیوں نے ہزیمت اُٹھائی تو میں نے چند عورتوں کے ساتھ ہرقل بادشاہ کی بیٹی کو بھی قید کر لیا اور واپس اس جگہ پر آیا تو میں نے دیکھا کہ نجیب کی بیوی خون آلودہ مردہ پڑی ہوئی ہے اور نجیب اس کے پاس بیٹھ کر اپنا سر پکڑ کر زار و قطار رو رہا ہے۔ میں نے نجیب کو پکار کر کہا کہ اے رہبر! کیا ہوا؟ اس قدر کیوں روتا ہے؟ اس نے روتے ہوئے جواب دیا کہ میں اپنی بیوی کی طلب میں یہاں تک آیا اور مجھے اپنی بیوی کے علاوہ اور کوئی خواہش نہ تھی کیونکہ مجھے اس کے ساتھ بے پناہ محبت تھی۔ یہاں پہنچ کر میں نے اس کو تلاش کیا اور اس تک پہنچ گیا۔ میں نے اس سے کہا کہ میں تیرے فراق میں دیوانہ ہو کر یہاں تک پہنچ آیا اور تو مجھ سے بھاگتی ہے؟ اس نے کہا کہ میرا پیچھا چھوڑ دے اور مجھے بھول جا۔ قسم ہے حق مسیح کی! اب تیرا اور میرا ایک ساتھ رہنا ناممکن ہے کیونکہ تو اپنے دین سے منحرف ہو کر مسلمان ہو گیا ہے۔ لہٰذا میں نے اپنے نفس کو دین مسیح کے لئے وقف کر دیا ہے۔ اور اسی لئے میں قسطنطنیہ جا رہی ہوں۔ وہاں جا کر راہبہ بن کر تمام عمر کنیسہ میں بیٹھوں گی۔ میرا راستہ چھوڑ دے اور اپنی راہ پکڑ۔ میں نے اس سے بہت منت سماجت کی مگر اس نے میری ایک نہ سنی اور مجھ کو اپنے سے باز رکھنے کی غرض سے لڑنے لگی۔ میں بھی لڑائی پر اُتر آیا اور ہم دونوں میں بہت دیر تک لڑائی ہوتی رہی۔ یہاں تک میں نے اس پر قابو پالیا اور اس کو پکڑ کر اپنے ساتھ لے جانے لگا۔ دفعۃً اس

نے اپنے پاس رکھی ہوئی چھری نکالی اور اپنے سینہ میں پیوست کر کے خودکشی کر لی۔

اس کے بعد نجیب کا حال یہ ہوا کہ جب اسلامی لشکر کو لے کر حضرت خالد بن ولید دمشق واپس لوٹے اور اجنادین و دمشق سے جو مال غنیمت حاصل ہوا تھا اس مال سے خمس (20%) امیر المؤمنین کی خدمت میں بیت المال کے لئے الگ کر کے باقی مال مجاہدوں پر تقسیم فرمایا۔ تو حضرت خالد نے اپنے حصے میں سے بہت کثیر مال نجیب کو دیا اور فرمایا کہ یہ میری طرف سے ہدیہ اور تحفہ ہے۔ اس مال کو قبول کرو اور کوئی اچھی لڑکی ڈھونڈھ کر نکاح کر لو۔ نجیب نے وہ مال لینے سے انکار کیا اور عرض کیا کہ اے رحم دل سردار! آپ کی کرم نوازی کا تہ دل سے شکریہ، اپنی بیوی کے انتقال کے بعد میں اس دنیا میں کسی بھی عورت سے نکاح کرنا نہیں چاہتا۔ عالم آخرت میں جنت کی حور سے ہی نکاح کروں گا۔ حضرت رافع بن عمیرہ طائی نے بیان کیا ہے کہ نجیب نے اسلامی لشکر کے ساتھ ملک شام کی لڑائیوں میں اپنی خدمات پیش کیں یہاں تک کہ جنگ یرموک میں وہ بڑی دلیری اور شجاعت سے لڑتے ہوئے شہید ہوئے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## مرج الدیباج سے حضرت خالد بن ولید لاپتہ

توما کو قتل کرنے کے بعد حضرت خالد بن ولید ہربیس کو تلاش کر رہے تھے تاکہ اس کو بھی اس کے انجام تک پہونچا دیں۔ دفعۃً انھوں نے ایک بھاری ڈیل ڈول والے گبر کو دیکھا۔ اس گبر کی سرخ رنگ کی بڑی داڑھی تھی اور اس نے ریشمی کپڑے کا قیمتی لباس پہن رکھا تھا۔ اور لوہے کی زرہ پہن رکھی تھی۔ حضرت خالد نے گمان کیا کہ یہ ہربیس ہے۔ حضرت خالد نے اس کی طرف گھوڑا دوڑایا۔ حضرت خالد کو اپنی طرف آتا دیکھ کر وہ گبر بھاگا۔ حضرت خالد نے اس کا تعاقب کیا اور اس کے قریب پہنچ گئے اور گھوڑا دوڑاتے ہوئے اس پر نیزہ کا وار کیا۔ لیکن صرف نیزہ کی نوک اس کی پشت سے مس ہوئی اور معمولی زخم لگا۔ وہ گبر گھبراہٹ کی وجہ سے گھوڑے کی پشت سے زمین پر گرا۔ حضرت خالد اپنے گھوڑے سے کود دے اور اس کے سینے پر سوار ہو گئے اور اس کو ڈانٹتے ہوئے فرمایا کہ کیوں ہربیس بھاگ کر کہاں جا رہا تھا؟ اب تو میرے ہاتھ سے بچنے



والا نہیں۔ وہ گبر عربی زبان اچھی طرح جانتا تھا، اس نے جواب دیا کہ اے برادر عربی! مجھے مت مارو۔ میں ہربیس نہیں ہوں۔ اگر تم نے مجھ کو مار ڈالا تو ہربیس تمہارے ہاتھ سے بچ کر نکل جائے گا اور پھر کبھی ہاتھ نہیں آئے گا۔ اگر تم مجھ کو امان دو تو میں تم کو ہربیس کا پتہ بتا دوں۔ حضرت خالد اس کے سینے سے اُتر گئے اور اس کو امان دی۔ اس گبر نے پہاڑ کی طرف ہاتھ سے اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ وہ دیکھو۔ حضرت خالد نے پہاڑ کی طرف نظر اٹھا کر دیکھا تو چند آدمی پہاڑ پر چڑھتے ہوئے دکھائی دیئے۔ گبر نے کہا کہ ہربیس اپنے ساتھیوں کے آگے چل رہا ہے اور وہ سب بھاگ کر جا رہے ہیں۔ حضرت خالد نے اپنے قریب کھڑے حضرت اسد بن جابر کو قریب بلایا اور اس گبر کو ان کے حوالے کر کے فرمایا کہ تم اس گبر کو روکے رہو۔ اگر یہ اپنی اطلاع میں جھوٹا ثابت ہوگا تو ہم اس کی گردن ماردیں گے ورنہ رہا کر دیں گے۔

حضرت خالد نے اپنے گھوڑے کی باگ ڈھیلی چھوڑ دی اور فوراً ہربیس کے قریب پہنچ گئے۔ ہربیس کے ہمراہ قوم نصرانی کے بیس گبر تھے جو ہتھیاروں سے لیس تھے۔ زرہ اور خود میں جڑے ہوئے تھے۔ وہ تمام گبر ملک شام کے جنگجو شہسوار اور شجاع تھے۔ حضرت خالد نے جاتے ہی دو گبروں کو نیزہ مار کر ہلاک کر دیا اور گبروں کے آگے چلنے والے ہربیس کو للکارتے ہوئے فرمایا کہ اے دشمن خدا! میں خالد بن ولید تیری ہلاکت کے لئے آ پہنچا ہوں۔ بھاگتا کیوں ہے؟ رُک جا، اے بزدل نامرد تاکہ تجھے بھی تیرے سردار توما کے پاس بھیج دوں۔ گرجتی ہوئی آواز میں حضرت خالد کی دھمکی سن کر ہربیس گھوڑے کے زین سے سمٹ گیا اور اپنے ساتھیوں سے کہا کہ سختی ہو تم پر! کھڑے کھڑے منھ کیا دیکھتے ہو؟ یہ وہی شخص ہے جس نے ارکہ، تدمر، بصرہ، اجنادین اور دمشق کے لوگوں کو لوٹا اور قتل کیا ہے۔ اس کو زندہ واپس مت جانے دو۔ اگر تم نے اس کو مار ڈالا تو ہماری کھوئی ہوئی عزت واپس پلٹ آئے گی اور ہمارے مقتول بھائیوں کا بدلہ بھی حاصل ہوگا۔ ہربیس کے کہنے اور ترغیب دینے پر رومی گبروں نے حضرت خالد کی طرف رُخ کیا۔ جس جگہ یہ معرکہ ہو رہا تھا وہ جگہ غیر ہموار اور تنگ تھی۔ گھوڑے پر سوار ہو کر لڑنا ممکن نہیں تھا لہٰذا حضرت خالد گھوڑے سے اُتر گئے ایک ہاتھ میں تلوار اور دوسرے ہاتھ میں ڈھال تھام لی۔ گبروں نے دیکھا کہ حضرت خالد اکیلے ہیں تو

انھوں نے چاروں طرف سے گھیر لیا۔ دین اسلام کا شیر ببر اٹھارہ بھیڑیوں کے درمیان پھنس گیا تھا۔تنِ تنہا مقابلہ کر کے حضرت خالد نے گبروں کو جنگ کے وہ جوہر دکھائے کہ وہ حیران وششدر رہ گئے۔ حضرت خالد اتنی تیزی سے تلوار گھوماتے تھے کہ کسی کو قریب آنے کی جرأت نہیں ہوتی تھی۔اس دوران ہربیس نے موقع پا کر حضرت خالد کے سر پر زور سے تلوار ماری لیکن حضرت خالد نے عمامہ کے نیچے لوہے کا خود پہن رکھا تھا۔تلوار عمامہ کو کاٹتی ہوئی خود سے ٹکرائی اور ایسا بازگشت جھٹکا لگا کہ ہربیس کے ہاتھ سے تلوار چھوٹ گئی۔حضرت خالد تنِ تنہا بڑی دلیری سے مقابلہ کر رہے تھے۔لیکن سخت مصیبت میں تھے۔بچنا مشکل تھا۔حضرت خالد کو بھی اپنی شہادت کا یقین ہو گیا تھا لیکن حضرت خالد کو اپنے آقا و مولیٰ ، جان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فیض اتم پر یقین کامل تھے:

جنگل درندوں کا ہے ، میں بے یار شب قریب
گھیرے ہیں چار سمت سے بدخواہ لے خبر

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہوئے شہید ہونا۔حضرت خالد کی دلی خواہش تھی ، اسی لئے حضرت خالد ہمیشہ خطرے کی جگہ پر ٹھہرتے اور دشمنان اسلام سے دلیری سے جنگ کرتے۔ مرج الدیباج کی لڑائی سے قبل حضرت خالد نے بتیس (۳۲) جنگوں میں شرکت فرمائی تھی اور ہر جنگ میں شہادت کے خواستگار تھے:

دے خدا ہمت کہ یہ جانِ حزیں
آپ پر واریں وہ صورت کیجئے

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ اب بپھرے ہوئے شیر کی طرح خشمناک ہو کر لڑنے لگے لیکن جوش کے ساتھ ہوش سے کام لیتے ہوئے رومیوں پر رعب ڈالنے کے لئے زور سے نعرۂ تکبیر کی صدا بلند کی۔رومی گبر یہ سمجھے کہ شاید ان کے ساتھی قریب میں چھپے ہوئے ہیں ، اُن کو بلانے کے لئے یہ ''اللہ اکبر'' کی صدا لگاتے ہیں لیکن حقیقت یہ تھی کہ قریب میں حضرت خالد کا



کوئی بھی ساتھی نہ تھا۔انھوں نے گبروں پر رعب اور ہیبت ڈالنے کے لئے ایک حیلہ اور تدبیر کی تھی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جاں نثار عاشق کے حیلے کو حقیقت میں بدل دیا۔حضرت خالد نے جیسے ہی نعرہ تکبیر بلند کیا فوراً صدائے بازگشت کی طرح جواب سنائی دیا:

**''لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ وَاَنَّ مُحَمَّداً عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ يَا اَبَا سُلَيْمَان وَشَكَ الْغَوْثُ مِنْ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ''**

**ترجمہ**:-''نہیں ہے کوئی معبود مگر تنہا اللہ ، نہیں ہے شریک اس کا اور حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں۔اے ابو سلیمان پروردگار عالم کی طرف سے تمہارے لئے فریاد رس آیا۔''

ایمان اور ایقان پر مشتمل صدا سن کر حضرت خالد بھی محو حیرت تھے کہ دفعۃً حضرت عبدالرحمٰن بن ابو بکر صدیق اپنے ساتھیوں کے ہمراہ ہاتھ میں ننگی تلواریں لئے دوڑے چلے آرہے ہیں۔آتے ہی مجاہدوں نے گبروں کو گھیر لیا اور حضرت ضرار بن ازور نے تو آنے کے ساتھ ہی گبروں کو تلوار کی نوک پر لیا۔لمحہ بھر میں اٹھارہ گبر زمین پر بے جان پڑے تھے۔ حضرت خالد نے دیکھا کہ مجاہدوں کے آتے ہی ہربیس اپنے ساتھیوں کو چھوڑ کر بھاگ رہا ہے لہذا آپ نے اس کا تعاقب کیا اور چند قدموں کے فاصلہ پر اس کو پالیا۔ہربیس بری طرح لرز رہا تھا۔اس کے منہ سے جھاگ اُڑنے لگا۔کچھ کہنا چاہتا تھا ، مگر آواز حلق میں دبی کی دبی رہ گئی۔حضرت خالد نے تلوار کی ایک ضرب میں اس کو زمین پر کشتہ ڈال دیا۔حضرت خالد نے تمام مجاہدوں کا شکریہ ادا کیا۔حضرت خالد نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابو بکر سے پوچھا کہ میرے یہاں ہونے کی خبر تم کو کس نے دی؟ حضرت عبدالرحمٰن نے جو جواب دیا وہ علامہ واقدی کی زبانی سماعت فرمائیں:

''پس کہا عبدالرحمٰن نے کہ اے سردار! تھے ہم رومیوں کی لڑائی میں اور فتح دی اللہ تعالیٰ نے ہم کو اُن پر اور وہ لوگ کشتہ اور گرفتار ہوئے اور مسلمان مصروف

74
5

تھے یکجا کرنے مال غنیمت میں کہ دفعۃً سنی ہم نے آواز پکارنے والے کی ہوا
سے اور وہ کہتا تھا کہ مشغول ہو تم لوٹ کے مال جمع کرنے میں اور خالد بن الولید
کو گھیر لیا ہے دشمنوں نے، پس جب سنا میں نے آواز کو اور میں نہیں جانتا تھا کہ
کس جگہ میں ہو تم اور گم کیا تھا ہم نے تمہاری ذات کو اور مسلمان اس سبب سے
رنج میں تھے پس راہ بتائی ہمارے تئیں ایک گبر نے جو تمہارے ایک ساتھی کے
قابو میں تھا اور کہا اُس نے تمہارے سردار کو میں نے راہ بتائی ہے بجانب ہربیس
کے اور وہ اُس کے ساتھ پہاڑ پر ہیں۔ پس جلدی روانہ ہوئے ہم تمہاری
طرف۔'' (حوالہ:-فتوح الشام، از:-علامہ واقدی، ص:۱۲۵)

پھر حضرت خالد بن ولید اپنے مجاہد ساتھیوں کے ساتھ مرج الدیباج کی طرف روانہ
ہوئے مرج الدیباج میں اسلامی لشکر میں حضرت خالد کے گم ہونے اور دشمنوں کے درمیان
پھنس جانے کی خبر بجلی کی طرح پھیل چکی تھی۔ ہر مجاہد حضرت خالد کے لئے پریشان اور بیقرار
تھا۔ لشکر کے تمام لوگ حضرت خالد کی حفاظت اور سلامتی کی دعا مانگ رہے تھے۔ جب حضرت
خالد کو اپنے ساتھیوں کے ہمراہ واپس آتے دیکھا تو لشکر اسلام میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ تمام نے
نعرۂ تکبیر سے ان کا گرمجوشی سے استقبال کیا اور خیر وعافیت سے لوٹنے کی مبارکباد دی۔
حضرت خالد نے ہربیس کا پتہ بتانے والے رومی گبر کو بلایا اور فرمایا کہ میں نے تجھ سے جو وعدہ
کیا ہے چاہتا ہوں کہ اسے پورا کروں کیونکہ تیرے ساتھ خیر خواہی کرنا مجھ پر واجب ہے۔ کیا تو
اس بات کو پسند کرتا ہے کہ تو دین اسلام قبول کر کے اہل جنت میں سے ہو جائے؟ اس گبر نے
جواب دیا کہ میں اپنا دین بدلنا نہیں چاہتا لہذا حضرت خالد نے حسب وعدہ امان دے کر اس کی
راہ چھوڑ دی۔ وہ گبر اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر رومی شہروں کی طرف اکیلا چلا گیا۔

حضرت خالد بن ولید نے مجاہدوں کو مال غنیمت اور قیدیوں کو یکجا کرنے کا حکم دیا۔ جب
تمام مال ایک جگہ جمع کیا گیا تو مال غنیمت کا ایک چھوٹا ٹیلہ بن گیا۔ پھر حضرت خالد نے راہ
بتانے والے نجیب کو بلایا اور اس کا شکریہ ادا کیا اور بعد میں اس کی بیوی کا حال پوچھا۔ نجیب
نے اپنی دردبھری داستان کہہ سنائی۔ حضرت خالد نے اظہار افسوس کیا اور صبر کرنے کی تلقین



فرمائی۔ اس پر حضرت رافع بن عمیرہ الطائی نے کہا کہ اے سردار! ہرقل بادشاہ کی بیٹی کو ہم نے
قید کیا ہے۔ میری رائے یہ ہے کہ نجیب کو ہرقل بادشاہ کی بیٹی ہبہ کر دیں تاکہ اس کی بیوی کا نعم
البدل ہو جائے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اگر ہرقل بادشاہ نے اپنی بیٹی ہم سے طلب کی تو ہم
کو واپس دینی پڑے گی اور اگر ہرقل نے ہم سے اپنی بیٹی کا مطالبہ نہیں کیا تو پھر وہ نجیب کی ہی
ہے۔

راہبر نجیب نے حضرت خالد سے کہا کہ اس وقت ہم ایسے علاقے میں ہیں کہ اطراف
میں ہرقل بادشاہ کا لشکر موجود ہے۔ لہذا اہم پر کوئی لشکر آ پڑے اس سے پہلے یہاں سے روانہ ہو کر
جلد از جلد دمشق پہنچ جانا چاہئے۔ نجیب کے مشورے کو قبول کر کے حضرت خالد نے لشکر کو کوچ کا
حکم دیا۔ مرج الدیباج سے کوچ کر کے اسلامی لشکر ''پل اُمّ حکیم'' کے قریب مرج الصفر نام کے
مقام پر پہنچا تو دفعۃً ایک غبار اٹھتا ہوا نظر آیا۔ حضرت خالد نے حضرت صَعصَعہ غفاری نام کے
مجاہد کو اس غبار کی تحقیق کرنے بھیجا۔ حضرت صعصعہ غفاری تیز گھوڑا دوڑاتے ہوئے گئے اور
تھوڑی دیر کے بعد واپس آ کر اطلاع دی کہ رومیوں کا لشکر اس شان سے ہے کہ سپاہیوں کے
بدن لوہے سے اس طرح مستور ہیں کہ ان کی آنکھ کی پتلی کے سوا جسم کا کوئی حصہ نظر نہیں آتا۔
تھوڑی دیر میں وہ لشکر قریب آ گیا اور لشکر سے ایک بوڑھا راہب نکل کر آیا اور پکار کر کہا کہ میں
ہرقل بادشاہ کا ایلچی ہوں اور اسلامی لشکر کے سردار سے گفتگو کرنا چاہتا ہوں۔ مجاہدین اس بوڑھے
راہب کو حضرت خالد کے پاس لے آئے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اپنا مقصد بیان کرو۔
بوڑھے راہب نے کہا کہ ہرقل بادشاہ نے یہ پیغام بھیجا ہے کہ تم نے میرے داماد توما کو قتل کر کے
میری بیٹی کو گرفتار کر لیا ہے میں تم سے یہ امید رکھتا ہوں کہ تم میری بیٹی مجھ کو واپس کر دو۔ اگر میری
بیٹی کے عوض کچھ مال درکار ہے تو مجھے دینے سے انکار نہیں یا اپنی طرف سے بطور ہدیہ میری بیٹی
مجھ کو دے دو کیونکہ کرم اور بخشش کرنا مسلمانوں کے خصائل سے ہے۔ حضرت خالد نے جواب
دیتے ہوئے فرمایا کہ اپنے بادشاہ سے کہہ دینا کہ ہم کو مال دنیا کی طمع نہیں۔ ہم بادشاہ کے ہاتھ پر
اس کی بیٹی فروخت نہیں کرنا چاہتے۔ ہم کسی بھی قسم کا کوئی معاوضہ یا فدیہ لئے بغیر اس کی بیٹی کو
آزاد کرتے ہیں اور یہ ہماری طرف سے تمہارے بادشاہ کو ہدیہ ہے۔ چنانچہ حضرت خالد نے اسی

وقت ہرقل اعظم کی بیٹی کو رہا کر کے شاہی ایلچی کے ساتھ روانہ کر دی۔

## حضرت خالد کی دمشق واپسی

حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھ چار ہزار کا لشکر لے کر توما کے تعاقب میں روانہ ہوئے تھے۔ اور اس میں ایک ماہ کا عرصہ گزر گیا تھا لیکن حضرت خالد ابھی تک دمشق واپس نہیں لوٹے اور نہ ہی ان کی طرف سے کوئی خبر آئی۔ لہذا حضرت ابوعبیدہ اور تمام مسلمان ان کے لئے متفکر تھے بلکہ ان سے نا اُمید ہو گئے تھے۔ بعض کو تو ایسے وسوسے آتے تھے کہ نجیب نے فریب کر کے اسلامی لشکر کو ہلاک کر دیا ہے۔ تمام مسلمان بارگاہ الٰہی میں گڑگڑا کر دعا کرتے تھے کہ وہ جہاں کہیں بھی ہوں سلامت اور محفوظ رہیں اور خیر و عافیت سے واپس آ جائیں۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اجنادین کی فتح کے بعد حضرت ابوسفیان، حضرت عمرو بن معدی کرب اور حضرت مالک اشترنخعی کی ہمراہی میں سات ہزار کا جو لشکر روانہ کیا تھا وہ بھی دمشق آ پہنچا تھا لیکن حضرت خالد کی کوئی خبر نہ تھی۔ لہذا وہ بھی تشویش اور پریشانی میں تھے۔ تمام لشکر اسلام حضرت خالد کے لئے مضطرب و بیقرار تھا۔

حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ہمراہ کثیر تعداد میں مال غنیمت اور قیدی لے کر مہینہ بھر بعد دمشق آئے تو مسلمانوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ تہلیل و تکبیر کی صدائیں بلند کر کے حضرت خالد کا شاندار استقبال کیا گیا۔ سب نے آپ کو مبارکباد پیش کی۔ پھر حضرت خالد نے مرج الدیباج کے سفر کی ازاوّل تا آخر کیفیت حضرت ابوعبیدہ اور مسلمانوں کو بتائی۔ سن کر سب متعجب ہوئے اور فتح عظیم کی مبارکبادی دی۔

حضرت خالد توما کے تعاقب میں ۱۴ر جمادی الآخر ۱۳ھ کو دمشق سے روانہ ہوئے تھے۔ اور سترہ دن تک مسلسل سفر کر کے یکم رجب کو مرج الدیباج پہنچے۔ اور ساری کارگزاریوں کے بعد مرج الدیباج سے روانہ ہو کر ۱۴ر یا ۱۵ر رجب کو دمشق واپس آئے تھے۔

دمشق آ کر حضرت خالد نے مال غنیمت کا خمس امیر المؤمنین کی خدمت میں بھیجنے کے لئے الگ نکال لیا اور باقی مال مجاہدوں میں تقسیم فرما دیا۔ پھر حضرت خالد نے فتح دمشق سے



لے کر ہرقل بادشاہ کی بیٹی واپس بھیج دینے تک کی تفصیل لکھ کر امیر المؤمنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس حضرت عبداللہ بن قرط کو مدینہ منورہ روانہ کیا۔ حالانکہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کو ایک ماہ کا عرصہ ہو گیا تھا لیکن حضرت خالد اور اسلامی لشکر کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کے سانحہ عظیم کی خبر نہ تھی۔

## خلافت حضرت فاروق اعظم

خلیفۃ المسلمین، امیر المؤمنین اصدق الصادقین، امام المتقین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کے بعد حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تمام صحابہ کرام نے باتفاق رائے اپنا خلیفہ منتخب و تسلیم کیا اور تمام صحابہ نے مسجد نبوی شریف میں آپ کے دست حق پرست پر بیعت کی۔ اس وقت حضرت عمر فاروق کی عمر شریف باون (۵۲) سال تھی۔ آپ کے دور خلافت میں آپسی اختلافات، عداوت، نفاق اور کفر و شرک کی جڑیں کٹ گئیں۔ دین اسلام کا کامل غلبہ ہو گیا۔ آپ نے بیت المال سے غریبوں کی تنخواہیں مقرر فرما دیں۔ حضرت عمر نہایت سادگی سے رہتے۔ خلیفہ ہونے کے باوجود گدڑی کا لباس پہنتے اور نمک کے ساتھ جَو کی روٹی کھاتے۔ تواضع و انکساری کے وہ پیکر جمیل تھے۔ تکبر و غرور کا ان کے مزاج میں نام و نشان نہ تھا۔ ہاتھ میں دُرّہ لے کر عام لوگوں کے ساتھ مدینہ منورہ کے راستوں پر پیدل نکلتے۔ آپ کی ہیبت اور دبدبے کا یہ عالم تھا کہ لوگ تلوار سے بھی زیادہ آپ کے درّہ سے ڈرتے۔ غریبوں اور مسکینوں کے ساتھ آپ لطف و مہربانی سے پیش آتے۔ بڑوں کی عزت اور چھوٹوں پر عنایت فرماتے۔ یتیموں کا بہت خیال، اور ان کی امداد فرماتے۔ ظالم سے مظلوم کا حق دلاتے۔ رات کو رعایا کی حفاظت کے لئے خود گشت فرماتے۔ نظام شریعت اور احکام دین کے معاملہ میں کسی کی بھی رعایت نہیں کرتے۔ عدل و انصاف کا ماحول قائم فرما دیا۔ آپ کے تصلّب فی الدین کی وجہ سے کفار، مشرکین، منافقین، یہود و نصاریٰ اور اسلام دشمن عناصر آپ سے ڈرتے اور جلتے تھے۔

شاہ روم ہرقل بادشاہ کو جب معلوم ہوا کہ حضرت عمر فاروق خلیفہ ہوئے ہیں تو وہ بڑا متفکر

اور تردد میں پڑا۔ اس نے ارکان سلطنت وارباب دولت اور دین نصرانیہ کے مذہبی پیشواؤں کو ''کنیسہ فسان'' میں جمع کیا اور تقریر کرتے ہوئے کہا کہ اب وہ شخص مسلمانوں کا خلیفہ مقرر ہوا ہے جو نہایت سخت مزاج ہے۔ جو اسلام میں داخل نہیں ہوتا اس پر وہ مطلق رحم نہیں کرتا۔ اس کے رعب سے مسلمان بھی کانپتے ہیں۔ اس کے ہاتھ میں ہر وقت کوڑا رہتا ہے جس کا خوف تلوار سے زیادہ ہے۔ یہ وہی شخص ہے جس کے متعلق ملاحم میں صاف لکھا ہے کہ وہ دراز قد، گندمی رنگ اور سیاہ چشم ہوگا۔ اس کی ہیبت سے عظیم سلطنتوں کے شہنشاہ کانپ اٹھیں گے۔ وہ فاتح اعظم کی حیثیت سے دور و دراز کے ممالک کو فتح کرے گا۔ سیاست کا ایسا ماہر ہوگا کہ اپنے دارالسلطنت میں بیٹھ کر اپنے لشکر کی کمانڈ کرے گا۔ اس کے ایک اشارے پر اس کے فرماں بردار مجاہد سر دھڑ کی بازی لگا کر قیصر وکسریٰ کے ایوان اُکھاڑ پھینکیں گے۔ وہ میرے تخت کا بھی مالک ہوجائے گا۔

ہرقل نے اپنی تقریر کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے مزید کہا کہ مسلمانوں کی کامیابی کا راز یہ ہے کہ وہ اپنے دین کے سخت پابند ہیں۔ اپنے خدا کی عبادت و ریاضت میں مشغول رہتے ہیں۔ اپنے رب اور اپنے نبی کے ہر حکم کی تعمیل کرتے ہیں۔ ظلم وستم اور گناہوں سے باز رہتے ہیں۔ عدل وانصاف کرتے ہیں۔ نیکیوں کی طرف راغب اور برائیوں سے منحرف رہتے ہیں۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ ان کی نصرت ومدد کرتا ہے اور انھیں کامیابی اور فتح حاصل ہوتی ہے۔ ہمارا حال یہ ہے کہ ہم ظلم وستم، ناانصافی، خلق خدا کی حق تلفی، حرام کاری، عیاشی، مکاری، بیہودگی، بے حیائی، گنہگاری، فسق وفجور اور دین مسیح کی نافرمانی میں سر سے پاؤں تک غرق ہیں۔ اسی لئے ہم خدا کی مدد اور نصرت سے محروم ہیں۔ مسیح ہم سے ناراض ہیں لہذا ہم ہمیشہ شکست اور نامرادی سے دوچار ہوتے ہیں۔ اے دین مسیح اور صلیب کے پرستارو! اب بھی وقت ہے۔ اپنے گناہوں سے توبہ کرکے تمام نازیبا افعال کو ترک کردو۔ ورنہ وہ دن دور نہیں کہ ہم پر ایسی قوم غالب ومسلط ہوگی جس کے دفاع کی ہم میں قوت واستطاعت نہیں۔ اس قوم کا دین تمام ادیان پر غالب ہوجائے گا۔

ہرقل نے اپنی تقریر میں یہاں تک کہا کہ اگر تم اپنی حرکتوں سے باز آکر عیش وعشرت کو



نہیں چھوڑ سکتے تو تمہارے لئے مناسب ہے کہ تم مسلمانوں کا دین اپنالو۔ انہیں جزیہ دے کر صلح کرلو۔ ہرقل کی زبان سے یہ جملہ سن کر تمام حاضرین چونک گئے۔ خود بادشاہ یہ کہتا ہے کہ مسلمانوں کا دین اختیار کرلو یا جزیہ دینے پر رضامند ہوجاؤ؟ لگتا ہے کہ بادشاہ کے دل میں مسلمانوں کا خوف گھر کر گیا ہے۔ لہذا تمام حاضرین مشتعل ہوگئے اور خشمناک ہوکر اس کی طرف جھپٹے اور بادشاہ کو مار ڈالنے کا قصد کیا۔ قوم کا اشتعال وغصہ دیکھ کر ہرقل سہم گیا۔ ماحول کی سنگینی اور وقت کی نزاکت کا اسے خیال آ گیا، اس نے حکمت عملی سے کام لیا اور اپنی بات کا رخ پلٹتے ہوئے کہا کہ اے میری قوم کے باغیرت لوگو! کیا تم نے یہ گمان کیا کہ میں سچ مچ تمھیں مسلمانوں کا دین قبول کرنے یا ادائے جزیہ پر راضی ہونے کی تلقین کرتا ہوں۔ ہرگز نہیں! یہ بات میں نے صرف اس لئے کہی ہے کہ میں تمہارا امتحان لے رہا تھا کہ تم میں اپنے دین کی محبت وغیرت باقی ہے یا نہیں؟ لیکن تم نے دین کے معاملہ میں اپنے بادشاہ کا بھی لحاظ نہ کرتے ہوئے خشم وغصہ کا اظہار کیا۔ یہ دیکھ کر میرا سینہ پھول گیا ہے۔ مجھے تمہاری غیرت دینی اور حمیت قومی پر فخر ہے۔ اب میں عربوں کو نیست ونابود کرنے میں کسی قسم کی کوتاہی اور سستی نہیں کروں گا۔

ہرقل کی تقیہ بازی کے دام فریب میں لوگ آ گئے اور انھیں اپنے بادشاہ پر کامل اعتماد آ گیا۔ قوم نے ہرقل سے کہا کہ عربوں کو ملک شام سے دفع کرنے میں ہم شانہ سے شانہ ملا کر تمہارا ساتھ دیں گے بلکہ اپنے خون کے آخری قطرے تک اُن سے لڑیں گے۔

## ⦿ حضرت عمر فاروق اعظم کو شہید کرنے کی ہرقل کی سازش

حضرت عمر فاروق اعظم کے خلیفہ مقرر ہوتے ہی ہرقل کی نیند حرام ہوگئی۔ اُسے دن میں بھی اپنی سلطنت کی ہلاکت کے خواب نظر آنے لگے۔ اس کو ہر وقت حضرت عمر فاروق کا خوف ستانے لگا۔ ہیبت فاروقی سے اس کا دل اُلٹ پلٹ ہونے لگا۔ حضرت فاروق اعظم کا خیال آتے ہی اس کے دل کی دھڑکنیں تیز ہوجاتیں۔ لہذا اس نے تہیہ کیا کہ جس کے وجود کے تصور سے میرا جینا مشکل ہوگیا ہے اس کا وجود ہی ختم کردوں۔ ہرقل نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ

تعالیٰ عنہ کوشہید کرنے کی سازش کی۔طلیقہ بن مازن نام کے ایک نصرانی عرب کو ہرقل نے کثیر مال دینے کا وعدہ کر کے مدینہ منورہ بھیجا تا کہ وہ کسی طرح بھی موقع پا کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کوشہید کردے۔طلیقہ بن مازن مدینہ آیا اور مدینہ کے اطراف میں چھپ گیا۔ایک دن اس نے دیکھا کہ حضرت عمر فاروق اطراف مدینہ کے باغوں کی طرف آئے ہیں اور یتیموں وغریبوں کے احوال کی خبر گیری اوران کے باغوں اور کھیتوں کی نگرانی فرمارہے ہیں۔وہ نصرانی عرب ایک گھنی شاخوں والے درخت پر چڑھ کر پتوں کے درمیان پوشیدہ ہوگیا۔اتفاق کی بات کہ حضرت عمر بھی اسی درخت کے نیچے پتھر کا تکیہ لگا کر لیٹ گئے۔ جب آپ کو نیند آگئی تو طلیقہ بن مازن نے نیچے اتر کر آپ کوشہید کردینے کا قصد کیا۔اسی وقت ایک جنگلی درندہ آیا اور حضرت عمر کے اردگرد گھومنے لگا۔اور آپ کی نگہبانی کرنے لگا۔پھر اس درندے نے اپنی زبان سے حضرت عمر کے تلووں کو چاٹا۔تھوڑی دیر کے بعد طلیقہ بن مازن نے سنا کہ ہاتف غیبی نے پکار کر یہ جملہ کہا کہ "یَاعُمَرُ عَدَلْتَ فَاَمَنْتَ" اے عمر آپ نے انصاف کیا پس مامون رہے۔یہ منظر دیکھ کر طلیقہ بن مازن سہم گیا اور اپنی جگہ بیٹھا رہا۔نیچے اُتر کر حملہ کرنے کی اس کو ہمت وجرأت نہ ہوئی۔ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیدار ہوئے تو وہ درندہ اُٹھ کر چلا گیا۔گویا کہ وہ حضرت عمر کی نیند کے وقت میں حفاظت کرنے اور پہرہ دینے حاضر ہوا تھا۔حضرت عمر کے بیدار ہوتے ہی درندہ چلا گیا تو طلیقہ بن مازن درخت سے نیچے اُترا اور حضرت عمر کے پاس آ کر آپ کے ہاتھ کو بوسہ دیا اور عرض کیا کہ میرے ماں باپ اس شخص پر قربان ،جس کی حفاظت ونگہبانی جنگل کے درندے کرتے ہوں اور جس کی تعریف وستائش فرشتے اور جنات کرتے ہوں۔طلیقہ نے اپنے راز کا افشاء کردیا۔اور اپنی غلطی پر نادم ہوکر آپ سے معذرت چاہی۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خندہ پیشانی سے معافی بخشی۔طلیقہ بن مازن نے اسی وقت بلند آواز سے کلمہ شہادت پڑھا اور حضرت عمر کے ہاتھ پر ایمان لاکر مسلمان ہوگیا:

وہ عمر جس کے اعدا پر شیدا سقر
اس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)





حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مذکورہ واقعہ کوئی سنی سنائی بات نہیں بلکہ مستند روایت ہے۔حضرت علامہ واقدی قدس سرہٗ نے اس واقعہ کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

''پھر بلایا ہرقل نے ایک شخص نصرانی عرب کو کہ جس کا نام طلیقہ بن مازن تھا اور قبول کیا اُس کے واسطے کچھ مال دینے کو اور کہا اُس سے کہ روانہ ہو تو اسی وقت بجانب یثرب کے اور دیکھ فکر اور تامل سے اس امر کو کہ کیوں کر قتل کرسکتا ہے تو عمر کو۔پس طلیقہ نے منظور کیا اس امر کو اور روانہ ہوا بطرف مدینہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور پہونچ کر چھپ رہا حوالی مدینہ طیبہ میں اور اُسی وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نکلے اور دیکھ رہے تھے یتیموں اور رانڈوں کے لڑکے بالوں کو اور خبر گیری کرتے تھے اُن کے باغوں اور احاطوں کی اور چڑھ گیا وہ نصرانی ایک درخت پیچیدہ شاخ والے پر اور چھپ رہا اُس کے پتوں میں اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسی درخت کے نزدیک آ کر زمین پر لیٹ رہے اور ایک پتھر سے تکیہ لگایا۔پس ایک درندہ جانور آیا اور گھوما گرد حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اور آگے آ کر چاٹا اپنی زبان سے دونوں پاؤں ان کے اور ناگہاں ہاتف غیبی نے آواز دے کر یہ کلمات کہے "یَاعُمَرُ عَدَلْتَ فَاَمَنْتَ" پس جب بیدار ہوئے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلا گیا وہ درندہ اور اُترا وہ نصرانی درخت سے اور آیا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس اور بوسہ دیا ان کے ہاتھوں کو اور کہتا تھا کہ میرے ماں باپ قربان ہوں اس شخص پر جن کی حفاظت اور نگہبانی مخلوقات اور جانور اور ان کا وصف اور تعریف فرشتے اور جن کرتے ہیں۔پھر ظاہر کیا اُس نصرانی نے اپنا حال اور ارادہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور مسلمان ہوا،ان کے ہاتھوں پر۔''

(حوالہ:-فتوح الشام،از:-علامہ واقدی،:۱۳۱)

## لشکر اسلام کے سپہ سالار اعظم کا تبادلہ

جیسا کہ اوراق سابقہ میں ذکر ہوا کہ مرج الدیباج سے دمشق واپس آنے کے بعد حضرت خالد بن ولید نے امیر المؤمنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں خط بھیجا تھا اور حضرت خالد کو یہ خبر نہ تھی کہ خلیفۂ اوّل نے تو رحلت فرمالی ہے۔ حضرت عبداللہ بن قرط جب حضرت خالد کا خط لے کر مدینہ منورہ پہنچے تب حضرت عمر فاروق اعظم خلیفہ تھے۔ حضرت عمر نے حضرت خالد کا خط پڑھا تو وہ خط حضرت ابوبکر صدیق کو مخاطب کر کے لکھا گیا تھا۔ حضرت عمر نے پوچھا کہ کیا حضرت ابوبکر صدیق کی رحلت کی خبر سے ملک شام میں مقیم مسلمان بے خبر ہیں؟ حضرت عبداللہ بن قرط نے عرض کیا کہ اے امیر المؤمنین! حضرت ابوبکر صدیق کی رحلت کی خبر سے تمام مجاہدین بے خبر ہیں۔

حضرت عمر نے حضرت خالد کا خط پڑھا اور تمام احوال سے واقف ہوئے۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تمام صحابۂ کرام کو مسجد نبوی شریف میں جمع کیا۔ آپ منبر رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر کھڑے ہوئے اور حضرت خالد کا خط پڑھ کر سنایا۔ اس خط میں فتح دمشق سے لے کر مرج الدیباج میں حاصل شدہ کثیر مال غنیمت، حاکم دمشق توما اور ہربیس کا قتل، ہرقل بادشاہ کی بیٹی کی گرفتاری اور رہائی وغیرہ کی تفصیل مرقوم تھی۔ خط سن کر تمام خوش ہوئے بلکہ مدینہ شہر میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ لوگ تہلیل وتکبیر کی صدا بلند کر کے اظہار مسرت کر رہے تھے اور ملک شام جانے والے مجاہدین کے حق میں دعائے خیر وبرکت کرتے تھے۔ مسجد نبوی میں حضرت خالد کا خط سنانے کے بعد امیر المؤمنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے گھر تشریف لے گئے۔ رات کو آپ نے خط اپنے ساتھ رکھ کر بستر خواب پر تشریف لے گئے۔ بستر خواب پر بھی آپ نے حضرت خالد کا خط کئی مرتبہ پڑھا۔ پھر خط کو تکیہ کے نیچے رکھ دیا۔ اور حضرت خالد کے خط کی بابت سوچ وفکر کرنے لگے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ وسیع النظر، دور اندیش، دانا مدبر، عاقل قائد، دانشمند رہبر، ذی شعور فیصل، اور بین الاقوامی امور سیاست میں مہارت تامہ رکھتے تھے۔ حضرت خالد بن ولید کی دلیری اور شجاعت کی کارگزاریوں کو آپ نے



مختلف زاویوں سے ٹٹولا اور تمام احوال کو بالغ نظری سے دیکھا۔ بنظر عمیق اس پر غور وخوض کیا۔ ماضی، حال اور مستقبل کے حالات کے متعلق غور وفکر کیا۔ ماضی سے حال تک کے وقوع پذیر حوادث کا تجزیہ کیا اور اس کے نفع بخش نتائج کے دوام وقیام کو مستقل اور مستحکم طور پر برقرار رکھنے کے لئے سوچا۔ ملک شام گئے ہوئے مجاہدین کی حفاظت، خیر خواہی، حوصلہ افزائی، اولوالعزمی، اور لشکر اسلام کے رعب ودبدبہ، خوف وہیبت، شان وشوکت، اور شجاعت ودلیری کی دھاک اور شہرت کی بندھی ہوا کے ثبات اور رومیوں کے دلوں میں پیدا شدہ احساس کمتری کا مادّہ زائل ہوکر خود اعتمادی اور خودداری میں تبدیل نہ ہوجائے ان تمام امور کو آپ نے علم نفسیات کی بنیاد پر پرکھا اور ایک ایسا فیصلہ کیا کہ جس کو سن کر تمام لوگ محو حیرت ہوگئے۔

صبح بعد نماز فجر آپ نے منبر پر کھڑے ہوکر صحابہ کرام کی جماعت کے سامنے اعلان کیا کہ میں نے اسلامی لشکر کے سپہ سالارِ اعظم کے منصب سے خالد بن ولید کو معزول کر کے ان کی جگہ ابوعبیدہ بن جراح کو مقرر کیا ہے۔

پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک صاف چمڑا لیا اور حضرت ابوعبیدہ بن جراح کے نام خط لکھا۔ اس خط میں آپ نے حضرت خالد بن ولید کو اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم کے عہدہ سے معزول کرنے اور حضرت ابوعبیدہ کو اس عہدہ پر مقرر کرنے کا حکم نامہ تحریر فرمایا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وہ خط حضرت سعد بن ابی وقاص کے بھائی حضرت عامر بن ابی وقاص کو دیا اور ان کے ہمراہ حضرت شداد بن اوس کو اپنے نمائندہ کی حیثیت سے دمشق روانہ کیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عامر بن ابی وقاص کو حکم دیا کہ دمشق جا کر اسلامی لشکر کو خلیفۂ اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کی خبر سناؤ اور انھیں حکم کرو کہ تمام مجاہدین حضرت شداد بن اوس کے ہاتھ پر میری بیعت کریں اور انھیں حضرت خالد بن ولید کی معزولی اور حضرت ابوعبیدہ کی تقرری سے مطلع کرو۔

حضرت عامر بن ابی وقاص امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حکم کے مطابق دمشق آئے اور حضرت خالد بن ولید کے خیمہ میں ٹھہرے۔ مدینہ منورہ سے دو سفیر امیر المؤمنین کا خط لے کر آئے ہیں یہ خبر اسلامی لشکر کے کیمپ میں پھیلتے ہی تمام مجاہد جمع

ہوگئے۔ جب تمام لوگ جمع ہوگئے تو حضرت خالد نے حضرت عامر بن ابی وقاص سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خیریت پوچھی۔ حضرت عامر نے کہا کہ اے گروہ مسلمین! خلیفۃ المسلمین، امیر المؤمنین، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ دنیا سے پردہ فرما گئے۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کی خبر سن کر حاضرین پر بجلی گر پڑی۔ ایک کہرام مچ گیا۔ غم واندوہ کا سماں قائم ہوگیا۔ مجاہدین پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔ حضرت خالد بن ولید بھی آنسو بہا رہے تھے۔ کسی کے بھی آنسو نہیں تھمتے تھے۔ رو رو کر سب کی آنکھیں لال ہوگئیں۔ کافی دیر تک آہ وفغاں کا ماحول رہا۔ جب لوگوں کو کچھ افاقہ ہوا۔ تب حضرت عامر بن ابی وقاص نے کہا کہ اب حضرت عمر فاروق اعظم خلیفہ مقرر ہوئے ہیں لہٰذا انہوں نے اپنی بیعت لینے کے لئے حضرت شداد بن اوس کو اپنے نمائندہ کی حیثیت سے میرے ساتھ بھیجا ہے اور بعوض امیر المؤمنین ان کے ہاتھ پر بیعت کرنے کا حکم دیا ہے۔ حضرت عامر بن ابی وقاص کی بات سن کر تمام مجاہدین نے حضرت شداد بن اوس کے ہاتھ پر بیعت کی۔ سب سے پہلے بیعت کرنے والے حضرت خالد بن ولید تھے۔ پھر حضرت عامر بن وقاص نے حضرت خالد بن ولید کا سپہ سالار اعظم کے عہدہ سے معزول ہونے اور اس عہدہ پر حضرت ابوعبیدہ بن جراح کا مقرر ہونے کا مضمونِ خط پڑھ سنایا۔ حضرت خالد بن ولید فوراً کھڑے ہوگئے۔ اور فرمایا کہ مجھے اللہ اور رسول کی اور حضرت عمر کی اطاعت بخوشی منظور ہے۔ اور حضرت عمر نے میری معزولی کا جو حکم فرمایا ہے وہ بھی مجھے بخوشی منظور ہے۔ ان کا حکم میں سر آنکھوں پر لیتا ہوں۔

اب ہم قارئین کرام کی خاص توجہ چاہتے ہیں۔ حضرت عمر کے اس فیصلہ پر کچھ ناواقف لوگ اپنی تنگ نظری سے یہ اعتراض کرتے ہیں کہ انھوں نے حضرت خالد جیسے دلیر اور جنگجو شخص کو معزول کر کے حضرت ابوعبیدہ جیسے سادہ لوح اور نرم طبیعت شخص کو سپہ سالار اعظم کے منصب پر کیسے فائز کردیا؟ ایک عشقیہ ناول لکھنے والے فٹ پاتھ چھاپ مصنف نے خود کو ارباب سیر وتاریخ میں گمان کر کے ملک شام کی فتوحات پر ایک کتاب ارقام کرنے کی جرأت کی ہے۔ اس کتاب میں یہاں تک لکھ مارا ہے کہ حضرت خالد بن ولید نے اپنی معزولی کا حکم سن کر حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق کہا کہ:



''انھوں نے میری حق تلفی کی ہے اور مجھے بلاوجہ معزول کیا ہے۔''

معاذ اللہ! ثم معاذ اللہ! مصنف نے یہ جملہ اپنی طرف سے گڑھ کر حضرت خالد بن ولید کی طرف منسوب کردیا کہ حضرت خالد نے یہ جملہ کہا۔ حالانکہ کتب سیر وتواریخ میں اور خصوصاً علامہ واقدی کی تصنیف لطیف ''فتوح الشام'' میں کہیں بھی حضرت خالد کا یہ جملہ مروی نہیں۔ حضرت عمر فاروق اعظم پر حق تلفی کا الزام عائد کرنا اور وہ بھی حضرت خالد سے منسوب کر کے سراسر ظلم اور زیادتی ہے۔ حضرت خالد بن ولید جیسے بلند مرتبہ صحابی کبھی بھی امیر المؤمنین کی شان عالی میں ایسا خطرناک اور خلاف شریعت جملہ اپنی زبان پر نہیں لا سکتے۔ حق تلفی کی اسلام میں سخت مذمت کی گئی ہے۔ اسلام نے حق تلفی کی جڑیں اکھاڑ کر رکھ دی ہیں اور حقدار کو اس کا حق دلایا ہے۔ حضرت عمر فاروق اعظم نے مظلوم کو ظالم سے داد دلانے اور حقدار کا حق دلانے کے لئے جو سعی فرمائی ہے۔ اس کی نظیر نہیں ملتی۔ حق تلفی اور ناانصافی کرنے والے کی پیٹھ کی کھال کو درۂ فاروقی ادھیڑ کر رکھ دیتا تھا۔ جس ذات گرامی نے حق تلفی کرنے والوں کو تازیانے لگا کر حق تلفی سے باز رکھ کر عدل وانصاف کا ماحول قائم کردیا تھا۔ اسی ذات گرامی پر حق تلفی کا الزام عائد کرنا افترا پردازی ہے۔

حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ حکماء امت کے زمرے میں سرفہرست تھے۔ ان کی عقل ودانش اور دوراندیشی کا اندازہ کرنا ممکن نہیں۔ مثل مشہور ہے کہ "فِعۡلُ الۡحَكِيۡمِ لَا يَخۡلُوۡ عَنِ الۡحِكۡمَةِ" یعنی حکیم کا کوئی بھی کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔ حضرت عمر فاروق اعظم کی حکمت عملی اور نگاہ دوربینی سے ناآشنا، کور باطن لوگ ہی حضرت خالد کی معزولی کے معاملہ کو حق تلفی سے تعبیر کرتے ہیں اور اپنی کوتہ بینی کا ثبوت دیتے ہیں۔

# حضرت خالد کی معزولی میں حضرت عمر کی دوراندیشی

حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کسی ذاتی رنجش، آزردگی، اَن بَن، بغض وعناد، حسد وکینہ، عداوت وجلن یا کسی قسم کی خفگی وناراضی کی وجہ سے سپہ سالار اعظم کے عہدہ سے معزول نہیں کیا تھا بلکہ خیراندیشی، خیرخواہی، خلوص ومحبت، ہمدردی، کفایت شعاری اور سلامت روی کے پیش نظر کیا تھا۔ آپ نے ہرگز ہرگز حق تلفی نہیں کی تھی بلکہ شفقت احباء کا حق ادا کیا تھا۔ علاوہ ازیں اسلامی لشکر کی شان وشوکت اور جاہ وحشمت کا دبدبہ وسکہ برقرار رکھ کر دشمنان اسلام کے ذہنوں کو پراگندہ ومتردد کر کے ان کو میدان جنگ میں دائمی طور پر مرعوب ومبہوت رکھنے کی دوراندیشی بھی ملحوظ نظر تھی۔ ذیل میں کچھ اہم نکات پیش ہیں:

(۱) حضرت خالد بن ولید کی جنگی مہارت، شجاعت اور دلیری نے رومی لشکر کے پرخچے اڑا دیئے تھے۔ اور اس وجہ سے ان کو اتنی شہرت حاصل ہوئی تھی کہ ملک شام کا ہر سپاہی ان کا نام سنتے ہی کانپنے لگتا تھا۔ ہر رومی سپاہی یہی خیال کرتا تھا کہ حضرت خالد بن ولید بذات خود ایک لشکر ہیں۔ ان کی وجہ سے ہی اسلامی لشکر کا حوصلہ برقرار ہے۔ اگر حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کے سپہ سالار نہ ہوں تو اسلامی لشکر کی کوئی اہمیت وحیثیت نہ رہے۔ ہم آسانی سے اسلامی لشکر کو شکست وہزیمت سے دوچار کر دیں۔ ایسے ماحول میں اگر خدانخواستہ حضرت خالد کو کچھ ہو گیا تو رومیوں کے حوصلے بلند ہو جائیں گے اور رومیوں میں اسلامی لشکر سے ٹکر لینے کی ہمت پیدا ہو جائے گی۔ لہٰذا رومیوں کو یہ باور کرانا مقصود تھا کہ اگر حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کے سردار نہ ہوں تب بھی اسلامی لشکر کے رعب ودبدبہ اور جنگی طمطراق میں کوئی فرق واقع نہ ہو گا بلکہ رومیوں کو احساس ہو جائے کہ اسلامی لشکر کا ہر سردار خالد بن ولید کی طرح ماہر جنگ ہے۔

(۲) حالانکہ اس حقیقت میں بھی شک کی کوئی گنجائش نہیں کہ حضرت خالد بن ولید کی عدم



موجودگی میں اسلامی لشکر کا جوش وخروش کچھ ماند پڑ جاتا تھا۔ حضرت خالد بن ولید کی صرف موجودگی سے مجاہدوں کو ڈھارس بندھتی تھی۔ پھر وہ چاہے سپہ سالار کی حیثیت سے موجود ہوں یا پھر عام سپاہی کی حیثیت سے موجود ہوں۔ ان کا موجود رہنا کافی تھا۔ لہٰذا حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت خالد کی شخصیت کو کسی بھی قیمت پر گنوانا نہیں چاہتے تھے اور یہ تب ہی ممکن تھا جب وہ سرداری کے منصب پر نہ ہوں۔ کیونکہ سردار ہونے کی وجہ سے اُن کی جان پر زیادہ خطرہ تھا۔ مثال کے طور پر جنگ اجنادین میں رومی لشکر کے سردار وردان نے مکروفریب سے حضرت خالد کو شہید کرنے کی سازش کی تھی اور دونوں لشکر کے سردار صلح کی گفتگو کے لئے اکیلے آ کر صلح کے شرائط طے کریں۔ ایسا بہانہ کھڑا کر کے حضرت خالد کو گفتگو کرنے تنہا بلایا تھا۔ اور آپ کو شہید کر دینے کے قصد سے گفتگو کرنے کی جگہ کے قریب اپنے مسلح سپاہیوں کو چھپا رکھا تھا۔ لیکن وردان کے نمائندے داؤد نصرانی نے وردان کی سازش کا پردہ چاک کر دیا ورنہ یقیناً حضرت خالد کی جان کا خطرہ تھا۔ اگر جنگ اجنادین کے وقت حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کے سردار نہ ہوتے تو رومی لشکر کے سردار کو ایسی سازش کرنے کا موقع نہ ملتا۔ رومی سردار کو دو سرداروں کی میٹنگ کے انعقاد کے بہانے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ یا اگر وہ اسلامی لشکر کے سردار کو بلاتا تو حضرت خالد کے بجائے کوئی دوسرا شخص گیا ہوتا۔ سردار نہ ہونے کی وجہ سے حضرت خالد کے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ الحاصل سردار نہ ہونے کی صورت میں حضرت خالد کے لئے خطرہ کم تھا۔

(۳) حضرت خالد بن ولید نہایت دلیر اور شجاع ہونے کے ساتھ ساتھ ہمیشہ شہادت کے متمنی رہتے تھے۔ اسلام کے دشمنوں سے جہاد کرتے ہوئے شہید ہو جانا ان کی عین خواہش تھی لہٰذا وہ ہمیشہ خطروں سے کھیلا کرتے تھے۔ مثال کے طور پر مرج الدیباج کی جنگ میں حاکم دمشق توما کو قتل کرنے کے بعد ایک رومی گبر کے بتانے پر ہربیس کے تعاقب میں پہاڑی پر اکیلے چلے گئے تھے اور ایسا نازک مرحلہ پیش آیا تھا کہ حضرت خالد موت کے منہ سے واپس آئے تھے۔ موت ان کے سر پر کھیل رہی تھی

بلکہ حضرت خالد کو بھی اپنی شہادت کا یقین ہو گیا تھا۔ خوش قسمتی سے حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق اور حضرت ضرار بن ازور عین وقت پر پہنچ گئے ورنہ حضرت خالد کے بچنے کے امکان بہت کم تھے۔ اگر اس وقت حضرت ابوعبیدہ بن جراح سردار ہوتے تو سردار ہونے کی حیثیت سے وہ حضرت خالد کو ایسی خطرناک مہم پر جانے سے روک دیتے۔ حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان تمام واقعات سے باخبر تھے۔ لہٰذا اب مستقبل میں وہ حضرت خالد کو اس قسم کی ہلاکت میں پڑنے سے باز رکھنا چاہتے تھے۔ کیونکہ آپ جانتے تھے کہ حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کی روح رواں ہیں۔ ان کو اگر کچھ ہو گیا تو اسلامی لشکر کا حوصلہ ٹوٹ جائے گا۔

(۴) فتح دمشق کے بعد حاکم توما کے قافلے کے تعاقب میں حضرت خالد بن ولید چار ہزار مجاہدوں کو لے کر نجیب کی رہبری میں دمشق سے مرج الدیباج تک کا دشوار سفر کیا۔ کئی پہاڑ عبور کئے۔ درمیان سے جانے والے راستے اختیار کئے، وہ تمام راستے خطرناک تھے۔ جبل لکام پر طوفانی بارش کی مصیبت میں مبتلا ہوئے۔ کوئی خیمہ یا ساز و سامان بھی ساتھ میں نہیں تھا۔ علاوہ ازیں وہ تمام علاقہ ہرقل بادشاہ کے لشکر کے سپاہیوں سے چھلک رہا تھا۔ خوش نصیبی سے وہ مجاہدوں کی اس علاقے میں آمد سے بے خبر رہے۔ اگر مرج الدیباج سے دمشق واپس لوٹتے وقت وہ مزاحم ہوتے تو مجاہدوں کے لئے خطرہ تھا۔ مسلسل ایک ماہ کے قریب سفر کرتے کرتے وہ نڈھال ہو گئے تھے۔ ساتھ میں غنیمت کے سامان کا بوجھ، گھوڑوں کے پاؤں نوک دار پتھروں سے زخمی، وغیرہ وجوہات باعث آفت و دشواری تھے۔ اگر اُن پہاڑی علاقوں کے رومی سپاہی متحد ہو کر اذیت و نقصان پہنچا دیتے تو اس لشکر میں حضرت خالد کے علاوہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر، حضرت ضرار بن ازور، حضرت رافع بن عمیرہ طائی جیسے سرتاج مجاہدوں کی جان کا خطرہ تھا۔ اگر خدانخواستہ اس پہاڑی علاقے میں رومی غالب آجاتے تو اسلامی لشکر کی دھاک اور ہیبت کو دھچکا لگتا اور اسلامی لشکر کے رعب و دبدبہ کی بندھی ہوا جاتی رہتی۔ مرج الدیباج کی ہزیمت کا اثر دمشق میں مقیم اسلامی لشکر پر



پڑتا اور لشکر کا حوصلہ ٹوٹ جاتا، مبادا بزدلی لاحق ہوتی، جس کے نتیجہ میں اسلامی لشکر کا خوف و ڈر رومیوں کے دلوں سے کم ہو جاتا۔

قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"فَتَفْشَلُوْا وَتَذْهَبَ رِيْحُكُمْ" (سورۃ الانفال، آیت: ۴۶)

**ترجمہ**:-''پھر بزدلی کرو گے اور تمہاری بندھی ہوئی ہوا جاتی رہے گی۔'' (کنزالایمان)

**حل لغت**:- ہوا بندھنا (محاورہ) دھاک بندھنا، رُعب جمنا، شہرت ہونا (فیروز اللغات، ص: ۱۴۵۳)

اگر فتح دمشق کے وقت حضرت ابوعبیدہ بن جراح اسلامی لشکر کے سردار ہوتے تو ان کی اجازت کے بغیر حضرت خالد بن ولید چار ہزار سواروں کو لے کر مرج الدیباج تک توما کے قافلہ کے تعاقب کے لئے نہ جاتے اور اجازت طلب کرنے پر حضرت ابوعبیدہ ایسی خطرناک مہم پر جانے کی اجازت نہ دیتے۔ حضرت خالد بن ولید اور ان کے ساتھیوں کی مرج الدیباج سے کوئی خبر یا اطلاع نہ آنے کی وجہ سے دمشق میں مقیم اسلامی لشکر مایوس ہو گیا تھا۔ اور ان کا حوصلہ پست ہو گیا تھا۔ جب ایک مہینہ کے بعد حضرت خالد واپس آئے تب سب کی جان میں جان اور دم میں دم آیا۔

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ چاہتے تھے کہ ملک شام میں اسلامی لشکر کی جو ہوا بندھی ہے وہ قائم رہے اور اس کے لئے حضرت خالد بن ولید کا زندہ اور سلامت رہنا اشد ضروری تھا۔ اگر حضرت خالد مرج الدیباج جیسے خطرناک محاذ پر جا کر شہید ہو گئے تو ان کی ایک شہادت سے پورے اسلامی لشکر کی دھاک کو عظیم صدمہ پہنچے گا اور اس سے بچنے کے لئے حضرت خالد کا بقید حیات رہنا اہم اور لازمی تھا۔ لہٰذا حضرت خالد کے جوش کو حضرت ابوعبیدہ کے ہوش کی لگام سے متوازن رکھنا چاہئے۔

(۵) حضرت خالد بن ولید کے رعب اور ہیبت کا یہ عالم تھا کہ ملک شام کے رومی صلح کی گفتگو کے لئے آتے ہوئے بھی کانپتے تھے۔ مثال کے طور پر اسلامی لشکر کے محاصرہ سے تنگ آ کر اہل دمشق صلح کرنے پر آمادہ ہوئے تھے۔ لیکن صلح کی گفتگو کے لئے باب جابیہ پر حضرت ابوعبیدہ کے پاس گئے۔ جب کہ حضرت خالد بن ولید اسلامی لشکر کے سردار تھے۔ اہل دمشق ان کے

رعب کی وجہ سے باب شرقی پر اُن سے گفتگو کرنے نہیں آئے۔ حالانکہ حضرت خالد بن ولید جنگ پر صلح کو ترجیح دیتے تھے اور بمقابل جنگ صلح کو زیادہ پسند کرتے تھے لیکن کوئی صلح کرنے آئے تو صلح کریں؟ حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پورے ملک شام اور دیگر ممالک میں اسلام کا پرچم لہرانے کے خواہشمند تھے اور یہ چاہتے تھے کہ زیادہ سے زیادہ لوگ دائرۂ اسلام میں داخل ہوں اور اسلام کے محاسن اور اس کی تعلیمات سے متاثر ہو کر اسلام کی جانب مائل ہوں اور یہ صرف جنگ سے حاصل نہیں، بلکہ صلح سے ہوتا۔ اور حتی الامکان یہ کوشش کرنی چاہئے کہ بجائے جنگ بذریعہ صلح فتح حاصل ہو۔ لیکن صلح کب ہوگی؟ جب سامنے والا فریق صلح کے لئے آمادہ اور رضا مند ہو۔ اگر دشمن صلح کے لئے آمادہ ہو تو ہم کو بھی صلح کر لینی چاہئے کیونکہ قرآن مجید میں ارشاد رب تبارک وتعالیٰ ہے:

" وَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا " (سورۃ الانفال، آیت:۶۱)

**ترجمہ**:۔ ''اور اگر وہ صلح کی طرف جھکیں تو تم بھی جھکو۔'' (کنزالایمان)

صلح کا ایک بڑا عظیم فائدہ یہ بھی ہے کہ فریقین کے بہت سے افراد کی جانیں بچ جاتیں اور انسان کا خون بہنے سے بچ جاتا۔ لہذا صلح میں بھلائی اور بہتری ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتا ہے:

" وَالصُّلْحُ خَيْرٌ " (سورۃ النساء، آیت:۱۳۸)

**ترجمہ**:۔ ''اور صلح خوب ہے''۔ (کنزالایمان)

اگر حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کے سردار ہوں گے تو ان کی نرم طبیعت کی وجہ سے رومی صلح کے لئے زیادہ سے زیادہ آمادہ ہوں گے۔ برعکس حضرت خالد کی سرداری کے۔ لہذا حضرت عمر فاروق اعظم نے صلح کی طرف رومیوں کا میلان بڑھانے کی غرض سے حضرت خالد بن ولید کی جگہ حضرت ابوعبیدہ بن جراح کو مقرر فرمایا۔

(۶) حضرت ابوعبیدہ کو اسلامی لشکر کا سردار مقرر کرنے میں حضرت عمر فاروق اعظم کی ایک دور اندیشی یہ بھی تھی کہ حضرت خالد سخت مزاج اور جنگجو ہیں۔ ان کا رعب اور ان کی دہشت رومیوں کے دلوں پر غالب ہے اور وہ حضرت خالد کے نام سے تھر تھر کانپتے



ہیں۔ بلکہ حضرت خالد کو وہ اپنی موت کے روپ میں دیکھتے ہیں۔ لہذا حضرت خالد ان پر سختی برتیں اور سخت رویہ اپنائیں۔ یہاں تک کہ روسی تنگ اور عاجز آ جائیں اور حضرت خالد کی تلوار کی ضرب سے محفوظ و مامون رہنے کے لئے وہ پناہ ڈھونڈھیں۔ جب رومیوں کو یہ معلوم ہوگا کہ اسلامی لشکر کے سردار حضرت ابوعبیدہ ہیں اور وہ نرم طبیعت کے ہیں تو وہ حضرت خالد کی تلوار کے خوف سے حضرت ابوعبیدہ کے پاس امان طلب کرنے آئیں گے۔ اور صلح کر کے جزیہ ادا کرنے پر رضا مند ہو جائیں گے۔ یعنی حضرت خالد ان کو تلوار سے ڈرائیں اور حضرت ابوعبیدہ کی طرف بھگائیں اور حضرت ابوعبیدہ ان کو صلح کی زنجیر میں جکڑتے چلے جائیں۔ یعنی ایک گرم طبیعت اور دوسرا ٹھنڈی طبیعت کا۔ ٹھنڈی اور گرمی دونوں فائدہ مند ہیں لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ گرم طبیعت والا ماتحت ہو اور ٹھنڈی طبیعت والا سربراہ اعلیٰ ہو۔ تاکہ سانپ مرے اور لاٹھی نہ ٹوٹے۔

(۷) حضرت خالد بن ولید گرم طبیعت کے ہونے کے باوجود اخلاق حسنہ، احسان، رحم دلی اور فراخ دلی کے پیکر تھے۔ لیکن حضرت خالد کے ان محاسن سے رومی بالکل انجان تھے۔ ان کا گمان صرف یہی تھا کہ حضرت خالد بن ولید ہمیشہ تلوار کی زبان سے بات کرتے ہیں لہذا رومی حضرت خالد سے کھچے کھچے رہتے تھے۔ اور نزدیک آنے سے تھراتے تھے۔ حضرت ابوعبیدہ بن جراح کو اسلامی لشکر کا سردار مقرر کرنے میں ایک حکمت یہ بھی تھی کہ حضرت ابوعبیدہ کے توسط سے رومی جب حضرت خالد کے قریب آئیں گے تو ان پر یہ حقیقت بھی منکشف ہوگی کہ حضرت خالد کی شدت اُن کفار ومشرکین کے لئے ہے جو سرکش اور اسلام سے ٹکرانے پر تلے ہوئے ہیں۔ لیکن جو صلح کر کے امان حاصل کر لیتے ہیں اور اپنی صلح کے عہد پر قائم رہتے ہیں ان کے ساتھ حضرت خالد کا رویہ نرم اور احسان کا ہوتا ہے۔ حضرت خالد بن ولید قرآن مجید کی اس آیت کے سخت پابند تھے۔

"فَمَا اسْتَقَامُوْا لَكُمْ فَاسْتَقِيْمُوْا لَهُمْ" (سورۃ التوبہ، آیت:۷)

83

5

**ترجمہ**:-''تو جب تک وہ تمہارے لئے عہد پر قائم رہیں، تم ان کے لئے قائم رہو۔''
(کنزالایمان)

مرج الدیباج میں ایک رومی گبر نے امان ملنے کی شرط پر حضرت خالد کو ہربیس کا پتہ بتایا تھا۔ کہ ہربیس اپنے ساتھیوں کے ساتھ پہاڑ کی طرف بھاگ رہا ہے۔ چنانچہ حضرت خالد نے حسب معاہدہ کسی بھی قسم کا معاوضہ لئے بغیر اس رومی گبر کو جانے دیا اور ایفائے عہد کی مثال قائم فرمادی۔ اسی طرح ہرقل بادشاہ کی بیٹی کو کسی قسم کے معاوضہ کے بغیر قید سے رہا کر کے یہ ثابت کردیا کہ محسن اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابہ احسان کرنے میں بھی کسی سے کم نہیں حالانکہ ہرقل بادشاہ منہ مانگا مال معاوضہ میں دینے کے لئے راضی تھا لیکن حضرت خالد نے ہرقل بادشاہ کی بیٹی اس کو بطور ہدیہ وتحفہ بھیج کر ہرقل کو بھی مرہون منت بنایا۔

(۸) حضرت خالد بن ولید کو معزول کر کے ان کی جگہ حضرت ابوعبیدہ کو سردار مقرر کر کے حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ رومیوں کو یہ تاثر دینا چاہتے تھے کہ حضرت خالد کے نزدیک عہدہ اور منصب کی کوئی اہمیت نہیں۔ وہ لشکر کے سردار ہوں جب بھی شیر ببر ہیں اور سردار نہ ہونے کی حالت میں بھی شیر ببر ہیں۔ بلکہ سردار نہ ہونے کی حالت میں ان کی شجاعت اور دلیری کے مزید جوہر دیکھنے کو ملیں گے۔ آئندہ صفحات میں جنگ حصن ابی القدس، جنگ قنسرین، جنگ حمص، جنگ یرموک اور جنگ حلب کے احوال میں حضرت خالد بن ولید کی شجاعت اور بہادری کی سرگزشت پڑھتے وقت دل دھڑکنے لگے گا اور رونگٹے کھڑے ہوجائیں گے۔ اسلامی لشکر کا سردار خَالِصَۃً لِوَجْہِ اللّٰہ جہاد کرتا ہے عہدہ واقتدار کی طمع میں نہیں۔ اس کا مقصد جہاد صرف اور صرف اِعْلَاءِ کَلِمَۃُ الْحَقْ ہوتا ہے۔ اسلامی لشکر کا سردار رومی لشکر کے سردار کی مانند نہیں کہ عہدہ واقتدار کی طلب وطمع میں غداری کرے اور دشمنوں سے مل کر اپنے ہی لشکر کو ضرر رسانی کی شرارت کرے۔ مثال کے طور پر جنگ دمشق (بار اوّل) کے تذکرہ میں قارئین کرام نے ملاحظہ فرمایا کہ حاکم دمشق کا عہدہ حاصل



کرنے کی لالچ اور خواہش میں رومی سردار کلوص اور عزرائیل نے کیا کیا گل کھلائے؟ اور دونوں ایک دوسرے کے لئے کیسے کیسے کانٹے بچھائے؟ لیکن اسلامی لشکر کا سردار عہدہ سے معزول ہونے کے بعد زیادہ مخلص، زیادہ مطیع، زیادہ وفادار، زیادہ دلیر، زیادہ فرض شناس، زیادہ محنت کش اور زیادہ فرمانبردار ہوکر راہ خدا میں اپنی جان خرچ کرتا ہے۔ اپنی جگہ پر مقرر ہونے والے نئے سردار کے لئے ذرّہ برابر بھی اس کے دل میں کدورت وخلش نہیں ہوتی بلکہ محبت والفت ہوتی ہے۔ ایک وقت وہ تھا کہ آج تقرر پانے والا سردار معزول ہونے والے سردار کا ماتحت تھا لیکن اب وہ منصب سردار پر فائز ہے اور معزول ہونے والا سردار اب اس کے ماتحت رہنے میں کسی قسم کی شرم وعار محسوس نہیں کرتا۔ بلکہ خوشی اور مسرت سے اس کی اطاعت کرنے میں اپنی سعادت سمجھتا ہے۔ اس کے حکم کی تعمیل وبجا آوری میں سر پر کفن باندھ لیتا ہے اور اپنی جان پر کھیل جاتا ہے۔ وہ جو کچھ بھی کرتا ہے اپنے آقا ومولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت میں کرتا ہے۔ چاہے وہ سردار ہو یا ادنیٰ سپاہی ہو۔ ہر حال میں وہ یہی چاہتا ہے:

کام وہ لے لیجئے، تم کو جو راضی کرے
ٹھیک ہو نام رضاؔ تم پہ کروروں درود

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

(۹) حضرت خالد بن ولید کی معزولی کے ذریعہ حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ دنیا پر یہ حقیقت بھی آشکار کرنا چاہتے ہیں کہ اسلامی لشکر کے مجاہدین رومیوں کی طرح نفس پرست اور دنیا دار نہیں۔ بلکہ اسلامی لشکر کے ہر مجاہد کا مطمح نظر اللہ اور اللہ کے رسول کی رضامندی حاصل کرنا ہے۔ اسی لئے وہ کفار ومشرکین پر سخت تھے۔ اور آپس میں رحم دل تھے۔ صرف حضرت خالد بن ولید ہی نہیں بلکہ اسلامی لشکر کے ہر مجاہد میں یہ صفت پائی جاتی ہے۔ خصوصاً صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی مقدس جماعت اس پر کامل طور سے عمل پیرا تھی۔ کفار کے ساتھ شدت اور مومنین کے ساتھ محبت کا برتاؤ کرنا ان کی اہم خصوصیت تھی۔ اسی لئے میدان جنگ میں وہ کافروں پر قہر الٰہی کی بجلی بن کر

ٹوٹ پڑتے تھے اور اپنے مومن بھائیوں کے قدموں تلے دل کا غالیچہ بچھاتے تھے۔

صحابہ کرام کی اس صفت کا قرآن مجید میں اس طرح ذکر ہے:

"مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ" (سورۃ الفتح، آیت:۲۹)

**ترجمہ**:- ''محمد اللہ کے رسول ہیں اور ان کے ساتھ والے کافروں پر سخت ہیں اور آپس میں نرم دل'' (کنزالایمان)

**تفسیر**:-(۱) کافر پر ایسے سخت جیسا کہ شیر شکار پر اور صحابہ کا تشدد کفار کے ساتھ اس حد پر تھا کہ وہ لحاظ رکھتے تھے کہ اُن کا بدن کسی کافر کے بدن سے نہ چھو جائے۔ اور اُن کے کپڑے سے کسی کافر کا کپڑا نہ لگنے پائے۔ (تفسیر مدارک)

(۲) آپس میں ایک دوسرے پر محبت و مہربانی کرنے والے ایسے کہ جیسے باپ بیٹے میں ہو اور یہ محبت اس حد تک پہنچ گئی کہ جب ایک مومن دوسرے مومن کو دیکھے تو فرط محبت سے مصافحہ و معانقہ کرے۔

(تفسیر خزائن العرفان، ص:۹۲۶)

حضرت خالد بن ولید اور حضرت ابو عبیدہ بن جراح قرآن مجید کی مندرجہ بالا آیت کے نمونہ عمل تھے اور ان کی متابعت میں پورا اسلامی لشکر "اَلْحُبُّ لِلّٰهِ وَالْبُغْضُ لِلّٰهِ" کی زندہ تصویر تھا۔ عہدہ اور منصب کے حصول کی لالچ میں فریضہ اُخوت و محبت سے روگردانی نہیں کرتے تھے۔ بلکہ قرآن کے حکم "اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ" یعنی حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور ان کا جو تم میں حکومت والے ہیں۔ پر عمل کرتے ہوئے خندہ پیشانی سے "اُولُوا الْاَمْر" کے حکم کو سر آنکھوں پر رکھتے تھے۔ امیر المؤمنین حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد بن ولید کو معزول کرنے کا حکم نافذ فرمایا اور حضرت خالد نے اس حکم کے سامنے سر تسلیم خم فرمایا اور ثابت کر دکھایا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحبت



یافتہ و تربیت یافتہ صحابہ کرام کی مقدس جماعت ہر معاملے میں قرآن کے حکم کی تعمیل کرتی ہے۔ نفسانیت کو دخل دینے نہیں دیتی۔

(۱۰) حضرت خالد بن ولید کو اسلامی لشکر کے سردار کے عہدہ سے معزول کر کے حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت خالد کی جنگی صلاحیتوں کو پورا پورا بروئے کار لانا چاہتے تھے۔ سردار ہونے کی حیثیت سے حضرت خالد کے سر پر بہت ساری ذمہ داریوں کا بار تھا۔ مثلاً غنیمت کا مال جمع کر کے اس کا حساب رکھنا، غنیمت کے مال سے خمس (20%) الگ کر کے اُسے امیر المؤمنین کی خدمت میں مدینہ منورہ بھیجنے کا انتظام کرنا، باقی مال کو مجاہدوں میں حسب مراتب تقسیم کرنے کے لئے مجاہدوں کی تعداد، کام کی اہمیت کے اعتبار سے اس کا حصہ مقرر کرنا، ان کا میزان کر کے مال غنیمت کی قیمت کے مطابق ان تمام حصص کو منقسم کر کے ہر مجاہد کو اس کا حصہ دینا، علاوہ ازیں لشکر کے لئے اشیاء صرف اور دیگر ضروریات فراہم کرنے کے لئے اطراف کے دیہات سے غلہ اور رسد خریدنے کے لئے رومی غلہ فروشوں سے رابطہ قائم کرنا، دام متعین کرنا، غلہ کی مقدار کے مطابق اس کی قیمت ادا کرنے کا انتظام کرنا، پھر خفیہ طریقے سے ان دیہاتوں سے اسلامی لشکر کے کیمپ تک غلہ لانے کے لئے قافلہ بھیجنا، پھر اس غلہ کو مجاہدوں میں تقسیم کرنا، لشکر میں ہزاروں کی تعداد میں لوگ ہوتے تھے۔ کوئی بیمار ہوا، کوئی زخمی ہوا، کسی کو کوئی ضرورت پیش آئے، کسی کو کوئی شکایت ہے۔ وغیرہ وغیرہ معاملات حل کرنے میں لشکر کا سردار ہمیشہ اُلجھا ہوا ہی رہتا ہے۔ حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد کو عہدۂ سرداری سے معزول کر کے ان تمام ذمہ داریوں سے سبکدوش اور مستغنی کر دیا۔ تاکہ وہ اپنی تمام صلاحیتیں صرف جنگی امور میں صرف کریں اور اسلامی لشکر کی شان و شوکت بڑھائیں اور دشمنان اسلام پر اپنی دھاک اور ہیبت کا سکہ بٹھائیں۔

مندرجہ بالا دس نکات کے مطالعہ سے قارئین پر یہ حقیقت منکشف ہوگئی ہوگی کہ حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خالد بن ولید کو دور اندیشی اور

85

5

حکمت عملی کی بنا پر معزول کیا تھا اور کوئی دوسرا مقصد نہ تھا۔ لہذا اس بحث کو طول نہ دیتے ہوئے "تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ" پر اکتفاء کرتے ہوئے ہم ملک شام کا سفر آگے بڑھاتے ہیں۔

# جنگ حصن ابی القدس

حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کی قیادت سنبھالنے کے بعد چند دنوں تک لشکر کو دمشق میں ٹھہرائے رکھا اور اس فکر میں تھے کہ اب کس جانب کوچ کرنا ہے کبھی وہ بیت المقدس کی طرف جانے کا ارادہ فرماتے تھے اور کبھی انطاکیہ کی طرف کوچ کرنے کا قصد فرماتے تھے۔ اسی دوران حضرت ابوعبیدہ کے پاس ایک نصرانی عرب آیا۔ وہ نصرانی عرب دمشق کا باشندہ تھا۔ فتح دمشق کے دن حضرت ابوعبیدہ نے اس پر احسان فرما کر اس کی جان بچائی تھی اور اسے امان دی تھی۔ اس عرب متنصرہ نے حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ دمشق کے ساحلی علاقہ میں ایک قلعہ واقع ہے۔ جس کا نام حصن ابی القدس ہے یہ قلعہ عرقہ اور مرج السلسلہ نام کے دوگاؤں کے درمیان ہے۔ اس قلعہ کے سامنے ایک صومعہ (گرجا) ہے۔ اس گرجا میں ایک بوڑھا راہب رہتا ہے۔ جس کی عمر ایک سوسال سے بھی زیادہ ہے۔ وہ بوڑھا راہب دین نصرانیت کا زبردست عالم ہے، پورے ملک شام کے لوگ اس کے پاس اکتساب فیض وحصول برکت کی غرض سے آتے ہیں اور اس راہب کی بہت ہی تعظیم وتکریم کرتے ہیں۔ وہ راہب ہر سال اپنے گرجا کے پاس ایک میلے کا انعقاد کرتا ہے۔ اس میلے میں شرکت کرنے کے لئے دور ودراز سے لوگ آتے ہیں۔ میلہ تین یا سات دن تک رہتا ہے۔ اور میلہ کے دنوں میں گرجا کے قریب ایک بازار لگتا ہے۔ جس میں سونا، چاندی، جواہرات، ریشمی کپڑے اور دیگر قیمتی اشیاء کی بڑے پیمانے پر خرید وفروخت ہوتی ہے۔ میلہ کے اختتام کے دن وہ راہب گرجا سے باہر آ کر انجیل سے ماخوذ پند ونصائح پر مشتمل تقریر کرتا ہے۔ پھر میلہ ختم ہوتا ہے اور لوگ متفرق ہوجاتے ہیں۔ حصن ابی القدس کا میلہ قریب ہے۔ اگر آپ میلہ کی تقریب کے دنوں میں وہاں لشکر بھیج کر حملہ کریں تو کثرت سے مال غنیمت حاصل ہونے کی امید ہے۔

نصرانی عرب کی دی ہوئی اطلاع سے حضرت ابوعبیدہ بہت خوش ہوئے اور پوچھا کہ وہ جگہ یہاں سے کتنی دور ہے؟ جواب دیا کہ دس فرسخ ہے۔ ایک دن کی مسافت ہے۔ حضرت



ابوعبیدہ نے پوچھا کہ اس گرجا کے قریب رومیوں کا کوئی ایسا شہر ہے جوان کی مدد کے لئے آسکے؟ نصرانی عرب نے جواب دیا کہ ہاں! قریب میں فرضہ نام کی ایک بندرگاہ ہے، جہاں پورے ملک سے کشتیاں آتی جاتی رہتی ہیں فرضہ کا حاکم طرابلس نام کا ایک متکبر بطریق ہے۔ ہرقل بادشاہ نے شہر فرضہ اور نواحی علاقہ اس کو جاگیر میں دے رکھا ہے۔ حاکم طرابلس نہایت متکبر اور مغرور شخص ہے۔ عوام الناس کے ساتھ میلہ میں شرکت کرنا اپنی شان کے خلاف گمان کرتا ہے۔ لہذا وہ میلہ میں کبھی بھی شرکت نہیں کرتا اور نہ ہی وہ اس میلہ کی حمایت کرتا ہے لیکن اب کے شاید تمہارے خوف کی وجہ سے بازار والوں کی حفاظت وحمایت کرنے آئے۔

کچھ دیر سوچنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ نے مجاہدین سے پوچھا کہ تم سے کون قلعہ حصن ابی القدس پر لشکر لے کر حملہ کرنے جانے کے لئے تیار ہے؟ ایک کم سن اور نورانی شکل وصورت والے نوجوان کھڑے ہوئے اور کہا کہ اے سردار! اس خدمت کو میں انجام دینے کا قصد رکھتا ہوں۔ اس نوجوان کا نام حضرت عبداللہ بن جعفر طیار تھا اور حضرت جعفر طیار بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حقیقی چچا تھے۔ اس رشتہ کی بنا پر حضرت عبداللہ بن جعفر طیار حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی تھے۔

## حضرت عبداللہ بن جعفر طیار ملک شام کیوں آئے؟

حضرت عبداللہ کے والد حضرت جعفر بن عبدالمطلب المعروف بہ جعفر طیار ۸ھ میں جنگ موتہ میں شہید ہوئے۔ اس وقت حضرت عبداللہ بہت کم سن تھے۔ حضرت جعفر طیار کی بیوہ بعد میں امیر المؤمنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زوجیت میں آئیں تھیں۔ حضرت اسماء بنت عمیس سے نکاح فرمانے کے بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عبداللہ کی پرورش اور تربیت فرمائی تھی۔ جب حضرت عبداللہ کا سن شباب کے قریب پہنچا تب اکثر وہ اپنی والدہ حضرت اسماء بنت عمیس سے اپنے والد کے متعلق پوچھا کرتے۔ حضرت اسماء فرماتیں کہ تمہارے والد کو رومیوں نے شہید کیا ہے۔ اپنے والد کی شہادت کی کیفیت سن کر حضرت عبداللہ ہمیشہ یہی فرماتے کہ اگر میں زندہ رہا تو رومیوں سے اپنے والد کا

ضرور بدلہ لے کر رہوں گا۔ اپنے والد کا رومیوں سے انتقام لینے کے لئے وہ بیقرار رہتے تھے۔

امیر المؤمنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رحلت کے بعد حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ خلیفہ ہوئے۔ کچھ لوگ حضرت عبداللہ بن انیس جہنی کے ہمراہ بارادۂ جہاد ملک شام جارہے تھے۔ حضرت عبداللہ بن انیس اور حضرت عبداللہ بن جعفر میں دوستی تھی۔ دونوں عبداللہ جگری یار تھے۔ جب حضرت عبداللہ بن جعفر کو اطلاع ہوئی کہ ان کے دوست حضرت عبداللہ بن انیس بقصد جہاد ملک شام جارہے ہیں تو ان کے دل میں اپنے والد کے قاتلوں سے انتقام لینے کا جذبہ موجزن ہونے لگا۔ حضرت عمر فاروق اعظم کی خدمت میں حاضر ہو کر منت وسماجت کر کے جہاد کے لئے ملک شام جانے کی اجازت حاصل کر لی۔ حضرت عبداللہ بن جعفر اور حضرت عبداللہ بن انیس کا قافلہ کل بیس افراد پر مشتمل تھا۔ ملک شام کے لئے روانہ ہوتے وقت حضرت عبداللہ بن جعفر اپنے عم محترم مولائے کائنات حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور رخصت کی اجازت طلب کی۔ حضرت سیدنا مولیٰ علی مشکل کشا رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دعاء برکت وحفاظت سے نواز کر فی امان اللہ رخصت فرمایا۔

جب ان کا قافلہ مقام تبوک پہنچا تب حضرت عبداللہ بن جعفر نے اپنے دوست حضرت عبداللہ بن انیس سے دریافت کیا کہ کیا تم کو میرے والد کی قبر کا پتہ معلوم ہے؟ حضرت عبداللہ بن انیس نے کیا جواب دیا؟ اور پھر اس کے بعد کیا ہوا؟ وہ علامہ واقدی کے الفاظ میں سماعت فرمائیں:

”روایت کی ہے عبداللہ بن انیس سے کہ پہونچے ہم تبوک میں۔ پس کہا عبداللہ نے کہ اے ابن انیس! آیا جانتے ہو تم جگہ قبر میرے باپ کی میں نے کہا ہاں قبر ان کی موتہ میں ہے۔ انہوں نے کہا کہ خواہش رکھتا ہوں میں کہ دیکھوں اس جگہ کو۔ پس چلے ہم یہاں تک کہ آ گئے ہم ان کے باپ کی قبر اور اس جگہ پر جہاں لڑائی ہوئی تھی اور قبر پر پتھر تھے جو قوم کلب نے واسطے تبرک کے رکھے تھے۔ پس دیکھا عبداللہ نے قبر اپنے باپ کی اترے وہاں اور گئے قبر پر اور روئے پھر دعائے رحمت مانگی ان کے واسطے اور قیام کیا ہم نے قبر کے پاس تا وقت صبح دوسرے



دن کے۔ پس جب کوچ کیا ہم نے دیکھا میں نے عبداللہ بن جعفر کو کہ روتے تھے اور چہرہ ان کا مثل رنگ زعفران کے ہو گیا تھا۔ پس پوچھا میں نے سبب اس کا۔ پس کہا انہوں نے کہ میں نے رات میں اپنے باپ جعفر کو خواب میں دیکھا اور وہ دو کپڑے سبز پہنے ہوئے تھے اور ان کے دو پر تھے اور ان کے ہاتھ میں ایک تلوار برہنہ خون آلودہ تھی۔ پس دی انہوں نے وہ تلوار مجھ کو اور کہا کہ اے بیٹے! لڑو تم ساتھ اس تلوار کے دشمنان خدا اور اپنے دشمنوں سے اور نہیں پہونچا میں اس مرتبے کو جس کو تم دیکھتے ہو مگر بسبب جہاد کے اور گویا میں لڑتا ہوں ساتھ اس تلوار کے یہاں تک کہ رخنہ دار ہو گئی اور تلوار میرے ہاتھ میں“

(حوالہ:- فتوح الشام، از علامہ واقدی، ص:۱۴۲)

قارئین کرام مندرجہ عبارت کو بغور مطالعہ فرمائیں۔ تو حسب ذیل امور ثابت ہوں گے:

(۱) مدینہ منورہ سے ملک شام جاتے ہوئے تبوک نام کا مقام شاہراہ پر واقع ہے لیکن موتہ نام کا مقام شاہراہ سے ہٹ کر اندرونی علاقے میں واقع ہے۔ حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ تبوک سے موتہ صرف زیارت قبر کے قصد سے سفر کر کے گئے۔

(۲) حضرت عبداللہ بن جعفر نے اپنے والد حضرت جعفر بن عبدالمطلب کی قبر پر پتھر رکھے ہوئے دیکھے جو تبرک کے لئے قبر پر رکھے ہوئے تھے۔

(۳) حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے ساتھیوں کے ہمراہ اپنے والد کے مزار شریف پر رات بھر ٹھہرے اور قبر کے پاس ہی قیام کیا۔

(۴) حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کو خواب میں اپنے والد کی بشارت ہوئی۔ خواب میں ان کے والد نے انہیں تلوار عطا فرمائی جس سے وہ جہاد کرتے رہے یہاں تک کہ وہ تلوار ٹوٹ گئی۔

مندرجہ بالا چاروں باتیں میزان عدل کے ایک پلے میں رکھو اور دوسرے پلے میں دور حاضر کے امام المنافقین مولوی اسمٰعیل دہلوی علیہ ما علیہ کی مندرجہ ذیل عبارت کو رکھو:

”اس قسم کے کام کسی اور کی تعظیم کے لئے نہ کرے اور کسی کی قبر پر یا چلہ پر یا کسی

کی تھان پر دور دور سے قصد کرنا اور سفر کی رنج و تکلیف اٹھا کر میلے کچیلے ہوکر
وہاں پہونچنا یہ شرک کی باتیں ہیں۔

(حوالہ:-تقویت الایمان، ناشر:-دارالسّلفیہ، بمبئی، ص:۶۸)

مولوی اسمٰعیل دہلوی نے قبر کے قصد سے دور کا سفر کر کے سفر کی تکلیف اٹھا کر میلے کچیلے ہوکر وہاں جانے کو شرک لکھا ہے۔اب ناظرین غور فرمائیں کہ حضرت عبداللہ بن جعفر طیار نے تبوک سے موتہ تک کا سفر صرف قبر کی زیارت کے قصد سے ہی کیا تھا۔وہ اپنے ہمراہیوں کے ساتھ گھوڑوں پر سوار ہوکر تبوک سے موتہ گئے تھے لہذا سفر کی تکلیف اٹھائی علاوہ ازیں گھوڑے پر سوار ہوکر سفر کیا ساتھیوں نے بھی گھوڑوں پر سوار ہوکر سفر کیا لہذا ایک ساتھ کئی گھوڑے دوڑنے کی وجہ سے گرد وغبار اٹھا ہوگا اور ان کے کپڑے میلے کچیلے ہوئے ہوں گے کیونکہ اس زمانہ میں پکی سڑکیں نہیں تھیں کچے راستے تھے۔لہذا حضرت عبداللہ بن جعفر طیار نے تبوک سے موتہ تک کا سفر کر کے جب قبر پر پہونچے ہوں گے تب انہوں نے سفر کی تکلیف بھی اٹھائی ہوگی اور ان کے کپڑے بھی گرد وغبار سے آلودہ ہوئے ہوں گے۔ان تمام کاموں کو وہابی، غیر مقلد، دیوبندی اور تبلیغی جماعت کے امام وپیشوا ''شرک کی باتیں'' کہہ رہے ہیں۔
ناظرین فیصلہ فرمائیں کہ مولوی اسمٰعیل دہلوی کا فتوی کس پر چسپاں ہو رہا ہے؟

حیرت اور تعجب کی بات تو یہ ہے کہ ہر معاملہ میں شرک کی راگ الاپنے والے منافقین کے پیشواؤں کو شرک کی اصطلاح کا بنیادی علم ہی نہیں۔لہذا وہ شرک کے احکام بیان کرتے وقت ایسے غوطے کھاتے ہیں کہ اپنے کھودے ہوئے گڑھے میں خود ہی گرتے ہیں۔مثلا:

تقویت الایمان کی مندرجہ عبارت کے اختتام پر لکھا ہے:

''کیونکہ یہ معاملہ خالق ہی سے کرنا چاہیے،مخلوق کی یہ شان نہیں کہ اس سے یہ
معاملہ کیجیے۔'' (حوالہ:-تقویت الایمان، ناشر:-دارالسّلفیہ، بمبئی، ص:۶۸)

ناظرین غور فرمائیں کہ مولوی اسمٰعیل دہلوی نے بات کہاں کی کہاں پہنچا دی؟ کسی مخلوق کی قبر پر جانے کے قصد سے سفر کرنا شرک اس لئے بتایا ہے کہ یہ معاملہ مخلوق کے ساتھ کرنا شرک ہے۔یعنی یہ معاملہ صرف خالق کے ساتھ ہی کرنا چاہیئے۔تو سوال یہ اٹھتا ہے کہ



جب مخلوق کی قبر پر جانے کے قصد سے سفر کرنا شرک ہے تو کیا دور حاضر کے منافقین خالق کی قبر ہونے کا اعتقاد رکھتے ہیں؟ شرک کی سیدھی سادی اور عام فہم تعریف یہ ہے کہ جو کام اللہ تعالیٰ کے لئے خاص ہو وہ کام مخلوق کے ساتھ کرنا۔تو جب مولوی اسمٰعیل دہلوی کسی کی قبر کی زیارت کے قصد سے سفر کرنے کو شرک کہہ رہے ہیں اس کا مطلب یہ ہوا کہ صرف اللہ کی قبر کی زیارت کے قصد سے سفر کرنا جائز ہے۔

معاذ اللہ! ثم معاذ اللہ! ایسی بات وہی کہہ سکتا ہے جس کی عقل چرنے گئی یا اس کی عقل کے طوطے اڑ گئے ہوں۔بزرگان دین کے مزارات مقدسہ کی زیارت کے لئے جانے والے عقیدت مند زائرین کو شرک کا حکم سنا کر ڈرانے اور دھمکانے کی جلد بازی میں آنکھیں بند کر کے اندھی دوڑ لگائی اور خود اپنے دام میں صیاد آ گیا۔

حقیقت یہ ہے کہ جس کی عقل میں فتور آ جاتا ہے وہ عقل کے پیچھے لٹھ لئے پھرتا ہے اور ایسی ایسی باتیں کہتا اور لکھتا ہے کہ اس کا عقل میں سمانا ممکن نہیں ہوتا۔قبر کی زیارت کے قصد سے سفر کرنے کو شرک لکھ کر مولوی اسمٰعیل دہلوی نے اپنی عقل کا چراغ گل ہو جانے کا ثبوت دیا ہے۔

ایک مضحکہ خیز بات کی طرف بھی توجہ درکار ہے کہ مولوی اسمٰعیل دہلوی نے قبر کی زیارت کے قصد سے سفر کرنے پر شرک کا جو حکم لگایا ہے اس میں ایک قید لگائی ہے کہ ''سفر کی تکلیف اٹھا کر میلے کچیلے ہوکر وہاں پہونچنا''۔اس قید کے نفاذ کا سبب بھی عقل پر پردے پڑ جانا ہے۔
ایک تو شرک کا حکم غلط لکھا اوپر سے میلے کچیلے ہونے کی بیجا قید لگائی اور اندھا ملا ٹوٹی مسجد والی مثل کے مصداق بنے۔اگر کوئی میلا کچیلا ہوکر یا سفر کی تکلیف اٹھا کر نہ جائے بلکہ آرام کے ساتھ اور صاف ستھرا ہوکر قبر کی زیارت کے لئے جائے تو کیا مولوی اسمٰعیل دہلوی کے فتوے میں ترمیم کی گنجائش ہے؟

جو دین کوؤں کو دے بیٹھے ان کو یکساں ہے
کُلاغ لے کے چلے یا اُلاغ لے کے چلے

(از:-امام احمد رضا بریلوی)

**حل لغت:-** (۱) کُلاغ=جنگلی کوّا (فیروز اللغات، ص:۱۰۲۰)

(۲) اُلاغ = بوجھ اٹھانے والا گدھا (فیروز اللغات، ص:۱۱۲)

اس بحث کو مختصر کرتے ہوئے قارئین کرام سے التماس ہے کہ جس کام کا حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی اور صحابی رسول حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہما جیسی مقدس ذات نے ارتکاب کیا اس کام کو دور حاضر کے منافقین شرک کہہ کر کتنا بڑا ظلم اور زیادتی کرتے ہیں؟

حضرت عبداللہ بن جعفر طیار اپنے والد کے مزار شریف پر حاضری دینے کے بعد موتہ سے روانہ ہوکر دمشق آئے۔ ان کی آمد سے حضرت ابوعبیدہ اور تمام مجاہدین بہت خوش ہوئے اور ان کا استقبال کیا۔ جب حضرت ابوعبیدہ نے حصن ابی القدس کے قلعہ پر جانے کے لئے اسلامی لشکر کے مجاہدین سے پوچھا کہ کون اس مہم پر جانے کے لئے آمادہ ہے، تو حضرت عبداللہ نے اپنی خواہش ظاہر کی۔

## ⊙ حضرت عبداللہ بن جعفر کی دمشق سے حصن ابی القدس کی جانب روانگی

حضرت ابوعبیدہ نے حضرت عبداللہ بن جعفر کو پانچ سو سواروں پر سردار مقرر کیا اور ان کو سیاہ رنگ کے کپڑے کا علم عنایت فرمایا۔ حضرت عبد اللہ بن جعفر کے لشکر میں اٹھارہ مجاہد اصحاب بدر سے تھے۔ حضرت ابوعبیدہ نے حصن ابی القدس کی اطلاع دینے والے معاہدی نصرانی عرب کو راہبری کی خدمت انجام دینے لشکر کے ساتھ بھیجا تھا۔ حضرت عبداللہ بن جعفر ۱۵؍شعبان المعظم ۱۳ھ کی شب یعنی شب برأت میں روانہ ہوئے۔ بڑا ہی خوشنما اور دلکش منظر تھا۔ ماہ کامل اپنی پوری آب وتاب سے کھلا ہوا تھا اور جوت پڑتی چاندنی بکھری ہوئی تھی۔ راہ چلتے ہوئے حضرت واثلہ بن الاسقع جو جنگ بدر میں حاضر تھے ان سے حضرت عبداللہ نے فرمایا کہ آج نصف شعبان کی بڑی برکت والی شب ہے۔ میرا ارادہ اس شب میں عبادت وریاضت کرنے کا تھا۔ حضرت واثلہ نے جواب میں فرمایا کہ راہ خدا میں چلنا قیام سے بہتر ہے۔ اللہ تعالیٰ بہت ثواب دینے والا اور کرم کرنے والا ہے۔ پوری رات سفر کرنے کے بعد لشکر اسلام ایک صومعہ (گرجا) کے قریب رکا لشکر کا شور وغل سن کر ایک راہب صومعہ سے نکل



کر لشکر کے قریب آیا اور تمام مجاہدوں کو تذبذب کی نگاہ سے گھور گھور کر دیکھنے لگا۔ تھوڑی دیر کے بعد راہب نے پوچھا کہ تم کون لوگ ہو؟ جواب دیا گیا کہ ہم اہل عرب ہیں۔ راہب نے پھر پوچھا کہ کیا تم محمدی ہو؟ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) جواب دیا گیا کہ ہاں! پھر وہ راہب ہر ایک کو بغور دیکھنے لگا۔ جب اس نے حضرت عبداللہ کو دیکھا تو بس دیکھتا ہی رہ گیا۔ حضرت عبداللہ بن جعفر صورت اور سیرت میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بہت مشابہت رکھتے تھے۔ حضرت عبداللہ بن جعفر کا پرنور چہرہ دیکھ کر راہب نے لوگوں سے پوچھا کہ کیا یہ نوجوان تمہارے نبی کے صاحبزادے ہیں؟ مجاہدوں نے جواب دیا نہیں۔ راہب نے کہا کہ ان کی دونوں آنکھوں سے نبوت کا نور جھلکتا ہے۔ کیا ان کو تمہارے نبی سے کوئی قرابت ہے؟ مجاہدوں نے کہا کہ یہ ہمارے نبی کے چچا کے بیٹے ہیں۔ راہب نے حکیمانہ لہجہ میں کہا کہ یہ پتے ہیں اور پتوں میں درخت کی تاثیر ہوتی ہے۔ حضرت عبداللہ نے راہب سے پوچھا کہ کیا تم رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسالم کو جانتے ہو؟ راہب نے جواب دیا کہ کیوں نہیں؟ ان کا مبارک نام توریت، انجیل اور زبور میں لکھا ہوا ہے۔ ان کی صفت میں مذکور ہے کہ وہ سرخ رنگ کے اونٹ پر برہنہ تلوار ہوں گے۔ حضرت عبداللہ نے فرمایا۔ تم ان پر ایمان کیوں نہیں لاتے؟ راہب نے جواب دیتے ہوئے آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ یہ امر اس وقت واقع ہوگا جب مالک آسمان کو منظور ہوگا۔ راہب کا کلام سن کر مجاہدوں نے تعجب کیا اور پھر لشکر وہاں سے کوچ کر کے حصن ابی القدس کے قلعہ کی طرف آگے بڑھا۔

## ⊙ لشکر اسلام کی حصن ابی القدس آمد

شام کے وقت اسلامی لشکر حصن ابی القدس کے قریب ایک سرسبز وشاداب جنگل میں پہنچا۔ معاہدی راہبر نے کہا کہ تم یہاں ٹھہرو میں جا کر بازار کے میلے کی خبر معلوم کر آؤں۔ معاہدی راہبر لشکر کو ٹھہرا کر گیا اور بہت تاخیر کے بعد رات میں واپس لوٹا۔ اس کا چہرہ اترا ہوا تھا۔ اس نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ اے اصحاب محمد! (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم)۔ قسم ہے حق مسیح کی میں نے تم کو جو حال بیان کر کے یہاں آنے کی ترغیب دی تھی اس میں کسی قسم کا غلو

اور کسی قسم کی کوئی خیانت نہیں کی تھی لیکن اب ایک مشکل معاملہ در پیش ہوا ہے۔ بازار تو حسب معمول لگ گیا ہے لیکن فرضہ کے حاکم طرابلس نے کسی رومی بادشاہ کے ساتھ اپنی بیٹی کا نکاح کیا ہے اور اپنے مذہب کی رسم ادا کرنے اور قربانی کرنے کے لئے دولہن کو صومعہ کے راہب کے پاس لایا ہے اور بڑی تعداد میں رومی سپاہی اور متنصرہ عرب جنگی ہتھیاروں اور ساز وسامان کے ساتھ اس کی حفاظت ونگرانی کے لئے آئے ہوئے ہیں۔ حضرت عبداللہ نے معاہدی سے دشمنوں کی تعداد پوچھی تو اس نے بتایا کہ بیس ہزار آدمی تو بازار میں جمع ہوئے ہیں اور پانچ ہزار سوار لڑنے والے ہتھیاروں کے ساتھ موجود ہیں یعنی کل پچیس ہزار کی تعداد ہے۔ اور تم صرف پانچ سو کی تعداد میں ہو۔ علاوہ ازیں اگر یہاں جنگ ہوئی تو اطراف کے علاقوں سے کافی تعداد میں رومی آ پڑیں گے، جب کہ تمہاری کمک کرنے والا لشکر دمشق میں ہے، جو یہاں سے لمبے فاصلہ پر ہے۔ لہذا میری رائے یہ ہے کہ وہاں جانے کا ارادہ موقوف کر کے یہیں سے واپس پلٹ جاؤ۔

معاہدی راہبر کی بات سن کر مجاہدین کو تشویش اور فکر لاحق ہوئی۔ حضرت عبداللہ بن جعفر نے مجاہدین سے فرمایا کہ معاہدی راہبر کی بات سب نے سنی ہے لہذا آپ تمام حضرات کا مشورہ کیا ہے؟ اکثر نے یہ کہا کہ اے سردار! اللہ تبارک وتعالیٰ کا فرمان ہے کہ خود کو ہلاکت میں مت ڈالو۔ ہم نیک نیت کے ساتھ یہاں تک آئے ہیں صورت حال ایسی در پیش ہے کہ ہم کو مجبوراً واپس جانا پڑ رہا ہے۔ لہذا اللہ تعالیٰ سے اجر وثواب کی امید رکھتے ہوئے دمشق چلے چلیں۔ حضرت عبداللہ بن جعفر نے فرمایا کہ اس طرح واپس چلا جانا جہاد سے پیٹھ پھیرنے کے مترادف ہے۔ میں یہ نہیں چاہتا کہ میرا چہرہ پیٹھ پھیرنے والوں میں لکھا جائے۔ میں نے اپنی جان کو راہ خدا میں وقف کیا ہے لہذا ہر آن میں جہاد کروں گا مجھے اللہ تعالیٰ سے قوی اُمید ہے کہ وہ ہماری نصرت فرمائے گا۔ البتہ اگر تم میں سے کوئی واپس جانا چاہتا ہے تو اسے اجازت ہے۔ حضرت عبداللہ بن جعفر نوعمر جوان تھے اور ان کے ساتھی کہنہ مشق جنگجو تھے، انہوں نے اپنے نوجوان سردار کی ہمت اور دلیری دیکھی تو ان کو غیرت آئی اور سب نے یک زبان ہو کر کہا کہ اے سردار! اب ہم بھی واپس نہیں جائیں گے بلکہ آپ کے ہمراہ جہاد کریں



گے، چاہے کچھ بھی ہو جائے۔ تمام مجاہدین میں ایک عجیب جوش پیدا ہو گیا۔ ہمت مرداں مدد خدا کے بموجب اسی وقت آمادہ جنگ ہو گئے۔ معاہدی راہبر نے جب دیکھا کہ صرف پانچ سو مٹھی بھر مسلمان پچیس ہزار رومیوں سے ٹکرانے اٹھ کھڑے ہوئے ہیں تو اس کی حالت غیر ہو گئی۔ چہرہ زرد ہو گیا۔ اس کی مضطرب حالت دیکھ کر حضرت عبداللہ بن جعفر نے اس سے فرمایا کہ اب ہمیں اس جنگل سے قلعہ کی طرف لے چل۔ آج مجھے اصحاب رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسالم سے عجیب معاملہ دیکھنے کو ملے گا۔ چنانچہ رات ہی میں اسلامی لشکر کوچ کر کے قلعہ حصن ابی القدس کے قریب پہنچ گیا۔ معاہدی نے کہا کہ اب ہم بالکل قریب آ گئے ہیں۔ لہذا یہیں پر ٹھہر کر رات گزار دو۔ صبح جب میلہ لگے گا تب حملہ کر دیں گے۔ اسلامی لشکر رات بھر قلعہ کے قریب ایک مقام پر ٹھہرا رہا۔

## ⦿ معرکہ شروع اور مجاہدین مصیبت میں گرفتار

صبح حضرت عبداللہ بن جعفر نے مجاہدوں کو فجر کی نماز پڑھائی۔ نماز کے بعد تھوڑی دیر توقف کیا تا کہ میلہ شروع ہو جائے۔ حضرت عبداللہ نے پانچ سو مجاہدوں کو گروہ میں بانٹ دیا۔ اس کے بعد سب کو تاکید کی کہ کوئی مجاہد بازار کی چیز کی طرف التفات نہ کرے بلکہ جاتے ہی فوراً رومیوں کے سروں پر تلوار رکھ کر انہیں ہلاک کرنا شروع کر دے۔ حضرت عبداللہ اپنے ہاتھ میں پرچم تھام کر لشکر کے آگے روانہ ہوئے۔ ان کی متابعت میں تمام مجاہد بھی گرجا کی طرف روانہ ہوئے۔ گرجا کے قریب ملک شام کے بطارقہ اور گبر کافی تعداد میں جمع تھے۔ بوڑھا راہب صومعہ سے اپنا سر باہر نکال کر لوگوں کو پند ونصائح پر مشتمل گفتگو کر رہا تھا۔ تمام مجمع بالکل خاموشی کے ساتھ اس کی گفتگو سن رہا تھا اور لوگ ٹکٹکی باندھے اس کی طرف دیکھ رہے تھے۔ حاکم طرابلس کی بیٹی دولہن کے کپڑے اور زیورات سے سج دھج کر راہب کے پاس اپنی سہیلیوں کے ساتھ موجود تھی۔ دولہن کی حفاظت ونگہبانی کرنے کے لئے مسلح سپاہیوں کی فوج محاصرہ کیئے ہوئے تھی۔ حضرت عبداللہ بن جعفر نے فرمایا کہ ہم کو گرجا کے بجائے پہلے بازار پر حملہ کرنا ہے۔ ہر مجاہد کو تاکید کی جاتی ہے کہ اختتام جنگ پر تمام مجاہدین گرجا کے پاس

جمع ہوں۔ اگر ہم زندہ رہے تو گرجا کے قریب جمع ہوں گے ورنہ ہماری ملاقات بہشت میں
پیارے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حوض کوثر پر ہوگی۔ پھر حضرت عبداللہ نے اپنے
نیزے کو جنبش دی اور اپنے ساتھیوں کے ہمراہ بازار پر حملہ کر دیا۔

مجاہدوں نے پانچ گروہ میں متفرق ہو کر الگ الگ سمتوں سے حملہ کیا۔ مجاہدوں کی
تہلیل وتکبیر کی آواز سن کر رومی چونک اٹھے۔ وہ پہلے سے ہی ہوشیار اور محتاط تھے۔ تمام رومی
اپنے اپنے ہتھیاروں کی جانب دوڑے اور ہتھیار سنبھال کر مقابلہ کرنے آ کھڑے ہوئے۔
مجاہدوں نے شدت سے حملہ کیا اور رومیوں کی گردنوں پر تلواریں رکھنی شروع کیں۔ رومیوں
نے بھی بڑی دلیری سے حملے کا جواب دیا۔ اور مجاہدوں کو گھیر لیا۔ بیس ہزار بازاری گبروں کے
درمیان صرف پانچ سو مجاہد اس طرح متفرق ہو کر نرغہ میں آ گئے تھے کہ ایک دوسرے کو نظر نہ
آتے تھے۔ صرف حصرت عبداللہ بن جعفر کا پرچم بلند ہونے کی وجہ سے تمام مجاہدوں کو نظر آ رہا
تھا۔ مجاہدین نشان کو دیکھ کر مطمئن تھے کہ ہمارے سردار حضرت عبداللہ سلامت ہیں اور
رومیوں سے مقابلہ کر رہے ہیں لیکن حضرت عبداللہ اور تمام مجاہدین سخت مصیبت میں
تھے۔ رومیوں نے مجاہدوں کو چاروں سمت سے گھیرا تھا۔ جب رومیوں نے دیکھا کہ مسلمان
بہت قلیل تعداد میں ہیں اور مسلمانوں کی کمک کرنے کوئی جماعت کمین گاہ سے نکل کر نہیں
آئی تو گرجا کے قریب مسلح سپاہی بھی بازار میں آ دھمکے اور انہوں نے بھی شدت سے حملہ
کر دیا۔ گھمسان کی لڑائی جاری تھی۔ گرمی اور دھوپ کی شدت وحرارت سے تمام مجاہدین
پریشان تھے۔ مزید برآں جنگ کی آگ کے شعلوں نے ماحول کو اور زیادہ گرما دیا تھا۔ تمام
مجاہدین جان ہتھیلی پہ لے کر مقابلہ کر رہے تھے۔ خصوصاً حضرت عبداللہ بن جعفر بپھرے
ہوئے شیر کی طرح رومیوں پر ٹوٹ پڑے تھے لیکن مسلسل تیغ زنی اور نیزہ بازی کرتے کرتے
ان کے بازو شل ہو گئے تھے۔ جسم اقدس بھی تھک کر چور ہو گیا تھا۔ یہی حال تمام مجاہدوں کا
تھا۔ تمام کے بازو خستہ حال تھے۔ جسم ٹوٹ رہے تھے۔ اب زیادہ دیر تک مقابلہ کرنے کی
طاقت نہ تھی۔ بظاہر زندہ بچنے کی کوئی امید نہ تھی۔ تمام کو اپنی شہادت کا یقین ہو گیا تھا۔ مگر پھر
بھی شجاعت سے مقابلہ کر رہے تھے۔ حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کو اپنے مجاہد بھائیوں کی



بڑی فکر تھی۔ خصوصاً حضرت ابوذر غفاری جیسے ضعیف العمر صحابیٔ رسول بھی جوانمردی سے
لڑتے لڑتے زخموں سے نڈھال ہو گئے تھے۔ تب حضرت عبداللہ بن جعفر نے آسمان کی
طرف ہاتھ اٹھا کر بارگاہ خداوندی میں محبوب رب العالمین، رحمۃ للعلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم کے وسیلے سے یہ دعا کی:

**"یَا مَنْ خَلَقَ خَلْقَةً فَاَحْسَنَ خَلْقَهُمْ وَاَبْلٰی بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ وَّ جَعَلَ ذَالِكَ فِتْنَةً لَّهُمْ اَسْئَلُكَ بِجَاهِ مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ اِلَّا جَعَلْتَ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا فَرَجاً وَّ مَخرجاً"**

**ترجمہ:-** "اے وہ ذات! کہ پیدا کیا اس نے اپنی خلائق کو پس اچھی بنائی
پیدائش ان کی اور آزمائش میں ڈالا بعضوں کو بسبب بعضوں کے اور
گردانا ان کے واسطے اس ابتلاء کو آزمائش۔ سوال کرتا ہوں میں تجھ سے
ساتھ مرتبہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو تیرے بندے ہیں اس امر کو
کہ کر تو ہمارے کام میں فراخی اور راہ نجات کی۔"

(حوالہ:- فتوح الشام، از:- علامہ واقدی، ص:۱۴۱)

حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی دعا قبول ہوئی۔

## حضرت خالد بن ولید کی مدد پہنچی

صبح کے وقت حضرت عبداللہ بن جعفر کے لشکر نے حصن ابی القدس کے بازار پر حملہ کیا
تھا اور اسی وقت آپ کے ساتھ مدینہ سے آنے والے دوست حضرت عبداللہ بن انیس نے
دمشق کی جانب اپنا گھوڑا تیز دوڑایا اور دمشق پہنچ کر اسلامی لشکر کے کیمپ میں آئے اور پکار کر
حضرت ابوعبیدہ بن جراح سے کہا کہ اے امین الامت! رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
کے چچا کے بیٹے اور ان کے ساتھیوں کی جان خطرے میں ہے۔ رومیوں نے ان کو چاروں
طرف سے گھیر لیا ہے۔ پھر انہوں نے حصن ابی القدس کے معرکہ کی تفصیل جلدی جلدی بیان
کی۔ حضرت ابوعبیدہ نے استرجاع پڑھا۔ اور حضرت خالد بن ولید سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ

اے ابوسلیمان! میری سرداری میں یہ پہلا معرکہ ہے اگر حضرت عبداللہ بن جعفر اور ان کے ساتھیوں کو کچھ ہوگیا تو بہت برا ہوگا۔ لہذا میں تم سے درخواست کرتا ہوں کہ تم فوراً جاؤ اور حضرت عبداللہ کی کمک کرو۔ حضرت خالد بن ولید نے جواب دیا کہ اے امین الامت! آپ ہمارے سردار ہو۔ آپ کا حکم بجالانا مجھ پر لازم ہے۔ اگر حضرت عمر فاروق اعظم کسی لڑکے کو بھی سردار مقرر فرماتے تو میں اس لڑکے کی بھی اطاعت کرتا، جب کہ آپ تو سابق الایمان ہیں۔ پیارے آقا ومولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے آپ کو امین الامت کے لقب سے نوازا ہے۔ آپ کا حکم سر آنکھوں پر، اور آپ کو گواہ کرتا ہوں کہ خدا کی قسم! میں نے اپنی ذات کو خدا کی راہ میں قید کیا ہے۔ خدا کی راہ میں شمشیر زنی کرنے میں کسی قسم کی کوتاہی مجھ سے سرزد نہ ہوگی۔

حضرت خالد نے جنگ یمامہ میں حاصل شدہ مسیلمۃ الکذاب کی زرہ پہنی اور اپنے ساتھیوں یعنی لشکر زحف کے مجاہدوں کو لے کر فوراً روانہ ہوئے۔ حضرت عبداللہ بن انیس بھی راہ بتانے والے کی حیثیت سے ساتھ گئے۔ حضرت رافع بن عمیرہ طائی روایت کرتے ہیں کہ میں بھی حضرت خالد بن ولید کے ہمراہ تھا۔ حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں نے گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی چھوڑ دی تھیں۔ گھوڑے ہوا سے باتیں کرتے ہوئے جارہے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے راستہ لپیٹ دیا اور ہم غروب آفتاب کے وقت حصن ابی القدس پہنچ گئے۔ وہاں پہنچ کر حضرت خالد نے حضرت عبداللہ بن انیس سے فرمایا کہ تلاش کرو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچا کے صاحبزادے حضرت عبداللہ بن جعفر کہاں ہیں؟ حضرت عبداللہ بن انیس نے جواب دیا کہ انہوں نے تمام مجاہدوں کو صومعہ کے قریب جمع ہونے کا حکم دیا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ صومعہ کے قریب کہیں ہوں۔ حضرت خالد بن ولید جب راہب کے گرجا کے پاس گئے تو دیکھا کہ اسلامی لشکر کا نشان حضرت عبداللہ بن جعفر کے ہاتھ میں ہے اور ان کے اردگرد مجاہدین جمع ہیں۔ لیکن تمام کے تمام زخمی اور نیم جان ہیں اور ناامیدی کے عالم میں اللہ کی مدد اور اس کی رحمتوں کی امید لگائے ہوئے ہیں۔ بڑے ہی صبر واستقلال کے ساتھ تمام مجاہدین رومیوں کے حملوں کا دفاع کررہے تھے۔ عین اسی وقت اسلامی لشکر کے شیر ببر



حضرت خالد بن ولید نے نعرۂ تکبیر بلند کرکے حملہ کیا۔ نعرۂ تکبیر کی صدا سن کر مجاہدوں کی جان میں جان آگئی اور رومیوں کی جانیں سوکھ گئیں۔ حضرت خالد نے مجاہدوں کو پکارا کہ اے دین کے خدمت گارو! رومیوں کو تلواروں اور نیزوں کی نوک پر لو اور ان کے خون سے زمین کو رنگین اور سیراب کردو۔ حضرت خالد کا لشکر زحف زرہوں اور لوہے کے خودوں سے آراستہ تھا۔ حضرت خالد کا حکم ملتے ہی مجاہدین رومیوں پر ٹوٹ پڑے اور جس طرح شیر بکریوں کو پھاڑ کر رکھ دیتا ہے اس طرح مجاہدوں نے رومیوں کو پھاڑ کر رکھ دیا۔ رومیوں کو دائیں بائیں بکھیر دیا اور صفیں الٹ کر رکھ دیں۔ لاشوں کے ڈھیر لگا دیئے۔

حضرت عبداللہ بن جعفر نے اس وقت سنا کہ ہاتف غیبی ان الفاظ سے پکار رہا تھا:

"خُذِلَ الامٰنُ ونُصِرَالخَائِفُ، یَا حَمَلَۃَ القُرآن! جَاءَ کُمُ الفَرَحُ مِنَ الرَّحمٰنِ ونُصِرتُم علیٰ عَبَدَۃِ الصُّلبَانِ"

**ترجمہ**:۔ ''ذلیل وخوار ہوا بے ڈر یعنی رومی اور مدد دیا گیا ڈرنے والا یعنی مؤمن اے قرآن اٹھانے والو، اللہ تعالیٰ رحمٰن کی طرف سے تم پر کشائش آئی اور صلیب پرستوں پر تم مدد دیئے گئے۔''

اب حضرت عبداللہ بن جعفر کے ساتھیوں میں بھی نیا جوش وخروش پیدا ہوگیا تھا۔ انہوں نے بھی حضرت خالد بن ولید کے لشکر کی متابعت میں شدت سے حملہ کردیا۔ آفتاب ڈوبنے کے قریب تھا۔ دن کا اجالا رخصت ہورہا تھا اور شب تار اپنی سیاہ زلفیں بکھیرتی ظلمت پھیلاتی آرہی تھی۔ لہذا مجاہدوں نے دن چھپنے سے پہلے رومیوں کا صفایا کرنے کی کوشش کی۔ تلوار کی ضربیں اتنی شدت سے مارتے کہ ڈھال کے دو ٹکڑے ہوجاتے اور ڈھال اٹھانے والے رومی کا سر مثل تربوز کئی ٹکڑے اور قاشیں ہوجاتا۔ رومیوں کو پتہ چل گیا کہ اسلامی لشکر کے شیر ببر حضرت خالد بن ولید اپنے بھائیوں کی مدد کو آپہنچے ہیں۔ پھر کیا تھا؟ حضرت خالد کا نام سنتے ہی قوم لڑکھڑا گئی۔ خوف اور دہشت سے ادھر سے ادھر ہونے لگے۔ پیٹھ دکھا کر راہ فرار اختیار کی۔ جان بچی لاکھوں پائے، سوچ کر مضطرب آہو کی طرح بھاگے۔ مجاہدوں نے تعاقب کیا۔ بہتوں کو واصل جہنم کیا اور باقی قید کرلئے گئے۔

## مجاہدوں کا صومعہ پر حملہ اور فتح کے بعد اس پر قبضہ

جب رومیوں نے بھاگنا شروع کیا تو میدان میں ہر طرف اسلامی لشکر کے مجاہد ہی مجاہد نظر آتے تھے۔ رومی یا تو مقتول پڑا ہوا نظر آتا تھا یا پھر وہ دم دبا کر بھاگ رہا تھا۔ حضرت ضرار بن ازور رومیوں کو قتل کرتے کرتے حضرت عبداللہ بن جعفر کے قریب پہنچ گئے۔ حضرت عبداللہ کی زرہ اور آستینوں پر مقتول رومیوں کا خون پڑ پڑ کر جم گیا تھا اور وہ اونٹ کی کلیجی جیسا لگ رہا تھا۔ حضرت ضرار نے حضرت عبداللہ سے کہا کہ اے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچا کے شہزادے! آپ نے اپنے والد کا بہت اچھا انتقام لیا ہے۔ اور اپنے دل کی سوزش کو رومیوں کے خون سے سرد کیا ہے۔ حضرت ضرار بن ازور نے اپنے چہرے پر کپڑا باندھا تھا صرف آنکھیں نظر آتی تھیں۔ لہذا حضرت عبداللہ نے ان کو پہچانا نہیں اور پوچھا کہ اے دین اسلام کے مددگار آپ کون ہیں؟ جواب دیا کہ میں ضرار بن ازور صحابی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہوں۔ حضرت عبداللہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے کہ آپ نے بڑے نازک وقت میں ہماری اعانت فرمائی۔ یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ حضرت خالد بن ولید اپنے لشکر کے ساتھ وہاں آئے۔ حضرت عبداللہ نے حضرت خالد بن ولید کا شکریہ ادا کیا بعدہ کہا کہ صومعہ (گرجا) میں بوڑھا راہب مع حاکم طرابلس کی بیٹی اور اس کی سہیلیوں کے چھپا ہوا ہے۔ بہت قیمتی جواہر، زیورات اور دیباج اور لباسوں کا خزانہ اس کے ساتھ ہے۔ صومعہ کو حفاظت کے لئے رومی بطارقہ اور سواروں نے گھیر رکھا ہے۔ لہذا اب اس پر یورش کرنی چاہیئے۔

چنانچہ حضرت خالد، حضرت عبداللہ اور حضرت ضرار نے اپنے ساتھیوں کے ہمراہ الگ الگ سمت سے صومعہ پر حملہ کر دیا۔ رات کا وقت تھا۔ رومی سپاہیوں نے مشعلیں روشن کر رکھی تھیں۔ اور صومعہ کا محاصرہ کر رکھا تھا۔ آگ کی روشنی میں رومی سپاہیوں کی زرہیں اور تلواریں مثل آئینہ چمک رہی تھیں۔ جیسے ہی اسلامی لشکر کے مجاہد صومعہ کے قریب گئے تمام رومی سپاہی مجاہدوں پر جھپٹے۔ ان کا سردار ایک بھاری ڈیل ڈول والا بطریق تھا۔ وہ رومی سپاہیوں کے مقدم تھا۔ وہ ایک خونخوار شیر نر کی طرح آگے آگے چلتا تھا اور شیر کی طرح دھاڑتا تھا۔ اپنے



گھوڑے کی زین پر اس طرح چپک کر بیٹھا تھا کہ گویا وہ گھوڑے کے جسم سے پیوست ہے۔ اس بطریق نے حضرت ضرار پر حملہ کر دیا۔ حضرت ضرار اس کی جسامت دیکھ کر محو حیرت تھے۔ بھاری ڈیل ڈول ہونے کے باوجود اس کی سرعت، جست، حملے کی شدت اور مقابل کا وار خالی پھیرنے کی مہارت دیکھ کر حضرت ضرار سمجھ گئے کہ وہ بڑا جنگجو اور ماہر فن حرب ہے۔ دونوں لڑتے لڑتے ایسی کشادہ جگہ میں پہنچ گئے جہاں بآسانی گھوڑا دوڑا سکیں۔ دونوں نے جنگ کے جوہر دکھا کر اپنی جنگی مہارت کا ثبوت دیا۔ بطریق بڑی شدت سے حضرت ضرار پر وار کرتا تھا اور غالب ہونے کی حد درجہ سعی کرتا تھا۔ حضرت ضرار بہت ہی احتیاط سے کام لیتے ہوئے خود کو اس کی ضرب کی زد سے بچاتے تھے۔ رات کا اندھیرا گہرا ہو گیا تھا۔ حضرت ضرار کے گھوڑے نے ٹھوکر کھائی اور حضرت ضرار زمین پر گرے۔ بطریق نے ایسے شدید وار شروع کیئے کہ حضرت ضرار ان واروں کو اپنی ڈھال پر لیتے رہے اور بطریق کے وار خالی پھیرتے رہے۔ اور ان کو گھوڑے پر سوار ہونے کا موقعہ نہیں ملا۔ اس دوران بطریق نے غلطی سے اپنے گھوڑے کی لگام اتنی زور سے کھینچی کہ اس کا گھوڑا پچھلے دونوں پاؤں پر کھڑا ہو گیا۔ بطریق کے گھوڑے کو چراغ پا دیکھ کر حضرت ضرار نے اپنے پاس کی عمود (گرز) گھوڑے کے حلق پر دے ماری۔ گرز کے لگتے ہی گھوڑا الٹا گرا اور بطریق بھی گھوڑے کے ساتھ گرا۔ بطریق نے فوراً کھڑے ہونے کی کوشش کی مگر گھوڑے کے زین میں دب کر پھنس گیا، لہذا اٹھ نہ سکا۔ حضرت ضرار نے ایک لمبی چھلانگ لگائی اور بطریق کے سینے پر سوار ہو گئے۔ حضرت ضرار اپنی کمر میں ہمیشہ ایک یمنی چھری لٹکایا کرتے تھے۔ فوراً کمر سے چھری نکالی اور بطریق کے سینے میں گھسیڑ دی۔ صرف ایک وار میں بطریق کا کام تمام ہو گیا۔ چھری اس کے دل پر لگی اور اس کا دل دو حصوں میں منقسم ہو گیا۔ حضرت ضرار نے بطریق کے گھوڑے پر قبضہ کر لیا۔ گھوڑے کے زین میں سونے، چاندی اور قیمتی جواہر کے نگینے جڑے ہوئے تھے۔ بطریق کے جسم کو خاک و خون میں ملا ہوا دیکھ کر اس کے ساتھ والے رومی سپاہی فوراً نو دو گیارہ ہو گئے۔ حضرت ضرار بطریق کے گھوڑے پر سوار ہو کر حضرت عبداللہ بن جعفر کی مدد کرنے پہنچ گئے۔

لیکن حضرت عبداللہ بن جعفر نے بڑی شجاعت کا مظاہرہ کر کے رومی سپاہیوں کو زیر و زبر

کرڈالا اور صومعہ پر قابض ہو گئے تھے اور حضرت خالد کی آمد کا انتظار فرما رہے تھے۔ حضرت ضرار وہاں آئے اور تھوڑی دیر میں حضرت خالد بھی اپنے سامنے والے رومیوں کا صفایا کر کے صومعہ پر آپہنچے، صومعہ (دیر) پر مجاہدوں نے قبضہ کر لیا۔ دیر میں نہایت قیمتی چیزیں، ریشمی تھان، سونے چاندی کے زیورات اور برتن، جواہرات اور ہیرے موتی دستیاب ہوئے۔ میلہ میں ضروریات زندگی کی تمام اشیاء تھیں وہ تمام چیزیں بطور غنیمت ہاتھ لگیں۔ سامان خورد ونوش افراط سے حاصل ہوا۔ علاوہ ازیں حاکم طرابلس کی لڑکی اور اس کی سہیلیاں قید ہوئیں۔ حضرت خالد کو اس معرکہ میں ایک شدید زخم لگ گیا تھا لیکن مہلک نہ تھا۔

حضرت خالد تمام قیدی اور مال غنیمت لے کر اپنے لشکر کے ساتھ دمشق کی طرف روانہ ہوئے۔ دمشق میں حضرت ابوعبیدہ اور تمام مجاہدین حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کے لئے بہت فکر مند تھے۔ کیونکہ وہ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچا کے شہزادے ہونے کے ساتھ ساتھ شکل وصورت میں حضور اقدس سے بہت مشابہت رکھتے تھے۔ جب ان کو حضرت خالد بن ولید کے ساتھ صحیح وسلامت واپس آتے دیکھا تو اسلامی لشکر کے کیمپ میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ تمام نے ان کا نعرۂ تکبیر سے شاندار استقبال کیا۔ حضرت ابوعبیدہ بن جراح نے حضرت خالد بن ولید کا خصوصی طور پر شکریہ ادا کیا اور دعائے جزائے خیر وبرکت سے نوازا۔ پھر مال غنیمت سے خمس (۲۰٪) الگ نکال کر تمام مجاہدوں میں تقسیم فرما دیا۔ موٹے بطریق کا گھوڑا مع زین ودیگر ساز وسامان کے حضرت ضرار کو عطا فرمایا۔ حضرت ضرار نے گھوڑے کا زین اپنی بہن خولہ بنت ازور کو تحفہ میں دے دیا۔ حضرت خولہ نے اس زین سے قیمتی نگینے چن چن کر نکال لیں اور وہ تمام نگینے مسلمان عورتوں میں تقسیم کر دیں۔ ایک ایک نگینہ بہت ہی بیش بہا تھا۔

حاکم طرابلس کی لڑکی کے متعلق حضرت ابوعبیدہ نے امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق کو لکھا اور آپ کے حکم کے مطابق حاکم طرابلس کی لڑکی حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کو ہبہ کر دی گئی اور وہ ان کے پاس زمانۂ یزید پلید تک رہی۔

حضرت ابوعبیدہ بن جراح کی سرداری میں اسلامی لشکر کی یہ پہلی فتح مبین تھی۔



## اب تک اسلامی لشکر کے ہاتھوں فتح ہونے والے مقامات

(۱) ارکہ (۲) سخنہ (۳) تدمر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (۷) اجنادین (۸) دمشق (۹) حصن ابی القدس

# بعض مقامات بذریعہ صلح فتح

حصن ابی القدس کا قلعہ فتح کرنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ بن جراح نے اسلامی لشکر کو حلب کی جانب کوچ کرنے کا حکم دیا۔ آپ کا ارادہ حلب کا قلعہ فتح کرنے کے بعد ہرقل بادشاہ کے دارالسلطنت انطاکیہ پر یورش کرنے کا تھا۔ حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد بن ولید کو لشکر زحف کے ساتھ مقدمۃ الجیش کی حیثیت سے اسلامی لشکر کے آگے روانہ کیا۔ حضرت خالد بن ولید کے روانہ ہونے کے بعد حضرت ابوعبیدہ دمشق سے روانہ ہوئے۔ اہل دمشق کو اسلامی احکام کی تعلیم اور تربیت، نیز وصول جزیہ و دیگر امور کی نگرانی کرنے کے لئے حضرت صفوان بن عامر اسلمی کو پانچ سو سواروں کے ساتھ دمشق میں ٹھہرنے کے لئے متعین کر کے حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کو لے کر بقاع اور لبوہ نام کے مقام پر پہنچے۔ وہاں سے انہوں نے اسلامی لشکر کو دو الگ الگ سمتوں میں جانے کے لئے دو حصوں میں منقسم کیا۔ حضرت خالد بن ولید کو حمص ارض عواصم اور قنسرین کی طرف روانہ کیا اور خود بجانب بعلبک روانہ ہوئے۔

حضرت ابوعبیدہ بقاع سے بعلبک کے لئے روانہ ہوئے ہی تھے کہ ایک بطریق بہت سارے ہدایا و تحائف لے کر جوسیہ سے آیا۔ اور اس نے چار ہزار درہم اور پچاس تھان دیباج کے کپڑے پر ایک سال کامل کے لئے صلح کر کے جوسیہ کے لئے امان حاصل کی اور کہا کہ ہم صلح کی مدت کے درمیان کسی بات میں تمہارے خلاف کوئی کام نہیں کریں گے۔ صلح کر کے حضرت ابوعبیدہ بعلبک کی طرف آگے بڑھے۔ راہ میں دیکھا کہ دور سے ایک ناقہ سوار بڑی تیز رفتاری سے چلا آرہا ہے۔ تھوڑی دیر میں وہ ناقہ سوار قریب آیا۔ وہ ناقہ سوار حضرت اسامہ بن زید طائی تھے جو مدینہ منورہ سے امیر المؤمنین سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خط لے کر آئے تھے۔ حضرت اسامہ نے آکر سلام کیا اور حضرت ابوعبیدہ بن جراح کی خدمت میں امیر المؤمنین کا خط پیش کیا۔ اس خط میں امیر المؤمنین نے جبلہ بن ایہم غسانی کے متعلق لکھا تھا کہ وہ مرتد ہو کر اپنے ساتھیوں کے ہمراہ یہاں سے بھاگا ہے اور اسلام کے خلاف رومیوں کی



مدد کرنے ملک شام آیا ہوا ہے۔ لہٰذا تم ہوشیار رہنا اور بہت احتیاط سے کام لینا۔ یہ خط پڑھ کر حضرت ابوعبیدہ نے بعلبک جانے کا ارداہ ترک فرما کر حضرت خالد بن ولید کی طرف بمقام حمص روانہ ہوئے۔

حضرت خالد بن ولید ایک تہائی لشکر لے کر بروز جمعہ ماہ شوال ۱۴ھ کو حمص پہنچ گئے۔ حضرت ابوعبیدہ بھی اپنے ساتھ کا دو تہائی اسلامی لشکر لے کر حمص پہنچ کر حضرت خالد کے لشکر کے ساتھ ملحق ہو گئے۔ حضرت خالد بن ولید جس دن حمص پہنچے اسی روز حمص کے حاکم کا انتقال ہو گیا۔ اہل حمص کی جانب سے ایک بطریق نے آکر بارہ ہزار دینار اور دو سو تھان ریشمی کپڑوں پر ایک سال کے لئے صلح کی۔ صلح کی مدت ذیقعدہ ۱۴ھ سے شوال ۱۵ھ قرار پائی۔ حضرت ابوعبیدہ حمص میں ٹھہر گئے اور حضرت خالد بن ولید کو چار ہزار سواروں کے ساتھ حلب کے اطراف کے علاقے فتح کرنے روانہ کیا۔ حضرت خالد حمص سے روانہ ہو کر شیرز نام کے مقام پر پہنچے اور وہاں نہر مقلوب پر دو دن قیام کیا۔ وہاں سے کفرطات اور معرات ہوتے ہوئے دیر سمعان پہنچے اور اس مقام پر توقف کیا۔ حضرت خالد بن ولید نے حضرت مصعب بن محارث یشکری کو پانچ سو سواروں کے ساتھ بلاد عواصم کی طرف بھیجا۔ حضرت مصعب بہت ہی قلیل عرصہ میں بلاد عواصم کے علاقوں کو تاخت و تاراج کر کے بہت سارے غنائم اور قیدیوں کے ساتھ واپس آئے۔ پھر حضرت خالد بن ولید اپنے چار ہزار ساتھیوں کے ساتھ حضرت ابوعبیدہ کے پاس حمص اس حال میں لوٹے کہ تمام مجاہدوں کے ہاتھ مال غنیمت سے بوجھل تھے۔ اور اپنے ہمراہ چار سو رومیوں کو گرفتار کر کے لائے تھے۔ حضرت ابوعبیدہ حضرت خالد کی اس کامیابی پر بہت خوش ہوئے۔ ان کا شکریہ ادا کیا اور دعا دی۔

حضرت ابوعبیدہ نے چار سو رومی گبروں کو فی کس چار دینار کا فدیہ لے کر آزاد کر دیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قیدیوں کے لئے چار دینار کا فدیہ مقرر فرمایا تھا۔ جن چار سو گبروں کو فدیہ لے کر آزاد کیا گیا، ان تمام گبروں کے نام حضرت ابوعبیدہ نے لکھ لئے۔ جب وہ گبر آزادی حاصل کر کے اپنے اہل و عیال میں واپس آئے تو انہوں نے مسلمانوں کے عدل وانصاف، رحم دلی، ایفائے عہد، نیکی اور حسن اخلاق کا ذکر کیا۔ چنانچہ

اطراف کے بہت سے قصبات اور قلعوں کے لوگوں نے ادائے جزیہ کی شرط پر صلح کر کے امان حاصل کی ۔ پھر قنسرین اور شیرز کے لوگوں نے بھی ادائے جزیہ کی شرط پر صلح کر کے امان حاصل کی ۔

لیکن ...قنسرین کے حاکم نے جو صلح کی وہ دھوکہ تھا۔ اس صلح کے پس پردہ حاکم قنسرین نے ایک سازش کی تھی جس کا مفصل بیان آئندہ صفحات میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ✪ اب تک اسلامی لشکر کے ہاتھوں فتح ہونے والے مقامات

(۱) ارکہ (۲) سخنہ (۳) تدمر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (۷) اجنادین (۸) دمشق (۹) حصن ابی القدس (۱۰) جوسیہ (۱۱) حمص (۱۲) قنسرین (۱۳) شیرز (۱۴) رستن

## ⦿ جبلہ بن ایہم غسانی کا واقعہ

ملک عرب میں قوم بنی غسان بہت ہی مشہور و معروف اور جنگجو تھی۔ اس قوم کے اکثر لوگ سپہ گری کا پیشہ کرتے تھے اور جنگی فن میں اچھی خاصی مہارت رکھتے تھے۔ ۱۴ھ میں قوم بنی غسان کا سردار جبلہ بن ایہم غسانی اپنی قوم کے روساء و امراء کے ساتھ امیر المؤمنین سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوا۔ امیر المؤمنین جبلہ بن ایہم کے ایمان لانے سے بہت خوش ہوئے کہ جبلہ بن ایہم کی وجہ سے اسلام کے بازو زیادہ مضبوط ہوں گے۔ امیر المؤمنین نے جبلہ بن ایہم کی بہت ہی خاطر تواضع فرمائی اور اپنا مہمان بنا کر مہمان نوازی فرمائی۔ چند دن مدینہ منورہ میں ٹھہرنے کے بعد جبلہ مکہ معظّمہ واپس چلا گیا۔ اسی سال امیر المؤمنین بھی حج کرنے کے لئے مکہ معظّمہ تشریف لے گئے۔ امیر المؤمنین مکہ معظّمہ میں مقیم تھے تب ایک حادثہ پیش آیا۔

جبلہ بن ایہم غسانی اپنے ساتھیوں کے ہمراہ خانۂ کعبہ شریف کا طواف کر رہا تھا۔ اس نے اپنے شانہ پر ایک لمبی چادر ڈال رکھی تھی جس کا ایک سرا زمین تک پہنچ رہا تھا۔ اتفاق سے قوم فزارہ کا ایک دیہاتی شخص جبلہ بن ایہم کے بالکل قریب طواف کر رہا تھا۔ بے خیالی میں



اس دیہاتی کا پاؤں جبلہ کی چادر کے ایک پلہ پر پڑ گیا۔ چادر جبلہ کے شانہ سے سرک کر زمین پر گر پڑی۔ جبلہ کو بہت غصہ آ گیا۔ طیش میں آ کر اس نے فزاری کی طرف شعلہ بار نگاہوں سے دیکھا۔ فزاری نے جبلہ کا بھیانک روپ دیکھا تو سہم گیا اور اس نے فوراً معذرت کرتے ہوئے کہا کہ اے سردار! خدا کی قسم! میں نے قصداً نہیں کیا، غلطی سے اور بے خیالی میں مجھ سے ایسا ہوا، جس کے لئے میں شرمندہ ہوں اور آپ سے معافی چاہتا ہوں۔ لیکن جبلہ بن ایہم نے فزاری دیہاتی کا عذر قبول نہ کیا اور اس کے چہرے پر زور سے طمانچہ رسید کر دیا۔ نتیجتاً فزاری دیہاتی کے اگلے چار دانت اور ناک کی ہڈی ٹوٹ گئی۔ فزاری دیہاتی نے اس معاملہ کی امیر المؤمنین کی عدالت عالیہ میں شکایت درج کر دی۔ جبلہ بن ایہم کو امیر المؤمنین کے دربار میں طلب کیا گیا۔ جب جبلہ امیر المؤمنین کی عدالت میں حاضر ہوا تو امیر المؤمنین نے دریافت فرمایا کہ کس چیز نے تجھ کو اس امر پر برانگیختہ کیا کہ تو نے اپنے مسلمان بھائی کو اس شدت سے طمانچہ مار کر اس کے چار دانت توڑ دیئے اور اس کی ناک کو بھی مجروح کر دیا؟ جبلہ نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ اس دیہاتی نے میری چادر کو اپنے پاؤں تلے کچل کر مجھے حرم محترم میں بے آبرو کر دیا۔ خدائے بزرگ و برتر کی قسم! اگر بیت اللہ شریف کی حرمت کا مجھے لحاظ نہ ہوتا تو میں اس کو وہیں قتل کر دیتا۔ حرم شریف کی حرمت و عظمت کا خیال کرتے ہوئے میں نے صرف ایک طمانچہ پر ہی اکتفاء کیا ہے۔

جبلہ نے امیر المؤمنین کے سامنے اقرار جرم کر لیا۔ امیر المؤمنین نے فرمایا کہ اے جبلہ تو نے اپنی زبان سے اقبال جرم کر لیا ہے لہذا تیرا قصور ثابت ہوتا ہے۔ میرا فیصلہ یہ ہے کہ اگر یہ فریادی تجھے معاف کر دے تو ٹھیک ورنہ میں تجھ سے قصاص یعنی بدلہ لوں گا۔ تیرے بھی دانت توڑے جائیں گے اور فریادی کی ناک کی طرح تیری ناک بھی مجروح کی جائے گی۔ امیر المؤمنین کا فیصلہ سن کر جبلہ بن ایہم چونک اٹھا اور مضطرب ہو کر کہا کہ اے امیر المؤمنین! میں اپنی قوم کا بادشاہ اور قبیلہ کا سردار ہوں۔ کیا ایک عام معمولی آدمی کے لئے میرے ساتھ قصاص لینے کا سخت رویہ اپنایا جائے گا؟ امیر المؤمنین نے فرمایا کہ ہاں! ضرور قصاص لوں گا۔ اسلام کا قانون سب کے لئے یکساں ہے۔ اسلام نے تجھے اور اسے برابر کر دیا ہے۔ اسلام

میں مالدار اور بادشاہ کو احکام کی پابندی کرنے میں کسی قسم کی رعایت نہیں دی گئی۔ سب کے
لئے ایک ہی قانون ہے۔ لہٰذا اگر یہ فریادی تجھے معاف نہیں کرتا تو قصاص دینے کے لئے
آمادہ ہوجا:

ترجمان نبی ، ہم زبان نبی
جان شانِ عدالت پہ لاکھوں سلام
(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا، بریلوی)

جبلہ بن ایہم نے دیکھا کہ عدالت فاروقی میں اٹل فیصلہ ہوتا ہے۔ یہاں کسی کی بھی
رعایت نہیں کی جاتی۔ لہٰذا جبلہ نے امیر المؤمنین سے کہا کہ ایک دن کے لئے قصاص لینا
موقوف فرمائیں تاکہ میں فزاری دیہاتی کو معاف کردینے کے لئے رضامند کرلوں۔ حضرت
امیر المؤمنین نے فرمایا کہ یہ امر بھی فزاری دیہاتی کی اجازت پر موقوف ہے۔ اگر وہ قصاص
لینے میں ایک دن کی مہلت دینے پر راضی ہے تو میں مہلت دے سکتا ہوں ورنہ نہیں۔ چنانچہ
امیر المؤمنین نے فزاری دیہاتی سے پوچھا کہ اگر جبلہ بن ایہم سے قصاص لینے میں ایک دن
کی تاخیر کی جائے تو تجھ کو کوئی اعتراض ہے؟ فزاری دیہاتی نے عرض کیا کہ اے امیر المؤمنین
مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ آپ بخوشی اسے ایک دن کی مہلت عطا فرمائیں۔ فزاری دیہاتی کی
رضامندی پر حضرت امیر المؤمنین نے جبلہ بن ایہم کو ایک دن کی مہلت دی اور قصاص کا
معاملہ ایک دن کے لئے مؤخر فرمادیا۔

رات میں جبلہ نے سوچا کہ فزاری دیہاتی سے معافی مانگنا اور قصور معاف کرانے کے
لئے اس کی منت سماجت کرنا میری شان کے خلاف ہے اور اگر فزاری دیہاتی نے معاف نہیں
کیا تو کل صبح امیر المؤمنین میرے دانت اور ناک کی ہڈی توڑ کر رکھ دیں گے اور پورے ملک
عرب میں میری ذلت اور رسوائی ہوگی لہٰذا وہ رات ہی میں اپنے ساتھیوں کے ہمراہ مکہ معظمہ
سے ملک شام کی طرف بھاگ گیا اور اسلام سے منحرف ومرتد ہوکر اسلامی لشکر سے لڑنے کے
لئے قیصر روم ہرقل بادشاہ کے پاس انطاکیہ چلا گیا۔ دوسرے دن امیر المؤمنین کو پتہ چلا کہ جبلہ
بن ایہم غسانی مرتد ہوکر رومیوں کی کمک کرنے ملک شام گیا ہے تو آپ نے حضرت اسامہ بن



زید طائی کو خط دے کر تیز رفتار اونٹ پر حضرت ابوعبیدہ کی جانب روانہ فرمایا۔ حضرت اسامہ
بن زید اور حضرت ابوعبیدہ کی ملاقات اس وقت ہوئی جب حضرت ابوعبیدہ جوسیہ والوں سے صلح
کرکے بعلبک کی طرف جارہے تھے۔ امیر المؤمنین کا خط پڑھ کر حضرت ابوعبیدہ نے اپنا ارادہ
بدل دیا اور بعلبک جانے کے بجائے آپ حضرت خالد بن ولید کے پاس حمص چلے گئے۔

# جنگ قنسرین

حضرت ابوعبیدہ نے چار سو رومی گبروں کو فدیہ لے کر آزاد کر دیا اور وہ گبر اپنے اپنے
گاؤں جا کر اسلامی لشکر کے حسن سلوک اور بہتر برتاؤ کا ذکر کیا۔ پس جب قنسرین کے لوگوں
نے سنا کہ اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم بہت نرم طبیعت کے ہیں اور جو بھی ان کے پاس
جا کر امان طلب کرتا ہے اسے امان دیتے ہیں۔ تو اہل قنسرین جمع ہوئے اور آپس میں مشورہ
کر کے متفقہ طور پر یہ طے کیا کہ ہم بھی دیگر مقامات کی طرح صلح کر کے اسلامی لشکر سے امان
حاصل کر لیں۔ لیکن اہل قنسرین نے یہ معاملہ قنسرین کے حاکم لوقا سے پوشیدہ رکھا۔ اس کی
وجہ یہ تھی کہ حاکم لوقا نہایت مغرور، متکبر، سرکش اور جنگجو تھا۔ ہرقل بادشاہ کے ساتھ اس کے
گہرے تعلقات تھے۔ لہذا لوگوں نے صلح کا معاملہ حاکم لوقا سے مخفی رکھا مگر پھر بھی حاکم لوقا کو
اس کی اطلاع ہوگئی۔ پس وہ خشمناک ہوا کیونکہ حاکم لوقا متعصب قسم کا نصرانی تھا۔ مسلمانوں
سے وہ کسی بھی قیمت پر صلح کرنا نہیں چاہتا تھا بلکہ آخری سانس تک لڑنے کا ارادہ رکھتا تھا۔
اسلامی لشکر سے ٹکرانے کی غرض سے ہی حاکم لوقا نے اپنے جانی دشمن حاکم حلب یوقنا سے صلح
کر کے دوستی کا ہاتھ ملایا تھا۔ حاکم قنسرین لوقا اور حاکم حلب یوقنا میں بہت پرانی عداوت تھی
اور دونوں ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تھے۔ جب اسلامی لشکر کی ملک شام میں آمد
ہوئی تو ہرقل بادشاہ نے حاکم لوقا اور حاکم یوقنا کو اپنے پاس بلایا اور مسلمانوں کے متعلق ان کی
رائے معلوم کی۔ دونوں نے ایک ہی جواب دیا کہ ہم مر جائیں گے لیکن اہل عرب سے صلح
نہیں کریں گے۔ بلکہ دین مسیح کی حمایت میں ہم اپنی جان قربان کرنے میں اپنی سعادت
سمجھتے ہیں۔ تب ہرقل بادشاہ نے کہا کہ ان عربوں سے متفرق ہو کر لڑنے میں کامیابی کے
امکان کم ہیں۔ وقت کا تقاضا یہی ہے کہ آپسی اختلاف بالائے طاق رکھ کر متحد اور مجتمع ہو کر
ان کا مقابلہ کرو۔ پھر ہرقل بادشاہ نے حاکم لوقا اور حاکم یوقنا کے درمیان جو رنجش تھی ان کا
ازالہ کر دیا اور صلح کرا دی۔ اور دونوں سے وعدہ کیا کہ تم کو عربوں کے مقابلے کے لئے جب



بھی ضرورت پڑے، مجھ سے دس ہزار سواروں کی کمک طلب کر لینا۔ المختصر! حاکم قنسرین لوقا
ہرقل بادشاہ کا معتمد اور قرابتی ہونے کی وجہ سے صلح کا سخت مخالف تھا۔ اور اسلامی لشکر سے
جنگ کر کے اسلامی لشکر کو نیست و نابود کرنے کا خواب دیکھتا تھا۔ اہل قنسرین کا صلح کا ارادہ
اس کے لئے ناقابل برداشت تھا۔

## ⊙ حاکم قنسرین لوقا کی صلح کی مکاری

حاکم لوقا نے شہر کے سربرآوردہ لوگوں کو جمع کر کے پوچھا کہ اے شہر کے معزز حضرات تم
لوگوں نے عربوں کے متعلق کیا طے کیا ہے؟ اہل شہر نے کہا کہ اے سردار! مسلمانوں کے اخلاق
بہت ہی عمدہ ہیں۔ وہ اپنی زبان کے پکے ہیں۔ جو بھی وعدہ کرتے ہیں اسے پورا کرتے ہیں۔ صلح
کرنے والوں کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آتے ہیں۔ جن جن شہروں کے ساتھ صلح کی ہے
ان کے ساتھ اپنی ذمہ داری کامل طور پر نبھائی ہے اور عہد و پیمان پورا کرنے میں کسی قسم کی کمی یا
کوتاہی نہیں کی۔ بلکہ احسان کیا ہے اور جو ان سے لڑنے نکلا ہے اسے تباہ و برباد کیا ہے۔ لہذا ہم
یہ چاہتے ہیں کہ ہم عربوں سے صلح کر کے امان حاصل کر لیں اور ان کی ذمہ داری میں داخل ہو
جائیں تا کہ ہم مع اہل و عیال اور مال و اسباب بے ڈر اور بے خوف ہو جائیں۔ حاکم لوقا نے
دیکھا کہ تمام لوگوں کا رجحان صلح کی طرف ہے۔ تمام کے تمام صلح کرنے پر آمادہ ہو گئے ہیں ایسی
صورت میں اگر میں نے صلح کی مخالفت کی اور عربوں سے جنگ کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تو شہر کے
لوگ میرا ساتھ نہیں دیں گے بلکہ میری مخالفت پر اتر آئیں گے۔ تو کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ لوگ
عربوں سے صلح کر لیں اور مجھے تنہا چھوڑ دیں۔ لہذا اس نے حکمت عملی سے کام لیتے ہوئے کہا کہ
تمہارا مشورہ بہت نیک ہے۔ قسم ہے حق مسیح کی! میں بھی تمہاری رائے سے اتفاق کرتا ہوں لیکن
ہم ان سے صرف ایک سال کی مدت کے لئے ہی صلح کریں گے۔ اس مدت کے درمیان ہم
دیکھیں کہ حلب والوں کے ساتھ ان کا معاملہ کیا ہوتا ہے؟ علاوہ ازیں ہرقل اعظم ایک سال کی
مدت کے دوران عربوں کے استیصال کے لئے کونسا اقدام اٹھاتے ہیں۔ ایک سال کے لئے صلح
کر کے ہم عربوں سے بے ڈر ہو جائیں اور وہ ہم سے مطمئن ہو جائیں۔ ایک سال کی مدت کے

درمیان ہم قلعہ میں رسد، غلہ اشیاءِ صرف، ہتھیار اور لڑنے والے سپاہی جمع کرلیں۔ ہرقل بادشاہ سے کمک طلب کرلیں اور جب ہم اس قابل ہوجائیں کہ جنگ کرنا ہمارے لئے فائدہ مند ہے تو ہم صلح توڑ کر اچانک عربوں پر دھاوا بول دیں گے۔ عرب صلح کی وجہ سے ہم سے بے خوف اور مطمئن ہوں گے اور ہم حملہ کرکے ان کو ہلاک کردیں گے۔ حاضرین نے حاکم لوقا کی رائے کو پسند کیا اور فریب پر مشتمل تجویز متفقہ طور پر منظور کی گئی۔

حاکم لوقا نے اصطخر نامی ایک بطریق کو بلایا جو دین نصرانیہ اور دین یہودیہ کا راہب اور عالم تھا۔ نیز وہ عربی زبان میں فصیح و بلیغ گفتگو کرنے کی مہارت رکھتا تھا۔ حاکم لوقا نے اصطخر سے کہا کہ تو میرے سفیر کی حیثیت سے اسلامی لشکر کے سردار کے پاس جا اور ایک سال کے لئے ان سے صلح کا معاہدہ طے کرلے، تاکہ ہم ایک سال کے لئے عربوں سے مامون ہوجائیں اور اشیاءِ صرف، سامان حرب اور لشکر قلعہ میں جمع کرلیں۔ پھر ان پر حملہ کرکے ان کو نیست و نابود کرڈالیں گے۔ حاکم لوقا نے اصطخر کو ایک خط حضرت ابوعبیدہ کے نام دیا اور اپنے ایلچی کی حیثیت سے اسے اسلامی لشکر کے کیمپ کی طرف روانہ کیا۔

## ⦿ ایلچی اصطخر کی مسلمانوں سے صلح کی پیشکش

حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کے ساتھ حمص میں مقیم تھے۔ اصطخر نے عمدہ خلعت پہنا اور اپنے ساتھ دس غلاموں کو لے کر حمص کی طرف روانہ ہوا۔ جب اصطخر اسلامی لشکر کے کیمپ میں پہنچا تو اس وقت کیمپ میں عصر کی نماز باجماعت پڑھی جارہی تھی۔ حضرت ابوعبیدہ امامت کررہے تھے۔ اصطخر تعجب بھری نظروں سے اسلام کے اہم رکن نماز کا منظر دیکھتا رہا۔ جب نماز پوری ہوئی تو مجاہدوں نے دیکھا کہ ایک رومی بطریق فاخرہ لباس پہنے ہوئے اپنے خدّام کے ہمراہ اسلامی لشکر کے کیمپ کے قریب کھڑا ہے۔ حضرت عبداللہ بن ربیعہ فوراً اس کے پاس آئے اور پوچھا کہ تو کون ہے؟ اور کیا چاہتا ہے؟ اصطخر نے کہا کہ میں قنسرین کے حاکم لوقا کا ایلچی ہوں اور تمہارے سردار کے نام خط لایا ہوں۔ حضرت عبداللہ بن ربیعہ رومی ایلچی اصطخر کو حضرت ابوعبیدہ کے خیمہ میں لے آئے۔ حضرت ابوعبیدہ کی دائیں طرف حضرت خالد بن ولید اور بائیں



طرف حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر بیٹھے ہوئے تھے۔ اور سامنے صحابہ کرام بیٹھے ہوئے تھے۔

رومی ایلچی اصطخر نے خیمہ میں داخل ہوکر اسلامی لشکر کے سرداروں کو سجدہ کرنے کا ارادہ کیا لیکن حضرت ابوعبیدہ نے اسے سجدہ کرنے سے باز رکھا اور فرمایا کہ خدا کے سوا کسی کو سجدہ کرنا روا نہیں۔ پھر حضرت خالد نے پوچھا کہ اے شخص تو کون ہے؟ کس کا بھیجا ہوا ہے؟ حضرت خالد کا بارعب لہجہ میں سوال سن کر رومی ایلچی اصطخر کا دل رعب سے بھر گیا اور اس نے حضرت خالد سے پوچھا کہ اے برادر عربی! کیا آپ ہی اسلامی لشکر کے سردار ہیں؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ میں اسلامی لشکر کا ادنی سپاہی ہوں۔ ہمارے معزز سردار یہ ہیں۔ یہ کہہ کر حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ کی جانب اشارہ کیا۔ اصطخر نے کہا کہ میں حاکم لوقا کا ایلچی ہوں اور آپ کے نام خط لایا ہوں۔ اصطخر نے حضرت ابوعبیدہ کی خدمت میں حاکم لوقا کا خط پیش کیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے تمام حاضرین کو سنانے کے لئے بلند آواز سے خط پڑھا۔ خط کا مضمون حسب ذیل تھا:

> ''ہمارا شہر قنسرین ہمارے دشمنوں کو ہم سے باز رکھنے والے مضبوط قلعہ والا شہر ہے۔ ہمارے شہر میں جنگجو سپاہیوں کا بڑا لشکر موجود ہے۔ ہمارے شہر میں غلہ، رسد اور اشیاءِ صَرف کا اتنا بڑا ذخیرہ موجود ہے کہ اگر تم چالیس سال تک ہمارے شہر کا محاصرہ کروگے تب بھی ہم کو کسی چیز کی کمی یا قلت محسوس نہ ہوگی۔ تم کبھی بھی ہمارا قلعہ فتح کرنے کی طاقت نہیں رکھتے بلکہ ہمارا قلعہ فتح کرنا تمہارے لئے ناممکن ہے۔ تمہارے مقابلہ کے لئے ہرقل بادشاہ نے حد خلیج سے رومۃ الکبری تک کے رومی باشندوں سے مدد طلب کی ہے اور ہم یہ چاہتے ہیں کہ دیکھیں اس مقابلہ میں تمہارا انجام کیا ہوتا ہے؟ اور ملک شام کے شہر کس کے قبضہ میں آتے ہیں۔ علاوہ ازیں ہم اہل قنسرین خونریزی کو پسند نہیں کرتے لہذا ہم تم سے ایک سال کی مدت کے لئے مصالحت کرنا چاہتے ہیں۔ ہم تم سے جو صلح کرنا چاہتے ہیں وہ ہرقل بادشاہ سے خفیہ طور پر صلح کرتے ہیں۔ کیونکہ اگر ہرقل بادشاہ کو پتہ چلا کہ ہم نے تم سے صلح کی ہے تو وہ ہم کو ہلاک کرڈالے گا۔''

جب حضرت ابوعبیدہ حاکم لوقا کا خط پڑھ رہے تھے تو حضرت خالد بن ولید بہت ہی سنجیدہ ہو کر غور سے سن رہے تھے اور سر سے انکار کا اشارہ کرتے تھے۔ جب خط پڑھا جا چکا تو حضرت خالد بن ولید نے حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ اے سردار! قسم ہے اس حق کی جس نے ہماری مدد کر کے تائید فرمائی ہے اور ہم کو امت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں بنایا ہے۔ اس خط سے مکر وفریب کی بو آتی ہے۔ خط کا مضمون اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ قنسرین کا حاکم وقت کو ٹالنا چاہتا ہے اور ہم کو دھوکہ دے کر جنگی تیاری کرنا چاہتا ہے۔ لہٰذا میں آپ سے مؤدبانہ درخواست کرتا ہوں کہ اس کی صلح کی درخواست کو ٹھکرا دیں، ہم کو حکم دیں کہ ہم قنسرین پر یورش لے جائیں۔ قسم ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی! قسم ہے بیعت حضرت ابوبکر صدیق کی! قسم ہے امارت حضرت عمر فاروق اعظم کی! ہم ان کو خاک وخون میں ملا دیں گے۔ ان کو پیس کر رکھ دیں گے۔ ان کے قلعوں اور شہروں کو فتح کر لیں گے اور ان کا مال واسباب ہمارے لئے غنیمت ہوگا۔ حضرت خالد بن ولید کی جذباتی گفتگو سن کر حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! آپ توقف کرو۔ جب وہ صلح پر آمادہ ہوئے ہیں تو ہمیں بھی صلح کی طرف پیش قدمی کرنی چاہئے کیونکہ صلح جنگ سے بہتر ہے۔

حضرت خالد بن ولید نے جواب دیا کہ اے سردار! بے شک ہر حال میں صلح جنگ سے بہتر ہے لیکن جس صلح کی بنیاد مکر وفریب پر رکھی گئی ہو وہ صلح اچھی نہیں۔ بلکہ دشمن کی چال سے دھوکہ کھانا ہے اور پھر بعد میں پچھتانا پڑے گا۔ اگر حاکم لوقا اخلاص نیت سے صلح کرنا چاہتا ہے تو اسے لکھئے کہ صرف ایک سال کی مدت کے لئے عارضی صلح نہ کرے۔ بلکہ ہمیشہ کے لئے دائمی صلح کرے ورنہ ہم کو ایسی مکر وفریب کی صلح کی کوئی ضرورت نہیں۔ رومی ایلچی اصطخر نے جب حضرت خالد بن ولید کی بیباکانہ اور دلیرانہ گفتگو سنی تو اسے یقین ہو گیا کہ واقعی یہ شخص بہت ہی چالاک اور عقلمند ہے اور مکر وفریب کی تہ تک پہنچنے والی دوررس نگاہ رکھنے والا ہے۔ لہٰذا اس نے حضرت خالد سے مخاطب ہو کر کہا کہ اے عربی سردار! آپ کا تعارف کیا ہے؟ میرا نام خالد بن ولید مخزومی ہے میں دلیر جنگجو ہوں اور میری تلوار کافروں اور مشرکوں کو ہلاک کرنے والی اور ان کو صفحۂ ہستی سے مٹانے والی ہے۔ حضرت خالد کا نام سن کر رومی ایلچی اصطخر کو پسینہ چھوٹ گیا۔



اس نے کہا کہ ہاں تم وہی شخص ہو کہ جس کی شجاعت و بہادری کا چرچا ملک شام کے گھر گھر میں ہوتا ہے اور ہر شخص کی زبان پر تمہاری دلیری اور استقلال کا ذکر ہے۔ لیکن تمہاری باتوں سے ایسا لگتا ہے کہ تم صلح سے زیادہ جنگ کو پسند کرتے ہو۔

حضرت خالد نے فرمایا کہ میں امن پسند ہوں۔ میں صلح کو خوں ریزی پر ترجیح دیتا ہوں۔ لیکن جو ہم سے دل کی صفائی کے ساتھ مصالحت کرتا ہے ہم اس کے ساتھ صلح کرتے ہیں، رہا جو دھوکہ دینے کے لئے مکر وفریب کی چال چلتا ہے ہم اس کو اچھی طرح پہچان لیتے ہیں اور کسی کے جال میں نہیں پھنستے ہیں۔ تمہارے حاکم لوقا کے خط سے مکر وفریب کا راز عیاں ہو رہا ہے۔ اس کا صلح سے صرف یہی ارادہ ہے کہ اگر اسلامی لشکر کو فتح حاصل ہو تو صلح کی ڈھال کی آڑ میں وہ محفوظ رہے۔ اور اگر ہمارے دشمنوں کا غلبہ ہو تو وہ ہمارے دشمن کے گروہ میں شامل ہو جائے بلکہ بہت ممکن ہے کہ ہرقل بادشاہ کے امدادی لشکر کی آمد پر وہ صلح توڑ کر ہمارے ساتھ لڑنے نکلے گا۔ لہٰذا تمہارے شہر سے ہرقل بادشاہ کے لشکر کی مدد کرنے کے لئے جو بھی شخص نکلے گا وہ ہماری امان سے خارج ہو جائے گا۔ رومی ایلچی اصطخر نے کہا کہ اے عربی سردار! تم نبی رحیم (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی اُمت ہونے کی وجہ سے رحم کرنے والوں میں سے ہو۔ لیکن کیا وجہ ہے کہ میں آج معاملہ برعکس دیکھ رہا ہوں۔ ہم صلح کی درخواست کرتے ہیں اور صلح کے طالب ہیں لیکن تم منظور نہیں کرتے بالآخر رومی ایلچی اصطخر نے حلفیہ یقین دلایا اور حضرت خالد کے شرائط منظور کئے اور ایک سال کی مدت کے لئے صلح ہوئی۔ صلح کی مدت ذی الحجہ ۱۴ھ تک قرار پائی۔ چار ہزار دینار شاہی، ایک سو اوقیہ چاندی، ایک ہزار حلب کے کپڑے اور ایک ہزار وسق غلہ پر یہ صلح ہوئی۔

## قنسرین کی حد بندی ہرقل کی تصویر کے نشان سے

جب اہل قنسرین سے صلح کا معاملہ طے ہو گیا تو رومی ایلچی اصطخر نے حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ ہمارے علاقہ کی حد بندی ہونی چاہئے کیونکہ قنسرین اور حلب کی سرحدیں ملحق ہیں۔ قنسرین کی حد ختم ہوتے ہی حلب کا علاقہ شروع ہوتا ہے جہاں دونوں حدیں ملتی ہیں وہاں کوئی نشانی رکھ دینا چاہیئے تاکہ تمہارے لشکر کا آدمی ہماری حد میں داخل ہو کر کوئی گڑبڑی نہ

کرے۔ کیونکہ حلب والوں سے تمہاری صلح نہیں اور تمہارے آدمی حلب کا علاقہ ہونے کی غلط
فہمی میں ہمارے علاقہ کو تاخت وتاراج نہ کربیٹھیں اور ہمارے درمیان کوئی غلط فہمی پیدا نہ ہو۔
حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ تمہاری بات مناسب ہے۔ میں اپنے کسی آدمی کو حد بندی کا نشان
قائم کرنے کے کام پر مامور کردیتا ہوں۔ رومی ایلچی اصطخر نے کہا کہ اے سردار! آپ تکلیف
گوارانہ فرمائیں۔ ہماری حد مشہور ومعروف ہے جس جگہ قنسرین اور حلب کی حدیں ملتی ہیں
وہاں ہم ایک ستون کھڑا کردیتے ہیں اور اس پر ہرقل بادشاہ کی تصویر بنادیتے ہیں۔ لہذا آپ
اپنے سپاہیوں کو حکم فرمادیں کہ کوئی بھی اس ستون سے تجاوز نہ کرے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا
کہ یہ تدبیر مناسب ہے۔ میں اپنے ساتھیوں کو مطلع کردوں گا۔

اہل قنسرین نے اپنے علاقہ کی سرحد پر ایک مستحکم ستون تعمیر کرکے اس پر ہرقل بادشاہ کی
تصویر اس طرح بنادی، گویا وہ اپنے دارالسلطنت میں تخت پر بیٹھا ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے
اسلامی لشکر کے مجاہدوں کو تاکید فرمادی کہ کوئی بھی شخص اس تصویر والے ستون سے تجاوز نہ
کرے۔ اور جو شخص یہاں موجود نہیں ہے ان تک میرا حکم پہنچادو کہ ستون سے آگے تجاوز کرنے
کی ممانعت ہے۔

کچھ مجاہدین قنسرین کے علاقہ کے قریب کے رومی دیہاتوں کی طرف گئے ہوئے تھے
ان کو اس ستون کے متعلق کوئی اطلاع نہیں تھی۔ اتفاق سے حضرت ملتمس بن عامر اور حضرت
ابوجندل بن سہل اپنے ساتھیوں کے ہمراہ اس ستون کے قریب سے گزرے۔ ستون پر ہرقل
بادشاہ کی تصویر دیکھی تو سب کو تعجب ہوا۔ وہ تمام مجاہدین ستون کے قریب راستہ کی تھکن
دور کرنے کے لئے ٹھہرے پھر وہ اپنے گھوڑوں کو کاوے پر پھیرنے کی تعلیم دینے لگے اور اپنے
ساتھیوں کو نیزہ بازی کی مشق کرانے لگے۔ نیزہ بازی کی مشق کے دوران حضرت ابوجندل بن
سہل کے نیزہ کی اَنی غلطی سے ہرقل بادشاہ کی تصویر کی آنکھ میں چبھ گئی اور تصور کی ایک آنکھ
اندھی ہوگئی۔ کچھ فاصلہ پر ستون کی نگرانی پر مامور رومی سپاہی کھڑے تھے وہ دوڑ کر آئے اور شور
وغل مچایا۔ حضرت ابوالجندل نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ انھوں نے یہ فعل قصداً نہیں کیا
بلکہ اتفاقیہ نیزہ تصویر کی آنکھ میں لگ گیا ہے۔ کچھ رومی سپاہی قنسرین شہر کی طرف بھاگے اور



حاکم لوقا کو ہرقل بادشاہ کی تصویر کی آنکھ پھوٹنے کے حادثہ کی اطلاع دی۔ لوقا یہ خبر سن کر بہت
برہم ہوا اور اس نے یہ بھی کہا کہ تم نے بدعہدی کی ہے اور اپنی ذمہ داری اور وفاداری پر قائم نہیں
رہے۔ اور جو بدعہدی کرتا ہے وہ خوار ہوتا ہے۔

رومی ایلچی اصطخر اپنے ساتھ ایک سو سواروں کو لے کر حضرت ابوعبیدہ کے پاس آیا اور
شکایت کی کہ آپ کے آدمیوں نے ستون پر نصب کی ہوئی ہرقل بادشاہ کی تصویر کی آنکھ
پھوڑ ڈالی ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ مجھے اس معاملے کا حال معلوم نہیں لیکن پھر بھی میں
تمہارے سامنے اس کی تحقیق کرتا ہوں۔ چنانچہ انہوں نے فرمایا کہ جس شخص نے بھی ہرقل
بادشاہ کی تصویر کی آنکھ پھوڑی ہے، وہ میرے سامنے آئے۔ حضرت ابوالجندل سامنے آئے اور
مؤدبانہ عرض کیا کہ اے محترم سردار! یہ قصور مجھ سے ہوا ہے لیکن یہ کام میں نے قصداً نہیں کیا
بلکہ غلطی سے نیزہ تصویر کی آنکھ میں پیوست ہوگیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے ان کی سرزنش فرمائی
اور آئندہ احتیاط برتنے کی سب کو تاکید کی۔ رومی ایلچی نے مطالبہ کیا کہ ہم اس خطا کا قصاص
چاہتے ہیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ قصاص میں تم کیا چاہتے ہو؟ اصطخر نے کہا کہ
ہمارے بادشاہ کی آنکھ کے بدلے میں ہم تمہارے بادشاہ کی آنکھ پھوڑ ڈالیں۔ حضرت ابوعبیدہ
نے فرمایا کہ تم بخوشی اپنا انتقام لے لو۔ میں تمہارے سامنے موجود ہوں۔ اسی وقت میری آنکھ
پھوڑ ڈالو۔ رومی ایلچی اصطخر نے کہا کہ تمہاری آنکھ نہیں بلکہ تمہارے بادشاہ جو ملک عرب کے
مالک ومختار کی حیثیت سے حکمراں ہیں ان کی آنکھ کا ہم مطالبہ کرتے ہیں۔ یعنی امیرالمؤمنین
حضرت عمر فاروق اعظم کی آنکھ۔

رومی ایلچی اصطخر کی بات سن کر اسلامی لشکر کے مجاہدین غضبناک اور مشتعل ہوگئے اور
اصطخر اور اس کے ساتھیوں کو قتل کرنے پر مستعد ہوئے۔ لیکن حضرت ابوعبیدہ نے مجاہدوں کو
روکا اور سرزنش کرتے ہوئے فرمایا کہ ایلچی کو قتل کرنا آئین وفا کے خلاف ہے۔ مجاہدوں نے کہا
کہ ہم اپنے امام وخلیفہ کے عوض اپنی جانیں اور آنکھیں قربان کرنے کو تیار ہیں۔ ہرقل
بادشاہ کی تصویر کی آنکھ کے قصاص میں جتنی آنکھیں رومیوں کو درکار ہیں وہ ہم دینے کے لئے
تیار ہیں۔ لیکن خبردار! ہمارے امام وخلیفہ امیرالمؤمنین حضرت عمر فاروق اعظم کی آنکھ کا ذکر

اپنے زبان پر لایا تو ہم اس کی زبان کھینچ لیں گے۔

رومی ایلچی اصطخر نے اسلامی لشکر کے مجاہدوں کا جوش اور اشتعال دیکھا تو سہم گیا اور کہا کہ میری مراد یہ ہے کہ جس طرح تم نے ہمارے بادشاہ کی تصویر کی آنکھ پھوڑی ہے ہم بھی اسی طرح تمہارے بادشاہ یعنی حضرت عمر کی تصویر بنا کر اس تصویر کی آنکھ پھوڑ ڈالیں۔ مجاہدوں نے کہا کہ ہم نے تمہارے بادشاہ کی تصویر کی آنکھ قصداً اور عمداً نہیں پھوڑی۔ جب کہ تم یہ امر عمداً کرنا چاہتے ہو۔ القصّہ! رومیوں نے حضرت ابوعبیدہ کی تصویر کی آنکھ پھوڑنے پر معاملہ طے کیا۔ چنانچہ رومیوں نے ایک ستون پر حضرت ابوعبیدہ کی تصویر بنائی جس میں شیشے کی دو آنکھیں بنائیں۔ پھر ایک شخص نے ہاتھ میں نیزہ لیا اور بحالت غصہ نیزہ تصویر کی آنکھ میں مارا اور اس کی آنکھ پھوڑ ڈالی۔

## ⊙ حمص سے اسلامی لشکر کی روانگی

حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حمص میں اسلامی لشکر کا کیمپ رکھا تھا۔ اور اطراف کے چھوٹے چھوٹے دیہاتوں کو فتح کرتے تھے لیکن کوئی بڑا شہر یا مشہور مقام فتح نہ کیا تھا۔ مدینہ طیبہ میں اسلامی لشکر کی ملک شام سے عرصہ دراز گزرنے کے باوجود کوئی اطلاع یا فتح کی خوشخبری نہ ملنے کی وجہ سے امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق اعظم بہت فکر مند تھے۔ لہذا انہوں نے حضرت ابوعبیدہ کو ایک خط لکھا کہ تمہاری طرف سے کسی بڑے مقام کی فتح کی خوشخبری نہیں آئی۔ تم کسی رومی شہر پر حملہ بھی نہیں کرتے اور نہ ہی کسی جانب پیش قدمی کرتے ہو۔ کیا تم جہاد سے جی چراتے ہو؟ کیا تمہارے اندر بزدلی آ گئی ہے؟ یاد رکھو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں صاف ارشاد فرماتا ہے:

"قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ط وَاللّٰهُ





لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ○ (سورۃ التوبہ، آیت:۲۴)

**ترجمہ**:- "تم فرماؤ اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری عورتیں اور تمہارا کنبہ اور تمہاری کمائی کے مال اور وہ سودا جس کے نقصان کا تمہیں ڈر ہے اور تمہارے پسند کے مکان۔ یہ چیزیں اللہ اور اس کے رسول اور اس کی راہ میں لڑنے سے زیادہ پیاری ہوں تو راستہ دیکھو یہاں تک کہ اللہ اپنا حکم لائے اور اللہ فاسقوں کو راہ نہیں دیتا۔" (کنزالایمان)

**تفسیر**:- "اور جلدی آنے والے عذاب میں مبتلا کرے یا دیر میں آنے والے میں۔ اس آیت سے ثابت ہوا کہ دین کے محفوظ رکھنے کے لئے دنیا کی مشقت برداشت کرنا مسلمان پر لازم ہے۔"

(تفسیر خزائن العرفان، ص:۳۴۲)

حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم نے اپنے خط میں یہاں تک لکھا کہ تم لوگ جہاد سے بزدلی کر کے قرآن مجید کی مندرجہ بالا آیت کے مصداق مت بننا۔ حضرت ابوعبیدہ بن جراح نے امیر المؤمنین کا خط پڑھا تو اہل قنسرین سے صلح کرنے پر نادم ہوئے۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے تمام مجاہدوں کو امیر المؤمنین کا خط سنایا۔ خط کا مضمون سماعت کر کے تمام مجاہد رونے لگے اور حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ امیر المؤمنین شاید یہ سمجھ رہے ہیں کہ ہم جہاد سے جی چراتے ہیں۔ لہذا اے سردار! قنسرین والوں کو ان کے حال پر چھوڑ دو اور ہم کو حلب یا انطاکیہ کی جانب کوچ کرنے کا حکم دو۔

## ⊙ اہل رستن اور شیرز سے مصالحت

امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خط آنے کے چند دنوں کے بعد حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو حلب کی جانب کوچ کرنے کا حکم دیا۔ راہ میں رستن نام کا شہر آیا۔ وہاں کے لوگوں نے ادائے جزیہ کی شرط پر صلح کی۔ رستن سے روانہ ہو کر اسلامی لشکر حمات نامی مقام پر پہنچا جب اسلامی لشکر حمات پہنچا تو وہاں کے لوگ اپنے ساتھ راہبوں اور

قسوں کا گروہ لے کر ہاتھوں میں انجیل اٹھائے ہوئے حضرت ابوعبیدہ کے پاس آئے اور کہا کہ ہماری قوم سے تم ہمارے نزدیک محبوب تر ہو۔ ہم تم سے صلح کر کے تمہارے عہد اور ذمہ داری میں داخل ہونے کی خواہش لے کر حاضر ہوئے ہیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے اہل حمات سے صلح وذمہ داری کی دستاویز لکھ دی۔ وہاں روانہ ہو کر اسلامی لشکر شیرز نام کے شہر میں پہنچا۔ جب اہل شیرز کو معلوم ہوا کہ اسلامی لشکر آیا ہے تو تمام لوگوں نے اسلامی لشکر کا شاندار استقبال کیا اور ادائے جزیہ کی شرط پر مصالحت کی۔ حضرت ابوعبیدہ نے اہل شیرز سے ہرقل بادشاہ کے متعلق پوچھا تو شیرز کے لوگوں نے اطلاع دی کہ قنسرین کے حاکم لوقا نے ہرقل بادشاہ سے کمک طلب کی ہے تاکہ وہ تم سے لڑے۔ ہرقل بادشاہ نے ملک عرب کے جنگجو نصرانی عرب سردار جبلہ بن ایہم غسانی کو قوم غسان، عرب متنصرہ اور عمودیہ کے رومیوں کا دس ہزار کا لشکر قنسرین کے حاکم کی مدد کے لئے بھیجا ہے۔ جبلہ بن ایہم غسانی اپنے لشکر کے ساتھ انطاکیہ سے روانہ ہو کر قنسرین کے قریب لوہے کے پل پر پڑاؤ کئے ہوئے ہے۔ لہٰذا تم بہت ہوشیار رہو، نہ معلوم کس وقت وہ تمہارے سامنے آجائے۔ حضرت ابوعبیدہ نے "حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل" پڑھا۔ حضرت خالد نے حضرت ابوعبیدہ سے کہا کہ اے سردار! میں نے آپ سے پہلے ہی عرض کیا تھا کہ قنسرین کے حاکم کے پیٹ میں پاؤں ہیں وہ ضرور ہم سے مکروفریب کرے گا۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا اے ابوسلیمان! تمہاری رائے مناسب تھی لیکن حاکم قنسرین کو یہ مکروفریب بھاری پڑ جائے گا اور اللہ تعالیٰ اُسے ہلاک فرمائے گا۔

## ⊙ جبلہ بن ایہم کے سپاہیوں کی اسلامی لشکر کے خدام پر دست درازی

جبلہ بن ایہم غسانی کے دس ہزار کے لشکر کی آمد کی خبر سن کر حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو شیرز میں پڑاؤ کرنے کا حکم دیا۔ اور مخبروں کو قرب وجوار کے علاقوں میں منتشر کر دیئے تاکہ وہ رومی لشکر کی حرکت پر نظر رکھیں اور اطلاع دیتے رہیں۔ شیرز میں پڑاؤ کے دوران کھانا پکانے کے لئے غلام زیتون، انار اور دیگر پھلدار درختوں کی شاخیں اور جڑیں لاتے تھے اور جلاتے تھے، حضرت ابوعبیدہ کو جب پتہ چلا کہ غلام سرسبز وشاداب درختوں کی شاخیں اور



جڑیں جلا کر کھانا پکاتے ہیں تو یہ بات آپ کو ناگوار معلوم ہوئی۔ آپ نے تمام غلاموں کو بلا کر ڈانٹا اور آئندہ اس حرکت سے باز رہنے کی سختی سے تنبیہ فرمائی۔ غلاموں نے عرض کیا کہ اے سردار! خشک لکڑیاں بہت دور اور جنگل کے علاقے میں ہیں، اطراف میں کہیں بھی خشک لکڑی دستیاب نہیں۔ لہٰذا ہم ہری لکڑی جلاتے ہیں حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ دُور سے خشک لکڑی لاکر جلایا کرو، چاہے تکلیف برداشت کرنی پڑے۔ آئندہ اگر کسی نے ہری لکڑی جلائی تو میں اس کو سخت سزا دوں گا۔ حضرت ابوعبیدہ کی سخت ممانعت کی وجہ سے غلاموں نے ہری لکڑی جلانی بند کر دی اور خشک لکڑیاں لینے دور دور تک جانے لگے۔

حضرت سعید بن عامر کے غلام مہجع اپنے چند غلام ساتھیوں کے ساتھ خشک لکڑیاں لینے دور کے علاقے تک گئے۔ ان کو گئے بہت عرصہ گزر گیا لیکن واپس نہیں لوٹے، حضرت سعید بن عامر کو تشویش لاحق ہوئی اور وہ اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر غلاموں کی جستجو میں نکلے۔ حضرت سعید بن عامر جنگل کے علاقہ کی طرف گئے۔ تھوڑی مسافت طے کرنے کے بعد ان کو اپنا غلام اس حال میں ملا کہ وہ زمین پر زخمی پڑا ہوا تھا۔ اس کا سر پھٹ گیا تھا اور منہ سے خون جاری تھا۔ حضرت سعید اس کے قریب گئے اور پوچھا کہ اے مہجع! تیرا یہ حال کس طرح ہوا؟ غلام نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا کہ اے مالک! تم اپنی جانب... اتنا کہہ کر وہ غلام بے ہوش ہو گیا۔ حضرت سعید نے مشکیزہ سے پانی نکال کر اس کے چہرے پر چھڑکا۔ تھوڑی دیر کے بعد غلام کو ہوش آیا اور کہا کہ اے مالک! اپنی جان بچاؤ، میری فکر مت کرو، آپ یہاں سے فوراً بھاگ جاؤ ورنہ آپ کا بھی میری طرح حال ہوگا۔ حضرت سعید نے پوچھا کہ تمہارے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟ غلام نے کہا کہ میں اپنے ساتھیوں کے ہمراہ خشک لکڑیاں تلاش کرنے دور گیا تھا۔ ہم نے لکڑکیاں جمع کر لیں اور واپس پلٹنے کا ارادہ کیا۔ کہ ایک ہزار نصرانی عرب سواروں نے آکر ہم کو گھیر لیا۔ اُن تمام سواروں کی گردنوں میں سونے کی صلیبیں لٹکتی تھیں، اور لمبے لمبے نیزے اور تلواریں ان کے ہاتھوں میں تھیں۔ ہم نے حسب استطاعت ان کا مقابلہ کیا۔ میں نے مقابلہ کرنے میں زیادہ شدت دکھائی لہٰذا انہوں نے مجھے خوب پیٹا اور میرے دس ساتھیوں کو قید کر لیا۔ میرے سر میں سخت چوٹ آئی اور میں غش کھا کر گرا اور منہ کے بل زمین پر پڑا۔ وہ

لوگ مجھ کو مردہ سمجھ کر مجھے اسی حال میں چھوڑ کر میرے ساتھیوں کو گرفتار کر کے لے گئے۔ جب مجھے ہوش آیا تو میں اکیلا زخمی حالت میں پڑا ہوا تھا اور میرے تمام ساتھی غائب تھے۔ لہذا میں اُٹھ کر بھاگا لیکن سر میں سخت چوٹ لگنے کی وجہ سے تھوڑے فاصلہ تک جا کر پھر بے ہوش ہو گیا اور اب آپ سے ملاقات ہوئی ہے۔

حضرت سعید بن عامر نے اپنے غلام کو اٹھایا اور گھوڑے پر اپنے ساتھ سوار کیا اور واپس پلٹنا چاہتے تھے کہ قوم غسان کے نصرانی سپاہیوں نے گھیر لیا اور ان کو گرفتار کر کے جبلہ بن ایہم کے لشکر میں لے گئے۔ جبلہ اپنے خیمہ میں سونے کی کرسی پر بیٹھا تھا اور دیباج کے کپڑے کا لباس زیب تن کئے ہوئے تھا جس میں قیمتی جواہر کی لڑیاں تھیں۔ گلے میں یاقوت کی بنی ہوئی صلیب تھی۔ جبلہ نے حضرت سعید بن عامر سے ان کا نسب اور قبیلہ پوچھا۔ پھر قوم عرب سے اپنا نسب اور قبیلہ بیان کیا۔ اور پھر حضرت عمر فاروق اعظم کی شکایت کی، کہ ایک حقیر دیہاتی کے لئے مجھ جیسے بادشاہ سے قصاص لیتے تھے۔ لہذا میں اسلام سے منحرف ہو گیا اور یہاں ملک شام ہرقل بادشاہ کے لشکر کی کمک کرنے آ گیا ہوں۔ پھر جبلہ بن ایہم نے حضرت سعید بن عامر سے پوچھا کہ تم حسان بن ثابت انصاری کو جانتے ہو؟ حضرت سعید نے جواب دیا کہ ہاں! وہ رسول اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نعت گو شاعر ہیں۔ جبلہ نے پوچھا کہ تمہاری حسان سے کوئی جان پہچان ہے؟ اور حضرت حسان سے تمہاری آخری ملاقات کب ہوئی تھی؟ حضرت سعید نے جواب دیا کہ میرا ان سے دوستانہ تعلق ہے۔ تھوڑا ہی عرصہ ہوا جب حضرت حسان نے کئی مسلمانوں کے ساتھ مجھے بھی کھانے کی دعوت کی تھی۔ پھر چند روز بعد میں ملک شام آ گیا۔ جبلہ نے پوچھا کہ تم ملک شام کس غرض سے آئے ہو؟ حضرت سعید نے فرمایا کہ میں اسلامی لشکر کے ساتھ جہاد کی مہم پر آیا ہوں، اور اب ہم عنقریب حلب اور انطاکیہ پر حملہ کرنے والے ہیں۔

جبلہ بن ایہم غسانی نے کہا کہ ہرقل بادشاہ نے قنسرین کے حاکم کی مدد کے لئے دس ہزار کے لشکر کے ساتھ مجھے بھیجا ہے۔ قنسرین کا حاکم تمہاری صلح توڑ کر مکر و فریب سے تم کو ہلاک کرنے والا ہے اور ہم اس میں شامل ہوں گے۔ لہذا تم اپنے سردار ابوعبیدہ کو ہماری کثیر تعداد اور ہماری جمعیت کی طاقت سے باخبر کرو اور ہماری ہیبت و دبدبہ سے آگاہ کرو اور ان سے



کہو کہ وہ واپس لوٹ جائیں۔ میں بھی ملک عرب کا باشندہ ہوں اور عرب ہونے کے ناطے تمہاری خیر خواہی اور ہمدردی رکھتا ہوں، اور تم کو نیک مشورہ دیتا ہوں کہ تمہاری خیریت اور بھلائی اسی میں ہے کہ تم ملک شام پر تسلط اور حکومت کرنے کے خواب مت دیکھو اور ملک حجاز واپس چلے جاؤ۔ اب تک تمہارا سابقہ ملک شام کے کمزور رومی سپاہیوں سے پڑا تھا مگر اب میں اپنی قوم بنی غسان جنگجو شہسواروں کے ساتھ تمہارے مقابلے کے لئے آ پہنچا ہوں۔ میں ہرقل بادشاہ کی مدد اور خدمت میں کسی قسم کی کمی اور کوتاہی نہیں کروں گا، اور یہ بات بھی اچھی طرح ذہن نشین کر لو کہ میں تم سے وہ تمام مقامات چھین لوں گا جو تم نے اب تک فتح کیئے ہیں اور وہ تمام دولت لوٹ لوں گا جو تم نے اب تک جمع کی ہے۔ پھر جبلہ نے ایک رومی کتان کپڑے کا تھان منگایا اور حضرت سعید کو بطور تحفہ دیا اور کہا کہ اسے سلوا کر پہننا۔ جبلہ نے اپنے آدمیوں سے کہا کہ سعید بن عامر کا راستہ چھوڑ دو اور اسے جانے دو۔

حضرت سعید بن عامر نے اپنے غلام کو اپنے ساتھ گھوڑے پر سوار کیا اور جبلہ کے کیمپ سے نکل کر اسلامی لشکر کے کیمپ میں بمقام شیرز واپس آئے۔ حضرت سعید بن عامر کی گمشدگی سے تمام مجاہد فکر مند تھے۔ ان کو آتے دیکھ کر تمام مجاہد ان کی طرف دوڑے اور ان کو حضرت ابوعبیدہ کے خیمہ میں لائے۔ حضرت سعید بن عامر نے حضرت ابوعبیدہ کو جبلہ کے لشکر اور اس کے ساتھ کی تمام گفتگو کی کیفیت بیان کی۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے سعید! تم نے حضرت حسان بن ثابت انصاری کا جبلہ کے سامنے ذکر کیا اس کی برکت سے تم کو نجات ملی ہے اور تم زندہ واپس آئے ہو۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کو برائے مشورہ جمع کیا اور کہا کہ حاکم قنسرین کا مکر و فریب کھل کر سامنے آ گیا ہے۔ لہذا آپ حضرات کی اس معاملہ میں کیا رائے ہے؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ اب میں حاکم قنسرین کو اس کے مکر کا مزہ چکھاؤں گا۔

## حضرت خالد صرف دس ساتھیوں کے ساتھ جبلہ کے لشکر سے مقابلہ میں

حضرت خالد نے فرمایا کہ میں صرف دس آدمیوں کو لے کر ان کی طرف جاؤں گا اور ان کے ساتھ ایسا مکر کروں گا جو ان کے فریب سے بڑا ہو گا۔ میرے ساتھ جو دس مجاہد آئیں گے وہ

تمام اصحاب رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہوں گے اور وہ دس حضرات بمنزلہ دس ہزار سوار ہوں گے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! یہ کام تم سے ہی ہوگا اور تم جس کو پسند کرتے ہو ان دس حضرات کو اپنے ساتھ لے لو۔ حضرت خالد نے اپنے ساتھ جن دس صحابہ کرام کو لیا ان کے اسماء گرامی یہ ہیں:

(۱) حضرت عیاض بن حاتم اشعری (۲) حضرت عمرو بن سعد یشکری
(۳) حضرت سہیل بن عامر (۴) حضرت رافع بن عمیرہ طائی
(۵) حضرت سعید بن عامر انصاری (۶) حضرت عمرو بن معدی کرب
(۷) حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق (۸) حضرت ضرار بن ازور
(۹) حضرت مسیّب بن نجیبہ فزاری (۱۰) اور حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی۔

یہ تمام حضرات مسلّح ہو کر حاضر ہو گئے۔ حضرت خالد اپنے خیمہ میں آئے مسلّح ہو کر سوار ہوئے۔ روانہ ہوتے وقت آپ نے اپنے غلام جس کا نام ہمام تھا اس سے فرمایا کہ تم بھی میرے ساتھ چلو۔ آج تم کو ایک عجیب منظر دیکھنے کو ملے گا۔ چنانچہ حضرت ہمام بھی جلدی جلدی مسلّح ہو کر حضرت خالد کے ساتھ روانہ ہوئے۔ مذکورہ بالا دس صحابہ کرام، حضرت خالد اور حضرت خالد کے غلام حضرت ہمام کل بارہ اشخاص حضرت ابوعبیدہ کی خدمت میں آئے اور رخصت ہونے کی اجازت طلب کی۔ حضرت ابوعبیدہ نے دعائے خیر و عافیت سے نواز کر رخصت فرمایا۔

حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ہمراہ رات کے وقت روانہ ہوئے۔ راستے میں حضرت خالد نے حضرت سعید بن عامر سے پوچھا کہ اے سعید! جب تم جبلہ بن ایہم سے ملے تھے تو یہ معلوم کیا تھا یا نہیں کہ حاکم قنسرین جبلہ کے لشکر کے استقبال کے لئے آئے گا یا نہیں؟ حضرت سعید بن عامر نے کہا کہ ہاں! حاکم لوقا قنسرین کے باہر نکل کر قلعہ سے شاہراہ کے موڑ تک جبلہ کا استقبال کرنے آئے گا اور وہاں سے جبلہ کے لشکر کو اپنے ساتھ لے کر قلعہ میں داخل ہوگا۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ بہتر یہ ہے کہ ہم قنسرین کے حاکم کو ہی اٹھالیں۔ حضرت سعید بن عامر راہبر کی حیثیت سے آگے آگے چلتے تھے یہاں تک کہ اس مقدس جماعت کے مجاہد لوہے کے پل کے قریب پہنچے جہاں جبلہ بن ایہم اپنے دس ہزار کے لشکر جرار





کے ساتھ پڑاؤ کئے ہوئے تھا۔ دور سے جبلہ کے لشکر کے کیمپ کی مشعلیں جلتی دکھائی دینے لگیں۔ حضرت خالد بن ولید نے تھوڑے فاصلہ پر ٹھہرنے کا حکم دیا۔ تمام مجاہدین شاہراہ کے قریب ایک کمین گاہ میں چھپ گئے۔ رات کا وقت تھا، لہٰذا صبح ہونے کا انتظار کرنے لگے۔

## حضرت خالد حاکم لوقا پر قابض

جب صبح ہوئی تو مجاہدوں نے جماعت کے ساتھ نماز ادا کی۔ فریضۂ نماز فجر ادا کرنے کے بعد تمام مجاہد تلاوت قرآن مجید میں مشغول ہو گئے۔ جب آفتاب بلند ہوا تو حضرت خالد نے دیکھا کہ جبلہ بن ایہم لوہے کے پل کے قریب اپنے کیمپ سے مع لشکر کوچ کر کے قنسرین کی طرف جانے والی شاہراہ سے آرہا ہے۔ حضرت خالد نے تمام مجاہدوں کو حکم دیا کہ اپنے چہروں کو کپڑے سے اس طرح چھپا لو، کہ دیکھنے والے کو یہ گمان ہو کہ گرد و غبار اور دھوپ سے بچنے کے لئے ڈھاٹا باندھا ہے۔ جب جبلہ کا لشکر ہمارے قریب آئے تو کمین گاہ سے ایک ایک شخص نکل کر اس میں شامل ہو کر رومی سپاہیوں کے ساتھ چلنے لگے اور میں لشکر کی اول صف میں پہنچ جاؤں گا۔ تم بھی کچھ فاصلہ رکھ کر میرے ساتھ ساتھ چلنا۔ ہم چپ چاپ ان کے ساتھ چلتے رہیں گے۔ قنسرین کے موڑ پر جب حاکم لوقا لشکر کا استقبال کرنے آئے گا تو ہم اس کو اپنے قبضہ میں لے لیں گے پھر جو اللہ تعالیٰ کو منظور ہوگا وہ ہوگا۔

تھوڑی دیر میں جبلہ کا لشکر جرار قریب آیا۔ لشکر کے چلنے سے عجیب شور وغل اٹھتا تھا اور گرد و غبار بلند ہو کر مثل بادل چھا رہا تھا۔ جبلہ بن ایہم اور عموریہ کا حاکم لشکر کے آگے فخر و تکبر سے چل رہے تھے۔ جب یہ لشکر اس کمین گاہ کے قریب پہنچا جہاں حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ساتھ چھپے ہوئے تھے تو ہدایت کے مطابق ایک ایک مجاہد کمین گاہ سے نکل کر اس طرح لشکر میں شامل ہو گئے کہ کسی کو شک بھی نہ ہوا۔ تمام مجاہدین چلنے میں جلدی کر کے یہ کوشش کی کہ لشکر کی صف اول تک پہنچ جائیں۔ دس ہزار کے رومی لشکر میں اسلام کے صرف بارہ کفن بردوش مجاہد چپ چاپ چل رہے تھے۔ حضرت خالد اور دیگر ساتھی تھوڑا فاصلہ طے کرنے کے بعد لشکر کی اگلی صفوں میں پہنچ گئے۔ اب قنسرین شہر کی حد شروع ہو گئی تھی۔ شاہراہ کے موڑ پر

قنسرین کی طرف جانے والے راستے سے حاکم قنسرین لوقا رومی قس اور راہب کے گروہ کے ساتھ ہاتھ میں صلیب اور انجیل لئے ہوئے جبلہ بن ایہم کے لشکر کے استقبال کے لئے آرہا تھا۔ فاصلہ کم ہوتا جارہا تھا۔ مجاہدوں کے دلوں کی دھڑکنیں تیز ہوتی جارہی تھیں۔ یہاں تک کہ حاکم، لوقا جبلہ کے لشکر کے بالکل قریب آ گیا تقریباً پچیس یا تیس ہاتھ کا فاصلہ باقی تھا حاکم لوقا جبلہ اور عموریہ کے حاکم کو سلام ودعا پیش کر کے استقبال کرنے کے لئے بے قرار تھا۔ کہ دفعۃً حضرت خالد اور ان کے ساتھی جبلہ کے لشکر سے آگے بڑھ کر حاکم لوقا کے پاس پہنچ گئے۔ حاکم لوقا نے یہ گمان کیا کہ یہ بارہ آدمی جبلہ کے لشکری ہیں اور میری تعظیم کی خاطر مقدم سلام پیش کرنے آئے ہیں۔ لہذا اس نے کہا کہ تم کو مسیح اور صلیب سلامت اور باقی رکھے۔ حضرت خالد نے جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ سختی ہو تجھ پر، ہم صلیب کے پوجاری نہیں بلکہ اصحاب محمد حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں اور زور سے کلمۂ شہادت پڑھ کر فرمایا کہ میرا نام خالد بن ولید ہے۔ حضرت خالد کا نام سن کر حاکم لوقا لرز گیا۔ وہ کچھ سوچے یا کرے اس سے قبل حضرت خالد نے مثل شیر اس پر جست لگائی اور اس کو گھوڑے کے زین سے کھینچ لیا اور اپنے قابو میں اس طرح کر لیا کہ اپنی تلوار اس کی گردن پر رکھ دی۔ تمام مجاہد بھی قریب آ گئے اور تلواریں نکال کر حاکم لوقا کے سر پر تان دیں۔ قارئین کرام ذیل میں بنا نقشہ بغور ملاحظہ فرمائیں:

## بارہ مجاہد دس ہزار رومی لشکر کے نرغے میں

قنسرین کے قلعہ کے سامنے حضرت خالد بن ولید نے حاکم لوقا کو اپنے قبضہ میں لے لیا۔ پلک جھپکنے میں یہ سارا معاملہ وقوع میں آ گیا۔ حاکم لوقا کے ساتھ جبلہ کے لشکر کا استقبال کرنے آئے ہوئے اہل قنسرین اپنے حاکم کو آن کی آن میں حضرت خالد بن ولید کی گرفت میں دیکھ کر چونک اٹھے۔ ادھر سے جبلہ اور حاکم عموریہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ دوڑ کر آئے مگر کچھ نہ کر سکے کیوں کہ حاکم لوقا کی گردن مجاہدوں کی تلواروں کی دھار پر تھی۔ عجلت میں قدم اٹھانے کے نتیجہ میں حاکم لوقا کی جان کا خطرہ تھا۔ اہل قنسرین اپنے حاکم کو موت کی آغوش میں بے بسی کے عالم میں دیکھ کر رونے اور شور وغل کرنے لگے اور کلمۂ کفر بلند کرنے لگے۔ مجاہدوں نے بلند آواز سے کلمۂ توحید کا ورد جاری رکھا۔ صورت حال یہ تھی کہ حاکم لوقا بارہ مجاہدوں کے نرغہ میں تلواروں کی دھار پر تھا اور بارہ مجاہدین دس ہزار کے رومی لشکر کے محاصرہ میں نیزوں اور تلواروں کی نوک پر تھے۔ عجیب کشمکش کا ماحول تھا۔

حضرت خالد بن ولید نے دیکھا کہ رومیوں نے ہم کو چاروں طرف سے گھیر لیا ہے تو انہوں نے حاکم لوقا کی پکڑ مزید مضبوط کی اور اس کو اس طرح قابو میں کر لیا کہ وہ ہل بھی نہیں سکتا تھا۔ حضرت خالد نے اپنے دونوں پاؤں کے گھٹنے حاکم لوقا کی پیٹھ پر ٹیک دیئے اور اس کا سر اپنی گود میں لے لیا اور حلق پر تلوار کی دھار اس طرح پیوست کر کے رکھی کہ حاکم لوقا ذرا سی بھی حرکت کرے تو اس کی گردن کٹ جائے۔ پھر حضرت خالد نے مجاہدوں سے فرمایا کہ تم میرے اردگرد اس طرح دائرے میں کھڑے ہو جاؤ کہ تمہاری پیٹھ میری طرف اور سینہ دشمنوں کی طرف رہے۔ اور ہاتھ میں نیزے لے کر اس طرح تان لو کہ کوئی قریب آنے نہ پائے۔ تمام مجاہدوں نے حضرت خالد کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے حضرت خالد کے اردگرد دائرہ بنا لیا۔ تمام رومی حاکم لوقا کو چھڑانے کے لئے اُچھل کود کر رہے تھے مگر کچھ نہ کر سکتے تھے۔ لہذا انہوں نے زور زور سے چیخنا اور چلانا شروع کیا تاکہ مجاہدوں پر رعب اور ہیبت طاری ہو۔ لیکن عشق رسول کے متوالے اور شمع رسالت کے پروانے کسی سے ڈرنے والے نہ تھے۔ بلکہ اس وقت کی حالت

یہ تھی کہ:

جس کو للکار دے آتا ہو الٹا پھر جائے

جس کو چمکار لے ہر پھر کے وہ تیرا تیرا

(امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

جب عموریہ کے حاکم نے دیکھا کہ حضرت خالد بن ولید قنسرین کے حاکم لوقا کے مالک ہوگئے ہیں۔ اور وہ ان کے ہاتھ میں کسمپرسی کے عالم میں ہے تو وہ ڈرا کہ کہیں حضرت خالد اس کو مار ڈالنے میں جلدی نہ کر بیٹھیں۔ لہذا اس نے جبلہ سے کہا کہ اے سردار! یہ عرب انسان ہیں یا جنات؟ صرف بارہ آدمیوں نے ہم کو مجبور وبیکس بنا دیا ہے۔ اور ان کا عالم یہ ہے کہ صرف بارہ آدمی ہمارے دس ہزار کے لشکر کے گھیرے میں ہونے کے باوجود مطلق خوفزدہ نہیں ہیں۔ اور ہمارے ساتھی کے مالک ہوگئے ہیں اور ہماری جانب بھی نیزے تان کر کھڑے ہیں۔ لہذا تم کوئی جلد بازی مت کرنا مبادا ہمارے ساتھی کی جان ضائع ہوگی۔ تم حکمت عملی سے کام لو اور ان عربوں سے کہو کہ وہ ہمارے ساتھی کو چھوڑ دیں۔ اگر انہوں نے ہمارے ساتھی کو چھوڑ دیا تو ہم ان کی جان بخشی کا وعدہ کرتے ہیں۔ اے سردار! تم بھی عرب ہو۔ عرب ہونے کے ناطے ان کو سمجھانے کی کوشش کرو۔

حاکم عموریہ کی گزارش پر جبلہ مجاہدوں کے قریب آیا اور پکار کر کہا کہ اے عربی برادرو! تم اصحاب محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے ہو یا تابعین سے؟ حضرت خالد نے جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ ہم سب حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابہ ہیں۔ جبلہ نے پوچھا کہ کیا تم ان کے سردار ہو؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ نہیں بلکہ ان کا دینی بھائی ہوں۔ ہم متفرق قبیلوں کے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے "لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰه" کلمہ کی بدولت ہمارے دلوں کو ایک اور متفق کر دیا ہے۔ جبلہ نے پھر پوچھا کہ تمہارا تعارف کیا ہے؟ حضرت خالد نے فرمایا کہ میں خالد بن ولید قبیلہ بنی مخزوم سے ہوں اور میرے دائیں عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق ہیں۔ اس طرح حضرت خالد نے اپنے تمام ساتھیوں کا تعارف کرایا۔ پھر فرمایا کہ اے جبلہ! ہماری قلت تعداد کی وجہ سے ہم کو حقیر نہ جان اور اپنی کثرت پر غرور مت کر۔ تمہارا لشکر جرار



لڑائی کے معاملے میں مثل ان ہزار چڑیوں کے ہے کہ جنھیں ایک شکاری بہ آسانی جال میں قید کر لیتا ہے۔ جبلہ نے کہا کہ ہم ان بزدلوں کی طرح نہیں جنہوں نے تمہاری ہیبت کی وجہ سے شکست کھائی ہے یا جزیہ دیا ہے۔ ہم آخری دم تک تم سے لڑیں گے۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ تو وہی جبلہ بن ایہم ہے جو اسلام سے پھر گیا اور ہدایت کی راہ چھوڑ کر گمراہی کی راہ پر چل نکلا ہے۔ افسوس ہے تجھ پر کہ تو نے روشنی کو چھوڑ کر تاریکی اختیار کی ہے۔

اب جبلہ نے نرمی اختیار کی اور کہا کہ اے برادر عربی! زیادہ گوئی مت کرو۔ میرا ساتھی تمہارے قابو میں ہونے کی وجہ سے میں تم پر حملہ نہیں کرتا۔ ہمارا ساتھی ہرقل بادشاہ کا مقرب ہے۔ تم اسے مار نہ ڈالو اس لئے ہی میں نے حملہ کرنے میں توقف کیا ہے لہذا اب باتیں نہ بناؤ اور ہمارے ساتھی کو چھوڑ دو تا کہ میں بھی تم کو چھوڑ دوں۔ حضرت خالد نے فرمایا کہ اس مکار اور فریبی کو ہرگز نہ چھوڑوں گا بلکہ ضرور قتل کروں گا اور مجھ کو اس بات کی کوئی پرواہ نہیں کہ اس کو مار ڈالنے کے بعد تم ہمارے ساتھ کیا سلوک کرو گے۔ اور تیرا یہ کہنا کہ تم ہم پر نرمی کرتے ہو، سراسر غلط ہے۔ تو ہم سے اپنے ساتھی کو چھوڑ دینے کی گزارش بھی کرتا ہے اور اپنے لشکر کی کثرت سے ہم کو ڈرانے کی کوشش بھی کرتا ہے۔ اگر تم انصاف کی لڑائی لڑنے کا ارادہ رکھتے ہو تو تم کو معلوم ہے کہ ہم صرف بارہ آدمی ہیں اور تم ہزاروں کی تعداد میں ہو۔ ایک ایک کر کے مقابلے کے لئے نکلو۔ ہم ہیں کتنے؟ صرف بارہ! لہذا تم ایک کے مقابلے میں ایک کی لڑائی سے ہم بارہ آدمی کو مار ڈالو اور اپنے ساتھی کو آسانی سے چھڑا لو۔ اور اگر اللہ نے ہم کو غلبہ دیا تو حاکم تو ما سے پہلے تو جہنم میں پہنچ جائے گا۔ اگر تم میں ہمت اور غیرت ہے تو مرد میدان بن کر ایک، ایک کر کے مقابلہ میں آؤ۔

## ایک کے مقابلہ میں ایک کی لڑائی

حضرت خالد کی ایک ایک کر کے مقابلہ کرنے کی دعوت مبارزت سن کر جبلہ حاکم عموریہ کے پاس واپس آیا اور حضرت خالد کے چیلنج سے آگاہ کیا۔ حاکم عموریہ اس تجویز پر رضامند ہوگیا اور بذات خود لڑنے کے لئے میدان میں جانے کے لئے آمادہ ہوا لیکن جبلہ نے اس کو روکا اور

ایک رومی شہسوار شجاع کو جانے کا حکم دیا۔ مجاہدوں کی طرف سے حضرت خالد بن ولید نے نکلنے کا قصد کیا لیکن حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر نے ان کو باز رکھتے ہوئے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! قسم ہے حق رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی! میرے سوا کوئی شخص ان کے مقابلے کے لئے نہ نکلے اور میں اللہ کی راہ میں اپنی جان خرچ کروں گا۔ شاید میں اپنے والد محترم سے جاملوں۔ حضرت خالد بن ولید نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر کو اجازت دے دی۔ حضرت عبدالرحمٰن ہاتھ میں لمبا نیزہ لیئے گھوڑے پر سوار ہوکر میدان میں آئے اور مقابل طلب کیا۔ جبلہ نے رومی شہسوار کو مقابلے میں بھیجا۔ حضرت عبدالرحمٰن نے ایک ہی گرداوے میں اس کو زمین پر مردہ ڈال دیا۔ پھر دوسرا رومی سپاہی نکلا اس کو بھی خاک وخون میں ملا دیا۔ پھر تیسرا نکلا لیکن حضرت عبدالرحمٰن نے اس کو وار کرنے کا موقعہ ہی نہ دیا۔ اس کے آتے ہیں سرعت سے اس کے سینے میں نیزہ پیوست کر کے اس کا کام تمام کردیا۔ پھر چوتھا رومی سپاہی نکلا مگر اسلامی لشکر کے شیر کی ایک ہی ضرب نے اسے بھی کشتہ زمین پر گرادیا۔ پھر پانچواں غیظ وغضب میں بھرا نکلا اور آتے ہی وار کیا مگر حضرت عبدالرحمٰن نے اس کا وار خالی پھیر دیا۔ رومی سپاہی دوسرا وار کرنے کا موقعہ ہی نہ پاسکا کیونکہ حضرت عبدالرحمٰن نے نیزہ اس کے حلق کے آر پار نکال کر اسے واصل جہنم کردیا۔

حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہما جیسے کم سن نوجوان کے ہاتھوں پانچ جنگجو رومی سپاہی کو مقتول دیکھ کر جبلہ بن ایہم کو تلملاہٹ لاحق ہوئی۔ مضطرب اور بے قرار ہوکر بذات خود میدان میں آ گیا۔ اس نے تھوڑی دیر پہلے حضرت عبداللہ بن ابوبکر کو لڑتے دیکھا تھا اور ان کی جنگی مہارت کا اندازہ لگالیا تھا۔ لہذا مکروفریب کی چال اختیار کی اور آنے کے ساتھ حضرت عبدالرحمٰن کی شجاعت اور جنگی مہارت کی تعریف شروع کردی اور پھر جنگ کے تعلق سے ادھر ادھر کی باتیں کرنے لگا تاکہ موقعہ پاکر وار کردے۔ حضرت عبدالرحمٰن نے جبلہ سے فرمایا کہ اے جبلہ! میں تیرے دام فریب میں پھنسنے والا نہیں ہوں۔ کیونکہ میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچا کے بیٹے علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شاگرد اور تعلیم یافتہ ہوں۔ جبلہ نے کہا کہ اے بیٹے میں تمہارے ساتھ مکروفریب نہیں کرنا چاہتا بلکہ میں اپنی بیٹی کی





شادی تمہارے ساتھ کر کے تمہیں اپنا بیٹا بنانا چاہتا ہوں بشرطیکہ تم دین نصرانی اختیار کرو۔ میں تمہیں ہرقل بادشاہ سے خلعت وانعامات دلاکر اور اپنی طرف سے کثیر مال بطور بخشش اور تحفہ دے کر تمہیں مالا مال کردوں گا اور تمہاری تمام عمر عیش وعشرت میں بسر ہوگی۔ حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر نے فرمایا کہ مجھے تیرے اور تیرے بادشاہ کے مال ودولت کی قطعاً طمع نہیں:

کون دیتا ہے دینے کو منھ چاہیئے
دینے والا ہے سچا ہمارا نبی

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضؔا بریلوی

حضرت عبدالرحمٰن نے جبلہ سے فرمایا کہ سختی ہو تجھ پر! تو مجھے ایمان وہدایت سے ضلالت وگمراہی کی طرف بلاتا ہے؟ باتیں بنانا چھوڑ اور تلوار اٹھاکر آمادۂ لڑائی ہو، تاکہ تلوار کی ضرب لگاکر تیری موت میں جلدی کروں اور تیری ناک کو خاک آلود کروں اور تیری موت سے اہل عرب کو تیرے جیسے ناپاک اور صلیب کا پوجاری وجود ختم کر کے راحت پہنچاؤں۔ حضرت عبدالرحمٰن کی زبان سے اہانت آمیز گفتگو سن کر جبلہ طیش میں آیا اور خشمناک ہوکر نیزہ کا وار کیا۔ حضرت عبدالرحمٰن نے اپنے گھوڑے کو گرداوا دیا اور وار چکا دیا۔ جبلہ نے پھر دوسرا وار کیا اس کو بھی خالی پھیرا۔ پھر حضرت عبدالرحمٰن نے نیزہ کا وار کیا جس کو جبلہ نے ڈھال پر لے کر اپنے کو بچایا۔ دونوں میں شدت سے نیزہ زنی ہوتی رہی اور دونوں نے لڑائی کے جوہر دکھائے۔ لوگ ان کی لڑائی کی مہارت دیکھ کر تعجب کرتے تھے۔ نیزہ زنی میں مقابل سے کچھ فاصلہ پر رہ کر جنگ کرنی پڑتی ہے لہذا حضرت عبدالرحمٰن نے نیزہ پھینک دیا اور تلوار نکال لی اور جبلہ کے قریب جاکر اس کے نیزہ پر تلوار کی کاری ضرب لگاکر دو ٹکڑے کرڈالے۔ جبلہ نے کٹا ہوا نیزہ پھینک دیا اور وہ بھی تلوار نکال کر لڑنے لگا۔ دونوں میں بہت دیر تک شمشیر زنی ہوتی رہی۔

حضرت رافع بن عمیرہ طائی بیان کرتے ہیں کہ ہم تمام مجاہد حضرت عبدالرحمٰن کے استقلال اور صبر پر تعجب کرتے تھے۔ کیونکہ جبلہ سے مقابلہ کرنے سے پہلے وہ پانچ رومی سپاہیوں سے لڑ چکے تھے اور اب جبلہ بن ایہم جیسے ماہر جنگ کا مقابلہ کررہے تھے۔ دونوں کی

لڑائی نے طول پکڑا تھا اور حضرت عبداللہ کافی تھک چکے تھے مگر پھر جبلہ کے مقابلہ میں اڑے ہوئے تھے۔ دونوں ایک دوسرے پر شدت سے وار کرتے تھے۔ کہ اچانک حضرت عبدالرحمٰن نے ایک ایسا شدید وار کیا کہ تلوار نے جبلہ کی ڈھال کو کاٹ ڈالا اور تلوار جبلہ کے خود پر لگی اور دوہری ہوگئی مگر جبلہ کی پیشانی پر زخم لگا اور خون جاری ہوگیا۔ جبلہ خون دیکھ کر بپھرا اور اپنی جان پر آکر لڑنے لگا اور حضرت عبدالرحمٰن پر وار کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ جبلہ کی تلوار حضرت عبدالرحمٰن کی زرہ کاٹ کر شانہ پر لگی۔ تلوار نے گہرا زخم کردیا اور خون کا فوّارہ جاری ہوگیا۔ مگر پھر بھی وہ میدان میں جمے رہے مگر خون جاری ہونے کی وجہ سے ان کا ہاتھ بیکار ہوگیا اور تلوار زنی کے قابل نہ رہا۔ لہذا وہ گھوڑا دوڑا کر اپنے ساتھیوں میں آملے۔ مجاہدوں نے ان کو گھوڑے سے اُتار کر جلدی جلدی ان کے زخم پر کپڑا باندھ دیا تاکہ خون بہنا بند ہوجائے۔ حضرت عبدالرحمٰن کے شدید زخمی ہونے کی وجہ سے تمام مجاہدوں کو سخت رنج لاحق ہوا۔

## ⊙ حاکم لوقا کے قتل سے رومی لشکر میں زلزلہ

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر کو زخمی دیکھا اور ان کے مبارک جسم سے خون بہتا دیکھا تو حضرت خالد کی آنکھوں میں خون اتر آیا اور آپ غصہ میں لال ہوگئے۔ حضرت عبدالرحمٰن کو پکار کر کہا کہ اے بیٹے صدیق اکبر کے! میں جانتا ہوں کہ جبلہ نے آپ کو تلوار سے رنج اور تکلیف پہنچائی ہے۔ لیکن قسم ہے آپ کے والد ماجد کے حق اور صدق کی! میں ان رومیوں کو ایسا رنج اور درد پہنچاؤں گا کہ ان کے کلیجے خون ہوجائیں گے۔ انہوں نے تم کو زخمی کرکے ہم کو جو صدمہ پہنچایا ہے اس سے بڑا صدمہ میں ان کو پہنچاؤں گا۔ یہ فرماکر حضرت خالد نے قنسرین کے حاکم لوقا کی گردن کاٹ کر زمین پر پھینک دی۔ جبلہ اور حاکم عموریہ نے دیکھا کہ واقعی حضرت خالد نے حاکم لوقا کو کاٹ کر رکھ دیا ہے تو ان کی آنکھوں تلے اندھیرا چھا گیا۔ لشکر کو پکار کر کہا کہ اے صلیب کے پرستارو! ہمارا معزز ساتھی قتل کردیا گیا ہے۔ ان عربوں پر ٹوٹ پڑو اور ایک کو بھی زندہ مت جانے دو۔ چنانچہ رومی لشکر پورے جوش وخروش سے مجاہدوں پر ٹوٹ پڑا۔ حضرت خالد نے اپنے غلام ہمام سے فرمایا کہ حضرت



عبدالرحمٰن بن ابوبکر شدید زخمی ہونے کی وجہ سے اس قابل نہیں کہ دشمنوں کے وار سے اپنا دفاع کرسکیں۔ لہذا تم ان کی نگرانی کرو اور کسی کو بھی ان کے قریب مت آنے دو۔ کیسا نازک مرحلہ تھا؟ لڑنے والے بارہ مجاہدوں میں سے ایک زخمی اور دوسرا نگرانی پر مامور ہوگیا۔ اب لڑنے والے صرف دس بچے اور دشمنوں کی تعداد دس ہزار کی۔ یعنی ایک ہزار نصرانی سے ایک مؤمن کی ٹکر تھی۔ ہزاروں رومی اُمنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح مٹھی بھر مجاہدوں کو تنکے کی طرح بہا لے جانے آگے بڑھے مگر اسلام کے کفن بردوش مجاہد آہنی چٹان کی طرح پیکر صبر واستقلال بن کر جمے رہے۔ حضرت خالد نے تن تنہا آگے بڑھ کر رومی لشکر کے حملے کو روک دیا اور نیزہ زنی کے وہ جوہر دکھائے کہ رومی لشکر آگے بڑھنے کے بجائے پیچھے ہٹنے لگا۔ حضرت خالد نے مجاہدوں کو پکار کر فرمایا کہ اے حاملان قرآن! دشمنوں کی سختی پر صبر واستقلال سے کام لو۔ ان صلیب کے پوجاریوں کی کثرت سے مطلق خوف نہ کھاؤ۔ جب ہم موت سے نہیں ڈرتے تو ان گبروں سے کیا ڈرنا؟ ہم سب کی ایک ہی خواہش ہے کہ اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی راہ میں اپنی جان قربان کردیں۔ میں نے اپنی جان کو اللہ کی راہ میں قید کی ہے اور اپنے آپ کو اس معرض ہلاکت میں اس لئے ڈالا ہے کہ شاید مجھے شہادت نصیب ہو۔ اور جان لو کہ جنت کی طرف راہ کھل گئی ہے۔ ہم دار الفنا سے ایسے مقام کی طرف جارہے ہیں کہ جہاں کا رہنے والا نہ کبھی مرتا ہے اور نہ کبھی بوڑھا ہوتا ہے۔

حضرت رافع بن عمیرہ طائی روایت فرماتے ہیں کہ ہم دس صحابہ صبح سے دوپہر تک رومیوں کا مقابلہ کرتے رہے۔ مجاہدوں نے رومیوں کی لاشوں کے ڈھیر لگا دیئے لیکن دھوپ کی شدت، رومی حملہ کی شدت، مسلسل قتل وقتال اور پیاس کی شدت سے مجاہد پریشان حال تھے۔ ان کی طاقت جواب دے چکی تھی۔ ایسا لگتا تھا کہ اب تھوڑی دیر میں تمام مجاہدوں کا نام ونشان مٹ جائے گا لیکن:

بے نشانوں کا نشاں مٹتا نہیں
مٹتے مٹتے نام ہو ہی جائے گا

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

حضرت خالد بن ولید شیر ببر کی طرح رومی گیدڑوں سے نبرد آزما تھے لیکن وہ بھی تھک چکے تھے۔حضرت رافع بن عمیرہ نے حضرت خالد سے کہا کہ اے ابوسلیمان! مجھے لگتا ہے شاید ہم سب کی قضا کا وقت آ گیا ہے۔اب حضرت خالد کو بھی اپنی اور اپنے ساتھیوں کی شہادت کا یقین ہو گیا تھا۔اور اس کی وجہ بھی انہیں معلوم ہو گئی تھی۔ وہ وجہ کیا تھی؟ حضرت خالد بن ولید نے حضرت رافع بن عمیرہ طائی سے اس کی وجہ بیان فرماتے ہوئے جو جواب دیا اس جواب کو ارباب سیر و تواریخ حضرت علامہ محمد بن عمرو واقدی قدس سرہٗ کی زبانی سماعت فرمائیں:

''رافع بن عمیرہ نے بیان کیا ہے کہ جب دیکھا میں نے یہ حال کہا میں نے خالد بن الولید سے کہ اے ابا سلیمان! آئی ہم پر قضا پس کہا انھوں نے کہ قسم ہے خدا کی سچ کہا تم نے اے بیٹے عمیرہ کے اس واسطے کہ میں بھول گیا اپنی کلاہ مبارک کو اور نہیں ساتھ لایا اس کو اور ہوتی تھی بڑی برکت اس میں حالت شدت اور سختی میں اور نہیں بھولا اس کو مگر بسبب قضائے امت کے۔'' (حوالہ:-فتوح الشام،از علامہ واقدی،ص:۱۶۲)

ناظرین کرام! فتوح الشام، کی مندرجہ بالا عبارت کو بغور مطالعہ فرمائیں۔اس سے مندرجہ ذیل امور ثابت ہوں گے۔

(۱) حضرت خالد بن ولید نے بھی اپنی قضا کا یقین کر لیا تھا اور اس کی وجہ یہ بتائی کہ میں اپنی ٹوپی بھول آیا ہوں اس سبب سے ہی موت ہمارے سروں پر منڈلا رہی ہے۔جس کا مطلب یہ ہوا کہ ٹوپی نہ ہونے کی وجہ سے ہی ہم مصیبت میں گرفتار ہوئے ہیں۔اگر وہ مبارک ٹوپی ہمارے ساتھ ہوتی تو ہم پر بلا اور مصیبت نہ آتی۔

(۲) حضرت خالد کا یہ عقیدہ تھا کہ وہ ٹوپی ہمارے لئے دافع البلا والوباء والالم ہے۔

(۳) حضرت خالد بن ولید کا مزید یہ بھی عقیدہ تھا کہ یہ تجربہ سے ثابت ہو چکا ہے کہ مصیبت اور آفت کے وقت ہمیشہ اس مبارک ٹوپی کی برکت سے راحت اور کشائش حاصل ہوتی آئی ہے۔



(۴) حضرت خالد کا یہ فرمانا کہ میں وہ ٹوپی بھول گیا ہوں لہذا ہماری قضا آئے گی یعنی اگر وہ ٹوپی میں نہ بھولتا اور اپنے ساتھ لاتا تو ہماری موت واقع نہ ہوتی۔جس کا مطلب یہ ہوا کہ اس ٹوپی میں ایسی قوت اور طاقت تھی کہ موت کو بھی ٹال دے۔

(۵) مذکورہ تمام باتیں حضرت خالد بن ولید نے قیاس اور گمان کے طور پر نہیں کہیں بلکہ یقین کامل کے ساتھ کہی ہیں اور اسی لئے انھوں نے اپنی گفتگو کو ''خدا کی قسم'' سے مؤکد کیا اور مبارک ٹوپی کی برکت اور تصرف کا یقین کے درجے میں اعتماد کیا۔

- اس مبارک ٹوپی میں ایسی کونسی خصوصیت تھی؟
- اس ٹوپی میں کون سی چیز رکھی تھی؟
- حضرت خالد کے نزدیک اس ٹوپی کی اتنی اہمیت کیوں تھی؟

ان تمام سوالات کا تفصیلی جواب علامہ واقدی کی کتاب کے حوالے سے پیش کر کے اس کے ضمن میں مفصل تبصرہ ہم آئندہ صفحات میں کریں گے۔

جب حضرت خالد کے ساتھیوں کو پتہ چلا کہ حضرت خالد اپنی مبارک ٹوپی بھول آئے ہیں تو یہ معاملہ ان پر دشوار گزرا۔اس وقت مجاہدین بہت ہی مصیبت و پریشانی میں تھے بلکہ موت سے دوچار ہو رہے تھے۔پیاس سے ان کے لب خشک ہو گئے۔حلق سوکھ کر کانٹا ہو گئی بازو شل ہو گئے۔ہاتھ میں تلوار اور ڈھال تھامنا بھی دشوار ہو گیا۔ان کے گھوڑے بھی پسینہ میں شرابور تھے اور گھوڑوں کے قدم لڑکھڑا رہے تھے۔ہزاروں درندوں کے درمیان بارہ مجاہدین اسلام زندگی اور موت کی کشمکش میں تھے۔لیکن وہ مایوس نہ تھے۔بلکہ زبان حال سے یہی کہتے تھے:

رحمۃ للعٰلمین آفت میں ہوں کیسی کروں
میرے مولیٰ میں تو اس دل سے بلا میں گھر گیا

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

شمع رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پروانے تحفظ ناموس رسالت کی خاطر اپنا سب

کچھ داؤ پر لگائے ہوئے بڑی جاں فشانی سے رومیوں کو تہ تیغ کر رہے تھے دفعۃً ہاتف غیبی نے ان الفاظ میں پکارا:

"خُذِلَ الْاِمنُ وَنُصِرَ الْخَائِفُ يَا حَمْلَةَ الْقرْآن جَاءَ كُمُ الْفَرَجُ مِنَ الرَّحمٰنِ وَ نَصَرَكُمْ عَلىٰ عَبدَةِ الصَّلْبَانِ"

**ترجمہ:-** خوار ہوا بےڈر (یعنی رومی) اور مدد دیا گیا ڈرنے والا (یعنی مؤمن) اے قرآن کے اُٹھانے! والو پروردگار کی طرف سے کشود کاری آئی تمہارے لئے اور تم صلیب کے پوجاریوں پر مدد دیئے گئے۔

تھوڑی ہی دیر میں مجاہدوں نے دیکھا کہ اسلامی لشکر کے سپہ سالار اعظم حضرت ابوعبیدہ بن جراح اسلامی لشکر کے ساتھ آپہنچے ہیں۔ حضرت خالد بن ولید محو حیرت تھے کہ حضرت ابو عبیدہ کو ہمارے حال سے کس نے آگاہ کر دیا؟ ہم بارہ اشخاص موجود ہیں ہم میں سے کوئی شخص یہاں سے بھاگ کر حضرت ابوعبیدہ کو اطلاع دینے نہیں گیا۔ پھر بھی وہ ہماری مدد کو کیوں آئے؟ کس نے ان کو اطلاع دی؟

## ⊙ حضور اقدس ﷺ کے ذریعہ حضرت ابوعبیدہ کو حضرت خالد کی مصیبت کی خبر

گزشتہ شب حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ساتھ شیرز کے اسلامی کیمپ سے جب روانہ ہوئے تھے تو ان کو روانہ کرنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ اپنے خیمہ میں آ کر سو گئے۔ جب رات کا آخری حصہ ہوا تو حضرت ابوعبیدہ نیند سے چونک کر اُٹھ گئے اور گھبراہٹ کے عالم میں اپنے خیمہ سے باہر آئے اور اسلامی لشکر کو زُور زُور سے پکار کر فرما:

"اَلنَّفِيْرُ اَلنفِيْرُ فَقَدْ اُحِيْطَ بِفُرُسَانِ الْمُوَحِّدِيْنَ"

**ترجمہ:-** "چلو تم، چلو تم، بیشک موحد مجاہدین گھیر لئے گئے ہیں۔"

حضرت ابوعبیدہ کو اس طرح بیقراری کے عالم میں آواز لگاتا دیکھ کر اسلامی لشکر میں بے



چینی کی لہر دوڑ گئی۔ مجاہدوں نے پوچھا کہ اے سردار کیا حال ہے؟ آپ اتنے مضطرب کیوں ہیں؟ حضرت ابوعبیدہ نے جو جواب دیا وہ حضرت علامہ واقدی نے یوں بیان فرمایا:

"حضرت ابی مسلم حضرمی روایت کرتے ہیں کہ تھا میں ابوعبیدہ بن جراح کے ساتھ ہر لڑائی اجنادین وغیرہ میں اور موجود تھا میں ان کے ساتھ قنسرین اور حلب میں اور نہیں دیکھی میں نے اپنے معاملات جہاد میں مگر بہتری اور مدد اور غلبہ۔ پس اسی حال میں کہ ہم بمقام شیرز تھے اور ابوعبیدہ ایک رات اپنے خیمے میں تھے کہ دفعۃً نکلے وہ اپنے خیمے سے مسلمانوں کو آواز دیتے ہوئے اور وہ پکارتے تھے "اَلنَّفِيْرُ اَلنَّفِيْرُ فَقَدْ اُحِيْطَ بِفُرسَانِ الْمُوَحِّدِيْنَ" پس دوڑے ہم سب ان کی طرف ہر جگہ اور مکان سے اور کہا ہم نے کہ کیا حال ہے تمہارا اے سردار! انھوں نے کہا کہ میں اس وقت سوتا تھا کہ جگا دیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اور جھڑکا اور درشتی سے فرمایا مجھ کو "يَا ابْنَ الْجَرَّاح أتَنَامُ عَنْ نُصْرَةِ الْقَوْمِ الْكِرَام، فَقُمْ وَ الْحَقْ بِخَالِدِ فَقَدْ اَحَاطَ بِهِ اللِّئَامُ فَاِنَّكَ تَلْحَقُ بِهِ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالىٰ بِمَشِيئَةِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ"

(حوالہ:- فتوح الشام، از:- علامہ واقدی، ص:۱۶۶)

**ترجمہ:-** "اے بیٹے جراح کے آیا تم سوئے ہوئے ہو اور قوم بزرگ کی مدد ہی سے غافل ہو اٹھو اور جا ملو خالد سے پس گھیر لیا ہے ان کو ناکس (نالائق، کمینہ) قوم نے اور تم پہونچ جاؤ گے ان کے پاس اگر چاہا اللہ تعالیٰ نے پروردگار کی مشیت سے"

(حوالہ:- حاشیہ فتوح الشام، ص:۱۶۶)

مندرجہ بالا عبارت کے ضمن میں ہم قارئین کرام کی خاص توجہ چاہتے ہیں:

(۱) حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کے ہمراہ رات کے وقت بمقام شیرز کے اسلامی کیمپ سے روانہ ہو کر رات ہی میں لوہے کے پل کے قریب کمین گاہ میں چھپ گئے تھے۔ صبح کے وقت جبلہ کا لشکر کمین گاہ کے قریب سے گزرا اور آپ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ اس میں شامل ہو گئے

اورقنسرین کی طرف جانے والے راستہ کے موڑ پر حاکم لوقا کوقتل کرڈالا۔ حاکم لوقا کوقتل کرنے کی وجہ سے رومی لشکر نے حضرت خالد اوران کے ساتھیوں پرحملہ کیا اور صبح سے لے کر دوپہر تک جنگ ہوتی رہی۔ یہ تمام حوادث دن میں وقوع پذیر ہوئے تھے رات کے وقت رومیوں سے نہ لڑائی ہوئی اور نہ ہی رومیوں نے حضرت خالد اوران کے ساتھیوں کو نرغہ میں لیا تھا۔

لیکن حضرت ابوعبیدہ بن جراح کو رات ہی میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مطلع فرمادیا کہ حضرت خالد کو دشمنوں نے گھیر لیا ہے اور تم ان کی مدد کو جلدی پہنچو۔ لہذا حضرت ابوعبیدہ علی الصبح شیرز سے اسلامی لشکر لے کر روانہ ہوئے اور دوپہر کے وقت قنسرین کے معرکہ پر آپہنچے۔ اس سے ایک بات کا ثبوت ملتا ہے کہ قنسرین میں دن کے وقت جو معاملہ ہونے والا تھا اس کی اطلاع شہنشاہ کونین، عالم ماکان و مایکون، حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو رات میں ہی مل گئی تھی۔ یعنی مدینہ طیبہ میں گنبد خضرا کی مقدس آرام گاہ سے آئندہ کل وقوع پذیر ہونے والا معاملہ رات ہی میں ملاحظہ فرمالیا اور رات ہی میں حضرت ابوعبیدہ کو مطلع فرمادیا تا کہ وہ علی الصبح روانہ ہو کر عین وقت پر مدد کرنے پہنچ جائیں۔ اسی کا نام ''علم غیب'' ہے اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنی عطائے خاص سے کائنات کے جمیع علوم عطا فرمائے تھے۔ وہ عطا صرف ظاہری حیات تک ہی منحصر نہ تھی بلکہ دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد بھی محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا تصرف واطلاع علی الغیب اتم واکمل شان سے برقرار اور رونما ہو رہا ہے

(۲) حضرت ابوعبیدہ نے رات کے آخری حصہ میں اسلامی لشکر کو حضرت خالد پر نازل مصیبت کی جو اطلاع دی تھی اور لوگوں کے پوچھنے پر فرمایا:



''میں اس وقت سویا ہوا تھا کہ جگادیا مجھ کو رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اور مجھ کو جھڑکا اور سختی سے فرمایا کہ اے بیٹے جراح کے! آیا سوئے ہو اور قوم بزرگ کی مدد ہی سے غافل ہوا ُٹھو اور جاملو خالد سے۔ پس تحقیق کہ گھیر لیا ہے ان کو نا ہنجار قوم نے۔''

مندرجہ عبارت میں کہیں بھی یہ ذکر نہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب میں فرمایا اوراق سابقہ میں ''جنگ دمشق'' کے ضمن میں مذکور ہوا کہ حضور اقدس نے حضرت ابوعبیدہ کو خواب میں فتح دمشق کی خوشخبری دی۔ علامہ واقدی کی کتاب فتوح الشام کی عبارت حسب ذیل ہے:

''نماز فرض پڑھی ابوعبیدہ بن جراح نے اور سو گئے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں کہ فرماتے ہیں الليلة تفتح المدينة انشاء الله تعالىٰ''

(حوالہ:-فتوح الشام، از:-علامہ واقدی، ص:۱۰۸)

فتح دمشق کے تعلق سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت ابوعبیدہ کو خواب میں ہی اطلاع دی تھی۔ لیکن بمقام قنسرین حضرت خالد کے متعلق جو اطلاع دی تھی وہ خواب کے ذریعہ نہ تھی بلکہ حیات النبی، مالک مختار آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے نورانی جسم اقدس کے ساتھ تشریف لائے تھے اور حضرت ابوعبیدہ کو جگایا تھا۔ فتوح الشام، ص:۱۶۶ کی جو عبارت ہم نے حوالہ میں پیش کی ہے اس میں کہیں بھی خواب کا ذکر نہیں البتہ یہ الفاظ ضرور ہیں کہ:-

''حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ میں اس وقت سویا ہوا تھا کہ جگایا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اور مجھ کو جھڑکا اور درشتی سے فرمایا۔''

(حوالہ فتوح الشام از علامہ واقدی ص ۱۶۶)

مندرجہ بالا عبارت کو بغور ملاحظہ فرمائیں اس عبارت میں صاف لکھا ہے کہ ''جگادیا مجھ کو''، یعنی حضرت ابوعبیدہ سوئے ہوئے تھے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کو جگادیا۔ اور کسی کو جگانے کے لئے یا تو آواز دینی پڑتی ہے یا جھنجھوڑنا پڑتا ہے اور دونوں صورتوں میں جگانے کا فعل کرنے والے فاعل کا موجود ہونا لازمی ہے۔ جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم نے حضرت ابوعبیدہ کو نیند سے بیدار کرنے کے لئے جگایا تب یقیناً حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت ابوعبیدہ کے خیمہ میں موجود تھے مدینہ منورہ سے ملک شام اپنے جسم اقدس کے ساتھ تشریف لانا ''تصرف'' اور ''اختیار'' کی وجہ سے تھا اور اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم کو تمام اختیارات وتصرفات عطا فرمائے تھے اور کونین کا مالک ومختار بنایا تھا:

وہی نور حق وہی ظل رب ہے انھیں سے سب ہے انھیں کا سب
نہیں ان کی ملک میں آسماں کہ زمیں نہیں کہ زماں نہیں

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

(۳) اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم واعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اتنے غیبوں کا علم عطا فرمایا تھا کہ جن کا شمار عطا فرمانے والا رب ہی جانتا ہے۔ منجملہ ان علوم غیبیہ میں سے تعین وقت کا علم بھی ہے یعنی کس وقت کیا معاملہ پیش آئے گا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو معلوم تھا کہ دوپہر کے وقت حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں پر مصیبت آئے گی اور وہ رومیوں کے درمیان گھیر لئے جائیں گے اور لڑتے لڑتے ایسے خستہ حال ہو جائیں گے کہ ان کے لئے مدد کا پہنچنا ضروری ہو جائے گا لہذا رات ہی میں حضرت ابوعبیدہ کو روانہ ہونے کا حکم فرما دیا۔ اگر عین لڑائی کے وقت حضرت ابوعبیدہ کو حکم فرماتے تو شیرز سے قنسرین تک کی مسافت طے کرنے میں وقت ضائع ہوتا اور حضرت ابوعبیدہ عین وقت پر نہ پہنچ سکتے بلکہ شام کے وقت پہنچتے۔

**الحاصل!**

- حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنے امتی کے احوال کی خبر ہے اور غیب کا علم حاصل ہے۔
- حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باحیات ہیں اور اپنے جسم اقدس کے ساتھ بھی جہاں چاہیں تشریف لے جانے کا اختیار رکھتے ہیں
- اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تصرف واختیار عطا



فرمایا ہے

لیکن! افسوس کہ دور حاضر کے منافقین حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم غیب کا انکار کرتے ہیں بلکہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے علم غیب کا عقیدہ رکھنا شرک کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنے جیسا بشر مان کر تصرف اور اختیار کا بھی انکار کرتے ہیں۔ نیز حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات کا بھی انکار کرتے ہوئے یہاں تک کہتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ معاذ اللہ مرکر مٹی میں مل گئے۔ دور حاضر کے منافقین کے اکابر اور ائمہ کی کتابوں کے کچھ اقتباسات ذیل میں درج ہیں تاکہ ناظرین کرام ان کے عقائد باطلہ سے آگاہ اور متنبہ ہوں:

✪ وہابی، دیوبندی، غیر مقلد اور تبلیغی جماعت کے امام اول فی الہند، مولوی اسمٰعیل دہلوی صاحب نے اپنی رسوائے زمانہ کتاب میں لکھا ہے:

''کسی نبی، ولی یا امام وشہید کی جناب میں ہرگز یہ عقیدہ نہ رکھے کہ وہ غیب کی بات جانتے ہیں بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بھی یہ عقیدہ نہ رکھے اور نہ ان کی تعریف میں ایسی بات کہے۔''

(حوالہ:-تقویۃ الایمان، مصنف مولوی اسمٰعیل دہلوی، ناشر:- دار السّلفیہ، بمبئی، ص:۴۷)

✪ وہابی تبلیغی جماعت کے امام ربانی مولوی رشید احمد گنگوہی صاحب لکھتے ہیں:

''حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہ تھا۔ نہ کبھی اس کا دعوی کیا اور کلام اللہ شریف اور بہت سی احادیث میں موجود ہے کہ آپ عالم الغیب نہ تھے اور یہ عقیدہ رکھنا کہ آپ کو علم غیب تھا، صریح شرک ہے۔''

(حوالہ:- فتاوٰی رشیدیہ (کامل)، ناشر:- مکتبہ تھانوی، دیوبند، ص:۱۰۳)

✪ امام المنافقین، مولوی اسمٰعیل دہلوی صاحب لکھتے ہیں:

''اور جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں۔ ایسا شخص کہ اس کا نام محمد یا علی ہو اور اس کے اختیار میں دنیا کے سب کاروبار ہوں، ایسا حقیقت میں کوئی

شخص نہیں بلکہ محض اپنا خیال ہے۔اس قسم کے خیال باندھنے کا اللہ نے تو حکم نہیں دیا'' (حوالہ:-''تقویۃ الایمان، ناشر:-دار السّلفیہ، بمبئی، ص:۷۰)

دور حاضر کے منافقین کے مندرجہ بالا عقائد کو میزان عدل کے ایک پلہ میں رکھیں اور دوسرے پلہ میں مقدس صحابۂ کرام کے پاکیزہ اعتقاد رکھیں اور پھر فیصلہ کریں کہ دور حاضر کے منافقین کے عقائد صحابۂ کرام کے اعتقاد سے کتنے متضاد ہیں۔

⊙ اگر حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے علم غیب کا عقیدہ رکھنا شرک ہے تو کیا حضرت ابوعبیدہ بن جراح جیسے صاحب عشرۂ مبشرہ اور جلیل المرتبت صحابیٔ رسول کو اس بنیادی عقیدہ کی معلومات نہ تھی کہ حضور کے بتانے پر شیرز سے قنسرین کی طرف اسلامی لشکر لے کر حضرت خالد بن ولید کی کمک کرنے چل پڑے؟ اس وقت اسلامی لشکر میں اکابر صحابۂ کرام کی ایک جماعت موجود تھی۔اگر حضور کے لئے علم غیب اور تصرف کا عقیدہ شرک ہوتا تو صحابۂ کرام حضرت ابوعبیدہ کو روکتے کہ حضرت خالد بن ولید کا بمقام قنسرین ابتلائے مصیبت ہونے کا حادثہ ہمارے لئے غیب ہے اور غیب کا علم اللہ کے سوا کسی کو نہیں۔لہذا اس اطلاع پر شیرز سے قنسرین تک اسلامی لشکر کو لے کر جانا مناسب نہیں اور شرک پر مشتمل فاسد اعتقاد پر اعتماد کرنا از روئے شرع روا بھی نہیں۔لیکن کسی نے بھی اعتراض نہیں کیا بلکہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جو غیب کی خبر دی اس کو سو فیصد حق تسلیم کرتے ہوئے صحابۂ کرام کی مقدس جماعت اسلامی لشکر کے ساتھ حضرت خالد کی مدد کرنے بعجلت روانہ ہوئی۔

صحابہ کرام کا پختہ عقیدہ تھا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ان کی ظاہری حیات میں اور دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد بھی مغیبات پر مطلع فرمایا ہے۔بلکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب اکرم کو ایسا تصرف اور اختیار عطا فرمایا ہے کہ وہ اپنے ہر امتی کے تمام احوال سے باخبر ہیں۔کون مصیبت میں مبتلا ہے اور کون مدد کا خواستگار ہے؟ ان تمام معاملات واحوال سے اللہ کے محبوب اعظم مطلع اور باخبر ہیں:

فریاد امتی جو کرے حال زار میں
ممکن نہیں کہ خیر بشر کو خبر نہ ہو





اور

واللہ وہ سن لیں گے فریاد کو پہنچیں گے
اتنا بھی تو ہو کوئی جو آہ کرے دل سے

(از:-امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)

لہذا صحابۂ کرام نے حضرت ابوعبیدہ کی دی ہوئی اطلاع پر کوئی اعتراض اور چون وچرا نہیں کی، بلکہ یقین کرلیا کہ حضرت خالد بن ولید اور ان کے ساتھی ضرور آفت ومصیبت میں ہیں۔

**القصّہ!** حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے توسط سے حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں کے ابتلائے مصیبت ہونے کی خبر سنائی تو تمام مجاہد بیقرار ہوگئے اور سب کے سب اپنے ہتھیاروں کی طرف دوڑے اور بعجلت مسلح ہوکر اپنے گھوڑوں پر سوار ہوگئے۔جلدی کی وجہ سے بعض اپنے گھوڑوں پر زین بھی نہ کس سکے اور حضرت ابوعبیدہ کے ہمراہ حضرت خالد بن ولید کی جانب روانہ ہوگئے۔

## ⊙ حضرت خالد کی زوجہ آپ کو ٹوپی پہنچانے گئیں

مجاہدین اسلام کے گھوڑے اڑنے والی چڑیوں کے مانند چھوٹے۔اور ایسا محسوس ہورہا تھا کہ گھوڑے زمین پر دوڑ نہیں رہے بلکہ ہوا میں اڑتے ہوئے جارہے ہیں۔حضرت ابوعبیدہ سب سے آگے اپنا گھوڑا دوڑا رہے تھے اور جلد از جلد حضرت خالد تک پہنچنے کے خواہاں تھے۔حضرت ابوعبیدہ نے دیکھا کہ ایک سوار ان سے بھی تیز رفتاری سے جارہا تھا۔حضرت ابوعبیدہ اس سوار کی سرعت اور گھوڑا کو دا کر دوڑانے کی مہارت دیکھ کر محو حیرت تھے۔حضرت ابوعبیدہ نے اپنے ساتھیوں کو حکم دیا کہ اس سوار سے جاملو اور معلوم کرو کہ وہ کون ہے؟ حضرت ابوعبیدہ روایت فرماتے ہیں کہ اس سوار کے متعلق میں نے گمان کیا کہ شاید وہ سوار کوئی فرشتہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے ہمارے لشکر کی رہبری کے لئے آگے بھیجا ہے۔وہ سوار اپنی برق رفتاری سے برابر جارہا تھا۔اس کو پکڑنا اور اس سے سبقت کرنا ناممکن تھا۔لہذا حضرت ابوعبیدہ نے اپنے گھوڑے

کوایڑی مار کر خوب تیز بھگایا مگر اس سوار سے سبقت نہ کر سکے۔ تھوڑا فاصلہ رہ گیا تو حضرت ابوعبیدہ نے زور سے پکارا کہ اے سوار! اللہ تجھ پر رحم کرے، نرمی اختیار کر اور ٹھہر جا۔ اس سوار کے کان میں آواز پہنچی تو وہ پہچان گیا کہ یہ آواز تو جیش اسلام کے سردار کی ہے لہذا وہ رک گیا۔

حضرت ابوعبیدہ جب اس سوار کے قریب گئے تو محو حیرت ہو گئے کیونکہ وہ سوار کوئی فرشتہ نہ تھا بلکہ ایک عورت تھی۔ اور وہ حضرت خالد بن ولید کی زوجۂ محترمہ حضرت اُم تمیم تھیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اے ام تمیم! کس چیز نے تم کو اس قدر تیز رفتاری سے اسلامی لشکر کے آگے چلنے پر برانگیختہ کیا ہے؟ حضرت اُم تمیم کا جواب ایسا ایمان افروز ہے کہ جس کو سن کر قارئین کرام کا ایمان تازہ ہو جائے گا اور دل میں عظمت و محبت رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ایسے شاداب پھول کھل اُٹھیں گے، جس کی مہک سے مشام جاں معطر ہو جائے گی۔

حضرت اُم تمیم کا جواب حضرت علامہ واقدی کی زبانی سنیے:

"پس جب ابوعبیدہ بن الجراح نے پہچانا ان کو کہا کہ اے ام تمیم کیا چیز باعث تمہارے چلنے کی ہوئی؟ پس کہا انہوں نے کہ اے سردار! جب سنا میں نے اس بات کو کہ خالد بن الولید کو دشمنوں نے گھیر لیا ہے۔ پس میں نے اپنے میں کہا کہ خالد بن الولید کبھی پست اور مغلوب نہ ہوں گے حالانکہ گیسوئے مبارک مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ان کے پاس ہیں اور جس وقت پھرا مجھ سے خیال ان کا پس دیکھا میں نے بجانب کلاہ کے جس میں موئے مبارک تھے کہ بھول گئے خالد بن ولید اس کو اور بعجلت چلی ہوں ان کی طرف۔ پس کہا ابوعبیدہ بن الجراح نے کہ واسطے اللہ کے ہے یہ کام تمہارا اے ام تمیم! چلو تم اللہ تعالیٰ کی برکت اور مدد پر۔"     (حوالہ:- "فتوح الشام" از علامہ واقدی، ص: ۱۶۷)

اوراق سابقہ میں ہم نے حضرت خالد بن ولید کی مبارک ٹوپی (کلاہ) کا ذکر کیا ہے۔ اسی ٹوپی کا تذکرہ یہاں ہو رہا ہے۔ اس ٹوپی میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گیسوئے اقدس تھے۔ حضرت خالد بن ولید کا یہ عقیدہ تھا کہ پیارے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مقدس گیسوؤں کے صدقہ اور طفیل میں مجھے ہر لڑائی میں کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ اور میں محفوظ



وسلامت رہا ہوں لیکن قنسرین کے معرکہ میں جب ان کو یاد آیا کہ مقدس گیسوؤں والی ٹوپی میں بھول آیا ہوں تو ان کو اپنی شہادت کا یقین ہو گیا۔ کیونکہ جس مقدس گیسوؤں کی بدولت مجھ پر رحمت و نصرت الٰہی کی بارش نازل ہوتی تھی وہ مقدس گیسوؤں والی ٹوپی آج میرے ساتھ نہیں۔ ان مقدس گیسوؤں کی برکت سے ہی مجھ پر ہمیشہ رحمت خداوندی کی گھٹا چھایا کرتی ہے:

سوکھے دھانوں پہ ہمارے بھی کرم ہو جائے
چھائے رحمت کی گھٹا بن کے تمہارے گیسو

(از:- امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

حضرت خالد بن ولید کی زوجۂ محترمہ حضرت اُمّ تمیم کا گیسوئے مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ کیسا پختہ اور راسخ عقیدہ تھا کہ جب انہوں نے سنا کہ ان کے شوہر حضرت خالد بن الولید کو دشمنوں نے گھیر لیا ہے تو وہ مطلق فکر مند نہ ہوئیں بلکہ مطمئن رہیں۔ اور کامل یقین کے ساتھ کہا کہ خالد بن ولید کو کچھ نہیں ہوگا۔ ان کا بال بیکا نہ ہوگا کیونکہ ان کے پاس مصطفیٰ جان رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بال مبارک ہیں۔ لیکن جب ان کو پتہ چلا کہ مقدس گیسوؤں والی ٹوپی حضرت خالد بھول گئے ہیں تو بے چینی اور اضطراب کے عالم میں ٹوپی لے کر تیز رفتار گھوڑے پر حضرت خالد کی طرف بھاگیں۔ کیوں؟ اس لئے کہ ان کا پختہ عقیدہ تھا کہ اس مقدس گیسو کے صدقے میں میرے سہاگ کی بقا ہے۔ انہیں مقدس گیسوؤں کے طفیل میرے خاوند بقید حیات ہیں۔ لہذا وہ اپنے سہاگ کی حفاظت کی غرض سے ٹوپی پہنچانے جا رہی تھیں۔ بلکہ یوں کہنا بھی مناسب ہے کہ وہ حضرت خالد کو زندگی پہنچانے جا رہی تھیں۔ گیسوئے اقدس کے توسل سے حضرت خالد کی بقا اور حیات کے مشن پر جا رہی تھیں اور ان کا جانا یقیناً جائز اور مستحسن تھا۔ کیوں کہ حضرت ابوعبیدہ کو جب یہ معلوم ہوا کہ حضرت اُمّ تمیم حضرت خالد کو مقدس گیسو والی ٹوپی دینے جا رہی ہیں تو انہوں نے فرمایا کہ:

"اے ام تمیم! تمہارا یہ کام اللہ کے واسطے ہے"

کون سا کام؟ حضرت خالد کو ٹوپی پہنچانے کا کام۔ ٹوپی کیوں پہنچائی جا رہی تھی؟ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک سے توسل کرنے کے لئے۔ ان مقدس بالوں

کے وسیلہ سے حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں کی زندگی بچائی تھی۔ اگر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آثار شریفہ سے توسل کرنا ممنوع ہوتا تو حضرت ابوعبیدہ ہرگز یہ نہیں فرماتے کہ تمہارا یہ کام اللہ کے واسطے ہے۔ بلکہ سختی سے ممانعت فرمادیتے اور حضرت اُمّ تمیم کو اسلامی لشکر کے کیمپ شیرز میں واپس جانے کا حکم دیتے اور حضرت خالد کو ٹوپی دینے کے لئے اُمّ تمیم کو قنسرین تک نہیں جانے دیتے۔ مگر حضرت ابوعبیدہ نے حضرت اُمّ تمیم کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے فرمایا کہ ''چلو تم اللہ تعالیٰ کی برکت اور مدد پر''

## ⦿ حضرت ابوعبیدہ عین وقت پر حضرت خالد کی مدد کرنے پہنچ گئے

جب حضرت ابوعبیدہ قنسرین کے معرکہ کے قریب پہنچے تو دیکھا کہ گرد وغبار کے بادل اُٹھ رہے ہیں اور ہر طرف صرف رومی سپاہی ہی نظر آرہے ہیں۔ حضرت خالد اور ان کے ساتھیوں کا کوئی نشان و پتہ نہیں ہے۔ وہ بہت فکر مند ہوئے اور حضرت خالد کو اپنے آنے کی اطلاع دینے کی غرض سے نعرۂ تکبیر کی صدا بلند کی۔ ایک ساتھ ہزاروں مجاہدوں کے ''اللہ اکبر'' کے نعرہ سے کوہ وصحرا گونج گیا۔ رومیوں نے نعرۂ تکبیر کی آواز سنی تو ان کے دل بیٹھ گئے۔ وہ کچھ سوچیں اور کوئی حرکت کریں اس کے قبل اسلامی لشکر نے ان کو چاروں طرف سے گھیر لیا اور رومیوں کے سروں پر تلواریں رکھنی شروع کردیں۔ رومی سپاہی مجاہدوں کی تلواروں کی ضرب کھا کر اپنے گھوڑے سے اس طرح گرنے لگے جیسے پت جھڑ میں تیز ہوا کے جھونکے سے سوکھے پتے درخت سے گرتے ہیں۔ حضرت خالد بن ولید اور ان کے ساتھی اب بھی بڑی دلیری سے مصروف جنگ تھے جب انہوں نے تہلیل وتکبیر کی آوازیں سنیں تو ان میں تازہ جوش پیدا ہوگیا۔ حضرت خالد نے بھی نعرۂ تکبیر بلند کیا اور اپنے وجود کا ثبوت دینے کے ساتھ ساتھ اپنا پتہ بھی بتایا۔ جس جگہ پر حضرت خالد اور ان کے ساتھی ٹھہرے تھے وہاں لڑائی ہونے کی وجہ سے نیزے اور تلواریں بلند ہوتی تھیں اور آفتاب کی روشنی میں مثل آئینہ چمکتی تھیں۔



## ⦿ حضرت اُمّ تمیم مقدس گیسوؤں والی ٹوپی لے کر حاضر

حضرت خالد بڑی دلیری اور جاں فشانی سے اپنے ساتھیوں کے ہمراہ رومیوں کا مقابلہ کررہے تھے کہ دفعۃً انہوں نے دیکھا کہ ایک نقاب پوش سوار بڑی دلیری اور شجاعت سے رومی سپاہیوں کو نیزہ مار کر دائیں بائیں ہٹاتا اور لشکر کو پھاڑتا ہوا آرہا ہے۔ تھوڑی دیر میں وہ سوار حضرت خالد کے قریب آپہنچا۔ چہرہ پر نقاب ہونے کی وجہ سے حضرت خالد اس کو پہچان نہ سکے لہذا پوچھا کہ اے دلیر جوان! تو کون ہے؟ حضرت اُمّ تمیم نے جواب دیا کہ میں آپ کی زوجہ اُمّ تمیم ہوں۔ پھر کیا ہوا؟ علامہ محمد بن عمرو الواقدی قدس سرہٗ کی زبانی سماعت فرمائیں۔ حضرت مصعب بن محارث بیان کرتے ہیں کہ:

> ''پس اُسی وقت ایک سوار نکلا گرد سے اور پھاڑتا تھا رومیوں کو یہاں تک کہ دور کردیا اس نے ان کو جو ہمارے گرد تھے۔ پس جلدی گئے خالد بن ولید اس کی طرف اور پوچھا کہ تو کون ہے؟ انہوں نے کہا کہ میں تمہاری زوجہ اُمّ تمیم ہوں اے ابا سلیمان! لائی ہوں تمہاری اس کلاہ مبارک کو جس سے کہ مدد چاہتے ہو اور توسل ڈھونڈھتے ہو تم اس سے بجانب اللہ پاک کے پس قبول کرتا ہے اللہ تعالیٰ دعا کو تمہارے لئے۔ لو تم اس کو اپنے پاس۔ پس قسم ہے خدا کی کہ نہیں بھول گئے تھے تم اس کو مگر اسی دن کے واسطے۔ پھر کلاہ دی ان کو۔ پس چمکا گیسوئے مبارک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم قدر حسنہ وجمالہ سے ایک نور مثل بجلی کے۔ پس قسم ہے عیش رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی کہ نہیں رکھا تھا خالد بن الولید نے کلاہ کو اپنے سر پر اور حملہ کیا تھا قوم پر مگر یہ کہ پھیرا اور ملا دیا ان کے آگے والوں کو پیچھے والوں میں اور حملہ کیا ان کے ساتھ مسلمانوں نے پس نہیں ہوئی تھی بہت دیر یہاں تک کہ پیٹھ پھیری کافروں نے اور اُتری ان پر بلا کی اصحاب محمد مختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ہاتھوں سے اور نہیں تھے قوم رومیوں میں مگر کشتہ اور زخمی اور قیدی اور پہلے سب سے بھاگنے والوں میں

جبلہ تھا اور منتصرہ اس کے پیچھے تھے۔"

(حوالہ:-"فتوح الشام، از علامہ واقدی، ص:۱۶۷)

فتوح الشام کی مندرجہ بالا عبارت کا بنظر غائر مطالعہ کرنے سے حسب ذیل امور کی اچھی طرح ثابت ہوں گے:

- حضرت اُمّ تمیم نے خطرہ مول لے کر بھی حضرت خالد کو گیسوئے اقدس والی ٹوپی پہنچائی۔
- گیسوئے اقدس والی ٹوپی کے متعلق حضرت اُمّ تمیم نے حضرت خالد سے کہا کہ اس ٹوپی سے تم ہمیشہ اللہ کی جانب توسل کرتے ہو اور مدد طلب کرتے ہو۔
- حضرت اُمّ تمیم نے حضرت خالد سے کہا کہ اس مبارک ٹوپی کے صدقے میں اللہ تعالیٰ تمہاری ہر دعا کو قبول فرماتا ہے۔
- حضرت اُمّ تمیم نے حضرت خالد سے کہا کہ تم یہ مبارک ٹوپی اپنے ساتھ لانا بھول گئے ہو اسی لئے تم پر یہ مصیبت آئی ہے۔
- حضرت خالد نے اپنی زوجہ محترمہ سے مبارک ٹوپی لے کر جب اپنے سر پر رکھی تو ٹوپی مبارک سے حضور پرنور، رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گیسوئے اقدس سے مثل بجلی نور چمکا۔
- حضرت خالد بن ولید نے مقدس گیسو والی ٹوپی اپنے سر پر رکھتے ہی دشمنوں کے لشکر کو اُلٹ دیا اور دشمن پیٹھ پھیر کر بھاگ نکلے۔

**الحاصل!** حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک کو برکت حاصل کرنے کے لئے اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ اور اس سے توسل کر کے برکت، رحمت، نصرت اور حفاظت حاصل کرتے تھے۔ کیونکہ ان کا عقیدہ تھا اللہ تعالیٰ کے محبوب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آثار مبارکہ میں اللہ تعالیٰ نے خیر و برکت رکھی ہے اور اس کے توسل سے مجھے ہر جنگ میں فتح حاصل ہوتی ہے اور اس کے صدقہ وطفیل





میں مجھے خیر و عافیت اور مدد و نصرت حاصل ہوتی ہے۔

لیکن افسوس! دورِ حاضر کے منافقین حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آثار مقدسہ کی عظمت و تعظیم اور زیارت سے منع کرتے ہیں۔

✪ وہابی تبلیغی جماعت کے حکیم الامت مولوی اشرف علی تھانوی نے لکھا ہے:

"کہیں کہیں جبہ شریف یا موئے شریف پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی اور بزرگ کا مشہور ہے۔ اس کی زیارت کے لئے یا تو ایسی جگہ جمع ہوتے ہیں یا ان لوگوں کو گھروں میں بلا کر زیارت کرتے ہیں اور زیارت کرانے والوں میں عورتیں بھی ہوتی ہیں۔ اوّل تو ہر جگہ ان تبرکات کی سند نہیں ہوتی اور اگر سند بھی ہو تب بھی جمع ہونے میں بہت خرابیاں ہیں۔"

(حوالہ:-"بہشتی زیور" مصنف:-مولوی اشرف علی تھانوی،
ناشر:-ربانی بک ڈپو، جلد:۶، مسلسل صفحہ:۳۸۶)

کتنے خطرناک انداز میں تھانوی صاحب آثار مقدسہ یعنی حضور اقدس رحمت عالم وجان عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک اور جبہ شریف کی زیارت و تعظیم سے روک رہے ہیں۔ کیسے کیسے بہانے تراش لئے اور گندی ذہنیت کے اختراعات فاسدہ کو صفحۂ قرطاس پر مرقوم کر دیئے ہیں۔ تھانوی صاحب نے اس عبارت میں ممانعت کے ضمن میں غلو کرتے ہوئے بہت کچھ اوراناپ شناپ لکھ دیا ہے۔ مثلاً:

(۱) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک کی زیارت اور تعظیم سے روکنے کے لئے پہلا بہانہ یہ بتایا کہ لوگ زیارت کرنے جمع ہوتے ہیں یا زیارت کرانے والے لوگوں کو اپنے گھر بلاتے ہیں۔

(۲) دوسرا بہانہ یہ بتایا کہ زیارت کرانے والوں میں عورتیں بھی ہوتی ہیں۔

(۳) تیسرا بہانہ یہ بتایا کہ ان تبرکات کی کوئی سند نہیں ہوتی۔

(۴) اور آخر میں اپنی سقاوت قلبی کا اظہار کرتے ہوئے یہاں تک لکھ دیا کہ اگر ان تبرکات کی سند بھی ہو تب بھی جمع ہونے میں بہت خرابیاں ہیں۔

اس عبارت میں ''بہت خرابیاں ہیں'' کا جملہ قابل توجہ ہے یعنی تھانوی صاحب کا یہ کہنا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک کے اصلی یا نقلی ہونے کا کوئی یقین نہیں۔ موئے مبارک کے اصلی ہونے کی کوئی سند نہیں ہوتی اور اگر سند بھی ہو تب بھی جمع ہونے میں بہت خرابیاں ہیں۔ صرف اپنی طرف سے یہ لکھ دیا کہ بہت خرابیاں ہیں اور لوگوں کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے اقدس کی زیارت سے روک کر ثواب اور برکت سے محروم کر دیا۔ اگر خرابیاں ہیں تو کونسی خرابیاں ہیں؟ اور ان خرابیوں کے متعلق قرآن وحدیث میں کیا حکم ہے وہ ذکر نہیں کیا۔ ایک دو یا کچھ خرابیاں ہیں۔ نہیں لکھا، بلکہ بہت خرابیاں ہیں۔ لیکن تھانوی صاحب ایک بھی خرابی بیان کرنے سے عاجز اور قاصر رہے۔

حقیقت یہ ہے کہ تھانوی صاحب حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک اور جبہ شریف کی اہمیت نہیں جانتے تھے۔ ایک حوالہ پیش خدمت ہے۔

✪ وہابی تبلیغی جماعت کے حکیم الامت مولوی اشرف علی تھانوی صاحب کا ایک ملفوظ:

''اسی طرح بزرگوں کے تبرکات کے ساتھ مجھ کو شغف نہیں مثلاً کرتہ وغیرہ یہ خیال ہوتا ہے کہ اس میں کیا رکھا ہے۔''

حوالہ:- (۱) کمالات اشرفیہ، ناشر:- ادارہ تالیفات اشرفیہ، تھانہ بھون باب:۱، ملفوظ:۱۰۰۴، ص:۲۵۱، (۲) حسن العزیز از خواجہ عزیز الحسن، ناشر:- مکتبہ تالیفات اشرفیہ، تھانہ بھون جلد:۱، حصہ:۴، قسط:۱۹، ملفوظ:۶۳۴، ص:۱۴۷

تھانوی صاحب نے صاف اقرار کرلیا کہ مجھے تبرکات کے ساتھ شغف یعنی رغبت، محبت، اور دلچسپی نہیں۔ اور تبرکات سے شغف نہ ہونے کی وجہ یہ بتائی کہ اس میں کیا رکھا ہے؟ جس کا مطلب یہ ہوا کہ تبرکات یعنی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گیسوئے اقدس اور جبہ شریف میں کیا رکھا ہے؟ اُردو زبان میں ''کیا رکھا ہے'' کا جملہ استفہامیہ ہے اور بطور محاورہ



استعمال ہوتا ہے اور اس کا استعمال بے وقعت اور بے عظمت معاملہ کے اظہار کے لئے ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک شخص نے اپنا مکان تبدیل کیا۔ پرانے مکان میں اس کا جو مال واسباب تھا اسے ایک بیل گاڑی پر لاد کر نئے مکان پر لے گیا وہاں جب سامان ٹٹولا تو اس کی بیوی نے کہا کہ ہائے! گھر کی صفائی کرنے کا جھاڑو تو میں پرانے گھر بھول آئی۔ اب کیا ہوگا؟ ایک معمولی جھاڑو کے لئے اپنی بیگم کو دل بھر بھراتے دیکھ خاوند یہی کہے گا کہ ارے جانے دو ایک معمولی جھاڑو کے لئے کیوں اپنا دل جلاتی ہو، اس میں کیا رکھا ہے؟ الغرض! کیا رکھا ہے؟ کا جملہ کسی چیز کی حقارت ظاہر کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ قارئین فیصلہ فرمائیں کہ تھانوی صاحب تبرکات کے لئے ''اس میں کیا رکھا ہے'' کا جملہ استعمال کر کے کیا ثابت کرنا چاہتے ہیں؟

حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آثار مقدسہ خصوصاً گیسوئے انور کی برکت اور عظمت کے متعلق صحابۂ کرام اور خصوصاً حضرت خالد بن ولید کا اعتقاد قارئین کرام نے واقعات کی روشنی میں ملاحظہ فرمایا اور تھانوی صاحب کا عقیدہ ان کی کتابوں کی عبارتوں سے معلوم کیا۔ دونوں میں بعد المشرقین ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ''نظریں بدل گئیں تو نظارہ بدل گیا''۔ حضور اقدس رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پرنور چہرۂ انور کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی دیکھا اور اسی چہرۂ انور کو ابوجہل لعین نے بھی دیکھا۔ لیکن دونوں کے دیکھنے میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ ایک نے محبت اور عقیدت کی نظر سے دیکھا اور دوسرے نے بغض و عداوت کی نظر بد سے دیکھا لہٰذا دونوں کے تاثرات متضاد سننے میں آئے۔ اسی طرح حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موئے مبارک کو حضرت خالد بن ولید نے اس نظر سے دیکھا کہ کائنات کی بہترین نعمت اور رحمت میرے آقا و مولیٰ کے گیسوئے اقدس ہیں۔ لیکن تھانوی صاحب نے حقارت کی نظر سے دیکھ کر کہا کہ ''اس میں کیا رکھا ہے''۔ نظریں بدل گئیں تو نظارہ بدل گیا۔

تبرکات کی زیارت کرنے اور اپنے ساتھ تبرکات رکھنے سے بہت ساری نعمتیں اور برکتیں حاصل ہونے کے ساتھ ساتھ صاحب تبرک بزرگ کی شان عظمت عیاں ہوتی ہے اور زائرین کے دلوں میں صاحب تبرک بزرگ کی عظمت و محبت راسخ ہوتی ہے۔ بزرگان دین

کے تبرکات کو اپنے پاس حفاظت سے رکھنا، اس کا ادب کرنا، اس کی زیارت کرنا، اس کے توسل سے دعا کرنا، فیض و برکت وشفا و عافیت حاصل کرنا وغیرہ امور صحابۂ کرام، تابعین، تبع تابعین، سلف صالحین، ائمہ دین وغیرہ میں ابتدائے اسلام سے رائج اور مشروع ہے۔ لیکن ہر وہ کام کہ جس کے کرنے سے انبیاء کرام و اولیاء عظام کی عظمت کا پرچم لہرائے ان تمام کاموں کو وہابی، دیوبندی اور تبلیغی مکتب فکر کے علماء ممنوع قرار دیتے ہیں بلکہ ممانعت کرنے میں حد درجہ غلو کرتے ہیں۔

✪ امام المنافقین، مولوی اسمٰعیل دہلوی نے لکھا ہے:

''اور اس کے کنویں کے پانی کو متبرک سمجھ کر پینا، بدن پر ڈالنا، آپس میں بانٹنا، غائبوں کے واسطے لے جانا وغیرہ وغیرہ۔ اس قسم کی باتیں کرے تو اس پر شرک ثابت ہوتا ہے۔'' (حوالہ:-تقویۃ الایمان، ناشر:-الدار السّلفیہ، بمبئی، ص:۲۴)

مندرجہ بالا عبارت پر تبصرہ کیے بغیر اس بحث کو طول نہ دیتے ہوئے صرف اتنا کہنا ہے کہ دیوبندی مکتب فکر کے علماء نے ملت اسلامیہ کا بزرگان دین کے ساتھ رشتۂ عقیدت منقطع کرنے کی غرض سے بزرگان دین کے تبرکات کا ادب واحترام ختم کرنے کے لئے طرح طرح کے ہتھکنڈے اپناتے ہیں۔ اور تبرکات کی زیارت اور تبرکات کو باعث برکت ماننے کو گناہ بلکہ شرک تک کہہ دیتے ہیں۔ المختصر! جس کے دل میں تعظیم و عظمت مصطفیٰ کا فقدان ہوتا ہے وہ گیسوئے اقدس کے متعلق یہی نظریہ رکھتا ہے کہ ''اس میں کیا رکھا ہے''۔ اور جس کے دل میں محبت رسول کا دریا موجزن ہوتا ہے وہ اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گیسوئے پاک کے لیئے یہ عقیدہ رکھتا ہے:

شان رحمت کہ شانہ نہ جدا ہو دم بھر
سینہ چاکوں پہ کچھ اس درجہ ہیں پیارے گیسو

ہم سیہ کاروں پہ یا رب تپش محشر میں
سایہ افگن ہوں تیرے پیارے کے پیارے گیسو



(از:-امام عشق و محبت حضرت رضا بریلوی)

حضور اقدس رحمت عالم کے آثار مبارکہ مثلاً موئے مبارک، ناخن شریف، ملبوسات اور دیگر اشیاء استعمال، نیز بزرگان دین کے تبرکات کی تعظیم و ادب اور ان تبرکات کے توسل سے حصول نعمت و برکت کے متعلق قرآن و حدیث اور ائمہ ملت اسلامیہ کے اقوال و افعال سے جواز و استحباب کے کافی اور وافی دلائل اور ثبوت دیکھنے کے لئے مندرجہ ذیل کتب کی طرف رجوع فرمائیں:

(۱) **بَدْرُ الْاَنْوَارُ فِی آدَابِ الْآثَارْ**، مصنف:-امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ

(۲) **آدابُ الاَخیار فِی تعظیم الآثار** ، صدر الافاضل حضرت مولنا سید نعیم الدین مرادآبادی علیہ الرحمہ

(۳) **اَلْبَرُّ الْمَقَالُ فِی اِسْتِحْسَانِ قُبْلَةِ الاجْلَالُ**، مصنف:-امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ

## ⊙ فتح قلعہ قنسرین

جب رومی سپاہیوں نے بھاگنا شروع کیا تو مجاہدوں نے ان کا تعاقب کیا۔ رومی سپاہی اپنی جانیں بچانے کے لئے دم دبا کر ہر سمت بھاگ رہے تھے۔ مجاہدوں نے جو بھی رومی سپاہی ہاتھ لگا اس کو کشتہ زمین پر ڈال دیا۔ قلیل عرصہ میں میدان صاف ہو گیا۔ میدان میں اب صرف اسلامی لشکر ہی تھا۔ تمام مجاہد حضرت ابو عبیدہ کے نشان کے قریب جمع ہونے لگے۔ حضرت خالد بن ولید بھی اپنے ساتھیوں کے ہمراہ حضرت ابو عبیدہ کے پاس آئے۔ حضرت خالد ارغوان کے سرخ پھول کی طرح خون میں تربتر تھے۔ حضرت ابو عبیدہ نے ان کو سلامتی پر مبارکبادی دیتے ہوئے فرمایا کہ اے ابو سلیمان! تم نے جہاد کر کے اپنے دل کو تسکین دی اور اللہ تعالیٰ کو راضی کیا۔ پھر حضرت ابو عبیدہ نے راستہ کے موڑ سے قنسرین کے قلعہ پر یلغار کرنے کے لئے لشکر کو کوچ کرنے کا حکم دیا۔ جب اسلامی لشکر قنسرین کے قلعہ کے قریب پہنچا تو اہل شہر نے قلعہ کے دروازے بند کر لئے۔ اہل قنسرین کو معلوم ہو چکا تھا کہ ان کا حاکم لوقا قتل ہو چکا ہے اور جبلہ بن

ایہم غسانی کا لشکر بھی ہزیمت اٹھا کر بھاگ نکلا ہے۔ لہذا انہوں نے صلح کرنا مناسب سمجھا۔ فوراً ایک ایلچی کو حضرت ابوعبیدہ کے پاس بھیجا اور ادائے جزیہ پر صلح کی درخواست کی۔ حضرت ابوعبیدہ نے صلح کی درخواست منظور فرمالی اور بموجب امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق کے حکم کے فی کس چار دینار یا اڑتالیس درہم پر صلح کر کے دستاویز لکھ دی۔ ملک شام کا مشہور قلعہ قنسرین اسلامی لشکر نے فتح کر لیا۔

## ✪ اب تک اسلامی لشکر کے ہاتھوں فتح ہونے والے مقامات

(۱) ارکہ (۲) سخنہ (۳) تدمر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (۷) اجنادین (۸) دمشق
(۹) حصن ابی القدس (۱۰) جوسیہ (۱۱) حمص (۱۲) شیزر (۱۳) دستن (۱۴) حمات (۱۵) قنسرین

**نوٹ** :- حضرت خالد بن ولید کے صاحبزادے کا نام سلیمان تھا۔ ملک عرب میں نام کے بجائے اس کی کنیت سے پکارنے کا دستور تھا۔ یعنی کسی شخص کو اس کے باپ، بیٹے، بیٹی وغیرہ سے منسوب کر کے اس کی کنیت مقرر کر دیتے تھے اور پھر اس کنیت سے پکارتے تھے۔ مثلاً ابوالحسن، ابوبکر، ام حکیم، ابن حاجب وغیرہ۔ ابوسلیمان یعنی سلیمان کے باپ۔ حضرت خالد بن ولید کو تمام لوگ ابوسلیمان نام سے ہی پکارا کرتے تھے۔ لہذا ہم نے بھی نقل روایت کا لحاظ کرتے ہوئے حضرت خالد کے لئے یا ابوسلیمان کا استعمال کیا ہے۔ اس سے مراد حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ذات گرامی ہے۔ قارئین کرام کو کوئی مغالطہ نہ ہو اس لئے ہم نے وضاحت کر دی ہے۔

⊙ کنیت (کُنْ یَتْ) = وہ نام جو باپ، ماں بیٹا، بیٹی وغیرہ کے تعلق سے بولا جائے۔
(حوالہ: فیروز اللغات، ص: ۱۰۳۸)

# جنگ بعلبک

فتح قنسرین کے بعد حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد کو حمص کے قلعے کا محاصرہ کرنے روانہ کیا اور خود بجانب بعلبک روانہ ہوئے۔ حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کے ساتھ بعلبک جارہے تھے کہ راہ میں دیکھا کہ دریا کے کناروں کی طرف سے ایک بڑی جماعت بعلبک کی جانب جارہی ہے۔ اور اس جماعت کے ساتھ کثیر تعداد میں سامان تجارت ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے چند مجاہدوں کو اس قافلہ کی جانب برائے تفتیش بھیجا۔ تھوڑی دیر میں وہ خبر لائے کہ یہ قافلہ رومیوں کا ہے اور وہ اہل بعلبک کے لئے رسد لے کر جارہا ہے اور رسد میں شکر کافی مقدار میں ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ بعلبک ہمارے لئے دارالحرب ہے۔ علاوہ ازیں ہمارے اور ان کے درمیان کوئی صلح یا قول وقرار نہیں ہے لہذا یہ مال غنیمت ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے بھیجا ہے۔ مجاہدوں نے قافلے کو گھیر لیا اور اس کا تمام مال واسباب چھین لیا اور اہل قافلہ کو گرفتار کر لیا۔ اس قافلہ کے ساتھ شکر کی چار سو بوریاں تھیں۔ علاوہ ازیں کافی مقدار میں انجیر اور قند تھا۔ مجاہدوں نے قافلہ والوں کو قتل کر دینے کا ارادہ کیا لیکن حضرت ابوعبیدہ نے منع فرمایا اور فدیہ لے کر قافلہ کو رہا کر دیا۔ اہل قافلہ رہا ہو کر بعلبک گئے۔ اور اپنا حال بیان کیا نیز اسلامی لشکر کی کثرت اور آمد کی کیفیت بھی بیان کی۔

اہل قافلہ کو رہا کر کے اسلامی لشکر اسی مقام پر ٹھہرا اور رات بسر کی۔ جب صبح ہوئی تو حضرت ابوعبیدہ نے لشکر کو بعلبک کی جانب کوچ کا حکم دیا۔ بعلبک کا حاکم ہربیس نام کا بطریق تھا۔ ہربیس لڑائی کا ماہر، دلیر اور جنگجو تھا۔ جب اس کو پتہ چلا کہ مسلمانوں نے بعلبک کے قافلہ کا مال واسباب لے لیا ہے تو اس نے اپنے ساتھ سات ہزار سوار سپاہی اور بڑی تعداد میں پیدل لوگوں کو لے کر قافلے کا اسباب وغلہ چھڑانے نکلا۔ دوپہر کے وقت اس کا اسلامی لشکر سے آمنا سامنا ہو گیا۔ ہربیس کے ہمراہ جانے والے بطارقہ نے اسے لڑائی نہ کرنے اور واپس پلٹ جانے کا مشورہ دیا۔ بطارقہ نے اس کو بہت سمجھایا اور دمشق، بصرہ، اجنادین اور

قنسرین والوں کی ہزیمت کی مثالیں پیش کیں۔ لیکن ہربیس نے ان کی ایک نہ سنی اور تکبر وغرور کے نشے میں کہا کہ میں ان سے ضرور لڑوں گا اور جو غلہ و اسباب انہوں نے لے لیا ہے وہ ان سے چھین لوں گا اور ان کو ایسا سبق سکھاؤں گا کہ وہ بعلبک کی طرف نظر اٹھا کر بھی نہ دیکھیں۔ میں ان غریب عربوں کو بھگا دوں گا کیونکہ ان کا سابق سردار خالد بن ولید حمص میں ہے لہذا یہ لشکر ہمارے لئے مال غنیمت ہے جس کو حضرت مسیح نے ہماری طرف بھیجا ہے۔

پھر ہربیس نے اپنے لشکر کی صف بندی شروع کی۔ اس وقت اس کے ہمراہیوں میں سے ایک بطریق نے ہربیس سے کہا کہ اے ہربیس! میں تیرے تکبر اور غرور کے دام میں نہیں آنے والا۔ تو ہم سب بطارقہ کی رائے اور مشورہ کو نہ مان کر من مانی کرنا چاہتا ہے اور ہم کو خاطر میں نہیں لاتا، ہم لڑائی میں تیرا اتباع نہیں کریں گے۔ یہ کہہ کر وہ بطریق واپس پلٹا۔ اس کو دیکھ کر بہت کافی تعداد میں لوگ اس بطریق کے ہمراہ بعلبک واپس لوٹ گئے لیکن اس کے باوجود بھی حاکم ہربیس آمادۂ جنگ ہوا۔ الغرض! حضرت ابوعبیدہ نے دیکھا کہ رومیوں کا لشکر مزاحم ہونے آیا ہے تو آپ نے مجاہدوں کو یلغار کا حکم دیا۔ حکم ملتے ہی تمام مجاہد رومیوں پر ٹوٹ پڑے جیسے کوئی شیر بھیڑ بکریوں پر ٹوٹ پڑتا ہے۔ حضرت عامر بن ربیعہ روایت فرماتے ہیں کہ قسم ہے عیش رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی کہ نہ تھا ہمارے اور ان کے بیچ میں مگر ایک گرداوا یہاں تک کہ پیٹھ پھیری انہوں نے شہر کی جانب اور حاکم ہربیس بھی بری طرح زخمی ہو کر بھاگا۔ حاکم ہربیس کو ساٹھ زخم لگے تھے۔ ہربیس مع اپنے لشکر بھاگ کر قلعہ میں گھس گیا اور شہر پناہ کے دروازے بند کر لیئے۔

اسلامی لشکر بعلبک کے قلعہ کے قریب پہنچا اور قلعہ کا محاصرہ کیا۔ بعلبک کے اطراف کے دیہات کے لوگ مع اپنے جانوروں کے قلعہ میں آ کر پناہ گزیں ہوئے تھے اور اتنی کثرت سے لوگ قلعہ میں جمع ہوئے کہ پاؤں رکھنے کی بھی جگہ باقی نہ تھی لہذا کافی تعداد میں لوگ قلعہ کی دیوار پر چڑھ گئے۔ قلعہ کی دیوار بہت چوڑی اور کشادہ تھی اور مضبوطی کے اعتبار سے پورے ملک شام میں مشہور تھی۔ شام کا وقت تھا۔ آفتاب غروب ہونے جا رہا تھا۔ موسم سخت سردی کا تھا۔ حالانکہ بعلبک میں گرمیوں کے دنوں میں بھی سخت سردی رہتی ہے۔ اسلامی لشکر نے قلعہ



کے باہر پڑاؤ کیا اور شب بسر کی۔ مجاہدین اپنے ساتھیوں کی نگہبانی کرتے اور عبادت میں مشغول ہو کر رات گزاری۔

# جنگ بعلبک کا دوسرا دن

صبح حضرت ابوعبیدہ نے اہل بعلبک کو ایک خط لکھا۔ اس خط میں آپ نے اہل شہر کو اسلام کی دعوت دی۔ اسلام قبول نہ کرنے کی صورت میں ادائے جزیہ یا پھر جنگ کا پیغام دیا۔ پھر وہ خط ایک رومی معاہدی کو دیا اور اس کو تاکید فرمائی کہ اس کا جواب لے کر ہی واپس آنا۔ وہ رومی معاہدی (جس نے جزیہ دے کر امان حاصل کی تھی) حضرت ابوعبیدہ کا خط لے کر شہر پناہ کے قریب آیا اور رومی زبان میں پکار کر کہا کہ میں اسلامی لشکر کے قاصد کی حیثیت سے تمہاری طرف آیا ہوں۔ رومیوں نے قلعہ کی دیوار سے ایک رسی کے ذریعہ قاصد کو اوپر کھینچ لیا اور حاکم ہربیس کے پاس لے گئے۔ قاصد نے حضرت ابوعبیدہ کا خط ہربیس کو دیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے ہربیس کو رومی زبان میں خط لکھا تھا۔ حضرت ابوعبیدہ نے مرمس بن کورک نام کے ایک رومی کاتب کو اپنے ساتھ محرری کے کام پر متعین کیا تھا۔ وہ کاتب رومی اور عربی دونوں زبانوں کا ماہر تھا۔ حضرت ابوعبیدہ جو بھی عربی تحریر ارقام فرماتے تھے وہ کاتب اس کا رومی زبان میں ترجمہ لکھ دیتا تھا۔ حاکم ہربیس نے حضرت ابوعبیدہ کا خط حاضرین کو پڑھ کر سنایا۔ پھر اس نے پوچھا کہ اس معاملہ میں تم مجھے کیا مشورہ دیتے ہو؟ ایک بطریق نے کہا کہ میری رائے یہ ہے کہ ہم بھی ارکہ، تدمر، بصرہ اور دیگر مقام کے لوگوں کی طرح ادائے جزیہ کی شرط پر عربوں سے صلح کر کے بے ڈر و مامون ہو جائیں۔ کیونکہ اگر ہم نے ان سے جنگ کی تو وہ ہمارے جنگجو اور شہسوار لوگوں کو قتل کر کے ہم پر غالب آجائیں گے اور ہمارے مال و اسباب اور اہل و عیال پر قابض ہو جائیں گے۔

بطریق کا یہ مشورہ سن کر حاکم ہربیس لال پیلا ہو گیا اور آنکھیں چڑھا کر جواب دیا کہ میں نے ملک شام میں تجھ سے بڑھ کر بزدل اور ڈرپوک نہیں دیکھا۔ کیا ہم اپنے شہر کو بھوکے اور بازاری عربوں کے حوالے کر دیں؟ تم خواہ مخواہ ان عربوں سے ڈرتے ہو۔ گزشتہ کل کی لڑائی میں میں نے ان کی جنگی مہارت کو آزما لیا ہے۔ ان کو لڑائی کا ڈھنگ معلوم نہیں۔ علاوہ



ازیں وہ لڑائی میں ایسے دلیر بھی نہیں ہیں جیسی ان کی شہرت ہے۔ گزشتہ کل میں ان کے لشکر کے میمنہ پر حملہ کرنے کی غلطی کر بیٹھا، اگر ان کے لشکر کے میسرہ پر حملہ کیا ہوتا تو ضرور انہیں شکست دے کر بھگا دیتا۔ بطریق نے جواب میں استہزا کے طور پر کہا کہ شاید اسلامی لشکر کے میسرہ اور قلب والے تجھ سے ڈرتے ہوں گے؟ حاکم ہربیس سے کوئی جواب نہ بن پایا اور وہ اپنا سا منھ لے کر رہ گیا۔ اہل بعلبک دو گروہ میں بٹ گئے۔ ایک گروہ لڑائی کا حامی اور دوسرا صلح کا خواستگار تھا۔ دونوں گروہ میں بات آگے بڑھتی اتنے میں حاکم ہربیس نے اپنا رنگ دکھاتے ہوئے حضرت ابوعبیدہ کا خط چاک کر کے قاصد پر پھینکا اور قاصد سے کہا کہ ''یہی ہمارا جواب ہے'' پھر اس نے قاصد کو واپس بھیجنے کا حکم دیا۔ چنانچہ رومی سپاہیوں نے رومی قاصد کو رسی میں باندھ کر لٹکا کر نیچے اُتار دیا۔ قاصد نے حضرت ابوعبیدہ کو تمام ماجرا کہہ سنایا۔ حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو قلعہ کا محاصرہ سخت کرنے اور حملہ کرنے کا حکم دیا۔

اسلامی لشکر قلعہ کی دیوار کی طرف آگے بڑھا۔ اسلامی لشکر کو آگے بڑھتا دیکھ کر رومیوں نے قلعہ کی دیوار کے اوپر سے شور و غل مچانا شروع کیا اور تیروں اور پتھروں سے حملہ شروع کر دیا۔ حاکم ہربیس قلعہ کی دیوار کے بڑے برج میں زخموں پر پٹیاں باندھ کر بیٹھا تھا اور اپنی قوم کو لڑائی کی ترغیب دیتا تھا۔ اس کے اُکسانے کی وجہ سے رومیوں نے اسلامی لشکر پر سخت حملہ کرتے ہوئے تیروں کی بوچھار شروع کر دی۔ مثل بارش پتھر برسائے۔ اسلامی لشکر کے بارہ مجاہد شہید ہوئے۔ آفتاب غروب ہوا اور اسلامی لشکر قلعہ کے سامنے تھوڑے فاصلہ پر واقع اپنے کیمپ میں واپس لوٹا۔ کیمپ میں واپس آکر تمام مجاہدوں نے ایک ہی کام کیا اور وہ یہ کہ شدت کی سردی سے بچنے کے لئے لکڑیاں جلا کر آگ روشن کی۔ چند اشخاص کو حضرت ابوعبیدہ نے رات میں نگہبانی کی ذمہ داری سونپی۔ نگہبان حضرات رات بھر تہلیل و تکبیر کی آواز بلند کرتے ہوئے اسلامی لشکر کے کیمپ کے اِرد گرد گشت کرتے رہے یہاں تک کہ رات خیر و عافیت سے بسر ہوئی اور صبح نمودار ہوئی۔

# جنگ بعلبک کا تیسرا دن

صبح کی نماز ادا کرنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر میں منادی کروادی کہ کوئی بھی شخص قلعہ کی طرف بڑھ کر نہ جائے۔ بلکہ لشکر کے کیمپ میں ہی اپنی جگہ پر ٹھہرا رہے اور اپنے لیئے کچھ کھانے کا انتظام کرلے تا کہ دشمنوں سے لڑنے میں تقویت حاصل ہو۔ حضرت ابوعبیدہ کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے اسلامی لشکر کیمپ میں ہی ٹھہرا رہا اور ہر شخص کھانے پینے کا انتظام کرنے میں مصروف ہوگیا۔ جب آفتاب بلند ہوا تو رومیوں نے قلعہ کی دیوار سے دیکھا کہ آج اسلامی لشکر قلعہ کے قریب نہیں آیا بلکہ ابھی تک اپنے کیمپ میں مقیم ہے۔ اور کسی قسم کی کوئی جنگی حرکت وجنبش ہوتی دکھائی نہیں دیتی تو انہوں نے یہ گمان کیا کہ شاید مسلمان حملہ سے عاجز ہوکر اور مارے ڈر کے لڑنے نہیں نکلے ہیں۔ حاکم ہربیس نے رومیوں کو پکار کر کہا تمہارے دشمن خوف کی وجہ سے لڑنے سے باز رہے ہیں۔ لہذا موقعہ غنیمت ہے کہ ان کی عاجزی اور غفلت کا فائدہ اٹھا کر شہر کے تمام دروازے کھول کر ہم سب ایک ساتھ نکل کر ان پر حملہ کردیں اور انہیں ہلاک کردیں۔

حاکم ہربیس کی اس تجویز کے مطابق قلعہ کے تمام دروازوں سے دفعتہً ہزاروں رومی ایک ساتھ نکلے اور اُمنڈتے ہوئے سیلاب کی طرح اسلامی لشکر کے کیمپ پر آپڑے۔ تمام مسلمان کھانے پینے میں مشغول ہونے کی وجہ سے حملہ سے غافل تھے۔ چند مجاہدوں نے رومیوں کو طوفان کی طرح آتے ہوئے دیکھا تو بلند آواز سے پکار کر مجاہدوں کو ہوشیار کرنا شروع کردیا اے گروہ مسلمین! دشمن ہم پر آپڑے ہیں۔ وہ ہم پر حملہ آور ہوں اس سے قبل مقابلے کے لئے کھڑے ہوجاؤ۔ اس صدا پر اسلامی لشکر کا ہر مجاہد چونک اُٹھا۔ کسی کے ہاتھ میں لقمہ تھا، کوئی کھانا پکا رہا تھا، کوئی کھانا پتیلی سے طشت میں نکال رہا تھا، غرض کہ تمام کے تمام خورد ونوش میں منہمک تھے۔ تمام مجاہد دفعتہً کھڑے ہوکر اپنے ہتھیاروں اور گھوڑوں کی طرف دوڑے۔ ایک ہلچل مچ گئی۔ مجاہدوں نے اپنے ہتھیار سنبھالے اتنی دیر میں تو رومی ٹوٹ پڑے۔ حضرت



ابوعبیدہ نے پکار کر فرمایا کہ اے عرب کے جوانو! اگر آج اہل بعلبک تم پر غالب ہوگئے تو تمہاری بندھی ہوئی ہوا جاتی رہے گی۔ صبر اور استقلال سے ان کا مقابلہ کرو اور اللہ کی راہ میں اپنی جان خرچ کرنے میں کوتاہی نہ کرو۔

تمام مجاہد اپنے معزز سردار کی تلقین پر جذبۂ ایثار وقربانی کے جوش میں بھر گئے اور دلیری سے رومیوں کا مقابلہ کیا لیکن تمام مجاہد بے ترتیب تھے۔ دفعتہً رومیوں کے آپڑنے کی وجہ سے ان کو صف بندی کا موقعہ نہ ملا اور بعض تو اپنے گھوڑوں پر سوار تک نہ ہوسکے تھے۔ حضرت عمرو بن معدی کرب، حضرت عبدالرحمٰن بن ابی ربیعہ عامری، حضرت مالک اشتر نخعی، حضرت ذوالکلاع حمیری اور حضرت ضرار بن ازور نے بڑی جرأت وشجاعت سے مقابلہ کرکے رومیوں کے بڑے بڑے دلیروں اور سرداروں کو زمین پر ڈال دیا اور جس طرح چکی غلہ کو پیس ڈالتی ہے اس طرح پیس کر رکھ دیا۔ مقتولین کی چیخ وپکار، زخمیوں کی آہ وبکا، تلواروں کی جھنکار، نیزوں کی چقاچاق، گھوڑوں کی ہنہناہٹ، مجاہدوں کی للکار کے شور وغل اور رومی سپاہیوں کے ہلڑ ہپاڑ نے بھیانک سماں باندھ دیا تھا۔ تمام مجاہد اپنی جان ہتھیلی پر لے کر رومیوں کا مقابلہ کرکے ان کو مار بھگانے کی کوشش کرتے۔ مجاہدوں کی ثابت قدمی نے رومیوں کو آگے بڑھنے سے روک دیا۔ اسلامی لشکر کے کیمپ کا وہ حصہ جہاں مستورات اور اطفال تھے وہاں تک ایک بھی رومی پہنچنے سے عاجز وقاصر رہا۔ البتہ رومیوں نے مجاہدوں کا قیمتی اسباب، کپڑے اور غلہ کافی تعداد میں لوٹ لیا اور قلعہ کی طرف بھاگے۔ مجاہدوں نے قلعہ کے دروازے تک ان کا تعاقب کرتے ہوئے فراخی سے شمشیر زنی کی اور کافی تعداد میں رومیوں کو زمین پر کشتہ ڈال دیا۔ رومی قلعہ میں گھس گئے اور دروازے بند کرلیں۔ مجاہدین کیمپ میں واپس لوٹے زخمیوں کا علاج کیا اور شہیدوں کو آخری منزل پہنچایا۔ اس معرکہ میں پندرہ مجاہد شہید ہوئے۔

رات کے وقت حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کے روساء کو جمع کرکے فرمایا کہ آج دن میں ہم ایک بڑے فتنے اور آزمائش میں مبتلا ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے ہماری نصرت ومدد فرما کر ہمیں بہت بڑے نقصان سے محفوظ رکھا۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ آج رومیوں نے جو جرأت کی ہے اس سے مجھے ایسا لگتا ہے کہ آئندہ کل بھی وہ قلعہ سے لڑنے نکلیں گے۔ لہذا

مناسب یہ ہے کہ ہم اپنے لشکر کے کیمپ کو مزید فاصلہ تک پیچھے ہٹا دیں تا کہ قلعہ اور ہمارے کیمپ کے درمیان اتنا فاصلہ ہو جائے کہ ہم کو گھوڑا دوڑانے کا موقع آسانی سے میسر ہو سکے۔ اور ہم رومیوں کو اچانک دھاوا بولنے سے باز رکھ سکیں علاوہ ازیں کل صبح قلعہ کے ہر دروازہ کے سامنے ڈیرا ڈال دیں تا کہ جس دروازے سے بھی رومی لشکر نکلے ہم اس کا فوراً دفاع کر سکیں۔ ۔تمام مجاہدوں نے حضرت ابوعبیدہ کی رائے پسند کیا اور رات ہی میں اس تجویز پر عمل کر لیا گیا۔ چنانچہ حضرت ضرار بن ازور باب شام پر، حضرت سعید بن زید بن عمرو بن نفیل عدوی باب جبلی پر اور حضرت ابوعبیدہ بن جراح باب وسط پر اپنے اپنے لشکر کے ساتھ رات میں پہنچ گئے اور اپنی اپنی جگہ اختیار کر کے ڈیرا ڈال دیا۔

# جنگ بعلبک کا چوتھا دن

صبح قلعہ کا بڑا دروازہ (باب وسط) کھلا۔اس دروازے کے سامنے حضرت ابوعبیدہ نے پڑاؤ کیا تھا۔دروازہ کھلتے ہی رومی سپاہی طوفانی سیلاب کی طرح قلعہ کے باہر اُمنڈ پڑے اور آنے کے ساتھ حضرت ابوعبیدہ کے لشکر پر حملہ کر دیا۔حاکم ہربیس نے قلعہ کے اندر ہی لشکر کی ترتیب اور صف بندی کر لی تھی اور بعد میں لشکر کو باہر نکالا تھا۔پوری تیاری کے ساتھ لشکر قلعہ کے باہر آیا تھا۔حاکم ہربیس اپنے لشکر کو لڑنے کی ترغیب دے رہا تھا۔اپنی کثرت اور اسلحہ کی فراوانی کا ذکر کر کے حملہ کرنے پر اُکساتا تھا اور پکار پکار کہتا تھا کہ اے گروہ نصرانیہ! مسیح اور صلیب سے مدد طلب کرو ان ننگے اور بھوکے عربوں سے مطلق خوف نہ کھاؤ۔ان عربوں میں ہمارا مقابلہ کرنے کی طاقت واستطاعت نہیں۔حاکم ہربیس کے ورغلانے سے رومی سپاہی آندھی کی طرح حضرت ابوعبیدہ کے لشکر پر آپڑے۔حالانکہ حضرت ابوعبیدہ اپنے لشکر کے ساتھ چوکنا اور ہوشیار تھے لیکن رومیوں کی کثرت اور حملہ کی شدت کی وجہ سے پریشان تھے۔رومیوں نے ان کو ہر سمت سے گھیر لیا تھا حضرت ابوعبیدہ نے مجاہدوں کو پکار کر فرمایا کہ آج رومیوں نے اپنی پوری طاقت کے ساتھ حملہ کیا ہے۔تم مطلق نہ گھبراؤ اور ثابت قدمی سے ان کا مقابلہ کرو اگر آج تمہارے قدم اُکھڑ گئے تو اسلامی لشکر کا رعب و دبدبہ زائل ہو جائے گا اور ملک شام میں یہ بات پھیل جائے گی کہ بعلبک والوں نے مسلمانوں کو بھگا دیا، نتیجتاً تمہاری ہیبت و دہشت رومیوں کے دلوں سے جاتی رہے گی۔اے حاملان قرآن! خدا تمہارے کاموں کو دیکھ رہا ہے اور خدا کی مدد ونصرت ضرور نازل ہوگی صبر واستقلال سے کام لو،صبر کرنے والوں کے ساتھ اللہ ہے۔اپنی جانیں راہ خدا میں خرچ کرو اللہ کی راہ میں شہید ہونے کو اپنی خواہش وتمنا بناؤ انشاء اللہ فتح و کامیابی سے اللہ تعالیٰ ہمیں سرفراز فرمائے گا۔

حضرت ابوعبیدہ کے ارشادات نے مجاہدوں میں ایک عجیب جوش پیدا کر دیا اور رومیوں کے اُمنڈتے ہوئے سیلاب کے سامنے مجاہدین مضبوط چٹان کی طرح مقابلے میں جمے ہوئے تھے۔ دونوں لشکر ایک دوسرے میں خلط ملط ہو گئے اور گھمسان کی لڑائی شروع ہوئی۔ نیزے

اورتلواریں بلند ہوکر چمکنے لگے اور خوں ریزی شباب پر آئی۔ رومیوں نے شدت کے حملے جاری رکھےلیکن مجاہدوں نے بلند ہمتی سے مقابلہ کیا اور رومیوں کو غالب نہیں ہونے دیا۔ حالانکہ مجاہدین اس وقت سخت تنگی اور مصیبت میں تھے۔ اس وقت حضرت ابوعبیدہ نے دل میں کہا کہ کاش باب جبلی اور باب شام پر سعید بن زید اور حضرت ضرار بن ازور کو ہماری مصیبت کی خبر پہنچ جائے اور وہ یہاں آجائیں تو ہماری مصیبت دور ہوجائے۔ لیکن ان تک خبر پہنچانا کیسے ممکن ہو؟ حضرت سہیل بن صباح العیسی روایت کرتے ہیں کہ میں بعلبک کی جنگ کے دن حضرت ابوعبیدہ کے لشکر میں تھا اور مجھے دائیں بازو پر سخت زخم پہنچا اور ہاتھ بیکار ہوگیا۔ میں ہاتھ سے تلوار بھی پکڑ نہیں سکتا تھا اور رومیوں کی شدت و کثرت دیکھ کر مجھے اندیشہ ہوا کہ میرے دینی بھائی عنقریب ہلاک ہوجائیں گے قریب میں ہی ایک ٹیلہ تھا میں ہنگامۂ لڑائی سے چھٹک کر اس ٹیلہ کی طرف بھاگا اور اس پر چڑھ گیا ٹیلے پر چڑھ کر میں نے دیکھا کہ رومیوں کے درمیان مجاہدین ہر طرف سے گھر گئے ہیں۔ نیزوں اور تلواروں کی ضربیں خود اور ڈھالوں پر پڑتی تھیں اور آگ کی چنگاریاں اُڑتی ہوئی صاف دکھائی دیتی تھیں۔ آگ کی چنگاریاں دیکھ کر میرے ذہن میں ایک خیال آیا میں نے قریب بکھری ہوئیں درختوں کی سوکھی جڑیں اور شاخیں جمع کیں اور سنگ چقماق سے آگ روشن ہوتے ہی اس پر ہری اور گیلی لکڑیاں رکھ دیں لہذا بڑی کثرت سے دھواں نکلا پھر دھواں بلند ہوا۔

اسلامی لشکر میں ایک دستور رائج تھا کہ جب وہ ایک جگہ اکٹھا ہونا چاہتے اور اپنے ساتھیوں کو اپنے پاس بلانے کا ارادہ کرتے تو دن کے وقت دھواں بلند کرتے اور رات کے وقت آگ بلند کرتے۔ حضرت ضرار بن ازور اور حضرت سعید بن زید اپنے ساتھیوں کے ساتھ قلعہ کے بند دروازوں کا محاصرہ کیئے ہوئے تھے۔ انھوں نے بعض کو پکار کر کہا کہ یہ دھواں کسی بڑے امر پر دلالت کرتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ ہمارے سردار حضرت ابوعبیدہ سخت مصیبت میں گرفتار ہوئے ہوں اور ہماری کمک طلب کرنے کے لئے انھوں نے دھواں بلند کر کے ہمیں بلایا ہو۔ یہ خیال آتے ہی باب جبلی سے حضرت سعید بن زید اور باب شام سے حضرت ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ساتھ برق رفتاری سے روانہ ہوئے اور فوراً باب وسط پر آ پہنچے۔



باب وسط پر جنگ شباب پر تھی لڑائی کی آگ کے شعلے بلند ہورہے تھے۔ نیزوں کے پھل اور تلواروں کی نوکیں چمک رہی تھیں۔ حضرت ابوعبیدہ کا گروہ سخت مصیبت میں گرفتار تھا۔ رومی بڑے جوش وخروش میں تھے اور ان کو اسلامی لشکر پر غالب ہوجانے کا یقین تھا کہ دفعتہً حضرت سعید اور حضرت ضرار کے لشکر تکبیر وتہلیل کی صدائیں بلند کرتے ہوئے آپہنچے ۔ رومی اس وقت قلعہ کی دیوار اور اسلامی لشکر کے کیمپ کے درمیان تھے اب صورت حال یہ ہوئی کہ حضرت سعید اور حضرت ضرار کے لشکر قلعہ کی دیوار کی طرف سے آئے لہذا اب رومی لشکر دوسمت سے اسلامی لشکر کے بیچ میں واقع ہوگیا اسلامی لشکر کے کیمپ کی سمت حضرت ابو عبیدہ کا لشکر تھا اور قلعہ کی دیوار کی سمت میں سعید اور حضرت ضرار کے لشکر حائل ہیں۔ رومی لشکر اب نہ آگے بڑھ سکتا ہے اور نہ پیچھے ہٹ سکتا تھا۔ دونوں طرف سے مجاہدوں نے شدید حملہ شروع کیا۔ کمک آجانے کی اطلاع ملتے ہی حضرت ابوعبیدہ کا لشکر اب دوہرے جوش سے قتال کرنے لگا۔ قلعہ کی دیوار کی جانب سے حضرت سعید اور حضرت ضرار نے ایسا سخت حملہ کیا کہ حاکم ہربیس بوکھلا گیا۔ دونوں سمت سے مجاہدوں نے رومیوں کے سروں کو تن سے جدا کرنا شروع کیا حاکم ہربیس نے چلا کر رومیوں سے کہا کہ عربوں نے مکروفریب کر کے ہم کو اس طرح نرغہ میں لیا ہے کہ ہمارے اور قلعہ کے درمیان ان کا لشکر حائل ہوگیا ہے۔ لہذا اب سختی سے لڑو اور داد شجاعت دو لیکن رومی زیادہ وقت ٹھہر نہ سکے پیٹھ دکھا کر بھاگنا شروع کیا لیکن قلعہ کی طرف بھی بھاگ نہ سکتے تھے کیونکہ وہاں حضرت سعید اور حضرت ضرار کا لشکر موت کا طمانچہ مارنے کے لئے کھڑا ہوا تھا۔ لہذا رومی لشکر کے سپاہی میدان جنگ کے بائیں جانب سے پہاڑ کی طرف بھاگے۔ حاکم ہربیس بھی فرار ہونے والوں میں شامل تھا۔ حالانکہ مجاہدوں نے حاکم ہربیس کو ڈھونڈھ کر ختم کردینے کی بہت کوشش کی لیکن وہ اپنے محافظوں کے درمیان محصور ہونے کی وجہ سے ہاتھ نہ آیا۔ اور پہاڑ کی طرف بھاگ نکلنے میں کامیاب ہوگیا۔ حاکم ہربیس مغرور رومیوں کو لے کر پہاڑ پر چڑھ گیا اور پہاڑ پر واقع ایک مضبوط غار کے حصار میں پناہ گزیں ہوگیا۔

## حضرت سعید بن زید کا حاکم ہربیس کا پہاڑ تک تعاقب

جب باب وسط پر رومیوں نے ہزیمت اُٹھائی اور حاکم ہربیس اپنے ساتھیوں کے ہمراہ پہاڑ کے حصار کی طرف بھاگ رہا تھا تو حضرت سعید بن زید نے اس کو بھاگتے ہوئے دیکھ لیا۔ لہٰذا حضرت سعید پانچ سو (۵۰۰) سواروں کو لے کر تعاقب کرتے ہوئے پہاڑ کے حصار تک پہنچ گئے۔ ہزاروں کی تعداد میں رومی پہاڑ کے حصار میں پناہ گزیں تھے۔ مجاہدوں نے پہاڑ کے حصار کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ اور تمام رومی حصار میں قید کی حالت میں تھے۔ کسی کے ساتھ کھانا اور پانی نہیں تھا لہٰذا سخت تکلیف میں مبتلا تھے لیکن مجاہدوں کے خوف سے حصار کے باہر نکلنے کی کسی کی بھی ہمت نہیں ہوتی تھی۔ کچھ عرصہ اس طرح حصار میں ٹھہرنے کے بعد جب رومیوں کو پتہ چلا کہ ہم کو گھیرنے والے مسلمان بہت ہی قلیل تعداد میں ہیں اور ہم ہزاروں کی تعداد میں ہیں تو ان کو جرأت ہوئی۔ ہتھیار تو ان کے ساتھ موجود تھے لہٰذا وہ تمام مجتمع ہو کر حصار سے نکلے اور دفعتہً مجاہدوں پر حملہ کر دیا۔ رومیوں نے اپنی جان پر کھیل کر حملہ کیا تھا اور موت کی لڑائی لڑنے پر آمادہ ہوئے تھے لیکن مجاہدوں نے ثابت قدمی سے مقابلہ کر کے لڑائی کے فن دکھائے۔ فریقین میں شدت کی جنگ جاری تھی اور مجاہدین ابتلائے مصیبت و پریشانی میں تھے۔ کئی مجاہد شہید ہوئے اور بہت سے زخمی۔

حضرت مصعب بن عدی تنوخی بھی حضرت سعید بن زید کے ہمراہ تھے۔ جب انھوں نے دیکھا کہ رومیوں کا حملہ بہت شدید ہے اور انھوں نے یہ طمع کی ہے کہ تمام مجاہدوں کو لقمہ اجل بنا دیں تو وہ میدان جنگ سے نکل کر تیز رفتار گھوڑے پر بعلبک کے قلعہ کے باب وسط پر آئے اور آتے ہی زُور زُور سے پکارنا شروع کیا کہ اے گروہ مومنین! تمہارے بھائی سخت مصیبت میں گرفتار ہیں ان کی مدد کے لئے جلدی چلو۔ حضرت ابوعبیدہ نے جب یہ آواز سنی تو حضرت مصعب بن عدی کی طرف متوجہ ہوئے اور پوچھا کہ اے ابن عدی! تمہارے پیچھے کیا حال ہے؟ حضرت مصعب نے تمام کیفیت بتائی۔ حضرت ابوعبیدہ نے حضرت ضرار بن ازور کو حکم دیا کہ آپ اپنے ساتھیوں کے ساتھ فوراً پہاڑ کے حصار پر پہنچ کر اپنے دینی بھائیوں کی مدد کرو۔



حضرت ابوعبیدہ نے حضرت ضرار کے ساتھ تیراندازوں کے گروہ کو بھی روانہ فرمایا حضرت ضرار بن ازور جب پہاڑ کی چوٹی پر پہونچے تو وہاں بڑا نازک مرحلہ درپیش تھا۔ اسلامی لشکر کے مجاہدوں کو رومیوں نے چاروں طرف سے گھیر رکھا تھا اسلامی لشکر کے ستر مجاہدوں کو رومیوں نے شہید کر دیا تھا اور باقی تمام مجاہد بری طرح زخمی تھے، کچھ بیہوش پڑے تھے۔ ان تمام کو بھی شہید کر دینے کی رومیوں نے طمع کی تھی کہ عین وقت حضرت ضرار بن ازور اپنے ساتھیوں کے ہمراہ پہونچ گئے اور جاتے ہی مثل شیر رومیوں پر ٹوٹ پڑے شمشیر زنی اور نیزہ بازی کے جوہر دکھا کر کثیر تعداد میں رومیوں کو خاک وخون میں ملا دیا۔ حاکم ہربیس اپنے ساتھیوں کو لے کر واپس حصار میں گھس گیا۔ مجاہدوں نے پھر ایک مرتبہ رومیوں کو حصار میں قید جیسی حالت میں کر دیا۔ مجاہدوں نے حصار کے گرد سخت پہرا بٹھا دیا، کوئی بھی رومی حصار سے اپنا سر نکالتا تو مجاہد فوراً تیر چلاتے اور اس کو زخمی یا کشتہ کر دیتے تھے۔

جب شام کا وقت قریب ہوا تو حضرت ابوعبیدہ نے حضرت سعید بن زید کو کہلا بھیجا کہ رات کے وقت حصار کا پہرہ دینے میں بہت ہی احتیاط رکھیں اور حصار سے ایک بھی رومی بھاگنے نہ پائے۔ حضرت سعید نے سو مجاہدوں کو لکڑیاں جمع کرنے بھیجا تھوڑی دیر میں لکڑیوں کا ڈھیر جمع ہو گیا۔ حضرت سعید نے رات بھر لکڑیاں جلائے رکھنے کا حکم دیا۔ تا کہ سخت سردی میں مجاہدین اپنے بدن کو سینکتے رہیں اور آگ کی روشنی میں رومیوں پر کڑی نگرانی بھی کی جا سکے تا کہ کسی کو اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر بھاگنے کا موقعہ نہ ملے۔ حضرت سعید بن زید رات بھر اپنے ساتھیوں کے ہمراہ حصار کے گرد تکبیر وتہلیل کہتے ہوئے گھومتے رہے اور سخت نگرانی کی خدمت انجام دی۔ حصار میں چھپے ہوئے رومیوں کی حالت بہت خراب تھی۔ بھوک اور پیاس کی وجہ سے ان کا برا حال تھا علاوہ ازیں سخت سردی میں ان کے جسم شل ہو گئے تھے کیوں کہ کسی کے ساتھ اوڑھنا بچھونا نہیں تھا۔ بڑی مشکل سے توبہ تلا کر کے رات بسر کی۔ صبح حاکم ہربیس نے اپنے بطارقہ سے مشورہ کرتے ہوئے کہا کہ اگر اسی طرح ہم حصار میں مقید رہے تو ہم تمام بھوک، پیاس اور سردی کی وجہ سے ہلاک ہو جائیں گے۔ میری رائے یہ ہے کہ اب ہم ان عربوں سے صلح کر لیں۔ تمام نے ہربیس حاکم کی رائے سے اتفاق کیا۔ چنانچہ حاکم ہربیس حصار کے کنارے پر آیا اور اپنا سر باہر

نکال کر پکار کر کہا کہ اے گروہ عرب! میں حاکم ہربیس ہوں اور تم سے کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ چند مجاہدین اپنے ساتھ ترجمان لے کر اس کے قریب گئے اور بواسطۂ ترجمان پوچھا کہ کیا کہنا چاہتا ہے؟ ہربیس نے کہا کہ اگر تمہارے سردار مجھ کو امان دیں تو میں ان کے سامنے آکر کچھ صلح کے تعلق سے بات کرنا چاہتا ہوں۔

ترجمان نے حضرت سعید بن زید کو صورت حال سے آگاہ کیا۔ حضرت سعید نے فرمایا کہ حصار سے میرے پاس آنے اور پھر مجھ سے گفتگو کرنے کے بعد واپس حصار میں جانے تک اس کے لئے امان ہے۔ ترجمان نے آکر ہربیس کو مطلع کیا۔ چنانچہ حاکم ہربیس نے اپنا قیمتی لباس اُتار کر بکریوں اور بھیڑوں کے اُون سے بنا لباس زیب تن کیا اور اپنے ہتھیار حصار میں چھوڑ کر خالی ہاتھ بحالت ذلت حضرت سعید بن زید کے پاس آیا۔ حاکم ہربیس نے صوف کا لباس اپنی ذلت وخواری کے اظہار کے لئے پہنا تھا۔ ہربیس نے حضرت سعید سے کہا کہ میں نے اب جنگ کا ارادہ بالکل ترک کر دیا ہے اور تمہارے پاس اس لئے حاضر ہوا ہوں کہ اپنے اور اہل بعلبک کے لئے تم سے صلح کر کے امان حاصل کروں۔ حضرت سعید نے فرمایا کہ صلح دو شرطوں پر ممکن ہے۔ یا تو تم ہمارے دین میں داخل ہو جاؤ، اس صورت میں تمہارا اور ہمارا حال یکساں ہو جائے گا اور اگر تم کو دین اسلام اختیار کرنے سے انکار ہے تو جزیہ ادا کرو اور ساتھ میں یہ بھی عہد و پیمان کرو کہ اسلامی لشکر کی مخالفت نہ کرو گے اور نہ ہی ہمارے دشمنوں کا ساتھ دو گے۔ حاکم ہربیس نے کہا کہ مجھے تمہاری دوسری شرط منظور ہے، میں اسی وقت صلح کرنے پر آمادہ ہوں۔ حضرت سعید نے فرمایا کہ صلح کرنے کا اختیار صرف ہمارے سردار حضرت ابوعبیدہ کو ہے۔ اگر صلح کرنی ہے تو ان کی خدمت میں جانا پڑے گا۔ اگر تم آنا چاہو تو میں تم کو اپنی ذمہ داری اور امان میں لے چلوں گا۔ اگر کسی وجہ سے صلح واقع نہ ہوئی تب بھی تم کو پہاڑ کے حصار تک واپس اپنی حفاظت میں پہونچا دینے کا وعدہ کرتا ہوں۔

حضرت سعید بن زید کے وعدے پر اعتماد کر کے ہربیس حضرت ابوعبیدہ کے پاس آنے کے لئے رضا مند ہوگیا۔ حضرت سعید اس کو لے کر بعلبک کے قلعہ پر آئے۔ اس وقت





حضرت ابوعبیدہ کے حکم سے اسلامی لشکر نے بعلبک کے قلعہ پر سخت حملہ جاری رکھا تھا۔ اہل بعلبک قلعہ کی دیوار سے روتے اور چلاتے تھے اور شہر میں لڑنے والے سپاہی بھی موجود نہ تھے۔ شہری اور تاجر مرد، بچے، بوڑھے اور عورتیں مارے ڈر کے تھر تھر کانپتے تھے اور رو رو کر اپنا سینہ اور سر پیٹتے تھے۔ اسلامی لشکر کے حملے کا جواب دینے کی ان میں مطلق سکت واستطاعت نہ تھی۔ جب حضرت سعید بن زید کے ہمراہ آکر حاکم ہربیس نے اہل شہر کی پراگندہ حالت دیکھی تو افسوس ورنج کے عالم میں سر کو ہلانے لگا اور اپنے دانتوں سے اپنی ہی انگلیاں کاٹنے لگا۔

## ⦿ فتح قلعہ بعلبک

جب حاکم ہربیس حضرت سعید بن زید کے ساتھ حضرت ابوعبیدہ کے پاس آیا تو حضرت مرقال بن عتبہ قلعہ کی دیوار کے قریب گئے اور اہل بعلبک سے کہا کہ تمہارا سردار اس وقت ہمارے سردار کے پاس صلح کے لئے حاضر ہوا ہے۔ اے صلیب کے پوجنے والو! اگر تم ہم سے صلح نہ بھی کرتے تب بھی ہم تمہارے شہر پر قابض ہو جاتے۔ کیونکہ ہمارے مقدس نبی، حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہم کو پورا ملک شام فتح ہونے کے وعدۂ الٰہی کی بشارت دی ہے اور ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زبان اقدس سے نکلی ہوئی بات کو اللہ تبارک وتعالیٰ پوری فرماتا ہے:

میں تو مالک ہی کہوں گا کہ ہو مالک کے حبیب
یعنی محبوب و محبّ میں نہیں میرا تیرا

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضاؔ بریلوی)

اہل بعلبک نے کہا کہ ہمارے بطریق ہربیس نے خواہ مخواہ جنگ مول لے کر ہم کو ہلاکت میں ڈال دیا ہے اگر وہ پہلے سے ہی صلح پر آمادہ ہو جاتا تو ہم کو یہ دن دیکھنے کی نوبت نہ آتی۔ پھر انہوں نے خوف وڈر کی وجہ سے رونا اور چیخنا شروع کیا اور بلند آواز سے "لَفُوْنَ لَفُوْنَ" یعنی امان، امان پکار کر امان طلب کرنے لگے۔

## حاکم ہربیس نے حضرت ابوعبیدہ سے ایک عجیب بات کہی

صلح کی گفتگو کا آغاز کرنے سے پہلے بعلبک کے حاکم ہربیس نے حضرت ابوعبیدہ سے ایک عجیب وغریب بات کہی۔ جو علامہ واقدی کی کتاب میں یوں درج ہے:

"اور کہا اس نے کہ بہ تحقیق میں نے جانا تھا اس امر کو کہ تم بہت ہو تعداد میں۔ اس سے کہ جتنے تم ہو اور خیال میں آتا اور معلوم ہوتا تھا ہم کو تمہاری لڑائی کے وقت اور ہنگام اٹھانے شدت کے تمہاری لڑائی میں یہ کہ تم لوگ بہ تعداد سنگریزوں کے ہو کثرت میں اور ہم دیکھتے تھے سبز گھوڑوں کو کہ سر ان کے ہوا سے ملے ہوئے اور ان پر لوگ سبز پوش نشان لیئے ہوئے سوار ہوتے تھے۔ پس جب آیا میں تمہارے بیچ میں نہیں دیکھتا ہوں میں کوئی چیز اس میں کی اور دیکھتا ہوں میں تم لوگوں کو اب تھوڑی تعداد میں اور نہیں جانتا ہوں میں کہ کیا کام کیا ان لوگوں نے اور کیا ہوئے۔ آیا انہیں لوگوں کو بھیجا ہے تم نے بجانب عین الحبر یا اور کسی طرف۔ پس سامنے آئے اس کے ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور کہا مترجم سے کہ کہہ تو اس سے کہ سختی ہو تجھ پر ہم لوگ گروہ مسلمانوں کی ہیں بہت دکھلاتا ہے اللہ تعالیٰ ہماری تعداد کو مشرکین کی آنکھوں میں اور مدد دیتا ہے ہم کو ساتھ سر فرشتوں کے جیسا کہ اس نے ہمارے ساتھ بدر کی لڑائی میں کیا تھا۔"

(حوالہ: ۔فتوح الشام، از علامہ واقدی، ص:۱۸۲)

یعنی حاکم ہربیس نے کہا کہ جب ہماری اور تمہاری جنگ ہو رہی تھی تب میں نے دیکھا تھا کہ تمہارے لشکر کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ سبز رنگ کے گھوڑوں پر سبز کپڑوں میں ملبوس اور ہاتھ میں نشان لے کر لڑنے والے کافی تعداد میں نظر آتے تھے لیکن اس وقت ان میں کا کوئی ایک بھی نظر نہیں آتا اور تمہاری تعداد بھی بہت کم معلوم ہوتی ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ دشمنوں کی نظر میں ہماری تعداد بہت زیادہ دکھاتا ہے اور جس طرح جنگ بدر میں فرشتوں کے ذریعے ہماری مدد فرمائی تھی اسی طرح ہماری ہر جگہ مدد فرماتا ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے مزید فرمایا



کہ اللہ تعالیٰ ہم مسلمانوں پر احسان اور کرم فرما کر تمہاری بڑی بڑی جماعتوں پر ہم کو غلبہ عطا فرماتا ہے۔ کیوں کہ اللہ تعالیٰ ہمارا والی اور مددگار ہے جب کہ تمہارا مددگار کوئی نہیں:

قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**"ذَالِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ مَوْلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ اَنَّ الْكَافِرِيْنَ لَا مَوْلٰى لَهُمْ"** (سورہ محمد، آیت:۱۱)

**ترجمہ**: ۔"اس لئے کہ مسلمان کا مولیٰ اللہ ہے اور کافروں کا کوئی مولیٰ نہیں۔" (کنزالایمان)

حاکم ہربیس نے حضرت ابوعبیدہ کو جواب دیتے ہوئے کہا کہ یہی وجہ ہے کہ تم نے ملک شام کو فتح کیا ہے۔ اہل فارس، ترک اور جرامقہ نے جب ہمارے ملک پر حملہ کیا تھا تو ہم نے ان کو عاجز کر کے بھگا دیا تھا۔ علاوہ ازیں ہمارا شہر بعلبک ایسے مضبوط قلعہ والا شہر ہے کہ وہ کبھی بھی مفتوح نہ ہو سکے کیونکہ اس شہر کو حضرت سلیمان بن داؤد علیہما الصلوٰۃ والسلام نے اپنے رہنے کے لئے تعمیر فرمایا ہے۔ وہ اسی شہر میں رہتے تھے اور ان کا خزانہ اور ان کا ساز وسامان بھی اسی شہر میں ہوتا تھا۔ اگر ہم خدا کی نافرمانی نہ کرتے اور معصیت وظلم میں مبتلا نہ ہوتے تو تم سو برس تک بھی اس شہر کو فتح نہ کر سکتے لیکن اب تو جو ہوا سو ہوا۔ لہٰذا میری آپ سے درخواست ہے کہ تم ہم سے مصالحت کر لو۔

القصہ! حضرت ابوعبیدہ صلح کرنے پر رضامند ہو گئے۔ دو ہزار اوقیہ سونا، چار ہزار اوقیہ چاندی، دو ہزار ریشمی کپڑے کے تھان، پانچ ہزار تلواریں، پہاڑ کی چوٹی کے حصار میں محصور رومی سپاہیوں کا تمام ہتھیار اسلامی لشکر کو دینے کی شرط پر صلح ہوئی۔

حضرت ابوعبیدہ نے حاکم ہربیس سے فرمایا کہ زمین کا محصول اور جزیہ، یہ دونوں تم سے آئندہ سال سے وصول کیئے جائیں گے۔ صلح کر لینے کے بعد تم کسی بادشاہ یا حاکم شہر سے خط وکتابت یا کسی قسم کا کوئی رابطہ نہ رکھو گے۔ نہ ہمارے دشمن کی مدد کرو گے اور نہ ہی ہمارے دشمنوں کو پناہ دو گے اور کوئی نیا کنیسہ یا گرجا بھی تعمیر نہیں کرو گے۔ حاکم ہربیس نے ان تمام شرائط کو منظور کرتے ہوئے اپنی ایک شرط پیش کی کہ صلح کے بعد تم شہر میں نہ ٹھہرو گے۔ جن لوگوں کو تم ہماری نگرانی اور حفاظت کے لئے مقرر کرو گے وہ قلعہ کے باہر ہی ٹھہریں۔ ان

لوگوں کے لئے قلعہ کے باہر ہم ایک بازار قائم کر دیں گے جس میں ضروریاتِ زندگی کی تمام چیزیں ملتی رہیں گی۔ یہ تجویز میں نے اس لئے پیش کی ہے کہ اگر آپ کے آدمی شہر کے اندر رہیں اور کبھی کسی سے سخت کلامی کی وجہ سے تنازع پیدا ہو جائے تو فساد کی نوبت آجائے گی اور پھر ہم ایک دوسرے پر بے وفائی، بدعہدی اور عہد شکنی کا الزام لگائیں گے۔ لہٰذا پہلے سے ہی احتیاط برت کر یہ امر طے کر لیں کہ تمہارے آدمی قلعہ کے باہر ہی مقیم رہیں تاکہ فتنہ و فساد کا دروازہ ہی کبھی نہ کھلے۔ حضرت ابوعبیدہ نے فرمایا کہ تمہاری یہ شرط مجھ کو منظور ہے۔ ہم کو تمہارے شہر میں مقیم رہنے کی کوئی حاجت نہیں۔

اس قرارداد کے بعد ہربیس قلعہ کی دیوار کے قریب گیا۔ ہربیس نے قلعہ کی دیوار پر کھڑے لوگوں کو پکار کر کہا کہ اب گھبرانے کی کوئی بات نہیں صلح ہوگئی ہے۔ پھر ہربیس نے صلح کے تمام شرائط اپنی قوم کو سنائے۔ قوم نے کہا کہ تم نے جس قدر مال مسلمانوں کو دینے کا فیصلہ کیا ہے ہم اتنا مال دینے کی طاقت نہیں رکھتے۔ ہربیس نے کہا کہ میں تمام بوجھ تم پر نہیں ڈالوں گا بلکہ کل مال کا چوتھائی حصہ اپنے ذاتی مال سے ادا کروں گا۔ ہربیس کی اس سخاوت پر اہل بعلبک خوش ہوگئے اور انہوں نے شہر کے دروازے کھول دیئے۔ ہربیس شہر میں داخل ہوا لیکن شرط کے مطابق اسلامی لشکر کا ایک بھی شخص شہر میں داخل نہیں ہوا۔ بلکہ تمام مجاہدین قلعہ کے باہر مقیم رہے۔

پھر حضرت ابوعبیدہ نے حضرت سعید بن زید کو حکم دیا کہ پہاڑ کی چوٹی کے حصار میں جو بھی رومی سپاہی مقید ہیں انہیں مع مال و سامان اور ہتھیاروں کے اسلامی لشکر کے کیمپ میں لے آؤ۔ حکم کے بموجب تمام رومی سپاہی لائے گئے۔ صلح کی شرط کے مطابق ان تمام کا ہتھیار لے لیا گیا اور ان تمام کو یرغمال بنا کر اسلامی لشکر کے کیمپ میں قید رکھا گیا۔ بارہ دن کے بعد صلح کی شرط میں جو مال دینے کا وعدہ ہوا تھا ہربیس وہ مال لے کر حاضر ہوا۔ حضرت ابوعبیدہ نے تمام رومی نظر بند قیدیوں کو رہا فرما دیا۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے حضرت رافع بن عبداللہ سہمی کو پانچ سو سوار اور چار سو پیدل سپاہی ملا کر کل نو سو لوگوں پر سردار مقرر کر کے ان کو بعلبک کے قلعہ کے باہر ٹھہرایا تاکہ وہ خراج و جزیہ وصول کریں، اہل بعلبک کی نگرانی و حفاظت کریں اور ان کو



دین اسلام کی خوبیوں سے واقف کراتے رہیں۔

روانہ ہوتے وقت حضرت ابوعبیدہ نے آیات قرآن کی روشنی میں پند و نصائح پر مشتمل ہدایات و تاکید فرمائی اور عدل و انصاف کرنے، تواضع و انکساری اختیار کرنے، عبادت و ریاضت میں رغبت کرنے اور ظلم و ستم، تکبر و غرور اور گناہ و معصیت سے احتراز و اجتناب کرنے کی نصیحت فرمائی اور رومیوں کے ساتھ کیئے ہوئے عہد و پیمان پر قائم رہ کر عہد شکنی اور وعدہ خلافی سے بچنے کی تاکید فرمائی اور خصوصاً اس بات پر زور دیا کہ کوئی بعلبک شہر میں داخل نہ ہو۔ کیونکہ ہم نے ان سے صلح کرتے وقت اس شرط پر عمل کرنے کا وعدہ کیا ہے۔ پھر ان کو دعائے خیر و برکت سے نواز کر حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کو لے کر حمص کی جانب روانہ ہوئے۔

## ✪ اب تک اسلامی لشکر کے ہاتھوں فتح ہونے والے مقامات

(۱) اِرکہ (۲) سخنہ (۳) تدمر (۴) حوران (۵) بصرہ (۶) بیت لہیا (۷) اجنادین (۸) دمشق (۹) حصن ابی القدس (۱۰) جوسیہ (۱۱) حمص (۱۲) شیرز (۱۳) رستن (۱۴) حمات (۱۵) قنسرین (۱۶) بعلبک

## ⦿ اہل بعلبک کی درخواست پر مجاہدوں کا شہر میں دخول

حضرت ابوعبیدہ بن جراح نے حضرت رافع بن عبداللہ کو سو مجاہدوں کے ہمراہ بعلبک کے قلعہ کے باہر ٹھہرنے کا حکم دیا تھا اس کی حضرت رافع نے سختی سے پابندی کی۔ قلعہ کے باہر مجاہدوں نے خیمے نصب کر لیئے تھے۔ رومیوں نے مجاہدوں کی فرودگاہ کے قریب ایک بازار قائم کر دیا تھا۔ مجاہدین ضروریات زندگی کی اشیائے صرف اسی بازار سے مول لیتے تھے اور کوئی مجاہد شہر میں پاؤں تک نہیں رکھتا تھا۔ علاوہ ازیں حضرت رافع بن عبداللہ اپنے ماتحت مجاہدوں کو سو سو کے گروہ میں الگ الگ مقامات پر تاخت و تاراج کرنے بھیجا کرتے تھے اور جو مال

غنیمت حاصل ہوتا تھا اسے بھی قلعہ کے باہر والے بازار میں فروخت کرتے تھے۔ لہٰذا اس بازار میں خرید وفروخت کا تجارتی معاملہ بہت اچھی طرح چلا اور رومی تاجروں نے کافی منافع حاصل کیے۔ رومی تاجروں نے تجارتی معاملے میں مجاہدوں کی دیانتداری، راست گوئی، مروّت واحسان، عدل وانصاف، خوش معاملگی اور حسن سلوک سے بہت ہی متاثر ہوئے۔ اسی طرح بغیر کسی اختلاف وتنازع کے آرام سے دن کٹنے لگے اور اہل بعلبک مجاہدوں کے اخلاقی محاسن کی تعریف وتوصیف کرنے لگے۔

ایک دن حاکم ہربیس نے تمام تاجروں کو بڑے کنیسہ میں جمع کر کے کہا کہ عربوں سے صلح کرنے کی میں نے تم کو ترغیب دی تھی اور صلح کے عوض زرفدیہ ادا کرنے میں اپنی طرف سے چوتھائی مال دینے کی قربانی دی ہے۔ لیکن اس وقت میں حاکم شہر تھا اور میری آمدنی کے وسیع ذرائع تھے لیکن اب میں بھی تمہاری طرح عام آدمی بن گیا ہوں۔ میری حکمرانی ختم ہوگئی۔ آمدنی کے ذرائع اور وسائل بھی باقی نہ رہے۔ ذریعۂ معاش کچھ نہیں رہا اور میں معاشی تنگی سے دوچار ہوں۔ یہ صورت درپیش ہونے کی صرف ایک ہی وجہ ہے کہ اہل بعلبک کی خیرخواہی کے لئے میں نے فراخ دلی سے مالی قربانی دے دی۔ اورتم ان عربوں سے کافی نفع کمارہے ہو لہٰذا تم مجھے بھی اپنی آمدنی میں شریک کرلو تاکہ جو کچھ میں نے صلح کے ضمن میں خرچ کیا ہے اس کا مجھے معاوضہ اورنعم البدل مل جائے۔ حاکم ہربیس کی اس درخواست پر تمام تاجروں نے متفقہ طور پر یہ طے کیا کہ ہر تاجر اپنی خالص آمدنی سے دسواں حصہ حاکم ہربیس کو دیتا رہے گا۔ ہربیس نے تاجروں سے آمدنی کا دسواں حصہ وصول کرنے کے لئے ایک ملازم مقرر کر دیا جو تاجروں سے عشر (۱۰٪) وصول کر کے ہربیس کو پہنچا دیتا۔ تھوڑے ہی عرصہ میں ہربیس کے پاس بہت مال جمع ہوگیا اور اس کی تجوری چھلک گئی۔ اب حاکم ہربیس کی لالچ اور طمع مزید بڑھی لہٰذا اس نے پھر ایک مرتبہ تمام تاجروں کو کنیسہ میں جمع کر کے کہا کہ دسویں حصے میں میرا کام نہیں چل سکتا۔ یہ تو بہت تھوڑا ہے لہٰذا اب سے تم مجھے چوتھائی حصہ (۲۵٪) آمدنی کا دیا کرو۔ ہربیس کی اس بیجا طلب پر بعلبک کے تاجروں نے سخت مخالفت اور انکار کیا لیکن حاکم ہربیس اپنے ہمنواؤں اور حامیوں کے زور پر اپنی بات پر اٹل رہا اور چوتھائی حصہ لینے پر مصر رہا۔ نتیجہ یہ ہوا



کہ فریقین میں بحث وتکرار کا آغاز ہوا اور پھر گفتگو میں تیزی اور ترشی آئی اور نوبت تو تو، میں میں تک پہنچی۔ لہٰذا ایک زبردست شوروغل بلند ہوا اور ایک ہنگامہ مچ گیا۔ قلعہ کے باہر مجاہدوں نے جب شہر میں شوروغل بلند ہوتا سنا تو تمام مجاہد حضرت رافع بن عبداللہ کے پاس آئے اور اطلاع دی کہ شہر میں ہنگامہ برپا ہوگیا ہے۔ اگر آپ اجازت دیں تو ہم جاکر معلوم کرآئیں کہ معاملہ کیا ہے؟ حضرت رافع نے جواب دیا کہ میں بھی ہنگامے کا شور سن رہا ہوں لیکن ہمارے سردار نے ان سے صلح کرتے وقت اس بات کا وعدہ دیا ہے کہ ہمارا کوئی بھی آدمی شہر میں داخل نہیں ہوگا لہٰذا ہمارے لیئے جائز نہیں کہ ہم شہر میں داخل ہوں۔

تھوڑی دیر کے بعد چند رومی تاجر اور روسائے قوم حضرت رافع بن عبداللہ کے پاس آئے اور کہا کہ اے عربی برادر! ہم تمہارے پاس اس لئے آئے ہیں کہ تم ہمارا انصاف کردو۔ حضرت رافع نے پوچھا کہ معاملہ کیا ہے؟ رومیوں نے حاکم ہربیس کی حصہ داری کی تمام روداد کہہ سنائی۔ حضرت رافع نے پوچھا کہ اب تم کیا چاہتے ہو؟ انہوں نے کہا اے برادر عربی! ہمارے کچھ جوشیلے نوجوانوں نے طیش میں آکر ہربیس کو قتل کر ڈالا ہے، اب تم ہمارے شہر میں داخل ہوکر شہر کا انتظام اپنے ہاتھ میں لے لو۔ حضرت رافع نے جواب دیتے ہوئے فرمایا ہمارے سردار حضرت ابوعبیدہ نے ہم کو شہر میں داخل ہونے کی ممانعت فرمائی ہے۔ لہٰذا جب تک ان سے اجازت نہیں ملتی ہم شہر میں داخل نہیں ہوسکتے۔ ہم اپنے سردار کی عدم موجودگی میں بھی ان کے حکم کی خلاف ورزی نہیں کرسکتے۔ اہل بعلبک نے حضرت رافع سے بہت ہی منت سماجت کی مگر حضرت رافع ٹس سے مس نہیں ہوئے اور حضرت ابوعبیدہ کی اجازت کے بغیر شہر میں داخل ہونے سے انکار کر دیا۔ تمام مجاہدوں کی پابندی عہد اور وفاداری دیکھ کر رومی دادتحسین دینے لگے۔ پھر حضرت رافع نے حضرت ابوعبیدہ کی خدمت میں بذریعہ قاصد خط لکھ کر صورت حال سے آگاہ کیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے جواب لکھا کہ جب اہل شہر تم سے شہر میں داخل ہونے کا اصرار کرتے ہیں تو کوئی مضائقہ نہیں ہے اور میری طرف سے تم کو شہر میں داخل ہونے کی اجازت ہے۔ چنانچہ حضرت رافع بن عبداللہ اپنے ہمراہیوں کے ساتھ قلعہ بعلبک میں داخل ہوئے اور شہر کے انتظامی امور سنبھال لئے۔

# جنگ حمص (بار اول)

قنسرین کی فتح کے بعد حضرت ابوعبیدہ بعلبک کی طرف گئے اور حضرت خالد بن ولید کو حمص کے قلعہ کا محاصرے کرنے کے لئے بھیج دیا۔ جنگ بعلبک کے وقت حضرت خالد حمص میں ہی تھے۔ حمص کے قلعہ میں رومیوں نے وافر تعداد میں سامان جنگ، غلہ، اور دیگر اشیاء صرف جمع کر رکھی تھیں۔ نیز ہرقل بادشاہ نے حمص کی حفاظت کے لئے مریس نام کے بطریق کو مع لشکر حمص بھیج دیا تھا۔ بطریق مریس ہرقل بادشاہ کے خاندان سے تعلق رکھتا تھا۔ وہ لڑائی کے فن کا ضرب المثل ماہر تھا۔ اس کی دلیری اور بہادری کے پورے ملک شام میں گیت گائے جاتے تھے۔ جب بعلبک کا قلعہ فتح ہو گیا تو حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد بن ولید کی کمک کرنے کے ارادے سے اسلامی لشکر کو حمص کی طرف کوچ کا حکم دیا۔ حضرت ابوعبیدہ بعلبک سے روانہ ہو کر جوسیہ نامی مقام پر پہنچے۔ جوسیہ والوں نے اسلامی لشکر سے پہلے صلح کر لی تھی لیکن اب صلح کی مدت پوری ہونے والی تھی۔ حاکم شہر جوسیہ کو جب معلوم ہوا کہ اسلامی لشکر جوسیہ کے قریب ٹھہرا ہوا ہے تو وہ بہت سارے تحائف وہدایا لے کر حضرت ابوعبیدہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور صلح کی تجدید کی۔ اور بہت ہی اصرار کر کے اسلامی لشکر کو جوسیہ شہر میں لے آیا اور ایک دن بطور مہمان ٹھہرا کر خاطر تواضع کی۔ جوسیہ میں ایک دن قیام کرنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کو لے کر حمص کی طرف آگے بڑھے اور جب زراعہ نامی مقام پر پہنچے تو انہوں نے اسلامی لشکر کو وہاں ٹھہرنے کا حکم دیا۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے حضرت میسرہ بن مسروق عبسی کو پانچ ہزار سواروں کے ساتھ مقدمۃ الجیش کی حیثیت سے بجانب حمص روانہ کیا۔ ان کے روانہ ہونے کے بعد حضرت ضرار بن ازور اور حضرت عمرو بن معدی کرب زبیدی کو یکے بعد دیگرے پانچ پانچ سواروں کے ساتھ حمص روانہ کیا۔ پھر باقی ماندہ لشکر کے ساتھ حضرت ابوعبیدہ بھی حمص کی طرف روانہ ہوئے۔ حضرت خالد بن ولید پہلے ہی سے حمص میں موجود تھے۔ انہوں نے اسلامی لشکر کی تمام قسطوں کا استقبال کیا۔ اسلامی لشکر



نے نہر کے کنارے اپنا کیمپ قائم کیا۔

## ⦿ اہل حمص کو حضرت ابوعبیدہ کا خط اور جنگ کی تیاریاں

حضرت ابوعبیدہ نے حمص کے حاکم مریس کے نام ایک خط لکھا۔ اس کا مضمون بعینہٖ بعلبک والوں کے خط کی طرح تھا۔ حضرت ابوعبیدہ نے ایک رومی معاہدی کو وہ خط دے کر حاکم حمص کی طرف روانہ کیا۔ وہ رومی معاہدی قلعہ کی دیوار کے قریب گیا۔ حمص کے قلعہ کی دیوار پر حاکم مریس نے تیراندازوں کو تعینات کر رکھا تھا۔ تیراندازوں نے رومی معاہدی کو قلعہ کی دیوار کے قریب آتا دیکھ کر کمان میں تیر چڑھائے اور معاہدی پر نشانہ باندھا اور تیر چلانے کا ارادہ کرتے تھے کہ معاہدی نے چلا کر کہا کہ اے میری قوم! اپنے ہاتھ روکو اور توقف کرو۔ میں بھی تمہاری قوم کا فرد ہوں۔ میرے پاس بطریق مریس کے نام اسلامی لشکر کے سردار کا خط ہے۔ تیراندازوں نے بطریق مریس کو اس امر کی اطلاع دی تو اس نے قاصد کو رسی کے ذریعہ قلعہ کے اوپر کھینچ لینے کا حکم دیا۔ فوراً حکم کی تعمیل کی گئی۔ معاہدی قاصد نے جانے کے ساتھ ہی حاکم مریس کو تعظیم کا سجدہ کیا اور پھر خط دیا۔ مریس نے معاہدی سے پوچھا کہ کیا تو عربوں کے دین میں داخل ہو گیا ہے؟ معاہدی نے کہا نہیں بلکہ میں دین مسیح پر قائم ہوں، البتہ میں نے اپنے اور اہل وعیال کے لئے ان سے امان حاصل کر لی ہے۔ پھر اس معاہدی نے اسلامی لشکر کی تعریف کرتے ہوئے کہا کہ میں نے مسلمانوں کو نیک دل، بامروت، رحم دل، وعدے کے سچے، عدل وانصاف کرنے والے اور ظلم وزیادتی سے اجتناب کرنے والے پائے ہیں۔ لڑائی میں ان کی دلیری کا یہ عالم ہے کہ وہ موت کی بالکل پرواہ نہیں کرتے جہاد کرتے ہوئے مرجانا ان کے نزدیک زندگی سے بہتر ہے۔ قسم ہے حق مسیح کی! میرے دل میں قوم روم کی محبت وہمدردی ہے اس لئے میں تم کو مشورہ دیتا ہوں کہ تم عربوں سے جنگ مت کرو بلکہ جزیہ دے کر ان سے صلح کر لو کیونکہ میں ڈرتا ہوں کہ اگر تم نے ان سے لڑائی مول لی تو وہ تم کو تاخت وتاراج کر دیں گے۔

بطریق مریس نے معاہدی قاصد کی زبانی مسلمانوں کی تعریف اور صلح کی رائے سنی تو

غصہ سے لال پیلا ہوگیا۔ قاصد کو تند لہجہ میں ڈانٹتے ہوئے کہا کہ تو نے میرے فرش پر کھڑے رہ کر میرے دشمنوں کی تعریف کر کے ان کی اہمیت جتائی ہے۔ قسم ہے دین مسیح کی! اگر تو ایلچی نہ ہوتا تو میں تیری زبان کاٹ لینے کا حکم دیتا لہذا اب ایک لفظ بھی اپنی زبان سے مت بولنا ورنہ تیرا برا حشر کروں گا۔ معاہدی قاصد بطریق مرلیس کی دھمکی سن کر خاموش ہوگیا۔ پھر مرلیس نے ترجمان کو بلا کر خط پڑھنے کا حکم دیا۔ خط کا مضمون سماعت کرنے کے بعد مرلیس نے ترجمان کو عربی زبان میں جواب لکھنے کا فرمان جاری کیا۔ مرلیس کے ترجمان نے جوابی خط کی ابتداء میں کلمۂ کفر لکھنے کے بعد یہ لکھا:

" اَمَّا بَعْدُ، یَا مَعْشَرَ الْعَرَبِ! فَاِنَّهٗ قَدْ وَصَلَ اِلَیْنَا کِتَابُکُمْ وَعَلِمْنَا مَا فِیْهِ مِنَ التَّحْدِیْدِ وَ لَا بُدَّ لَنَا مِنَ الْحَرْبِ وَالْقِتَالِ ، والسلام "

**ترجمہ** :۔ ''لیکن بعد اس کے۔ اے گروہ عرب! بہ تحقیق پہنچا ہمارے پاس تمہارا خط اور جانا ہم نے اس چیز کو جو اس میں دھمکی ہے۔ اور ضرور لازم ہے ہم کو لڑائی اور قتال والسلام''

پھر قاصد کو خط دے کر رسی کے ذریعہ نیچے اُتار دیا۔ قاصد معاہدی مرلیس کا خط لے کر حضرت ابوعبیدہ کے پاس آیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے حاکم مرلیس کا خط اسلامی لشکر کے سرداروں کو پڑھ سنایا اور باتفاق رائے حمص کے قلعہ پر حملہ کرنا طے پایا۔

حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کے سردار حضرت یزید بن ابی سفیان، حضرت مرقال ہاشم بن عتبہ، حضرت شرحبیل بن حسنہ اور حضرت مسیّب فزاری کو شہر پناہ کے الگ الگ دروازوں پر لشکر دے کر محاصرہ کرنے بھیجا اور خود باب رستن پر حضرت خالد بن ولید کے ساتھ ٹھہرے۔ قلعہ کے ہر دروازے پر مجاہدوں نے سخت حملہ شروع کر دیا۔ رومیوں نے قلعہ کی دیوار کے اوپر سے جوابی حملہ کیا۔ دن بھر لڑائی ہوتی رہی لیکن جنگ میں کوئی نکھار یا شباب نہ آیا۔ شام تک اسی طرح بغیر نتیجہ کے جنگ ہوتی رہی۔ بالآخر آفتاب غروب ہوا۔ جنگ موقوف کی گئی اور اسلامی لشکر نہر کے کنارے اپنے کیمپ میں واپس لوٹا۔ رات مجاہدوں نے



خیر و عافیت کے ساتھ عبادت و ریاضت میں بسر کی۔

# جنگ کا دوسرا دن

## اسلامی لشکر سے صرف غلام لڑے

اہل حمص نے خط کا جواب لکھ کر لڑنے کا جو ارادہ ظاہر کیا تھا وہ از راہ تکبر اور غرور تھا۔ لہٰذا حضرت خالد نے رومیوں کے دماغ کی گرمی اتارنے اور ان کا گھمنڈ توڑنے کے لئے علم نفسیات کا استعمال کرتے ہوئے ایک نئی تدبیر عمل میں لاتے ہوئے لشکر کے تمام غلاموں کو جمع کیا۔ اسلامی لشکر میں غلاموں کی تعداد چار ہزار تھی۔ حضرت خالد نے تمام غلاموں سے فرمایا کہ تم سب مسلح ہو کر قلعہ کی طرف جاؤ اور حملہ کرو۔ حضرت ابوعبیدہ نے محو استعجاب ہو کر حضرت خالد سے فرمایا کہ اے ابوسلیمان! تمہاری اس تجویز سے لڑائی کا مقصد حاصل نہ ہوگا۔ یہ چار ہزار غلام قلعہ پر حملہ کر کے فتح نہیں کر سکتے۔ حضرت خالد نے مؤدبانہ لہجہ میں جواب دیتے ہوئے کہا کہ اے سردار! آپ براہ کرم اپنی نرم روش پر رہیں اور مجھے میرے کام کی اجازت عنایت فرمائیں۔ میں آج غلاموں کو قلعہ فتح کرنے کی غرض سے لڑنے نہیں بھیج رہا ہوں بلکہ بند لفظوں میں ان کو پیغام دینا چاہتا ہوں کہ اے صلیب کی پوجا کرنے والو! ہماری نگاہوں میں تمہاری کوئی قدر و منزلت نہیں۔ ہمارے نزدیک تمہاری اتنی بھی اہمیت نہیں کہ تمہارے جیسے ذلیلوں اور بزدلوں سے ہم خود لڑنے نکلنے کی زحمت گوارا کریں۔ تمہاری ذلت اور سفاہت کو مد نظر رکھتے ہوئے ہم نے اپنے غلاموں کو تمہارے مقابلے میں بھیجا ہے۔ حضرت ابوعبیدہ نے حضرت خالد کی اس تجویز کو بہت پسند فرمایا اور خوش ہو کر فرمایا کہ تم کو جو منظور ہے وہ مجھے بھی منظور ہے۔

حضرت خالد بن ولید نے اسلامی لشکر کے چار ہزار غلاموں کو قلعہ کا محاصرہ کرنے اسلامی کیمپ سے روانہ کیا۔ جب یہ قلعہ کے قریب ہوئے تو قلعہ کی دیوار سے مرلیس ان کو بغور دیکھنے لگا۔ مرلیس کے ساتھ حمص کے بڑے بڑے بطارقہ اور روساء تھے۔ مرلیس نے ان سے کہا کہ آج قلعہ کا محاصرہ کرنے جو لوگ آئے ہیں وہ عرب معلوم نہیں ہوتے کیونکہ یہ تمام سیاہ



فام حبشی ہیں۔ کچھ ذی شعور بطارقہ نے مرلیس کو آگاہ کرتے ہوئے کہا کہ انہوں نے ہم کو ذلیل وخوار جان کر قصداً غلاموں کو لڑنے کے لئے بھیجا ہے اور ہم کو طعنہ مارا ہے۔ القصہ! غلام مجاہدین نے پورا دن قلعہ کا محاصرہ کر کے حملہ کرتے رہے۔ شام تک جنگ ہوتی رہی لیکن کوئی نتیجہ حاصل نہ ہوا۔ آفتاب غروب ہونے پر جنگ موقوف کر دی گئی اور مجاہدین اسلامی لشکر کے کیمپ میں واپس لوٹے۔

رات کے وقت حاکم مرلیس نے حضرت ابوعبیدہ کے پاس اپنے ایلچی کو خط دے کر بھیجا اور اس خط میں لکھا تھا کہ آج دن میں تمہاری لڑائی سے بے رغبتی اور سستی ظاہر ہوگئی ہے۔ آج تم ہم سے لڑنے نہیں آئے تو کیا ہوا؟ آئندہ کل ہم قلعہ کے دروازے کھول کر تم سے لڑنے نکلیں گے۔

# جنگ کا تیسرا دن

## عارضی صلح پر اسلامی لشکر کا کوچ

اسلامی لشکر میں غلہ ختم ہوگیا۔ نیز ضروریات زندگی کی چیزیں بھی باقی نہیں بچیں، لشکر کے کئی خیموں میں کھانے پینے کی اشیاء نہ ہونے کی وجہ سے طباخی نہیں ہوئی تھی۔ اگر لڑائی نے طول پکڑا تو سخت دشواری لاحق ہونے کا اندیشہ تھا۔ لیکن جنگ کے وسط سے میدان چھوڑ کر چلا جانا بھی مناسب نہیں تھا۔ حضرت ابوعبیدہ بہت ہی فکر مند تھے اور کوئی مناسب سبیل ڈھونڈ ھتے تھے۔ ادھر حاکم مریس بھی فکر اور تشویش میں تھا کیونکہ حضرت خالد بن ولید بہت دنوں سے قلعہ کا محاصرہ کرنے آگئے تھے۔ حضرت خالد کی آمد اچانک تھی لہذا اہل حمص گھبراہٹ کے عالم میں بعجلت قلعہ میں پناہ گزیں ہوگئے تھے۔ ان کا بھی بڑی مقدار میں غلہ دیگر شہروں سے آنے والا تھا، نیز ہرقل بادشاہ کے لشکر کی مزید کمک بھی آنے والی تھی لیکن اسلامی لشکر کے محاصرہ کی وجہ سے غلہ اور کمک قلعہ تک پہنچنا ناممکن تھا۔ لہذا فریقین کی حالت مساوی تھی۔ دونوں کچھ دن کے لئے موقوفی جنگ کے خواہاں تھے۔

حضرت ابوعبیدہ نے حاکم مریس کو بذریعہ ایلچی کہلا بھیجا کہ ہم کو اگر تم پانچ دن کا غلہ و رسد دینا منظور کرو تو ہم قلعہ کا محاصرہ ترک کر کے کوچ کر جائیں۔ حاکم مریس یہ پیغام سن کر خوش ہوگیا۔ اس کے لئے تو من بھاتا معاملہ تھا۔ مریس نے قلعہ کے دروازے سے چند بطارقہ اور قسوں کو بطور نمائندہ حضرت ابوعبیدہ کے پاس گفتگو کرنے بھیجا۔ فریقین نے گفتگو کے ذریعہ یہ معاہدہ کیا کہ اہل حمص اسلامی لشکر کو پانچ دن کا غلہ و رسد دے دیں اور اسلامی لشکر یہاں کا محاصرہ ترک کر کے کوچ کر جائے۔ حضرت ابوعبیدہ نے مزید شرط یہ رکھی کہ فی الحال ہم یہاں سے دوسرے مقام چلے جائیں گے لیکن کسی دوسرے مقام کو فتح کرنے کے بعد اگر ہمارا یہاں آنے کا ارادہ ہوا تو ہم آئیں گے اور ہمارا دوسری مرتبہ آنا عہد شکنی اور وعدہ خلافی میں شمار نہ ہوگا۔ البتہ ہمارا دوسری مرتبہ یہاں آنا کسی دوسرے مقام کو فتح کرنے کے بعد ہی ہوگا



۔ بطریق مریس نے حضرت ابوعبیدہ کی پیش کردہ شرط کو منظور کیا اور اسلامی لشکر کے لئے پانچ دن کا راشن بھیج دیا۔ حضرت ابوعبیدہ نے حمص کے تاجروں سے مزید غلہ دانہ، چارہ وغیرہ بھی منھ مانگے داموں خریدا اور پھر اسلامی لشکر کوچ کر گیا۔

# فتح رستن

اسلامی لشکر نے حمص سے کوچ کی تو اہل حمص خوشیاں منانے لگے اور آپس میں ایک دوسرے سے کہنے لگے کہ بہت بڑی مصیبت آسانی سے ٹل گئی ۔اب مہینوں تک لوٹ کر وہ یہاں نہ آئیں گے اس دوران ہم ضروریات زندگی کی چیزیں قلعہ میں جمع کرلیں گے اور ہرقل بادشاہ کی کمک بھی آجائے گی ۔ہم معاشی اور جنگی اعتبار سے بہت قوی ہوجائیں گے ۔ پھر اگر عربوں کا لشکر آئے گا بھی تو ہم نپٹ لیں گے ۔اسی خیال سے اہل حمص نے اسلامی لشکر کی روانگی پرخوشی کا دن منایا۔

اسلامی لشکر حمص سے کوچ کر کے رستن آیا ۔حالانکہ سال گزشتہ فتح دمشق کے بعد اہل رستن نے ایک سال کے لئے صلح کی تھی لیکن صلح کی میعاد پوری ہوگئی تھی ۔لہذا تجدید صلح کی گفتگو کرنے کے لئے حضرت ابوعبیدہ نے رستن کے حاکم نقیطا کے پاس اپنا ایلچی بھیجا لیکن بطریق نقیطا نے صلح کی تجویز سے صاف انکار کردیا ۔ اور یہ کہا کہ ہرقل بادشاہ کے ساتھ تمہارا کیا معاملہ ہوتا ہے اسے دیکھنے کے بعد ہم صلح کے معاملے میں سوچیں گے اور فی الحال ازسرنو صلح کرنا ممکن نہیں ۔رستن شہر کا قلعہ نہایت مضبوط اور بلند تھا ۔علاوہ ازیں قلعہ میں کافی تعداد میں مسلح سپاہی حفاظت کے لئے موجود تھے ۔اہل رستن بھی لڑنے کے موڈ میں تھے ۔اس قلعہ کو آسانی سے فتح کرنا ممکن نہیں تھا بلکہ لمبی لڑائی لڑنی لازمی تھی ۔لہذا حضرت ابوعبیدہ نے حدیث کے فرمان کہ اَلْحَرْبُ خُدْعَةٌ یعنی لڑائی فریب ہے پر عمل کرتے ہوئے ایک ایسی تدبیر سوچی کہ حاکم نقیطا کو جھانسا دے کر رستن کا قلعہ آسانی سے فتح کیا جاسکے ۔حضرت ابوعبیدہ نے رستن کے حاکم نقیطا کو مکرر پیغام بھیجا کہ ہم دُوردراز کے سفر پر جانے کا ارادہ رکھتے ہیں ۔ ہمارے ساتھ بہت سارا قیمتی سامان ہے اور اس سامان کا بھاری بوجھ ساتھ میں لے کر سفر کرنے میں بہت دشواری ہوتی ہے ۔لہذا اگر تم ہمارے قیمتی سامان کو کچھ عرصہ کے لئے بطور امانت اپنے پاس سنبھال کر رکھ لوتو ہم وہ سامان تمہارے یہاں چھوڑ جائیں ۔ لیکن تم وعدہ کرو کہ جب ہم واپس آئیں تو



ہمارا وہ سامان ہم کو واپس دے دو گے ۔

جب حاکم نقیطا کو حضرت ابوعبیدہ کی امانت سنبھالنے کا پیغام ملا تو وہ بہت خوش ہوا ۔ پیٹ میں انگارے بھرنے کی نیت سے اس نے یہ سوچا کہ مسلمانوں نے ملک شام میں سونا، چاندی، جواہرات، وغیرہ بہت سارا مال غنیمت جمع کیا ہے وہ سامان میرے یہاں بطور امانت رکھنا چاہتے ہیں ۔اس بہانے ان کا قیمتی مال میرے قبضہ میں آجائے گا ۔جب واپس لینے آئیں گے تب انگوٹھا دکھا دوں گا ۔اپنی بد دیانتی کے عزم کو پورا کرنے کی نیت سے اس نے حضرت ابوعبیدہ کو کہلا بھیجا کہ پرانے زمانے سے یہ دستور چلا آیا ہے کہ ایک بادشاہ دوسرے بادشاہ کو امین و دیانتدار سمجھ کر اپنی امانتیں سپرد کرنے میں اعتبار کرتے ہیں ۔آپ بلا جھجک اور خوف کے اپنا سامان بطور امانت بھیج دو ۔آپ جب بھی مطالبہ فرمائیں گے میں خدمت میں حاضر کردوں گا ۔ مجھے خوشی ہے کہ آپ نے مجھے قابل اعتماد جان کر اپنی خدمت کا موقعہ عنایت فرمایا۔

## ⦿ اسلامی لشکر کے بیس مجاہد صندوقوں میں بند

حاکم نقیطا قیمتی سامان بطور امانت اپنے پاس رکھنے پر رضا مند ہوگیا ہے ۔ یہ جان کر حضرت ابوعبیدہ بہت خوش ہوگئے ۔اسلامی لشکر کے سرداروں اور اہم افراد کو اپنے پاس بلا کر فرمایا کہ رومیوں نے کئی مقامات پر ہم کو مکروفریب سے ہلاک کرنے کی کوشش کی ہے ۔لہذا میں چاہتا ہوں کہ ان کے ساتھ ایک خفیہ تدبیر سے کام لوں اور اینٹ کا جواب پتھر سے دے کر ان کو سبق سکھاؤں ۔میں نے یہ تدبیر سوچی ہے کہ حاکم نقیطا ہمارا قیمتی مال سال بھر بطور امانت اپنے پاس رکھنے کے لئے رضامند ہوا ہے لہذا میں اس کے پاس بیس صندوق بطور امانت بھیجوں لیکن ان صندوقوں میں مال سامان کے بجائے ایک ایک مجاہد کو بند کر کے بھیجوں ۔ان صندوقوں کو باہر سے مقفل کردیا جائے گا لیکن تمام صندوقوں میں ایسی کاریگری کی جائے گی کہ صندوق کے اندر چھپا ہوا مجاہد جب چاہے صندوق سے باہر آجائے ۔اس طرح بیس مجاہد قلعہ میں داخل ہوجائیں اور موقعہ پا کر صندوق سے باہر نکل کر قلعہ کا دروازہ کھول دیں ۔دروازہ کے

باہر اسلامی لشکر موجود ہوگا اور دروازہ کھلتے ہی لشکر قلعہ میں داخل ہوکر شہر کو فتح کر لے گا۔لیکن یہ مہم بہت ہی پُر خطر ہے۔اگر دشمنوں کو صندوق میں پوشیدہ مجاہدوں کی بھنک لگ گئی تو تمام مجاہدوں کی جان کا خطرہ ہے بلکہ یوں سمجھو کہ ذرا سا شبہ ہوجانے پر اگر انھوں نے صندوقیں کھول کر دیکھا تو اس صورت میں صندوق میں بند ہوکر جانے والے مجاہد کی موت یقینی ہے۔
مجاہدوں نے جواب دیا کہ موت ہماری آرزو اور شہادت ہماری خواہش ہے۔

مجاہدوں کا جواب سن کر حضرت ابوعبیدہ بہت خوش ہوئے اور کھانے وغیرہ کا سامان رکھنے کے لئے بیس صندوق خالی کر کے اس میں اس طرح کی کاریگری کرنے کا حکم دیا کہ صندوق کی کنڈی میں تو باہر سے قفل لگا دیا جائے لیکن صندوق کے فرش کو کاٹ کر تختہ میں ہضمی تالے کے درمادہ اس طرح لگا دیئے جائیں کہ اندر بیٹھا ہوا شخص اسے آسانی سے کھول کر باہر آسکے۔جب اس طرح کے صندوق تیار ہوگئے تو حضرت ابوعبیدہ نے حسب ذیل بیس صحابۂ کرام کا انتخاب فرمایا۔

(۱) حضرت ضرار بن ازور
(۲) حضرت مسیّب بن نجیبہ فزاری
(۳) حضرت ذوالکلاع حمیری
(۴) حضرت عمرو بن معدی کرب
(۵) حضرت مرقال بن عتبہ
(۶) حضرت ہاشم بن عتبہ
(۷) حضرت قیس بن ہبیرہ مرادی
(۸) حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صدیق
(۹) حضرت عبدالرحمٰن بن مالک اشتر
(۱۰) حضرت عون بن سالم
(۱۱) حضرت عامر بن کاکل فزاری
(۱۲) حضرت مازن بن عامر
(۱۳) حضرت ربیعہ بن عامر
(۱۴) حضرت عکرمہ بن ابی جہل
(۱۵) حضرت عتبہ بن العاص
(۱۶) حضرت عبداللہ بن جعفر طیار
(۱۷) حضرت اصید بن اسامہ
(۱۸) حضرت ارم بن فیاض عینی
(۱۹) حضرت سلمٰی بن حبیب اور
(۲۰) حضرت قارع بن مرملہ۔

حضرت ابوعبیدہ نے ان تمام پر حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کو سردار مقرر کیا۔اور ان کو ہدایت دی کہ تمام مجاہد ایک ساتھ ہی صندوق سے نکلیں اور صندوق سے نکل کر تکبیر کہیں۔



حضرت خالد بن ولید قلعہ کے دروازے پر لشکر لے کر موجود ہوں گے تم کوشش کر کے قلعے کا دروازہ جلد از جلد کھول دینا۔پھر حضرت ابوعبیدہ نے تمام صندوقوں میں ایک ایک مجاہد کو بند کر کے مقفل کر دیا۔کل بیس صندوقوں میں بیس مجاہد کو بند کر کے تمام صندوقیں حاکم نقیطا کے پاس قلعہ میں بھیج دیں۔صندوقیں خوب وزنی معلوم ہوتی تھیں ان کو دیکھ کر حاکم نقیطا مَن میں پھولا نہیں سماتا تھا۔مسلمانوں کا کافی تعداد میں قیمتی مال میرے قبضہ میں آگیا ہے۔اور ان کا مال ہضم کر جاؤں گا اس خیال میں خوشی سے جھومنے لگا۔حاکم نقیطا نے تمام صندوقیں اپنی بیگم ماریہ کے محل میں رکھوادیں۔

صندوقیں قلعہ میں بھیجنے کے بعد اسلامی لشکر رستن سے روانہ ہوا۔اسلامی لشکر کو روانہ ہوتا دیکھ کر اہل رستن خوشیاں منانے لگے۔قلعہ کی دیوار پر چڑھ کر اسلامی لشکر کو جاتا ہوا دیکھ کر تالیاں بجا کر ناچنے لگے اور خوشی کا اظہار کرنے لگے۔قلعہ کی دیوار سے رومی اسلامی لشکر کو اس وقت تک دیکھتے رہے تا آنکہ وہ دُور نکل کر نظروں سے اُوجھل ہوگیا۔پھر تمام رومی ایک کنیسہ میں جمع ہوئے اور آج کی رات شراب وکباب اور رقص وسرود میں بسر کرنے کا فیصلہ کیا۔کیونکہ اسلامی لشکر کے چلے جانے کی وجہ سے وہ رات ان کے لئے خوشیوں کی تھی۔اسلامی لشکر رستن سے روانہ ہوکر سوید نامی مقام پر ٹھہرا۔

جب رات ہوئی تو حضرت ابوعبیدہ نے سوید سے حضرت خالد بن ولید کو پانچ ہزار سواروں کے ساتھ رستن کے قلعہ کی طرف روانہ کیا۔اور انھیں قلعہ کے دروازے کے سامنے چپ چاپ ٹھہرنے کا حکم دیا۔چنانچہ حضرت خالد بن ولید لشکر زحف کو لے کر سوید سے روانہ ہوئے ادھر رات کو تمام رومی کنیسہ میں خوشیاں منانے جمع ہوئے۔حاکم نقیطا مہمان خصوصی کی حیثیت سے جشن میں شریک ہوا۔جس وقت کنیسہ میں محفل رقص وسرود، شباب پر تھی تمام مجاہدین صندوقوں سے ہتھیاروں سمیت باہر نکلے اور حاکم نقیطا کی بیوی ماریہ کے کمرے میں گھس گئے۔ایک ساتھ بیس مجاہدوں کو اپنے کمرہ میں آدھمکتے دیکھ کر ماریہ تھر تھر کانپنے لگی۔حضرت عبداللہ بن جعفر نے ماریہ سے فرمایا کہ اگر اپنی جان کی خیریت چاہتی ہو تو شہر پناہ کے دروازوں کی کنجیاں دے دو، ماریہ نے بلا کسی مزاحمت کے کنجیاں دے دیں۔کنجیاں لے کر

مجاہدین قلعہ کے دروازے کی طرف دوڑے دروازے پر آٹھ دس سپاہی برائے نام شراب کے
نشے میں دھت پہرہ دے رہے تھے۔ مجاہدوں نے جاتے ہی ان کو زمین پر مردہ ڈال دیا اور
قفل کھول کر دروازہ کھول ڈالا اور بلند آواز سے نعرہ تکبیر بلند کر کے حضرت خالد بن ولید کو متنبہ
کر دیا۔حضرت خالد بن ولید قلعہ کے سامنے تھوڑے ہی فاصلہ پر پانچ ہزار کے لشکر کے ساتھ
موجود تھے تکبیر کی صدا سن کر فوراً قلعہ میں داخل ہو گئے۔

اس وقت تمام رومی کنیسہ میں جشن لیلۃ المسرت منارہے تھے۔قلعہ میں اسلامی
لشکر کے داخلے سے غافل اور بے خبر تھا۔اسلامی لشکر قلعہ میں داخل ہو کر کنیسہ کی طرف بڑھا اور
کنیسہ کو گھیر لیا اور تمام مجاہدوں نے بلند آواز سے اللہ اکبر کا نعرہ لگایا۔مجاہدوں کے نعرہ سے قلعہ
کی بنیادیں ہل گئیں اور تمام رومی کانپ اٹھے۔کسی بھی رومی کو مقابلہ کرنے کی ہمت نہ ہوئی
کیونکہ کنیسہ میں کسی کے ساتھ کوئی ہتھیار نہ تھا۔نظر کے سامنے ہتھیار سے مسلح ہزاروں مجاہد مثل
شیر موجود تھے۔لہذا رومیوں نے بلند آواز سے ''لفون،لفون'' یعنی امان امان پکارنا شروع کیا
حضرت خالد نے ان کو امان دی اور ان پر اسلام پیش کیا بہت سے رومی داخل اسلام ہوئے۔
اور جن رومیوں نے اسلام قبول نہیں کیا انھوں نے جزیہ دینے کا اقرار کیا حضرت خالد نے
ادائے جزیہ کی شرط پر ان سے صلح کر کے امان دے دی۔حاکم نقیطا نے اسلام اور جزیہ دونوں کا
انکار کیا اور حضرت خالد سے درخواست کی کہ اسے مع اہل وعیال جانے دیا جائے۔حضرت
خالد نے اس کی درخواست منظور فرمالی۔لہذا وہ رات ہی میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رستن
سے چلا گیا۔حضرت ابوعبیدہ کو رستن فتح ہونے کی خبر پہونچی تو سجدۂ شکر ادا کیا۔اور فوراً سوید
سے رستن آئے۔صندوق میں بند ہو کر جانے والے اصحاب رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
کو ان کی سلامتی اور فتح کی مبارکبادی دی اور پھر حضرت خالد بن ولید اور ان کے تمام ساتھیوں
کا شکریہ ادا کرتے ہوئے دعائے خیر و برکت سے نوازا۔

حضرت ابوعبیدہ نے حضرت بلال بن عامر یسکری کو ایک ہزار سوار پر سردار مقرر فرما کر
ان کو رستن میں ٹھہرایا تاکہ وہ اہل رستن سے جزیہ وصول کریں علاوہ ازیں اہل رستن کی حفاظت
ونگرانی کریں اور شہر کے انتظامی امور انجام دیں۔



# فتح قلعہ شیرز

رستن کی فتح کے بعد اسلامی لشکر حماۃ کی طرف روانہ ہوا شہر حماۃ پہلے ہی سے صلح میں
داخل تھا۔اسلامی لشکر صبح کے وقت حماۃ پہنچا وہاں تھوڑا عرصہ ٹھہر کر اہل حماۃ سے ملاقات کرنے
کے بعد اسلامی لشکر شیرز آیا۔ شیرز بھی رستن اور رحماۃ کی طرح صلح میں داخل تھا لیکن جس
بطریق نے صلح کی تھی اس کا انتقال ہو گیا تھا۔اس کی جگہ نکس نامی ایک ظالم اور جفاکش
بطریق کو ہرقل بادشاہ نے حاکم مقرر کیا تھا۔ بطریق نکس نے صلح توڑ دی اور جن لوگوں نے
اسلامی لشکر سے صلح کا معاملہ طے کرنے میں شرکت کی تھی ان کو سخت سزائیں دی تھیں۔

جب اسلامی لشکر نے شیرز کے قلعہ کے سامنے پڑاؤ کیا تو بطریق نکس نے اہل شیرز کو
جمع کر کے کہا کہ ہرقل بادشاہ نے مجھے تمہاری حفاظت کے لئے مقرر کیا ہے میں ان عربوں
سے لڑ کر ان کو بھگا دوں گا۔لہذا تم میرا ساتھ دو اہل شیرز نے کہا کہ اے حاکم! ہم میں عربوں
کا مقابلہ کرنے کی طاقت نہیں۔ملک شام کے بڑے بڑے شہر اور مضبوط قلعے مثل دمشق، بعرہ
،قنسرین، بعلبک اور رستن کو انھوں نے فتح کر لیا ہے اور ملک شام کے بہادر شہسواروں کو
خاک میں ملا دیا ہے۔اور ہماری ان کے سامنے کیا بساط ہے؟ بطریق نکس اہل شیرز کی بات
سن کر خشمناک ہوا اور اس نے اپنے سپاہیوں کو حکم دیا کہ بزدلی کی بات کرنے والوں کو
ماردو۔ چنانچہ نکس کے سپاہیوں نے امن پسند رومیوں کو زدوکوب کیا لہذا اہل شیرز بادلِ
ناخواستہ آمادۂ جنگ ہوئے۔

بطریق نکس نے ہتھیاروں کا خزانہ کھول دیا اور لوگوں میں تقسیم کیا اور پھر اہل شیرز کو لے
کر قلعہ سے باہر اسلامی لشکر سے لڑنے نکلا۔حضرت خالد بن ولید نے ان پر ایسا سخت حملہ کیا کہ
صرف ایک گرداوے میں رومی لشکر مغلوب ہو گیا۔بطریق نکس نے پیٹھ پھیری اور قلعہ کی طرف
بھاگا اس کی متابعت میں رومی بھی دم دبا کر بھاگے۔مجاہدوں نے ان کا تعاقب کیا۔رومی قلعہ
میں تو گھس گئے لیکن قلعہ کا دروازہ بند کرنے کا موقعہ ہی نہ ملا۔اور اسلامی لشکر بھی قلعہ میں داخل

ہوگیا۔ بطریق نکس خفیہ دروازے سے بھاگ نکلا اور اہل شیرز نے ادائے جزیہ کی شرط قبول کر کے امان حاصل کی۔ شیرز کو فتح کرنے کے بعد حضرت ابوعبیدہ نے مجاہدوں کو مخاطب کر کے فرمایا کہ فتح شیرز کی وجہ سے اہل حمص ہماری ذمہ داری سے نکل گئے۔ لہٰذا اب حمص کی طرف کوچ کرنا چاہئے تمام مجاہدوں نے بیک زبان جواب دیا کہ اے سردار! آپ کی رائے مناسب ہے آپ جو بھی مناسب سمجھیں حکم فرمائیں ہم آپ کے محکوم ہیں۔ آپ کے حکم کی تعمیل میں ہم کسی قسم کی کوتاہی اور کاہلی نہیں کریں گے۔ حضرت ابوعبیدہ نے اسلامی لشکر کو پھر ایک مرتبہ حمص پر حملہ کرنے کے لئے حمص کی طرف کوچ کرنے کا حکم دیا۔ اسلامی لشکر شیرز سے حمص کی طرف روانہ ہوا، شیرز سے روانہ ہو کر اسلامی لشکر نے ابھی تھوڑی ہی مسافت طے کی تھی کہ انطاکیہ کی طرف سے آنے والے راستے پر ایک بڑا غبار اُٹھتا ہوا نظر آیا۔ اس غبار کو تمام مجاہدین حیرت سے دیکھنے لگے یقین کے ساتھ کوئی کہہ نہیں سکتا تھا کہ یہ غبار کیسا ہے؟

## ⊙ رخ روشن سے اٹھا دو نقاب

حضرت خالد بن ولید اپنے ساتھیوں کو لے کر غبار کی سمت انطاکیہ کی راہ میں گئے اور اسلامی لشکر بدستور حمص کے راستہ کی طرف آگے بڑھتا رہا۔ حضرت خالد بن ولید جب اس غبار کے قریب آئے تو دیکھا کہ ایک رومی قس تاتاری گھوڑے پر شان وشوکت سے سوار ہے اور اس کے اردگرد ایک سو گبر سوار اس کے خادم کی حیثیت سے ساتھ چلتے ہیں۔ حضرت خالد نے اس قافلے کو رُوکا اور ڈانٹ کر گرفتار کرلیا اور ان کو لے کر حضرت ابوعبیدہ کی طرف چلے۔ حضرت ابوعبیدہ اسلامی لشکر کو لے کر حمص کے راستے پر نہر معلون تک پہنچ گئے تھے۔ حضرت خالد نے ان کو نہر معلون پر پالیا اور تمام قیدی حضرت ابوعبیدہ کے سامنے پیش کئے۔ حضرت ابوعبیدہ نے قافلے کے سربراہ اعلیٰ قس سے ہرقل بادشاہ کا حال دریافت کیا تو اس نے اطلاع دی کہ تمام ملک روم، روسیہ، صیقالیہ، افرنج، اور ارمن کی سلطنتوں نے تمہارے خلاف ہرقل بادشاہ کی مدد کرنے کا عزم وارادہ کیا ہے۔ لہٰذا اب تم بہت احتیاط سے کام لینا اور دشمنوں سے ہوشیار رہنا۔ پھر حضرت ابوعبیدہ نے اس قس پر اسلام پیش کیا۔ جواب میں رومی قس نے کہا کہ



''اے سردار! شب کو دیکھا تھا میں نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں اور اسلام قبول کیا میں ان کے ہاتھوں پر''

(حوالہ:- فتوح الشام، از:- علامہ واقدی ص ۱۹۲)

واقعی اس قس کی قسمت چمک اُٹھی۔ جان عالم ورحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جمال جہاں آرا کے دیدار سے خواب میں مشرف ہوا اور دولت ایمان سے سرفراز ہوا:

للہ اٹھا دو رُخ روشن سے نقاب
مولیٰ میری آئی ہوئی شامت ٹل جائے

(از:- امام عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی)